کئے تھے کہ مرزا غلام احمد اور ان کے متبعین قطعاً کافر ہیں۔ ان کے ساتھ کوئی اسلامی معاملہ جائز نہیں ہے۔ نہ ان کے ساتھ مناکحت درست ہے۔ نہ ان کے ہاتھ کا ذبیحہ حلال ہے۔ نہ ان کو اپنی مسجدوں میں نماز کی اجازت دینی چاہئے اور نہ ہی ان کے مردوں کو اپنے قبرستانوں میں دفن کرنے کی، ان دستخط کنندگان میں مولانا سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ (م ۱۳۸۱ھ)، مولانا محمد داؤد غزنویؒ (م ۱۹۶۳ء)، مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ (م ۱۳۶۷ھ)، مولانا محمد یحییٰؒ قاضی شہر بھوپال، مولانا مفتی کفایت اللہ صاحب دہلویؒ (م ۱۳۷۲ھ)، مولانا مفتی محمد سہول صاحب بھاگلپوری (م ۱۳۶۷ھ)، شیخ الہند مولانا محمود حسن صاحبؒ (م ۱۳۳۹ھ)، مولانا شبیر احمد عثمانیؒ (م ۱۳۶۹ھ)، مولانا محمد ابراہیم بلیاویؒ (م ۱۳۸۷ھ)، شیخ الادب مولانا اعزاز علی صاحبؒ (م ۱۳۷۴ھ)، مولانا خلیل احمد صاحب سہارنپوریؒ (م ۱۳۴۶ھ)، مولانا شاہ عبدالرحیم صاحب رائے پوریؒ (م ۱۹۱۹ء)، مولانا شاہ عبدالقادر صاحب رائے پوریؒ (۱۳۸۳ھ)، مولوی عبدالرؤف صاحب داناپوری، مولانا عبدالباری صاحب فرنگی محلیؒ (م ۱۳۴۴ھ)، مولانا عبدالشکور صاحب لکھنویؒ اور مولانا سید فخرالدین صاحب مرادآبادیؒ (م ۱۹۷۲ء) وغیرہم کے نام نامی خاص طور سے قابل ذکر ہیں۔ (صحیفہ رنگون ص ۱۳۴ تا ۱۴۲)

اس فتوے کے بعد قادیانیوں کے خلاف ایک عدالتی فیصلہ بھی درج کیا گیا ہے جو مسلمانان اڑیسہ کی درخواست پر کٹک کی عدالت نے ۱۰ر فروری ۱۹۱۹ء کو صادر کیا تھا۔ اس مقدمہ کی پوری کارروائی اخبار ''دی اڑیا کٹک'' نے ۲۶ر مارچ ۱۹۱۹ء کو شائع کی تھی۔

## دوسرا رسالہ

اس سلسلہ کے دوسرے رسالہ کا نام ہے۔ ''صولت محمدیہ بر فرقہ غلمدیہ'' سب سے پہلے رسالہ ۱۹۲۳ء میں ''النجم'' لکھنؤ کے صفحات پر قسط وار شائع ہوتا رہا پھر اس کے بعد علیحدہ سے کتابی شکل میں شائع کر دیا گیا۔ اس کے مرتب وناشر مولانا عبدالسلام صاحب فاروقیؒ (م ۱۹۷۳ء) تھے جو دارالعلوم دیوبند کے فاضل اور حضرت لکھنویؒ کے صاحبزادے تھے۔ اس رسالہ کے اندر ایک تاریخی مقدمہ کی کاروائی درج ہے جو غیر منقسم ہندوستان کی مشہور ریاست بہاول پور (پنجاب) کی عدالت میں مسلمانوں اور قادیانیوں کے درمیان دائر تھا۔ اصل مسئلہ یہ تھا کہ مضافات بہاول پور میں مولوی الٰہی بخش نامی ایک صاحب نے اپنی لڑکی کا نکاح ایک شخص کے ساتھ کیا۔ ابھی رخصتی نہیں ہونے پائی تھی کہ وہ شخص مرتد ہو کر قادیانی ہو گیا۔ مولوی صاحب نے عدالت میں فسخ نکاح کا

مقدمہ دائر کر دیا۔ لیکن بعض روشن خیال افسران نے قانون وقت کے مطابق اس دعویٰ کو خارج کرادیا۔ مجبور ہو کر مولوی الٰہی بخش نے ریاست کی عدالت میں جو کہ ایک اسلامی ریاست تھی اپیل دائر کر دی۔ اسلامی عدالت نے فریقین کو ہدایت دی کہ وہ اپنے مشہور اور مستند علماء کی مذہبی شہادت عدالت میں پیش کریں۔ اس عرصہ میں یہ بجائے شخصی کے ایک ملی معاملہ بن گیا۔ لہٰذا اس کی پیروی انجمن موئید الاسلام بہاول پور نے اپنے ہاتھ میں لے لی۔ مولانا غلام محمد صاحب، شیخ الجامعہ جامعہ عباسیہ بہاول پور نے جو کہ ریاست کے صدر الصدور بھی تھے اس وقت کے اکابر اور اماثل کو عدالت کے سامنے قادیانیت کے خلاف شہادت دینے کے لئے دعوت دی۔ جن علماء نے بہاول پور جا کر عدالت میں شہادت دی ان میں مولانا سید محمد انور شاہ کشمیریؒ، مولانا سید مرتضٰی حسن چاند پوریؒ (م ۱۳۸۱ھ) سابق صدر المدرسین مدرسہ امدادیہ مراد آباد، مولانا نجم الدین صاحبؒ (م ۱۹۵۴ء) سابق پروفیسر اورینٹل کالج لاہور، مولانا محمد شفیع صاحبؒ (م ۱۳۹۶ھ) سابق مفتی دارالعلوم دیوبند، مولانا محمد حسین صاحبؒ ساکن کولوتارڑ ضلع گوجرانوالہ اور مولانا عبدالشکور صاحب لکھنویؒ (م ۱۹۶۴ء) تھے۔ (صولت محمدیہ ص ۲۳ تا ۲۴)

## علماء کا فیصلہ

ان حضرات کی شہادتوں کا خلاصہ یہ تھا کہ مرزا غلام احمد قادیانی اور ان کے متبعین کافر و مرتد ہیں۔ ان کے ساتھ مناکحت حرام ہے۔ اگر نکاح کے بعد کوئی شخص مرزائی ہو جائے تو وہ نکاح بغیر قضاء قاضی فسخ ہو جاتا ہے اور اس کی منکوحہ کو دوسری جگہ نکاح کر لینا درست ہے۔

(صولت محمدیہ ص ۲۴)

مرزا غلام احمد قادیانی کے کافر و مرتد ہونے کے پانچ وجوہ بیان کئے گئے تھے۔ اوّل یہ کہ انہوں نے اپنے اوپر وحی نازل ہونے کا دعویٰ کیا تھا۔ دوم یہ کہ انہوں نے اپنے نبی ہونے کا دعویٰ کیا تھا۔ سوم یہ کہ انہوں نے حضرات انبیاء علیہم السلام کی اور حضرت سید الانبیاء ﷺ کی شان میں سخت گستاخیاں کیں تھیں۔ چہارم یہ کہ انہوں نے ضروریات دین کا مثلاً حشر جسمانی وغیرہ کا انکار کیا تھا اور پنجم یہ کہ انہوں نے تمام دنیا کے ان مسلمانوں کو جو ان کو نبی نہیں تسلیم کرتے کافر کہا ہے۔ (صولت محمدیہ ص ۲۴)

## اس فرقہ کو احمدی کہنا گناہ ہے

مولانا لکھنویؒ فرماتے ہیں کہ مرزا قادیانی کے ماننے والے اپنے کو ''احمدی'' لکھتے اور

کہتے ہیں اور اکثر مسلمان بھی اپنی نادانی اور کم علمی کی بناء پر انہیں ''احمدی'' کہہ دیتے ہیں۔ حالانکہ ان کو احمدی کہنے میں تین گناہ ہیں۔

اوّل...... احمدی کہنا گویا اس افتراء کی تصدیق کرنا ہے جو وہ اپنی کتابوں میں لکھ گیا ہے کہ آیہ کریمہ: ''ومبشراً برسول یأتی من بعدی اسمه احمد (الصف:٦)'' ﴿اور میں بشارت سناتا ہوں کہ ایک پیغمبر جو میرے بعد آئیں گے ان کا نام احمد ہوگا۔﴾ کا مصداق میں ہی ہوں۔

دوم...... احمدی کہنے میں اس امر کا شبہ ہوتا ہے کہ شاید یہ نسبت سیدالانبیاء ﷺ کے نام مبارک ''احمد'' کی طرف ہے جب کہ ایسا بالکل نہیں ہے۔

سوم...... آج سے بہت پہلے لفظ ''احمدی'' امام ربانی مجدد الف ثانی حضرت شیخ احمد سرہندیؒ کے متوسلین کا مخصوص لقب رہ چکا ہے۔ چنانچہ اس سلسلہ کے اکابر بطور شعار یہ لفظ اپنے نام کے ساتھ استعمال کیا کرتے تھے جیسے (شاہ) غلام علی احمدی اور (شاہ) احمد سعید احمدی وغیرہ ان حضرات کی مہروں میں یہ نسبت اسی طرح کندہ تھی اس لئے قادیانیوں کو احمدی کہنا گویا اکابر امت کے ایک امتیازی لقب کا غصب کرنا ہے۔ (صولت محمدیہ ص۲۰)

### فرقۂ غلمدیہ

اس فرقہ کا ایک مشہور نام مرزائی ہے لیکن یہ لوگ اس نام سے چڑتے ہیں۔ حضرت مولانا سید محمد علی مونگیریؒ اس فرقہ کو ''جدید عیسائی'' کہا کرتے تھے۔ کیونکہ ان کا مقتدیٰ اپنے عیسیٰ ہونے کا مدعی تھا۔ لیکن حضرت مولانا عبدالشکور صاحب لکھنویؒ اس فرقہ کو غلمدی کہا کرتے تھے۔ غلام احمد نام میں دو جز ہیں اور دونوں کی طرف نسبت اس نام میں آ گئی ہے۔ عربی قاعدہ کے مطابق بھی یہ طریق نسبت کثیر الاستعمال ہے۔ جیسے عبدالشمس سے عبشمی، عبدالدار سے عبدری اور عبدالقیس سے عبقسی وغیرہ علمی حلقوں میں یہ نام بہت مقبول ہوا تھا۔ حضرت مونگیریؒ نے بھی اس نام کو بہت پسند کیا تھا۔ چنانچہ ان کے متوسلین اس نام کو برابر اپنی مطبوعہ اور غیر مطبوعہ تحریروں میں استعمال کیا کرتے تھے۔ (صولت محمدیہ ص۲۱)

یہ پورا رسالہ چھیاسٹھ صفحات پر پھیلا ہوا ہے۔ اس کے اکثر وبیشتر مضامین وہی ہیں جو ''صحیفہ رنگون بر پیروان دجال زبون'' میں لکھے گئے ہیں۔ لہٰذا ان کی تکرار کی کوئی ضرورت نہیں ہے۔ لیکن یہ وقت کا اہم تقاضہ ہے کہ ایسے رسائل اور کتابیں جواب نایاب ہوتی جارہی ہیں۔ انہیں دوبارہ شائع کیا جائے تاکہ ان سے روشنی حاصل کر کے آنے والی نسلیں صحیح اور سیدھی راہ کو اختیار کر سکیں اور عقائد کی گمراہیوں سے خود بھی بچ سکیں اور دوسروں کو بھی بچا سکیں۔

انا خاتم النبیین لا نبی بعدی

ماہنامہ

# شمس الاسلام بھیرہ

# کادیان نمبر



حضرت مولانا ظہور احمد بگوی رحمۃ اللہ علیہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# اسلام اور مرزائیت کا تضاد

## تکفیر اہل قبلہ اور لعن معیّن پر عالمانہ بحث

حضرت ارژنگ کا یہ مضمون اخبار زمیندار مورخہ ۱۹ مارچ ۱۹۳۳ء میں شائع ہوا تھا۔ اس کا خلاصہ دوبارہ شمس الاسلام میں شائع کیا جاتا ہے۔ اس کی اشاعت سے انشاء اللہ بہت سے شکوک رفع ہو جائیں گے۔ اور جو لوگ مذہب کی قبا اوڑھ کر مسلمانوں کو مرزا کے دام میں پھنسانا چاہتے ہیں۔ عام مسلمان ان کے مکائد سے بخوبی واقف ہو جائیں گے۔

وہ دجالی فتنہ اور انکار ختم نبوت جس کی پیش گوئی حضور مخبر صادق ﷺ سے تواتر کو پہنچ چکی ہے۔ ایک بار پھر اٹھا اور ہند کے آغوش میں پلا۔ حکومت ہند کے سایہ میں روایتی پچاس الماریوں کی کیف آور معجون کھا کھا کر جوان ہوا اور بحکم کل شئی یرجع الیٰ اصلہ کبھی یورپ کے ہوش ربا ہوٹلوں اور گاہے امریکہ کی دل ربا رقص گاہوں میں مصروف کار رہا۔ ہماری حیرت و تعجب کی کوئی حد نہیں رہتی۔ جب ہم اس کو یکا یک اس دور نامسعود میں حکومت کے ایوانوں، عدالت کی قہرمان طاقتوں، پھر مساجد کے ممبروں، واعظوں کی طاقت لسانی اور شیریں مقالیوں، علماء کے جدال علمی، حضرات صوفیہ کے رین بسیروں کے دامن دراز میں پناہ گزیں ہوتا دیکھتے ہیں۔

دو گنا عذاب است جان مجنوں را

### دوگنا مصیبت

مسلمانان ہند کان کھول کر اچھی طرح سن لیں کہ اس وقت یہ فتنہ دو حربوں سے مسلح ہو کر ھل من مبارز کا اعلان کر رہا ہے۔

۱...... حکومت وقت کی طاقت اس کی پشتیبان ہے۔

۲...... علماء و خواجگان کا علم و تصوف اس کا حوصلہ افزاء اور اس کے لئے راستہ صاف کر رہا ہے۔

یہ حربہ بالکل نیا اور نہایت ہی خطرناک ہے۔ جنگ عظیم کے دوران میں اور اس کے بعد استعمار پسندوں کے لئے جس قدر یہ حربہ مفید ثابت ہوا ہے۔ اتنا ڈیڑھ فٹ دہانے کی توپیں بھی

کارگر ثابت نہیں ہوئیں۔ یہی وہ حربہ ہے جس کے ہوتے ہوئے کوئی تحریک کسی صورت میں کامیاب نہیں ہوسکتی۔ آج اس کے ذریعہ مرزائیت کی جڑوں کو سیراب کیا جارہا ہے۔ علماء اپنے زورعلم اور فتاویٰ سے، خواجگان اپنے مکاشفات اور وجدانیات سے اس فتنہ کو برابر ہوا دے رہے ہیں۔ خدا کی شان بے نیازی بجز اس کے کیا کہا جائے۔

والشمس لولا انها محجوبة
عن ناظريك لما اضاء الفرقد

## علماء وخواجگان کے ارشادات کا خلاصہ

غور کے بعد تجزیہ کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ اس نئے حربہ کے تین حصے ہیں۔

۱...... یہ زمانہ باہمی اختلاف وفساد کا نہیں بلکہ اتحاد ویگانگت کا ہے۔ جب ہندو اچھوتوں کو اپنے ساتھ ملا رہے ہیں تو مسلمانوں کے لئے افتراق باہمی کس طرح زیبا نہیں۔

مگر حیرت ہے کہ حضرت واعظ اور تقدس مآب زاہد یہی نکتہ مرزائیوں کو کیوں تلقین نہیں فرماتے۔ تمام رواداریاں صرف ہم پر کیوں ختم کردی جاتی ہیں۔ پھر یہی نکتہ حضرت صدیق اکبرؓ کو کیوں نہ سوجھا۔ صدیقؓ وفاروقؓ نے قیصر کے مقابلہ کے لئے مرتدین عرب، منکرین ختم رسالت سے اس نہایت ہی آڑے وقت میں کیوں سیاسی اتحاد نہ کیا۔ جب کہ حضورﷺ کی وفات کے باعث حضرت عثمان ذی النورینؓ جیسے اکابر صحابہ دریائے حیرت وسراسیمگی میں غوطے کھا رہے تھے۔ نصوص شاہد ہیں۔ واقعات تاریخیہ گواہ ہیں کہ مسیلمہ اور قادیانی کو کلمہ گو قرار دیکر سیاسی اتحاد کی دعوت دینا قرن اول کی مقدس ترین جماعت (صحابہ کرامؓ) کے خلاف ووٹ آف سنسر (قرارداد مذمت) پاس کرنا ہے۔ جیسے آئندہ چل کر واضح ہوگا۔

۲...... اہل قبلہ کی تکفیر ناجائز ہے۔ فتاویٰ ہندیہ میں ہے: ''اذاكان فى المسئلة وجوه توجب الكفر ووجه واحد يمنع فعلى المفتى ان يميل اى ذالك الوجه''

﴿جب کوئی مسئلہ متعدد وجوہ سے کفر کا باعث ہو۔ مگر ایک وجہ کفر کی مانع بھی ہو تو مفتی کو چاہئے کہ صرف اسی ایک وجہ کو لے۔﴾ لیکن اسی عبارت کے بعد یہ بھی مذکور ہے: ''الا اذا صرح بارادة توجب الكفر فلا ينفعه التاويل''

﴿لیکن اگر کوئی شخص کھلم کھلا ایسے عقیدے کا اعلان کرے جو کفر صریح کا موجب ہو تو پھر وہ کفر سے بچ نہیں سکتا۔﴾

۳

EASY



۳...... تکفیر شخص معین، لعن فرد خاص ناجائز ہے۔ حالانکہ سائرہ میں ہے۔

"ان اباحنیفة: قال لجهم اخرج عنی یا کافره وفی التسعینیة لابن تیمیه باسناد عن محمد قال قال ابو حنیفة لعن الله عمروبن عبیده"

﴿امام اعظم ابوحنیفہ نے جہم بن صفوان، پیشوائے جہمیہ سے کہا او کافر امیرے گھر سے چلے جاؤ، امام ابن تیمیہ رسالہ تسعینیہ میں امام احمد سے ناقل ہیں کہ امام ابوحنیفہ نے فرمایا: خدا عمرو بن عبید پر لعنت کرے۔

ذیل میں ہم ان پر سہ شبہات کا تفصیلی جواب لکھنا چاہتے ہیں اور یہی ہماری اس خامہ فرسائی کا مقصد ہے۔ وباللہ التوفیق

## جواب شبہ اول اور فتنہ مرزائیت کی تاریخ

اسلام میں سب سے پہلا فتنہ اور اس کے مکمل دستور العمل پر سب سے پہلا وار انکار ختم رسالت اور شرک فی النبوۃ سے شروع ہو کر اسود عنسی، مسیلمہ کذاب، طلیحہ اسدی، سجاح کے رنگ میں نمودار ہوا۔ اگر ختم المرسلین ﷺ کی تدبیر صائب اور حضور ﷺ کی پیش گوئیاں۔ صدیق اکبرؓ کی فراست ایمانی، خالد بن ولیدؓ کی شمشیر خارا شگاف بروئے کار نہ آئیں تو یہ فتنہ اپنے اندر لاکھوں طوفان اور کروڑوں آندھیاں پوشیدہ رکھتا تھا۔

اسود عنسی: فتنہ ادعاء نبوت، حضور سرور کائنات ﷺ کے آخری دور حیات میں نمودار ہوا۔ چنانچہ حضور جب ۱۰ھ میں حجۃ الوداع سے واپس تشریف لائے اور سفر کی تھکان کے باعث چند دن طبیعت علیل ہوئی۔ تو اسود نے اس کی اطلاع پا کر ختم نبوت کا انکار کرتے ہوئے اپنی نبوت کا اعلان کر دیا۔ بلاذری کی فتوح البلدان اور تاریخ طبری اور کامل ابن اثیر میں ہے:۔

کہ: "اسود عنسی کا ارتداد دور نبوت کا اولین ارتداد تھا۔ وہ مرتد اس لئے تھا کہ اس نے نبوت کا دعویٰ کیا۔ یہ شخص کاہن اور شعبدہ باز تھا۔ عجیب و غریب کرشمے دکھاتا تھا۔ قوم عنس اور بعض دوسری اقوام نے اس کی نبوت کا اعتراف کیا۔ اسود نے اپنا نام رحمٰن یمن تجویز کیا تھا۔ جیسے مسیلمہ اپنے آپ کو رحمٰن یمامہ کہتا تھا۔ پہلے اسود نے نجران پر حملہ کیا۔ پھر اس کی تحریک آگ کی طرح طائف، بحرین، احساء عدی تک پھیل گئی۔"

## ختم الانبیاء کا اسود کے ساتھ سلوک

"وجاء الی السکون والی من بالیمن من المسلمین کتاب النبی ﷺ





...رهم بقتال الاسود مصادمة اوغیلة"

آنحضرت ﷺ نے قوم سکون اور مسلمانان یمن کو حکم...

...ے اسود کو قتل کر دیا جائے۔ چنانچہ تعمیل ارشاد کے لئے فیروز ا...

...قت اسود کے گھر میں گھس کر اس کو قتل کر دیا۔ علی الصبح ہر سہ حضرات...

...یچے اس کے لشکر میں پھینک دیا اور بآواز بلند اذان دیتے ہوئے ...

...رسول الله وان مهلة الاسود کذاب"

حضور علیہ السلام کو اس واقعہ کی اطلاع بذریعہ وحی ا...

...ذریعے اس کے قتل کی بشارت مدینہ منورہ میں حضور ﷺ کے انتقال...

آخیر میں پہنچی۔ قتل اسود صدیق اکبرؓ کے لئے پہلی بشارت تھی۔

## طلیحہ اسدی

تاریخ طبری اور کامل میں ہے: "وکان طلیحة ...

یقول ان جبریل یاتینی ولیسجع للناس الاکاذیب...

...نے نبوت کا دعویٰ کیا۔ طلیحہ کہا کرتا تھا کہ میرے پاس جرائیل...

...کے سامنے جھوٹی مگر مسجع عبارتیں پیش کیں۔﴾

اس کے گروہ نے حضرت صدیق اکبرؓ کو پیغام بھ...

...ہیں مگر زکوٰۃ نہیں دیں گے۔ اس پر صدیقؓ نے فرمایا کہ بخدا ا...

...بھی روکیں گے تو میں ان سے جہاد کروں گا۔

## صدیقؓ اور طلیحہ

...طاقت کے مضبوط ہو جانے کے بعد طلیحہ نے مع...

...بہت ہی کم وقفہ کے بعد بری طرح پسپا کر دیئے گئے۔ سلس...

...تھی۔ فتنہ طلیحہ کی اہمیت اس سے ظاہر ہوتی ہے کہ اس روز ص...

"ذاالقصة" تک مرتدین کا تعاقب کیا۔ کامل ابن اثیر میں...

...عوده فی اربعین یوماً"

﴿حضرت صدیق اس مہم میں چالیس روز...

...لائے۔﴾

بامرهم بقتال الاسود مصادمة اوغيلة" بحوالہ سابقہ

آنحضرتﷺ نے قوم سکون اور مسلمانان یمن کو حکم نامہ لکھا کہ جس طرح بھی بن پڑے اسود کو قتل کر دیا جائے۔ چنانچہ تعمیل ارشاد کے لئے فیروز اور ازدیہ اور قیس نے رات کے وقت اسود کے گھر میں گھس کر اس کو قتل کر دیا۔ علی الصبح ہر سہ حضرات نے سر کاٹ کر قلعہ کی دیوار کے نیچے اس کے لشکر میں پھینک دیا اور بآواز بلند اذان دیتے ہوئے یہ الفاظ کہے: "اشهد ان محمد رسول الله وان مهلة الاسود كذاب"

حضور علیہ السلام کو اس واقعہ کی اطلاع بذریعہ وحی اسی شب کو ہو گئی تھی مگر پیام بر کے ذریعے اس کے قتل کی بشارت مدینہ منورہ میں حضورﷺ کے انتقال کے بعد ماہ ربیع الاول ۱۰ھ کے آخیر میں پہنچی۔ قتل اسود صدیق اکبرؓ کے لئے پہلی بشارت تھی۔

## طلیحہ اسدی

تاریخ طبری اور کامل میں ہے: "وكان طليحة قد تنبأ فى حياته ﷺ كان يقول ان جبريل ياتينى وليسجع للناس الاكاذيب" ﴿حضور کی حیات ہی میں طلیحہ نے نبوت کا دعویٰ کیا۔ طلیحہ کہا کرتا تھا کہ میرے پاس جبرائیل وحی لایا کرتے ہیں۔ اس نے لوگوں کے سامنے جھوٹی مگر مسجع عبارتیں پیش کیں۔﴾

اس کے گروہ نے حضرت صدیق اکبرؓ کو پیغام بھیجا کہ ہم نماز کی فرضیت تسلیم کرتے ہیں مگر زکوٰۃ نہیں دیں گے۔ اس پر صدیقؓ نے فرمایا کہ بخدا مال زکوٰۃ میں سے اگر اونٹ کا زانو بند بھی روکیں گے تو میں ان سے جہاد کروں گا۔

## صدیقؓ اور طلیحہ

طاقت کے مضبوط ہو جانے کے بعد طلیحہ نے مع فوج کے مدینہ پر شب خون مارا۔ لیکن بہت ہی کم وقفہ کے بعد بری طرح پسپا کر دیئے گئے۔ سلسلۂ ردت میں اسلامی فوج کی یہ پہلی فتح تھی۔ فتنہ طلیحہ کی اہمیت اس سے ظاہر ہوتی ہے کہ اس روز صدیق اکبرؓ نے مع اسلامی لشکر کے مقام "ذاالقصة" تک مرتدین کا تعاقب کیا۔ کامل ابن اثیر میں ہے: "وكانت غزوة الصديق عوده فى اربعين يوماً"

﴿حضرت صدیق اس مہم میں چالیس روز تک مصروف رہ کر مدینہ واپس تشریف لائے۔﴾

EASY



## خالدوطلیحہ

صدیق اکبرؓ نے حضرت خالد بن ولیدؓ کو فوج دے کر طلیحہ کے مقابلہ کے لئے روانہ کیا۔ مقام بزاخہ پر طرفین میں خون ریز جنگ ہوئی۔ عینیہ بن حصن مزاری نے (جو طلیحہ کا کمان دار اعظم تھا) طلیحہ سے بارہا دریافت کیا۔ کیا جبرائیل تمہارے پاس مژدۂ فتح نہیں لائے۔ طلیحہ عین جنگ میں وحی کا اسی طرح منتظر رہا جیسے قادیانی آسمانی منکوحہ کا۔ آخر مرتدین کو شکست فاش ہوئی۔ طلیحہ شام کی طرف بھاگ گیا۔ بعد میں تائب ہوکر دوبارہ ختم المرسلین کے حلقہ بگوشوں میں داخل ہوا۔ فتوح عراق۔ علی الخصوص نہاوند اور جلولا وغیرہ معرکوں میں اس نے اپنی مردانگی کے اسلامی جوہر پوری شان سے دکھائے۔

## مسیلمہ کذاب

مسیلمہ کذاب ۱۰ھ میں وفد بنی حنیفہ کے ساتھ دربار رسالت میں حاضر ہوا اور حضورﷺ سے کہنے لگا: ''ان شئت اخلنالك الامرو بايعناك على انه لنا بعدك فقال رسول الله لاولا نعمة عين ولكن الله قاتلك'' (فتوح البلدان از بلاذری)

﴿اگر آپ چاہیں تو ہم آپﷺ کی مزاحمت ترک کر کے آپﷺ سے اس شرط پر بیعت کر لیتے ہیں کہ آپﷺ کے بعد مسند نبوت پر ہمارا قبضہ ہو۔ حضورﷺ نے فرمایا کہ یہ ہرگز نہیں ہوسکتا۔ البتہ خدائی لشکر تم سے برسر پیکار ہوں گے۔﴾

## دعویٰ نبوت

وفد مذکور واپس گیا۔ حجۃ الوداع کے بعد حضورﷺ کی ناسازی طبیعت سن کر مسیلمہ نے موقع کو غنیمت سمجھا اور نبوت کا اعلان کر دیا۔ بلاذری، طبریؒ، کامل میں ہے کہ مسیلمہ جب سفر مدینہ یمامہ واپس آیا تو مرتد ہوکر اس نے نبوت کا اعلان کر دیا۔ اس کا دعویٰ تھا کہ میں نبوت میں حضورﷺ کا شریک ہوں۔ قرآن کا معارضہ کرتے ہوئے اس نے چند مسجع جملے بھی بطور وحی پیش۔ اپنے متبعین سے فرضیت نماز ساقط کر دی۔ شراب اور زناء کو حلال قرار دیا۔ بااین ہمہ وہ حضورﷺ کی رسالت کا اعتراف کیا کرتا تھا۔ اس پر بنو حنیفہ نے خوشی کے مارے تالیاں بجائیں۔

## مسیلمہ کا دعوت نامہ

قادیانی کی طرح مسیلمہ کو بھی تبلیغی نامہ و پیام کی سوجھی، حوصلہ بڑا پایا تھا۔ اس لئے خود





ات ﷺ کو ۱۰ھ میں دعوت نبوت کے بعد ذیل کی چٹھی لک

''من مسيلمة رسول الله الى محمد

ف الارض ولقريش نصفها ولكن قريشاً قوم

﴿از مسیلمہ پیغمبر خدا بسوئے محمد رسول اللہ، واضح

ے (کیونکہ میں نبوت میں آپ کا شریک ہوں) اور نصف

انصاف ہیں۔﴾

## تم الانبیاء کا جواب

''فكتب اليه رسول الله ﷺ ، بسم

رسول الله الى مسيلمة الكذاب اما بعد فان الا

يشاء والعاقبة للمتقين والسلام على من اتبع ا

﴿حضورﷺ نے اس کے جواب میں لکھا از م

ہو کہ مملکت درحقیقت خدا تعالیٰ کی ہے۔ وہ اپنے بندوں

آخری کامیابی صرف نیکوں کے لئے ہے۔ آخر میں تمام

## دعوائے اسلام اور مسیلمہ

مذکورہ بالا واقعات سے ظاہر ہو چکا ہے کہ

نبوت کا معترف تھا۔ مگر ختم نبوت کا منکر ہو کر شرک

فرضیت کا قائل نہ تھا۔ مگر اس کے ہاں برابر اذان

طبری اور کامل میں ہے: ''وكان الذى يوذن له

له حجير بن عميرة''

''مسیلمہ کذاب کا مؤذن عبداللہ بن نواح

قطعی بات ہے کہ مسیلمہ کذاب، اسود عنسی

پر صحابہ کرامؓ نے ان سے جہاد کیا۔ حالانکہ مسیلمہ صر

تھا۔ ورنہ نہ تو اس نے خدائی کا دعویٰ کیا۔ اور نہ خلاف

میں (قادیانی کذاب کی طرح) یا خانہ ساز نبوت

ے

سرورکائنات ﷺ کو ۱۰ھ میں دعوت نبوت کے بعد ذیل کی چٹھی لکھی۔

"من مسیلمة رسول الله الی محمد رسول الله اما بعد فان لنا نصف الارض ولقریش نصفها ولکن قریشاً قوم لاینصفون"

(طبری وکامل وبلاذری)

﴿از مسیلمہ پیغمبر خدا بسوئے محمد رسول اللہ، واضح رہے کہ عرب کی نصف مملکت ہماری ہے۔ (کیونکہ میں نبوت میں آپ کا شریک ہوں) اور نصف قریش کی لیکن قریش بڑے بڑے بےانصاف ہیں۔﴾ (طبری وکامل بلاذری)

## ختم الانبیاء کا جواب

"فکتب الیه رسول الله ﷺ. بسم الله الرحمن الرحیم من محمد رسول الله الی مسیلمة الکذاب اما بعد فان الارض لله یورثها من عباده من یشاء والعاقبة للمتقین والسلام علی من اتبع الهدی" (بلاذری)

﴿حضور ﷺ نے اس کے جواب میں لکھا از محمد رسول اللہ بسوئے مسیلمۃ کذاب واضح ہو کہ مملکت درحقیقت خدا تعالیٰ کی ہے۔ وہ اپنے بندوں میں سے جس کو چاہتا ہے دیتا ہے۔ مگر آخری کامیابی صرف نیکوں کے لئے ہے۔ آخر میں تمام راہ راست پر چلنے والوں کو سلام۔﴾

## دعوائے اسلام اور مسیلمہ

مذکورہ بالا واقعات سے ظاہر ہو چکا ہے کہ مسیلمہ کذاب حضور رسالت مآب ﷺ کی نبوت کا معترف تھا۔ مگر ختم نبوت کا منکر ہو کر شرک فی النبوۃ کا مدعی تھا۔ ہر چند کہ وہ نماز کی فرضیت کا قائل نہ تھا۔ مگر اس کے ہاں برابر اذان واقامت کے ساتھ نماز ادا ہوا کرتی تھی۔ طبری اور کامل میں ہے: "وکان الذی یوذن له عبدالله بن النواحة والذی یقیم له حجیر بن عمیرة"

"مسیلمہ کذاب کا مؤذن عبداللہ بن نواحہ اور اقامت کہنے والا حجیر بن عمیر تھا۔"

قطعی بات ہے کہ مسیلمہ کذاب، اسود عنسی، طلیحہ، سجاح کے ہم خیال مرتد تھے۔ اسی بناء پر صحابہ کرامؓ نے ان سے جہاد کیا۔ حالانکہ مسیلمہ صرف ختم نبوت کا منکر اور شرک فی النبوۃ کا قائل تھا۔ ورنہ نہ تو اس نے خدائی کا دعویٰ کیا۔ اور نہ خلاف توحید کوئی کتاب تصنیف کی بلکہ اس کے کلام میں (قادیانی کذاب کی طرح) یا خانہ ساز نبوت کا تذکرہ ہوتا رہا۔ یا چند فضول مگر مسجع فقرے۔

تا آنکہ اس کا مؤذن کہتا تھا (شہدان محمد و مسیلمہ رسول اللہ، قادیانی چونکہ زیادہ کائیاں واقع ہوا تھا) اس لئے اس نے نہایت سوچ بچار کے بعد کہا کہ میں تمام انبیاء کے کمالات کا مظہر ہوں۔ تا آنکہ

هر رسولے نہاں بہ پیر ہنم

(درثمین فارسی ص۱۷۳)

اور تا آنکہ

منم مسیح زمان ومنم کلیم خدا
منم محمد واحمد که مجتبیٰ باشد

(درثمین فارسی ص۱۳۸)

بنابریں اس کو اذان اور اقامت میں اضافے کی ضرورت نہ ہوئی۔ یقین جانئے کہ اس شعر کے پیش نظر ہر قادیانی ''اشهدان محمد رسول الله '' سے محمد عربی ﷺ شہ لولاک مراد نہیں لیتا بلکہ مرزائے غلام احمد قادیانی کو مراد لیتا ہے۔

## مسیلمہ کا انجام

باوجود ان حالات کے صحابہ کرامؓ نے اس کذاب سے جہاد فرض سمجھا اور بے شمار قربانیاں دینے کے بعد حضرت وحشیؓ کے حربہ (خورد نیزہ) اور ایک انصاریؓ کی تلوار سے قتل ہوا۔ حضرت وحشیؓ عموماً کہا کرتے تھے کہ اگرچہ حالت کفر میں میں نے بزرگ ترین ہستی (حضرت سید الشہداء حمزہؓ) کو شہید کیا تھا تو حالت اسلام میں میں نے دنیا کے بدترین شخص اور خبیث کو بھی اس حربہ سے قتل کیا۔ امید ہے کہ کفارہ ہو جائے گا۔

## ختم نبوت کا انکار ہر دور میں ارتداد ہے

مذکورہ بالا حقائق سے بداہۃً ثابت ہوتا ہے کہ صدر اول کے منکرین ختم نبوت اس لئے اور صرف اس لئے واجب القتل، مرتد، فریق محارب قرار دیئے گئے ہیں کہ وہ حضور ختم المرسلین ﷺ کے ساتھ شریک فی النبوۃ ہونے کے مدعی تھے۔ ورنہ وہ عام طور پر احکام الاسلامیہ کو تسلیم کرتے اور حسب استطاعت ان پر عمل در آمد رکھتے تھے۔ ختم نبوت کے انکار کی تحریک مختلف ادوار میں مختلف نام بدلتی رہی۔ کبھی اس کو اسود عنسی، مسیلمہ، طلیحہ کی قیادت نصیب ہوئی اور آج اس کی زمام قیادت مرزا غلام احمد قادیانی کے ہاتھ میں ہے۔ گو اس وقت صدیقؓ و فاروقؓ و خالدؓ کے

EASY



بجائے پچاس الماریوں والی حکومت قائم ہے اور حقیقی قادیان اس کو ظل اللہ کہہ کر من مانی مرادیں حاصل کر رہا ہے۔ مگر احکام شرعیہ بدل نہیں سکتے۔ آج بھی یہ جماعت شرعاً اس سلوک کی مستحق ہے جو اس سے دور صحابہ کرامؓ میں کیا گیا: ''فلن تجد لسنة الله تبديلا ولن تجد لسنة الله تحويلا''

## مسئلہ تکفیر اہل قبلہ

شبہ اول کے جواب میں جن صریح واقعات کا ذکر ہوا۔ ان کے سمجھ لینے سے اہل قبلہ کی تکفیر وعدم تکفیر کا مسئلہ خود بخود حل ہو جاتا ہے۔

## مسئلہ کی تاریخ

اہل قبلہ سے جہاد نہ کرنے کا مشورہ سب سے پہلے حضرت فاروق اعظمؓ نے اس وقت پیش کیا جب کہ حضرت صدیق اکبرؓ مرتدین سے برسرپیکار ہونے کو تیار ہو گئے تھے۔ صحیحین کے الفاظ حسب ذیل ہیں۔

حضور ﷺ کے انتقال کے بعد جب صدیق اکبرؓ خلیفہ ہوئے اور عرب کے مرتدین سے جہاد کرنے کے لئے آپ تیار ہوئے تو فاروقؓ نے صدیقؓ سے کہا کہ آپ ان سے کیونکر لڑ سکتے ہیں۔ جب حضور ﷺ نے فرمایا ہے کہ ''لا الہ الا اللہ'' کہنے والے کا جان اور مال ہم سے محفوظ ہو جاتا ہے۔ اس کے باطن کا معاملہ خدا کے سپرد ہے۔ ہاں حقوق اسلام کے متعلق اس سے گرفت کی جا سکتی ہے۔ یہ سن کر ابوبکرؓ نے فرمایا۔ تو زکوٰۃ بھی حق مال ہے۔ پس جو شخص صلوٰۃ اور زکوٰۃ کی فرضیت میں فرق کرے گا۔ میں اس سے ضرور جہاد کروں گا۔ بخدائے لایزال! اگر انہوں نے بکری کا ایک بچہ بھی روکا جو حضور کے عہد میں دیا کرتے تھے تو میں ان سے جہاد کروں گا۔ فاروقؓ فرماتے ہیں کہ بس میں نے سمجھ لیا کہ صدیقؓ کو اس مسئلہ میں شرح صدر حاصل ہو چکا ہے۔ پس ان کی تلقین سے میں بھی حقیقت کو سمجھ گیا۔ (مشکوٰۃ)

## نتیجہ

اس روایت سے صاف معلوم ہوا کہ اہل قبلہ کو ضروریات دین کا انکار کفر وارتداد اور اس کے انجام بد یعنی قتل سے بچا نہیں سکتا۔

## تکفیر اہل قبلہ کی اصل

اس مبحث میں سب سے ضروری بات یہ ہے کہ مسئلہ مذکور کے اصلی الفاظ جو سلف سے منقول ہوئے ہیں۔ سامنے رکھے جائیں تا کہ مرتد زندیق اور عاصی کے درمیان مابہ الامتیاز قائم کیا جاسکے۔ شرح تحریر ابن ہمام مصنفہ ابن امیر الحاج ص ۳۱۸ میں بحوالہ منتقی مسئلہ مذکور حضرت امام اعظم سے بالفاظ ذیل منقول ہوا ہے۔ "لانکفّر اهل القبلة بذنب "علیٰ ہذا القیاس "یواقیت" میں یہ مسئلہ حضرت امام شافعیؒ سے بھی مذکورہ بالا الفاظ سے منقول ہوا ہے۔ غرض یہ مسئلہ سلف صالحین سے جہاں کہیں بھی منقول ہوا ہے۔ "ذنـــب" سے مقید ہے لیکن ملحدوں اور زندیقوں نے ان کو غلط رنگ میں پیش کر کے اپنے کفر والحاد کو چھپانا چاہا ہے۔

## جملہ مذکورہ کا حل

جملۂ مذکور کی ساخت اور وضع صاف بتلا رہی ہے کہ یہ جملہ دراصل خوارج پھر معتزلہ کی تردید میں کہا گیا۔ ضروریات دین کے منکر اس سے مراد نہیں تھے۔ خوارج گنہگار کو کافر قرار دیتے ہیں اور بقول معتزلہ عاصی نہ مومن ہے نہ کافر۔ علامہ قونوی، حنفی شرح عقیدہ طحاویہ ص ۲۴۷ میں لکھتے ہیں: "اس جملہ میں خوارج کی تردید ہے جو گناہ کے مرتکب کو (صغیرہ ہو یا کبیرہ) کافر کہتے ہیں اور بعض خوارج فقط کبیرہ کے مرتکب کو کافر قرار دیتے ہیں۔ علیٰ ہذا القیاس اس جملہ میں معتزلہ کی بھی تردید ہے۔ جن کے ہاں مرتکب گناہ ایمان سے قطعاً محروم ہو جاتا ہے جس کی پاداش میں ابداً لآباد تک جہنم میں رہے گا۔ گو کفر میں داخل بھی نہیں ہوتا۔"

۲...... شیخ ابن تیمیہ فرماتے ہیں: "نحن اذا قلنا اهل السنة متفقون على انه لا يكفر بالذنب فانما يريد به المعاصى كالزنا والشرب" (ص ۱۲۱ کتاب الایمان) ﴿ہم جب یہ کہیں کہ اہل سنت گناہگار کو کافر نہیں کہتے تو اس سے ہماری مراد فقط عاصی ہوتا ہے جیسے بدکار اور شراب خور وغیرہ (ضروریات دین کا منکر مراد نہیں ہوتا)﴾

۳...... شرح فقہ اکبر بحث ایمان میں علامہ قونوی سے نقل ہے: "ولم اجده لعله لاختلاف النسخ وفى قوله بذنب اشارة الى تكفير لفساد اعتقاده كفساد الاعتقاد المجسمة والمشبهة ونحوهم لان ذلك لا يسمى ذنبا والكلام فى الذنب" ﴿لفظ "ذنب" میں ادھر اشارہ ہے کہ بدعقیدہ مثلاً تجسیم باری کا



قائل اس کو مخلوقات سے مشابہ ماننے والا وغیرہ عقائد
اصطلاحاً "ذنب" نہیں کہتے۔﴾
واضح رہے کہ دور ردت میں مرتدین کے کئی گرو
۱...... قوم کندہ اور قوم تمیم صرف فرضیت زکوٰۃ کی منکر
۲...... قوم حنیفہ اور قوم اسد کا ارتداد دو وجہ سے تھا۔ ف
کی نبوت کا اعتراف۔
۳...... قوم حنیفہ اس لئے بھی کہ وہ صبح اور مغرب کی
سب سے بڑھ کر کافر تھی۔ (دور ردت میں مرتدین کے ا
مجھے علم سے معالم السنن خطابی سے بڑھ کر کہیں نہیں
۴...... صحیح مذہب یہ ہے کہ مسلمان ہونے کے
ہے۔ مثلاً حدوث عالم توحید باری تعالیٰ اس کا قدم اس
تمام انبیاء علی الخصوص حضور ﷺ کی نبوت کا اقرار، آ
نے تو جہاد کو منسوخ قرار دیا) اور یہ اعتراف کہ آپ
شرعیہ کی اصل ہے۔ کعبہ رخ ہو کر نمازیں ادا کرنا فرض
تمام ضروریات دین کا معترف ہو وہی مسلمان ہے۔
علامہ تفتازانی شرح مقاصد ص ۲۶۸ میں
متعلق اختلاف علماء صرف ایسی صورت میں ہے
وغیرہ ضروریات دین کا تو قائل ہے مگر بعض دوسر
ہو۔ مثلاً صفات الٰہیہ کا مسئلہ خلق افعال کا نظریہ
حق متعدد نہیں بلکہ واحد ہے۔ فقط ایسے فرقہ کی
ہے۔ ورنہ جو فرقہ یا فرد ضروریات دین کا منکر ہو
کے علمی احاطے کا منکر ہو یا اسی نوع کا کوئی اور
خواہ ہمہ عمر عبادت الٰہی میں صرف کرے۔"
شرح فقہ اکبر میں ہے: "اہل قبلہ"
عالم، حشر اجساد، خدا تعالیٰ کے احاطہ علمی اسی نو

قائل اس کو مخلوقات سے مشابہہ ماننے والا وغیرہ عقائد رکھنے والا کافر ہے کیونکہ بدعقیدگی کو اصطلاحاً ''ذنب'' نہیں کہتے۔﴾

واضح رہے کہ دور ردت میں مرتدین کے کئی گروہ تھے۔

۱...... قوم کندہ اور قوم تمیم صرف فرضیت زکوٰۃ کی منکر تھی۔ اس لئے مرتد قرار دی گئی۔

۲...... قوم حنیفہ اور قوم اسد کا ارتداد دو وجہ سے تھا۔ فرضیت[1] زکوٰۃ سے انکار اور مسیلمہ[2] طلیحہ کی نبوت کا اعتراف۔

۳...... قوم حنیفہ اس لئے بھی کہ وہ صبح اور مغرب کی نماز کی فرضیت کی منکر تھی۔ لہٰذا قوم حنیفہ سب سے بڑھ کر کافر تھی۔ (دور ردت میں مرتدین کے اصناف وانواع کی تحقیق وتفصیل جہاں تک مجھے علم ہے معالم السنن خطابی سے بڑھ کر کہیں نہیں۔ معالم حلب یا دمشق میں زیر طبع ہے۔

۴...... صحیح مذہب یہ ہے کہ مسلمان ہونے کے لئے تمام ضروریات اسلام کا اعتراف لازم ہے۔ مثلاً حدوث عالم توحید باری تعالیٰ اس کا قدم اس کا عدل اور اس کی حکمت نفی تشبیہ، تعطیل تمام انبیاء علی الخصوص حضور ﷺ کی نبوت کا اقرار، آپ ﷺ کی شریعت کے دوام کا عقیدہ (مرزا نے تو جہاد کو منسوخ قرار دیا) اور یہ اعتراف کہ آپ ﷺ کی تعلیم تمام تر صحیح ہے۔ قرآن تمام احکام شرعیہ کی اصل ہے۔ کعبہ رخ ہو کر نمازیں ادا کرنا فرض ہے۔ زکوٰۃ، حج فرض ہیں۔ الغرض جو شخص تمام ضروریات دین کا معترف ہو وہی مسلمان ہے۔

علامہ تفتازانی شرح مقاصد ص ۲۶۸ میں لکھتے ہیں: ''اہل قبلہ کی تکفیر وعدم تکفیر کے متعلق اختلاف علماء صرف ایسی صورت میں ہے کہ کوئی فرقہ یا فرد، حدوث عالم، حشر اجساد وغیرہ ضروریات دین کا تو قائل ہے مگر بعض دوسرے عقائد میں عامہ مسلمین سے اس کا اختلاف ہو۔ مثلاً صفات الٰہیہ کا مسئلہ خلق افعال کا نظریہ وغیرہ مسائل اختلافیہ جن میں باتفاق فریقین حق متعدد نہیں بلکہ واحد ہے۔ فقط ایسے فرقہ کی تکفیر وعدم تکفیر میں علماء کا اختلاف منقول ہوا ہے۔ ورنہ جو فرقہ یا فرد ضروریات دین کا منکر ہو جیسے قدم عالم کا معتقد ہو۔ یا قیامت یا خدا تعالیٰ کے علمی احاطے کا منکر ہو یا اسی نوع کا کوئی اور کفر اس سے سرزد ہو تو وہ باتفاق علماء کافر ہے۔ خواہ ہمہ عمر عبادت الٰہی میں صرف کرے۔''

شرح فقہ اکبر میں ہے: ''اہل قبلہ'' سے مراد وہ لوگ ہیں جو ضروریات دین مثلاً حدوث عالم، حشر اجساد، خدا تعالیٰ کے احاطہ علمی اسی نوع کے دوسرے اہم مسائل کے معترف ہوں۔ بنا

EASY



بریں جو شخص ہمہ عمر عبادت الٰہی میں صرف کردے۔ گمراہی کا عقیدہ یہ ہو کہ عالم قدیم ہے قیامت نہیں آئے گی۔ خدا تعالیٰ جزئیات کو نہیں جانتا۔ یہ شخص اہل سنت کے نزدیک اہل قبلہ سے نہیں۔ رہا اہل سنت کا یہ قول کہ ہم اہل قبلہ کو کافر نہیں کہتے۔ اس کے یہی معنی ہیں کہ افعال کفر (مثلاً سجدہ صنم) کا مرتکب ہو۔ علامات کفر اس سے ظاہر نہ ہوں۔ (جیسے زنار باندھنا)

علامہ عبدالعزیز فرہادی نبراس ص ۵۷۲ میں لکھتے ہیں: ''اہل قبلہ متکلمین کی اصطلاح میں جو ضروریات دین یعنی دین کے بدیہی مشہور مسائل کے مقر ہوں۔ بنابریں جو شخص ضروریات دین میں سے کسی چیز کا منکر ہوگا۔ جیسے حدوث عالم یا قیامت یا خدا کے احاطہ علمی یا فرضیت صلوٰۃ وصوم کا منکر ہو۔ تو وہ اہل قبلہ میں داخل نہیں۔ اگرچہ زاہد مرتاض ہی ہو۔ علیٰ ہذا القیاس۔ جس شخص میں کفر کے علامات پائے جائیں۔ مثلاً سجدہ صنم یا کسی شرعی مسئلہ کا استخفاف کرے۔ وہ بھی اہل قبلہ سے نہیں۔ اہل سنت کا یہ مسئلہ کہ ''ہم اہل قبلہ کو کافر نہیں کہتے۔'' اس سے مراد صرف یہ ہے کہ ہم عاصی کو، دین کے غیر ضروری نظری مسائل کے منکر کو کافر نہیں جانتے۔ یہ محققین کا مذہب اور عقیدہ اور تحقیق ہے۔''

## فقہا اور اصولیین کی رائے

۱...... تحقیق شرح مسامی میں اور کشف الاسرار شرح اصول بزدوی ج ۳ ص ۲۳۸ میں ہے: ''وان غلافی هواه حتی وجب اکفاره به لا یعتبر خلافه ووفاته ایضاً لعدم دخوله فی مسمی الامة المشهد دلها بالصمة وان صلی الیٰ القبلة واعتقد نفسه مسلماً لان الامة لیست عبارت عن المصلین الیٰ القبلة بل عن المؤمنین وهو کافر وان کان لا یدری انه کافر'' ﴿اگر کسی متبدع کا غلو کفر کے درجہ تک پہنچ جائے تو اجماع امت کے مسئلہ میں داخل ہی نہیں۔ جس کے لئے آں حضرت ﷺ نے فرمایا ہے کہ وہ تمام کی تمام گمراہ نہ ہوگی۔ ہرچند کہ وہ قبلہ رخ ہو کر نمازیں پڑھتا ہو اور اپنے آپ کو مسلمان شمار کرتا ہو۔ یہ اس لئے کہ امت محمد یہ عبارت اس سے نہیں۔ کہ کوئی قبلہ رخ ہو کر نماز پڑھ لے۔ بلکہ امت مومنین کا نام ہے اور یہ شخص مومن نہیں بلکہ کافر ہے۔﴾

۲...... علامہ ابن عابدین رد المحتار ص ۳۷۷ میں لکھتے ہیں: ''لا خلاف فی کفر المخالف فی ضروریات الاسلام وان کان من اهل القبلة المواظب طول عمره علی الطاعات کما فی شرح التحریر'' ﴿ضروریات دین کا منکر بالاتفاق کافر ہے۔ اگرچہ اہل

...ہو اور تمام عمر طاعات میں صرف کردے۔ جیسے ابن امیر الحاج نے شرح تحریر میں لکھا ہے۔﴾

...... بحرالرائق سے ردالمحتار میں منقول ہے: "والحاصل ان المذهب عدم تكفير ...حد من المخالفين فيما ليس من الاصول المعلومه ان الدين ضرورة" ﴿ہمارا ...ہب یہ ہے کہ مسلم اپنے کسی مخالف کو کافر نہیں کہتے جب تک کہ وہ ضروریات دین کا منکر نہ ...ہو۔﴾

۴...... خفاجی شرح شفاج ۴ص ۴۳۰ میں آئمہ مالکیہ کے اقوال نقل کرتے ہوئے لکھتے ہیں: "قال ابنا القاسم وكذا سحنون فى من تنبأ كالمرتد وقال الصبغ بن الفرج من زعم انه نبى فهو كالمرتد وقال اشهب فى يهودى زعم انه نبى اوقال ان بعد نبيكم نبى سياتى من الله بشريعة انه كالمرتد يستتاب والاقتل لانه مكذب النبى ﷺ فى قوله لانبى بعدى" ﴿ابن قاسم سحنون اصبغ فرماتے ہیں کہ مدعی نبوت مرتد ہے۔ اشہب نے کہا اگر یہودی نبوت کا دعویٰ کرے یا یہ کہے کہ حضور کے بعد کوئی دوسرا نبی آنے والا ہے تو وہ مرتد ہے اگر توبہ کرے تو فبہا ورنہ قتل کر دیا جائے۔ اس لئے کہ انہوں نے حضور کے ارشاد لانبی بعدی کی تکذیب کی۔﴾

## حضور خاتم الانبیاء الرسل ہیں اور اس کا منکر کافر ہے

امام ابو منصور عبدالقادر بغدادی اپنی شہرۂ آفاق تصنیف اصول الدین مطبوعہ استانبول میں فرماتے ہیں: "كل من اقر بنبوة بنبينا محمد ﷺ اقربانه خاتم الانبياء والرسل واقرّبتا بيد شريعت ومنع من نسخها وقال ان عيسىٰ عليه السلام اذا نزل من السماء ينزل بنصرة شريعة الاسلام يحيىٰ ما احياه القرآن ويميت ماامناته القرآن خلاف فرقة من الخوارج تصرف باليزيدية المنتبة الىٰ يزيد بن ابى انيسة فانهم زعموا ان الله يبعث فى اخر الزمان نبيا من العجم وينزل عليه كتاباً من السماء وينسخ ذالك الشرع شرع القران وقد نص القرآن محمداً ﷺ خاتم النّبيين وقد تواترت الاخبار عنه بقوله لانبى بعدى۔ ومن ردحجة القرآن والسنة فهو الكافر" (ج ۱ص ۱۶۲) ﴿ہر ایک مومن جس طرح آں حضرت ﷺ کی نبوت کا معترف ہوتا ہے۔ اسی طرح آپ ﷺ کو ختم الانبیاء والرسل، آپ ﷺ کی شریعت کا دوام اور اس کا عدم نسخ بھی مانتا ہے۔ نیز یہ بھی عقیدہ رکھتا ہے کہ حضرت مسیح

EASY



علیہ السلام جب آسمان سے نزول فرمائیں گے تو شریعت اسلامیہ کی تائید کریں گے۔ان ہی احکام کی دوبارہ اشاعت کریں گے۔جو قرآن نے پیش کئے اور انہی امور سے روکیں گے جو قرآن نے ممنوع قرار دیئے۔برخلاف فرقہ یزیدیہ کے (اتباع یزید بن ابی انیسہ خارجی) ان کا عقیدہ ہے کہ آخر زمان میں خدا تعالیٰ عجم سے ایک نبی مبعوث فرمائے گا۔(مرزا کے حق میں پیشین گوئی ہو رہی ہے۔) اس پر کتاب نازل ہوگی۔اس کی شریعت شریعتِ قرآنی کی ناسخ ہوگی۔حالانکہ قرآن نے صاف اعلان کیا ہے کہ حضور ﷺ خاتم النبیین ہیں۔اس کے علاوہ ”لا نبی بعدی“ حضور ﷺ سے بتواتر مروی ہے۔جو شخص قرآن اور حدیث کی تردید کرے وہ پکا کافر ہے۔﴾

## زندیق اور مرتد میں فرق

شبہ ثانی کے جواب میں ہم سلف سے نقل کر آئے۔کہ نصوص ختم نبوت کو اپنے ظاہر پر رکھنا لازم اور ضروری ہے۔ان میں ہر تاویل باطل ہوگی۔جو ماؤل کو کفر سے بچا نہیں سکتی۔مرزا اور اس کی امت کی تمام تر بنیاد تاویل پر ہے۔مرزائی لٹریچر کا مطالعہ کرنے والا جانتا ہے کہ یہ گروہ باب تاویل میں باطنیہ جیسے باطل پرست فرقہ سے بھی دو قدم آگے بڑھا ہوا ہے۔(باطنیہ کی تسویلات وتاویلات کا مطالعہ کرنا ہو تو کتاب الفرق کو ص ۲۶۵ سے ص ۲۹۹ تک دیکھئے۔) اور یہ تاویلات سراسر زندقہ ہیں۔اس لئے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ زندیق کا ترجمہ بھی سلف سے نقل کر دیا جائے تاکہ مرزائیہ کی حقیقت پورے طور پر سمجھ آسکے۔

۱...... علامہ تفتازانی شرح مقاصد میں فرماتے ہیں: ”الکافران اظهر الایمان خص باسم المنافق وان کفر بعد الاسلام خص باسم المرتد وان قال باالٰهین اواکثر خص باسم المشرك۔ وانکان متعدنیا وان کان مع اعترافه بنبوة النبی ﷺ واظهاره شعائر الاسلام یطبن عقائد هی کفر بالاتفاق خص باسم الزندیق“ ﴿کافر اگر بظاہر اسلام کا اقرار کرے تو وہ منافق ہے اور اگر کوئی شخص اسلام لانے کے بعد کافر ہو جائے۔تو وہ مرتد ہے اور اگر تعدد معبود کا قائل ہو تو مشرک ہے اور اگر حضور ﷺ کی نبوت کا اعتراف کرتے ہوئے شعائر اسلام کی پابندی بھی دکھائے لیکن ضروریات دین کے خلاف عقائد رکھتا ہو تو یہ زندیق ہے۔﴾

۲...... حضرت امام الہند شاہ ولی اللہ دہلوی مسویٰ شرح مؤطا ج ۲ ص ۱۰۹ میں زندیق کی حقیقت بالفاظ ذیل واضح کرتے ہیں۔”دین حق کا مخالف اگر سرے سے اس کا معتقد اور مقر ہی



نہیں۔نہ ظاہراً نہ باطناً تو وہ کافر ہے اور اگر زبان سے اع
منافق ہے اور اگر بظاہر دین حق کا اعتراف کرے مگر بعض
کرے جو صحابہ، تابعین، اجماع امت کے برخلاف ہو
شخص شریعت میں زندیق ہے۔جیسے کوئی کہے کہ قرآن ح
اس قدر ہیں کہ انسان کو اچھے اخلاق سے وہاں گونہ سر
بداخلاق کو اس عالم میں گونہ ندامت ہوگی۔فی الواقع
ہے۔“ (غرض زندیق سب کچھ مانتا ہے۔مگر سب پر ب
دین کی صورت بحال رہتی ہے مگر حقیقت مسخ ہو جاتی ہے
”واضح رہے کہ تاویل دو قسم کی ہے۔
۱...... جو کسی نص قطعی اور حدیث صحیح اور اجماع ام
۲...... جو کسی نص قطعی سے ٹکرائے۔ثانی الذکر
آنحضرت خاتم انبیاء ہیں۔مگر اس کے معنی یہ ہیں ک
نبوت کا مفہوم (یعنی ایسا انسان جو خدا تعالیٰ کی طرف
الطاعۃ اور گناہوں سے معصوم اور غلطی سے مبرا ہو۔)
ہے۔پس یہ شخص زندیق ہے جمہور فقہاء حنفیہ اور شافع

## توبۂ زندیق

زندیق اور مرتد کی حقیقت میں فرق واضح
اگر توبہ کرے تو اس کی توبہ منظور کر لی جائے گی۔لیکن ز
اس کے باطن میں حیثیت پوشیدہ ہے۔توبہ سے کیا
احکام القرآن ج ۱ ص ۵۳ میں۔اور علامہ بدرالدین ع
ابویوسف قال ابو حنیفة اقتلو الزندیق س
اس لئے کہ اس کی توبہ کا پتہ لگانا مشکل ہے۔﴾ ”قال
والالتیتاب لان المسلم اذا ارتد بالحنا لم
ج ۱ ص ۱۵) ﴿مالک فرماتے ہیں اگر کوئی مسلمان جا
کرنا ضروری نہیں کیونکہ باطنی مرتد کی توبہ اظہار الاس

EASY



نہیں۔ نہ ظاہراً نہ باطناً تو وہ کافر ہے اور اگر زبان سے اعتراف کرے مگر دل میں کفر بھرا ہوا ہو تو یہ منافق ہے اور اگر بظاہر دین حق کا اعتراف کرے مگر بعض ضروریات دین کی ایسی من مانی تاویل کرے جو صحابہ، تابعین، اجماع امت کے برخلاف ہو۔ (جیسے مرزا محمود کا ترجمۂ نبوت) تو ایسا شخص شریعت میں زندیق ہے۔ جیسے کوئی کہے کہ قرآن حق، جنت و جہنم حق، لیکن جنت کے معنی فقط اس قدر ہیں کہ انسان کو اچھے اخلاق سے وہاں گونہ سرور حاصل ہوگا اور جہنم سے مراد یہ ہے کہ بداخلاق کو اس عالم میں گونہ ندامت ہوگی۔ فی الواقع کوئی جنت و جہنم نہیں۔ ایسا شخص زندیق ہے۔" (غرض زندیق سب کچھ مانتا ہے۔ مگر سب پر پانی پھیر دیتا ہے۔ یہ ہے زندقہ۔ اس میں دین کی صورت بحال رہتی ہے مگر حقیقت مسخ ہو جاتی ہے۔ یہ مرتد سے کئی گنا بدتر ہے۔)

"واضح رہے کہ تاویل دو قسم کی ہے۔

۱...... جو کسی نص قطعی اور حدیث صحیح اور اجماع امت کے مخالف نہ ہو۔

۲...... جو کسی نص قطعی سے ٹکرائے۔ ثانی الذکر زندقہ ہے۔ مثلاً ایک شخص کہتا ہے کہ بیشک آنحضرت خاتم انبیاء ہیں۔ مگر اس کے معنی یہ ہیں کہ آپ ﷺ کے بعد نبی کہلانا جائز ہے۔ رہا نبوت کا مفہوم (یعنی ایسا انسان جو خدا تعالیٰ کی طرف خلق خدا کو ہدایت کرنے آئے۔ واجب الطاعۃ اور گناہوں سے معصوم اور غلطی سے مبرّا ہو۔) سو یہ آپ ﷺ کے بعد آئمہ دین میں موجود ہے۔ پس یہ شخص زندیق ہے۔ جمہور فقہاء حنفیہ اور شافعیہ کا اتفاق ہے کہ زندیق واجب القتل ہے۔"

## توبۂ زندیق

زندیق اور مرتد کی حقیقت میں فرق واضح ہو چکا ہے۔ اس کے بعد احکام کا درجہ ہے۔ مرتد اگر توبہ کرے تو اس کی توبہ منظور کر لی جائے گی۔ لیکن زندیق کی توبہ کا اعتبار کریں تو کیونکر اس لئے کہ اس کے باطن میں حیثیت پوشیدہ ہے۔ توبہ سے کیا فائدہ ہو سکتا ہے؟ امام ابوبکر جصاص رازی تفسیر احکام القرآن ج۱ ص۵۳ میں۔ اور علامہ بدرالدین عینی حنفی عمدہ ص۲۱۳ میں لکھتے ہیں: "قال ابویوسف قال ابو حنیفة اقتلو الزندیق سرفان توبة لا تعْرف " ﴿زندیق کو قتل کر دو اس لئے کہ اس کی توبہ کا پتہ لگانا مشکل ہے۔﴾ "قال مالك المسلم اذا تولی عمل السحر قتل والالتیتاب لان المسلم اذا ارتد بالحناً لم ثعرف توبته باظهاره الاسلام " (جصاص ج۱ ص۱۵) ﴿مالک فرماتے ہیں اگر کوئی مسلمان جادو کا عمل اختیار کرلے تو اس کی سزا قتل ہے تو یہ پیش کرنا ضروری نہیں کیونکہ باطنی مرتد کی توبہ اظہار الاسلام سے معلوم نہیں ہو سکتی۔﴾

EASY



## جوابِ شبہ اور تکفیر معیّن

گزشتہ تمام تر تفصیلات شبہ ثانی کے جواب سے متعلق تھیں۔ رہا شبہ سوم کا جواب اوّل تو ہر دو شبہات کے جوابات کو مطالعہ کر لینے کے بعد اس کی لغویت خود بخود واضح ہو جاتی ہے۔ اس کے علاوہ ابتدا میں بعض جزئیات نقل بھی کر دیئے گئے ہیں۔ یہاں ہم ایک جامع مانع قاعدہ اس مسئلہ کے متعلق لکھ کر مضمون کو ختم کر دینا چاہتے ہیں۔ قاعدہ گو عبارت سابقہ سے صریحاً استنباط کیا جا سکتا ہے۔ مگر ہم چاہتے ہیں کہ اپنے مقصد کو سلف صالحین ہی کے الفاظ میں ادا کریں۔

علامہ محمود حنفی قونوی شرح عقیدہ طحاویہ ص ۲۴۸ میں لکھتے ہیں کہ: ”کسی معیّن شخص کی نسبت اگر مسلم سے دریافت کیا جاوے کہ آیا وہ (قیامت میں) سزایاب ہوگا؟ اور آیا وہ کافر ہے؟ تو اس کے متعلق واضح رہے کہ یہ بڑی بے انصافی ہے کہ کسی معیّن شخص کے متعلق ہم (خم ٹھوک کر) کہہ دیں کہ خدا تعالیٰ اس کو (آخرت میں) نہیں بخشے گا۔ اس پر رحم نہیں کرے گا۔ بلکہ اس کو مُمبرانِ جہنم میں رکھے گا۔ کیونکہ اس قسم کا فیصلہ صرف اس شخص کے متعلق ہے جو کفر پر مر چکا ہو۔ (جیسے فرعون، ابوجہل، مسیلمہ)“

لیکن ساتھ ہی یہ بھی واضح رہے کہ ہمارا یہ توقف صرف آخرت کے متعلق ہے۔ رہا دنیاوی احتساب علیٰحدہ ہم اس کو اشاعت بدعت سے روکتے ہوئے سزا دیں گے اور اس سے کہیں گے کہ ان خیالات سے باز آجا۔ اگر مان لے تو فبہا ورنہ قتل کر دیا جائے گا۔

مزید برآں ہر دو شقیں بھی اسی وقت تک جب تک کوئی عقیدہ کفر صریح کو مستلزم نہ ہو ورنہ ہم ایسے خیالات کو کفر اور ان کے قائل اور معتقد کو کافر قرار دیں گے۔ اس کی صورت یہ ہے کہ کوئی شخص منافق و زندیق ہو جائے۔ بنابریں ہم اہل قبلہ میں سے منافق اور زندیق کو کافر کہیں گے۔ خواہ معیّن ہی کیوں نہ ہو۔“

### موازنہ نبوت

(مولانا حضرت شاکر صدیقی شاہ پور چھاؤنی)

جہاں میں جتنے رسول آئے خدا سے لیکر پیام وحدت ہر اک محل پر رہے ہیں جھڑتے دہن سے ان کے گل صداقت

دبے نہ باطل سے گرچہ آتش میں اس نے ان کو ہزار ڈالا کبھی بھی قول و عمل میں ان کے نہ ذرہ بھر بھی ہوا تفاوت

مجاز کہتا ہے جس کو عالم نہ تھا وہ ان کے لئے جہاں میں رہی ہیں ان کی نگاہیں اٹھتی مدام سوئے رُخ حقیقت





حیات ان کی ممات ان کی رضاء حق کے رہی ہے تابع

اٹھائے فاقے لڑائیں جانیں شکم پہ گو بندھ رہے تھے پتھر

نہ پاس فوجیں نہ ملک و دولت اور اس پہ طرّہ کہ سب تھے دشمن

مگر نبوت یہ قادیانی قسم خدا کی ہے وہ نبوت

نہیں غلامی کا طوق پہنا کسی نبی نے جہاں میں ہرگز

رقیب کاٹے ادھر مرے ہے ادھر نبی جی شکستہ دل سے

گھڑی میں ماشہ گھڑی میں تولہ اور اس تکون پہ ہے یہ ڈھولی

کہیں تو بنتے ہیں آپ عیسیٰ کہیں ہیں مہدی کہیں خدا ہیں

یہ کشتگان فریب مرزا خدا جانے انہیں دعا ہے

رہی ہے قدرت اسی کی عادی کرے وہ پیدا رسول امی

وہیں پیمبر ہے دفن ہوتا جہاں ملاقی ہو وہ قضا سے

یہی طریقہ زبان قدرت سے کہہ رہا ہے کہ ہے یہ کاذب

کسی نبی نے نہیں ہے اب تک وبا سے ہرگز وفات پائی

ہیں اس طرح کی ہزار باتیں جو پول کھولو تو ہو یہ روشن

جہاں میں طعنوں کے تیر کھا کر خدائی کی لعنت میں دب دبا کر

(نوٹ: رسالہ ماہنامہ شمس الاسلام

دیا گیا۔ اس کو احتساب قادیانیت جلد ۳ ص ۳۰

سے حذف کر دیا گیا ہے۔ مرتب!)

### ازخواب

ازمولانا ز

مسلمانو! اٹھو بیدار ہو خواب گراں کب تک

رہے گا خفتگان بخت کا دیں پاسباں کب تک

کہو احساس بھی

نہیں کیا پاس کچھ

حیات ان کی ممات ان کی رضاء حق کے رہی ہے تابع ۔۔۔ خدا کی خاطر تھا بغض ان کو خدا کی خاطر تھی ان کو الفت
اٹھائے فاقے لڑائیں جانیں شکم پہ گو بندہ رہے تھے پتھر ۔۔۔ خوشی تھی اس کی کہ کر رہے ہیں خدائے واحد ہی کی اطاعت
نہ پاس فوجیں نہ ملک ودولت اور اس پہ طرہ کہ سب تھے دشمن ۔۔۔ کوئی بتائے تو کس نبی نے خدائے آفل کی عبادت
مگر نبوت یہ قادیانی قسم خدا کی ہے. وہ نبوت ۔۔۔ رہے ہیں ہاتھوں میں جس کے پلتے ہوا وعشق ودیا وشہرت
نہیں غلامی کا طوق پہنا کسی نبی نے جہاں میں ہرگز ۔۔۔ مگر یہاں تو جبین مرزا تھی وقف سنگ در حکومت
رقیب گائے ادھر ترے ہے ادھر نبی جی شکستہ دل سے ۔۔۔ فراق جاناں میں خون کی صورت بہائیں آنکھوں سے اشک حسرت
گھڑی میں ماشہ گھڑی میں تولہ اور اس تلون پہ ہے یہ دعویٰ ۔۔۔ کہ سو حسینوں سے بھی زیادہ ہے اس کے شیوہ میں استقامت
کہیں تو بنتے ہیں آپ عیسیٰ کہیں ہیں مہدی کہیں خدا ہیں ۔۔۔ مسیلمہ کے مثیل ثانی کی خوں رولاتی ہے یہ جسارت
یہ کشتگان فریب مرزا خدا جتائے انہیں دعا ہے ۔۔۔ جسے یہ آب حیات سمجھے وہ تھا سراب فریب ودولت
رہی ہے قدرت اسی کی عادی کرے وہ پیدا رسول امی ۔۔۔ نہیں یہ شان نبی کے شایاں وہ سیکھے غیروں سے علم وحکمت
وہیں پیمبر ہے دفن ہوتا جہاں ملاتی ہو وہ قضا سے ۔۔۔ ہمیں یہ نکتہ بتارہی ہے رسول اکرم کی خود شریعت
یہی طریقہ زبان قدرت سے کہہ رہا ہے کہ ہے یہ کاذب ۔۔۔ مزار اس کا قادیان میں تھی اس کی لاہور جائے رحلت
کسی نبی نے نہیں ہے اب تک دیا ہے ہرگز وفات پائی ۔۔۔ مگر جو بیٹے نے اس نبی کی بنائی درگت ہے ورس
ہیں اس طرح کی ہزار باتیں جو پول کھولو تو ہو یہ روشن ۔۔۔ کہ نور چکا جو قادیان میں وہ تھا سراسر فریب ظلمت
جہاں میں طعنوں کے تیر کھا کر خدائی کی لعنت میں دب دبا کر ۔۔۔ مرا یہ حسرت کی موت آخر لہو کے آنسو بہا بہا کر

(نوٹ: رسالہ ماہنامہ شمس الاسلام بھیرہ دسمبر ۱۹۳۳ء کے شمارہ جسے قادیان نمبر کا نام دیا گیا۔ اس کو احتساب قادیانیت جلد ۳ ص ۵۳۰ تا ۵۳۹ پر شائع کیا جاچکا ہے۔ اس لئے یہاں سے حذف کر دیا گیا ہے۔ مرتب!)

## ازخواب گراں خیز!

از مولانا زہیر عاقل شاہی!

مسلمانو! اٹھو بیدار ہو خواب گراں کب تک ۔۔۔ پڑے سوتے رہو گے بےخبر یوں خستہ جاں کب تک
رہے گا خفتگان بخت کا دیں پاسباں کب تک ۔۔۔ یہی حالت رہی اپنی تو پھر نام ونشاں کب تک

کہو احساس بھی رکھتے ہو کچھ اپنی تباہی کا
نہیں کیا پاس کچھ تم کو محمد ﷺ کی غلامی کا

EASY



غلامان محمدؐ کو محمدؐ کا یہ فرماں ہے کروحق کی اطاعت پیروی میری یہ ایماں ہے
صحابہؓ کی چلن سیکھو کہ اس میں نور ایقاں ہے بچو ہر فتنہ نو سے کہ اس میں دیں کا نقصان ہے

مسلمانو! بہت فتنے جہاں میں رونما ہوں گے
نبوت کے بھی دعوے کرنے والے اشقیاء ہوں گے

خدا نے مجھ پہ کامل کردیا دین اور نعمت بھی ہوا اسلام سے راضی ملی مجھ کو بشارت بھی
بنایا مجھ کو تاج الانبیاء ختم الرسالت بڑھایا رحمت العالمین سے شان ورفعت بھی

نبوت کے جو میرے بعد جتنے مدعی ہوں گے
وہ سارے مفتری، کذاب، دجال وشقی ہوں گے

رسول اللہ کا فرماں دنیا میں عیاں دیکھا اٹھے مرتد زمانے میں نبوت کا کیا دعویٰ
کیا گمراہ لاکھوں کو مچایا شور وشر ہرجا مسلمانوں میں اکثر کرگئے فتنے نئے برپا

نبی بن بن کے مرتد شورشیں دن رات کرتے تھے
وہ ابلیس لعیں کو بھی جہاں میں مات کرتے تھے

مگر کچھ اور ہی فتنہ ہے اک ابلیس ثانی کا نہیں یہ صرف دشمن ہے مسیح آسمانی کا
ہے خوگر انبیاء کی شان میں بھی بدزبانی کا زمانے میں ثبوت اچھا دیا گندہ لسانی کا

نہ شرم آئی اسے توہین سے خاتون جنت کی
نہ کیا کیا حضرت حسنینؓ کی اس نے اہانت کی

اور اس کا ہے دعویٰ رحمت العالمین ہوں میں محمد ہوں میں احمد ہوں میں نور اوّلین ہوں میں
بشارت کی بناء پر پیشوائے مرسلین ہوں میں شرف رکھتا ہوں میں نبیوں پہ شہ دنیا ودیں ہوں میں

محمد کی غلامی سے نکل کر جو بنے باغی!!!
غلام آقا کا جب ہمسر بنے کیوں کر نہو طاغی

رسول پاکؐ کا ہمسر غلام قادیانی ہے تعجب ہے کس کو قصد سیر آسمانی ہے
یہ بے باکی یہ گستاخی تباہی کی نشانی ہے مسلمانوں کا ان فتنوں سے بچنا کامرانی ہے

یہ تبلیغ واشاعت کے بہانے ہم میں آتے ہیں
یہ رہزن دولت ایمان پہ ڈاکے ڈال جاتے ہیں





...ن کر کبھی ہرگز مسلماں ہو نہیں سکتا کہاں...
بسوا کو حاصل نور ایماں ہو نہیں سکتا مسلمانو...

خبر تھی کس کو یہ ملعون فتنہ...
یہاں بسوا گدک سے آکے قم...

...ر رسل بسویشور بسون گڈی آیا صداقت...
...ب ہے حضرت یوسف سے برتر خود کو دکھلایا حیاسو...

نہ آئی شرم کچھ فرضی زلیخا ک...
عزیز احباب کی توہین سے اپنا...

...بسویشور سے آج کل ہر ایک کو وحشت ہے کہاں...
...ہر خاص کو اس کے بہت شرم وندامت ہے یہ تبلیغ...

سنا بسویشور جی کے عجب الہا...
تحیّر خیز جس کے تحت میں سب...

...بھی ہے وحی ہم پے کے خزانے تجھ کو ملتے ہیں کچھ...
نشاط انگیز عشرت کے ٹھکانے تجھ کو ملتے ہیں نہال...

بشارت ہو تجھے تو لذت...
تو تخت وتاج بھی پانا حکومت...

عزیزو دیکھنا مرزائیوں کی یہ صداقت ہے یہی...
یہی تنظیم ہے تصویر تبلیغ واشاعت ہے یہی...

یہ دھوکے دے کر قریوں میں مبلغ...
اشاعت کے فریب مکر سے...

گدک سے بن کے بسونا کوئی بنگلور آتا ہے الو...
اشاعت کی نئی تحریک سے سکہ جماتا ہے بنا...

نوالا رنگ تھا دو چار پر جم...
ریاست میں مبلغ بن کے بس...

نبی بن کر کبھی ہرگز مسلماں ہو نہیں سکتا     کہاں سودا نبوت کا جب انساں ہو نہیں سکتا
کبھی بسوا کو حاصل نور ایماں ہو نہیں سکتا     مسلمانوں سے اس کا مکر پنہاں ہو نہیں سکتا

خبر تھی کس کو یہ ملعون فتنہ جابجا ہوگا
یہاں بسوا گدک سے آکے قمر الانبیاء ہوگا

بنا فخر رسل بسویشور بسون گڈی آیا     صداقت کے لئے مرزا کی شیطانی وحی لایا
غضب ہے حضرت یوسف سے برتر خود کو دکھلایا     حیا سوز اپنے قصوں سے ذرا دل میں نہ شرمایا

نہ آئی شرم کچھ فرضی زلیخا کی کہانی سے
عزیز احباب کی توہین سے ایذا رسانی سے

سنا بسویشور سے آج کل ہر ایک کو وحشت ہے     کہ اس مامور کے طرز عمل سے سب کو حیرت ہے
مشیر خاص کو اس کے بہت شرم وندامت ہے     یہ تبلیغ واشاعت کا نتیجہ درس عبرت ہے

سنا بسویشور جی کے عجب الہام ہوتے ہیں
تحیر خیز جس کے تحت میں سب کام ہوتے ہیں

کبھی ہے وحی ہم پے کے خزانے تجھ کو ملتے ہیں     کچھ الہام ہے اچھے گھرانے تجھ کو ملتے ہیں
نشاط انگیز عشرت کے ٹھکانے تجھ کو ملتے ہیں     نہال آرزو میں آشیانے تجھ کو ملتے ہیں

بشارت ہو تجھے تو لذت دنیا اٹھانا ہے
تو تخت وتاج بھی پانا حکومت بھی بنانا ہے

عزیزو دیکھنا مرزائیوں کی یہ صداقت ہے     یہی ان حصہ داران نبوت کی حماقت ہے
یہی تنظیم ہے تصویر تبلیغ واشاعت ہے     یہی عملی نمونے ہیں یہی سرگرم خدمت ہے

یہ دھوکے دے کر قریوں میں مبلغ بن کے جاتے ہیں
اشاعت کے فریب مکر سے مرتد بناتے ہیں

گدک سے بن کے بسوا کوئی بنگلور آتا ہے     انوکھی چال سے بسون گڈی میں گھر بناتا ہے
اشاعت کی نئی تحریک سے سکہ جماتا ہے     بنا اک انجمن ماموریت کے گل کھلاتا ہے

نوالا رنگ تھا دو چار پر جب چل گیا جادو
ریاست میں مبلغ بن کے بس پھرنے لگا ہرسو

EASY



بہانہ کرکے ہندوقوم کے مسلم بنانے کا    نرالا ڈھنگ نکالا قریہ قریہ لوٹ کھانے کا
دیا موقع جوخودغرضوں نے اجلاسوں میں آنے کا    تعارف سے ملاقات و اشاعت کے بہانے کا
نہیں ہندو کوئی مسلم بنا اس طرز حکمت سے
مسلماں ہوگئے مرتد مگر بسوا کی بیعت سے
مسلمانو! یہ مرزائی عجیب فتنے مچاتے ہیں    مسلمانوں میں یہ مرتد منافق بن کے آتے ہیں
فریب آموز باتوں پر مسلماں پھول جاتے ہیں    تو دام مکر میں سوطرح سے ان کو پھنساتے ہیں
مسلمانوں میں مل مل کر وہ اپنا کام کرتے ہیں
جو ان کا کام کرتے ہیں برا انجام کرتے ہیں
عزیزو! کیا یہی قومی حمیت کا تقاضا ہے    تمہارے دشمنان دین پر تم کو بھروسہ ہے
تمہیں غارت گراں دین وایماں سے مدارا ہے    تمہاری اس روش سے سب مسلمانوں کو دھوکا ہے
سب اپنی مجلسوں میں شوق سے ان کو بلاتے ہیں
عنایت سے تمہاری اور ہی وہ گل کھلاتے ہیں
یہ مار آستیں ہیں دوستو! خوب وخطر کچھ    زھیـــــــر اب قوم کو اس فتنہ نو سے خبر کچھ
نہ کچھ تو ان کی تبلیغ واشاعت پر نظر کچھ    یہ دھوکہ ہے یہ دھوکہ ہے بہت اس سے خدرکی جو
الٰہی اس شر دجال کو پامال کردینا
دلوں کو نعمت ایماں سے مالامال کردینا

## ایک انوکھا رحمت للعالمین

### مرزا قادیانی کا سیدالانبیاء علیہ السلام کا ہمسر بننا

از ابوالنور مولوی محمد بشیر صاحب کوٹلی لوہاراں مغربی!

یہ امر مثل روز روشن واضح رہے کہ اللہ تبارک وتعالیٰ نے حضور خاتم المرسلین ﷺ کو اس عالم میں تاج ''رحمت للعالمین'' پہنا کر مبعوث فرمایا۔ قرآن پاک میں صاف ارشاد ہے: ''وما ارسلنك الا رحمة للعالمین'' ﴿ہم نے آپ ﷺ کو تمام عالموں کے واسطے رحمت بنا کر بھیجا۔﴾ چنانچہ حضرت رحمت للعالمین کے صدقہ میں رب العالمین نے مخلوق پر قسم قسم کے انعام واکرام فرمائے اور حضور ﷺ کی خاطر کافروں کو بھی باوجود ان کی درخواست عذاب کے عذاب دینے سے محفوظ رکھا۔





یہ امر بھی مثل نصف النہار روشن ہے کہ رحمت
ہیں۔ پروردگار نے رحمت للعالمین ہونا حضور علیہ السلام
ینہ ہی کو پہنایا گیا ہے۔ چنانچہ شیخ عبدالحق محدث دہلوی
''رحمت رانسبت خاص است

امام جلال الدین سیوطیؒ نے حضور ﷺ کے
ہونا بھی شمار کیا ہے۔ (خصائص کبریٰ ص۱۸۹،۱۹۰) امام فخر
میں زیر تفسیر آیت ''تلك الرسل فضلنا'' حضور علی
ہے۔ (تفسیر کبیر) امام عز الدین بن عبدالسلامؒ نے
للعالمین ہونا آپ ﷺ کی خصوصیت لکھی ہے۔ (جواہر
وابن مردویہ اور بزار ابویعلی بیہقی نے حضرت ابوہری
واقع معراج مفصل بیان ہوتے ہوئے حضور علیہ السلا
نے تمام انبیاء کے حمد کر چکنے کے بعد اللہ تعالیٰ کی حمد فر
خصائص ظاہر کرتے ہوئے اپنا رحمت للعالمین ہونا بھی
(دیکھئے

مختصر یہ کہ رحمت للعالمین بجز محمد رسول اللہ
کیا کہنے مرزا قادیانی کی جرأت اور دلیری کے۔ ک
جس کے غلام بنتے ہیں۔ اسی آقا کی مسند پر بیٹھنا چا
خاتم النبیین ﷺ کا ہمسر وہم پایہ بننے کی خاطر اپنی
نے مجھے بھی یہ الہام کیا ہے۔ ''وما ارسلنا الا ر

استغفر اللہ! کتنی جرأت اور بے خوفی
ہیں اور جس صفت سے کسی نبی کو بجز حضور ﷺ کے
وصف کا مالک بننا چاہتا ہے۔
مرزا قادیانی رحمت للعالمین بننے کو تو
بیٹھ گئے۔ (معاذ اللہ) مگر ہمیں دیکھنا تو یہ ہے کہ آ
ا

یہ امر بھی مثل نصف النہار روشن ہے کہ رحمت للعالمین بجز مصطفیٰ ﷺ کے اور کوئی نہیں۔ پروردگار نے رحمت للعالمین ہونا حضور علیہ السلام سے مخصوص فرمایا ہے۔ یہ تاج صرف شاہ مدینہ ہی کو پہنایا گیا ہے۔ چنانچہ شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ فرماتے ہیں:

"رحمت رانسبت خاص است باآں حضرت"

(مدارج النبوۃ ج۱ص۱۴۸)

امام جلال الدین سیوطیؒ نے حضور ﷺ کے خصائص میں آپ ﷺ کا رحمت للعالمین ہونا بھی شمار کیا ہے۔ (خصائص کبریٰ ص۱۸۹،۱۹۰) امام فخر الدین رازیؒ نے اپنی تفسیر مفاتیح الغیب میں زیر تفسیر آیت "تلك الرسل فضّلنا" حضور علیہ السلام کا مخصوص بہ رحمت للعالمین ہونا لکھا ہے۔ (تفسیر کبیر) امام عز الدین بن عبدالسلامؒ نے بدایہ السول میں حضور علیہ السلام کا رحمت للعالمین ہونا آپ ﷺ کی خصوصیت لکھی ہے۔ (جواہر البحار ج۱ص۱۸۹) ابن جریر اور ابن ابی حاتم وابن مردودیہ اور بزار ابویعلیٰ بیہقی نے حضرت ابوہریرہ سے ایک حدیث کا اخراج کیا جس میں واقع معراج مفصل بیان ہوتے ہوئے حضور علیہ السلام کا خدا کی حمد کرنا درج ہے۔ جو آپ ﷺ نے تمام انبیاء کے حمد کر چکنے کے بعد اللہ تعالیٰ کی حمد فرمائی۔ اس حمد میں حضور علیہ السلام نے اپنے خصائص ظاہر کرتے ہوئے اپنا رحمت للعالمین ہونا بھی اپنی خصوصیت بیان فرمائی۔

(دیکھئے شرح الشفاء ص۳۹۱، نیز خصائص کبریٰ ج۱ص۱۷۳)

مختصر یہ کہ رحمت للعالمین بجز محمد رسول اللہ ﷺ کے نہ کوئی ہے نہ خدا نے کسی کو فرمایا مگر کیا کہنے مرزا قادیانی کی جرأت اور دلیری کے۔ کہ آپ بمصداق "مان نہ مان میں تیرا مہمان" جس کے غلام بنتے ہیں۔ اسی آقا کی مسند پر بیٹھنا چاہتے ہیں۔ یعنی آپ نے حضرت سید المرسلین خاتم النبیین ﷺ کا ہمسر وہم پایہ بننے کی خاطر اپنی کتاب حقیقت الوحی میں یہ الہام لکھ مارا کہ اللہ نے مجھے بھی یہ الہام کیا ہے۔ "وما ارسلنا الا رحمت للعالمین"

(حقیقت الوحی ص۸۲، خزائن ج۲۲ص۸۵)

استغفر اللہ! کتنی جرأت اور بے خوفی ہے جس خصوصیت کے مالک صرف آپ ﷺ ہیں اور جس صفت سے کسی نبی کو بجز حضور ﷺ کے موصوف نہیں کیا گیا۔ آج گستاخ قادیانی اس وصف کا مالک بننا چاہتا ہے۔

مرزا قادیانی رحمت للعالمین بننے کو تو بن گئے۔ حضور علیہ السلام کے پہلو بہ پہلو بیٹھنے کو تو بیٹھ گئے۔ (معاذ اللہ) مگر ہمیں دیکھنا تو یہ ہے کہ آپ دنیا کے لئے رحمت ثابت بھی ہوئے یا نہیں۔

آپ دنیا بھر کے لئے رحمت ثابت ہوئے یا عذاب۔ پس سنئے! کہ حضرت رحمت للعالمین ﷺ کے تاج رحمت کے تین کنارے ہیں۔ یعنی آپ ﷺ کی رحمت کے تین پہلو ہیں۔

۱...... حضور ﷺ کی موجودگی میں کافروں کا عذاب دنیا سے محفوظ رہنا۔

۲...... حضور ﷺ کا کافروں کے حق میں بددعا نہ فرمانا اور ان کی اصلاح کی دعا فرمانا۔ باوجود یہ کہ کافروں کا آپ کو سخت سے سخت ایذائیں دینا اور باوجود صحابہؓ کا عرض کرنا کہ حضور ﷺ ان کے لئے بددعا فرمایئے۔

۳...... حضورؐ کا ''احسن الناس خلقاً'' ہونا۔

اب ذرا حضور تاجدار مدینہ ﷺ کی رحمت اور اس انوکھے رحمت للعالمین قادیانی کی رحمت کا موازنہ کیجئے۔

## پہلا پہلو

کافروں نے کہا ''اللّٰهم ان كان هذا هو الحق من عندك فامطر علينا حجارة من السماء اوئتنا بعذاب اليم '' ﴿یعنی اے اللہ اگر یہ دین (محمدی) تیرے نزدیک سچا ہے اور ہم جھوٹے ہیں تو ہم پر آسمان پر سے پتھر برسا۔ یا دردناک عذاب لے آ۔﴾ اس آیت سے ظاہر ہے کہ کافروں نے خود عذاب کی درخواست کی۔ مگر ملاحظہ فرمایئے حضور ﷺ کے طفیل اللہ تعالیٰ بجائے اس کے کہ کافروں پر عذاب نازل کرے۔ یوں فرماتا ہے: ''ماكان الله ليعذبهم وانت فيهم '' ﴿اللہ تعالیٰ ان پر عذاب نہیں کرے گا دراں حالیکہ تو (یعنی رحمت للعالمین ﷺ) ان میں جلوہ گر ہے۔﴾ علامہ اسماعیل حقیؒ اس آیت کے ماتحت فرماتے ہیں:

''الرحمة والعذاب ضدان والضدان لا يجتمعان'' (روح البیان ج۱ص۸۴۰)

یعنی حضور علیہ السلام جب رحمت ہیں تو عذاب اور رحمت دونوں ضدیں ہیں اور دو ضدیں آپس میں جمع نہیں ہوسکتیں۔ آیت زیر بحث ''وما ارسلناك الا رحمت للعالمين '' کی تفسیر میں حضرت ابن عباسؓ فرماتے ہیں: ''هو عام فی حق من آمن ومن لم يؤمن فمن آمن هو رحمة فی الدنيا والآخرة ولم يؤمن فهو رحمة له فی الدنيا بتاخير العذاب عنه'' (خازن ج۳ص۲۷۹)

﴿یعنی حضور ﷺ کی رحمت مومن اور کافر کے لئے عام ہے۔ مومن کے لئے تو حضور ﷺ دنیا و آخرت میں رحمت ہیں اور کافر کے لئے صرف دنیا میں اس سے عذاب دنیا مؤخر

EASY



ہو جانے سے رحمت ہیں۔ ﴾ علامہ نسفیؒ فرماتے ہیں: ’’هو رحمة للمؤمنين فى الدارين وللكافرين فى الدنيا بتاخير العقوبة فيها ‘‘ (مدارک ص۹۷۲ برحاشیہ خازن) ﴿یعنی حضور ﷺ مومنوں کے لئے ہر دو جہان میں رحمت ہیں اور کافروں کے لئے ان سے عذاب دنیا مؤخر ہو جانے سے صرف دنیا میں رحمت ہیں۔ ﴾

مختصر یہ کہ حضور اقدس ﷺ کے رحمت اللعالمین ہونے کے صدقہ میں کافروں نے بھی عذاب دنیوی سے امن پایا اور کیوں نہ پاتے۔ جب کہ حضور رحمت للعالمین ہیں اور عالمین میں کافر بھی شامل ہیں۔ وہ مردود ہستیاں جو بندر اور سؤر بن جانے کے لائق تھیں اور جو عذاب استیصال اور عذاب خسف ومسخ میں مبتلا ہو جانے کی مستحق تھیں۔ اللہ تعالیٰ نے انہیں مدنی رحمت للعالمین کے صدقہ میں ہر بلا سے محفوظ رکھا۔

ہاں۔ اب ذرا مرزا قادیانی کی رحمت کے اس پہلو پر نظر ڈالئے:

## مرزا قادیانی کی رحمت کا یہ پہلو

مرزا قادیانی آتے ہی سناتے ہیں: ’’الامراض تشاع والنفوس تضاع۔ ملک میں بیماریاں پھیلیں گی اور بہت جانیں ضائع ہوں گی۔‘‘ (حقیقت الوحی ص۹۴، خزائن ج۲۲ ص۹۷)

’’پنجاب میں طاعون پھیل جائے گی اور ہر ایک مقام طاعون سے آلودہ ہو جائے گا اور بہت مری پڑے گی اور ہزارہا لوگ طاعون کا شکار ہو کر مر جائیں گے اور کئی گاؤں ویران ہو جائیں گے۔‘‘ (حقیقت الوحی ص۲۳۰، خزائن ج۲۲ ص۲۳۰)

’’یاد رہے خدا نے مجھے عام طور پر زلزلوں کی خبر دی ہے۔ پس یقیناً سمجھو کہ جیسا کہ پیشین گوئی کے مطابق امریکہ میں زلزلے آئے۔ ایسا ہی یورپ میں بھی آئے اور نیز ایشیاء کے مختلف مقامات میں آئیں گے اور بعض ان میں قیامت کا نمونہ ہوں گے اور اس قدر موت ہوگی کہ خون کی نہریں چلیں گی۔ اس موت سے چرند پرند بھی باہر نہیں ہوں گے۔ اور زمین پر اس قدر تباہی آئے گی کہ اس روز سے کہ انسان پیدا ہوا ایسی تباہی کبھی نہیں آئی ہوگی۔‘‘

(حقیقت الوحی ص۲۵۶، خزائن ج۲۲ ص۲۶۸)

’’میرے آنے کے ساتھ خدا کے غضب کے تخلی جو ایک بڑی مدت سے مخفی تھے ظاہر ہو گئے۔‘‘ (حقیقت الوحی ص۲۵۶، خزائن ج۲۲ ص۲۶۸)

EASY



’’نوح کا زمانہ تمہاری آنکھوں کے سامنے آجائے گا اور لوط کی زمین کا واقعہ تم بچشم خود دیکھ لوگے۔‘‘
(حقیقت الوحی ص ۲۵۷، خزائن ج ۲۲ ص ۲۶۹)

## دوسرا پہلو

صحابہ کرامؓ نے حضور علیہ السلام سے عرض کی کہ: ’’ادع علی المشرکین‘‘ حضور ﷺ مشرکین کے حق میں بددعا فرمایئے۔ رحمت للعالمین نے فرمایا: ’’انی لم ابعث لعّانا وانما بعثت رحمة‘‘ (مشکوٰۃ شریف ص ۵۱۱) میں لعنت اور بددعا کرنے کے لئے نہیں بھیجا گیا۔ میں تو رحمت بنا کر بھیجا گیا ہوں۔ قریش نے جب حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی تکذیب کی تو حضور علیہ السلام فرماتے ہیں کہ جبرائیل علیہ السلام نے حاضر ہوکر عرض کی:

’’ان الله عزوجل قد سمع قول قومك لك وما ردّوا عليك وقد بعث اليك ملك الجبال لتامرهٔ بما شئت فيهم قال فناداني ملك الجبال وسلّم علىّ ثم قال يا محمد ان لله قد سمع قول قومك لك وانا ملك الجبال وقد بعثنى ربك اليك لتامرني بامرك فما شئت ان شئت اطبقت عليهم الاخشبين فقال له رسول الله ﷺ بل ارجوان يخرج الله تعالىٰ من اصلابهم من يعبد الله وحده لايشرك به شيئا‘‘
(مسلم شریف ج ۲ ص ۱۰۹)

﴿اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کی قوم نے آپ ﷺ کو جو کچھ کہا اور جو جواب دیا، سنا اس نے آپ ﷺ کی طرف پہاڑوں کے فرشتے کو بھیجا ہے۔ تاکہ جو کچھ آپ ان مشرکین کے حق میں چاہیں۔ اس کو حکم کریں حضور علیہ السلام فرماتے ہیں پھر پہاڑوں کے فرشتے نے مجھے نداء کی اور مجھ پر سلام بھیجا اور عرض کی کہ حضور ﷺ اللہ تعالیٰ نے مجھے آپ کی طرف بھیجا ہے۔ تاکہ آپ مجھے اپنے امر سے حکم فرمائیں۔ آپ کیا چاہتے ہیں۔ اگر آپ چاہیں تو میں اخشبین (پہاڑ ابوقبیس اور جو اس کے مقابلہ میں ہے۔ دونوں بڑے بڑے پہاڑوں کو) ان مشرکین پر ڈال دوں۔ رحمت للعالمین ﷺ نے فرمایا بلکہ میں یہ امید رکھتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ ان کی پیٹھوں سے ان کو پیدا فرمائے۔ جو ایک اللہ کی عبادت کریں اور جو اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ ٹھہرائیں۔﴾

جنگ احد میں جب مشرکین نے حضور ﷺ کو بے حد اذیت پہنچائی تو بجائے اس کے کہ آپ ﷺ ان کے حق میں بددعا فرماتے ہیں۔ حضرت عبداللہؓ فرماتے ہیں کہ آپ ﷺ چہرہ انور سے خون مبارک پونچھتے جاتے اور فرماتے: ’’رب اغفر قومی فانهم لا يعلمون‘‘ (مسلم

EASY



شریف ص۱۰۸، ۲۹۰) ﴿اے میرے رب میری قوم کو بخش، وہ جانتے نہیں۔﴾

بیہقی نے شعب الایمان میں روایت کی ہے کہ جنگ احد میں جب حضورﷺ کا دانت مبارک شہید ہوا۔ اور جب آپﷺ کا چہرہ منور زخمی کیا گیا تو صحابہؓ پر بہت شاق گزرا اور عرض کی "لودعوت علیهم" ﴿حضورﷺ! آپ ان کے حق میں بددعا فرمایئے۔﴾ فرمایا: "انّی لم ابعث لعّانا ولکن بعثت داعیاً رحمة اللّٰهم اهد قومی فانهم لایعلمون" (شرح الشفاء ص۲۷۷) ﴿میں لعنت کرنے والا بنا کر نہیں بھیجا گیا لیکن رحمت اور اللہ کی طرف بلانے والا بنا کر بھیجا گیا ہوں۔ اے اللہ! میری قوم کو ہدایت دے وہ جانتے نہیں ہیں۔﴾

حضرت عمرؓ نے ایک بار حضورﷺ سے عرض کی: "یا رسول اللہﷺ لقد دعا نوح علی قومه فقال رب لا تذر علی الارض الایته ولو دعوت علینا مثلها لهلکنا من عند آخرنا قد وطئی ظهرك وادمی وجهك وکسرت رباعیتك فابیت ان تقول الاخیرا" (شرح الشفاء علی القاری ص۲۳۸) ﴿یا رسول اللہ حضرت نوح علیہ السلام نے اپنی قوم کے حق میں بددعا فرمائی اور کہا: رب لا تذر علی الارض من الکفرین دیّارا۔ حضور! اگر آپ بھی اسی طرح ہم پر بددعا فرمادیتے تو ہماری تو بیخ کنی ہو جاتی۔ آپﷺ کی پیٹھ دبائی گئی۔ حضور کا چہرہ انور خون آلود کیا گیا۔ حضورﷺ کا دانت شہید کیا گیا مگر پھر بھی آپﷺ نے سوائے خیر کے اور کچھ نہیں فرمایا اور یہی فرمایا: اللّٰهم اهد قومی فانهم لایعلمون﴾

ابن منکدر نے روایت کی کہ جبرائیل علیہ السلام نے حضور علیہ السلام کے خدمت میں یہ عرض کی: "ان الله امر السماء والارض والجبال ان تطیعك فمرهابماشئت فقال اوخّر عن امتی الذی استحقوه بکفرهم تعلّ الله ای یتوب علیهم" ﴿اللہ نے زمین اور پہاڑوں کو حکم دیا کہ وہ آپﷺ کی اطاعت کریں۔ پس آپﷺ جو چاہیں حکم فرمائیں۔ آپﷺ نے فرمایا میں اپنی اس امت سے جو اپنے کفر کے سبب سے عذاب کی مستحق ہو چکی۔ عذاب کو مؤخر کرتا ہوں۔ شاید انہیں ایمان کی توفیق مل جائے۔﴾ (شرح الشفاء ص۲۸۰)

ہاں اب ذرا نوکھے رحمت للعالمین قادیانی صاحب کی رحمت کا یہ پہلو ملاحظہ ہو۔

## مرزا قادیانی کی رحمت کا یہ پہلو

۱...... "وخذ رب من عادی الصلاح ومفسدا۔ ونزل علیه الزجر حقا

ودمّر۔ وفرخ کروبی یا کریمی ونجّنی۔ ومزق خصیمی یا الٰھی وغفر۔ ترجمہ جو مرزا نے خود کیا: اے میرے خدا جو شخص نیک راہ اور نیک کام کا دشمن ہے اور فساد کرتا ہے اس کو پکڑ اور اس پر طاعون کا عذاب نازل کر اور اس کو ہلاک کر اور میری بے قراریاں دور کر اور مجھے غموں سے نجات دے۔ اے میرے کریم اور میرے دشمن کو ٹکڑے ٹکڑے کر اور خاک میں ملادے۔''

(سر الخلافہ ص۶۲، خزائن ج۸ ص۳۹۱، نیز حقیقت الوحی ص۲۲۴، خزائن ج۲۲ ص۲۳۵)

۲...... ''میں نے طاعون پھیلنے کی دعا کی ہے سو وہ دعا قبول ہو کر ملک میں طاعون پھیل گئی''

(حقیقت الوحی ص۲۲۴، خزائن ج۲۲ ص۲۳۵)

۳...... ''اور پھر مذکورہ بالا دعائیں جو دشمنوں کی سخت ایذا کے بعد کی گئیں۔''

(حقیقت الوحی ص۲۲۵، خزائن ج۲۲ ص۲۳۶)

۴...... ''اور جب فسق ہلاک کرنے والا حد سے بڑھ گیا تو میں نے آرزو کی کہ اب ہلاک کرنے والی طاعون چاہئے۔'' (حقیقت الوحی ص۲۲۵، خزائن ج۲۲ ص۲۳۶)

۵...... ''میرے مالک تو ان کو خود سمجھا۔ آسمان سے پھر ایک نشانی دکھلا۔ اس دعا کا ماحصل یہ ہے کہ نشان کے طور پر کوئی اور بلا آریوں پر نازل ہو۔''

(تتمہ حقیقت الوحی ص۱۲۸، خزائن ج۲۲ ص۶۰۸)

۶...... ''میں نے کہا کہ اے گولڑہ کی زمین تجھ پر لعنت ہو۔ تو ملعون کے سبب سے ملعون ہوگئی۔'' (اعجاز احمدی ص۷۵، خزائن ج۱۹ ص۱۸۸)

۷...... ''وہ شریر جو گالیاں دینے سے باز نہیں آتا اور ٹھٹھا کرنے سے نہیں رکتا اور توہین کی عادت نہیں چھوڑتا اور ایک مجلس میں میرے نشانوں سے انکار کرتا ہے اس کو چاہئے کہ میعاد مقررہ میں اس نشان کی نظیر پیش کرے ورنہ ہمیشہ کے لئے اور دنیا کے انقطاع تک مفصلہ ذیل لعنتیں اس پر آسمان سے پڑتی رہیں گی اور وہ لعنتیں یہ ہیں: لعنت، لعنت، لعنت، لعنت، لعنت، لعنت، لعنت، لعنت، لعنت، لعنت'' تلك عشرة کامله! (اعجاز احمدی ص۳۸، خزائن ج۱۹ ص۱۴۹)

ناظرین! ذرا اس انوکھے رحمت للعالمین کی حرکت دیکھئے۔ لعنت تقسیم کر رہے ہیں اور پھر کس مزے سے نقشے کھینچ کھینچ کر اور پھر رحمت للعالمین کی رحمت کا تقاضا ملاحظہ ہو۔ لعنت تقسیم کرتے وقت آیت قرآنیہ تلک عشرۃ کاملۃ کو مدنظر رکھتے ہوئے دس ۱۰ بار لعنت ارسال فرمائی ہیں۔

مرزائیو! تمہارے اس انوکھے رحمت للعالمین کی ان لعنتوں کے ماتحت آیت قرآن کیا ہی زیب دے رہی ہے؟

## ...را پہلو

حضور سید المرسلین ﷺ کے اخلاق سے کون واقف نہیں۔ آپ ﷺ کے اخلاق حمیدہ کے ...ر خود قائل تھے۔ حضور رحمت للعالمین ﷺ کی عادت میں داخل تھا کہ نرمی سے گفتگو فرمانا، کسی کو ...راش اور دل آزار جملہ نہ فرمانا، کسی کو گالی نہ دینا، چنانچہ حضرت انسؓ فرماتے ہیں کہ: ”میں نے دس ...ل حضور ﷺ کی خدمت کی۔ حضور ﷺ نے مجھے کبھی ”اُف“ بھی نہیں کہا۔“ (مشکوٰۃ ص ۵۱۰)

نیز فرمایا: ”کان رسول اللہ ﷺ من احسن الناس خلقا“ (مشکوٰۃ ص ۵۱۰) ﴿حضور تمام مخلوق سے بہتر خلیق تھے۔﴾ اور فرمایا: ”لم یکن رسول اللہ ﷺ فاحشا ولا ...لعانا ولا سبّابا“ (مشکوٰۃ ص ۵۱۱) ﴿حضور فحش گو اور لعنت کرنے والے اور گالی دینے والے نہ تھے۔﴾ الغرض حضور علیہ السلام کے اخلاق نہایت پاکیزہ اور محمودہ تھے۔ اسے ہر کوئی جانتا ہے۔ اب ذرا آپ ﷺ انوکھے رحمت للعالمین کی رحمت کا یہ پہلو بھی ملاحظہ فرمالیں۔

## مرزا قادیانی کی رحمت کا یہ پہلو

مرزا قادیانی پرلے درجہ کے فحش گو لعان تھے۔ آپ کی کتابیں اس پر شاہد ہیں۔ آپ کی کتابیں مطالعہ کرنے سے معلوم ہو سکتا ہے کہ آپ گالی دینے اور دلخراش جملات، دل آزار کلمات استعمال کرنے میں بڑے ماہر تھے۔ ہمیں یہاں اتنا لمبا بیان کرنے کی حاجت نہیں۔ اس وقت ہم مرزا قادیانی ہی کی ایک نظم کے دو شعر یہاں لکھ دیتے ہیں جن میں مرزا قادیانی نے اپنے اخلاق کا صحیح فوٹو کھینچ دیا ہے۔ آپ فرماتے ہیں:

نطقی کسیف قاطع یردی العدا
قولی کعالیة القنا او لهذم
کم من قلوب قد شققت غلافها
کم من صدور قد کلمت واکلم

(حقیقت الوحی ص ۳۵۰، خزائن ج ۲۲ ص ۳۶۳)

ترجمہ جو مرزا قادیانی نے خود کیا ہے: ”میرا نطق تلوار کاٹنے والی کی مانند ہے جو دشمن کو ہلاک کرتی ہے۔ بات میری نیزہ کی نوک کی طرح یا لہذم کی طرح ہے۔ بہت دل ہیں جن کے غلاف میں نے پھاڑ دیئے۔ بہت سینے ہیں جو میں نے مجروح کئے اور کرتا ہوں۔“

فقط!

# عریانی حقائق

از جناب غلام دستگیر خان صاحب بیخود جالندھری!

گزشتہ ماہ میرے ایک دوست کے ہاں ٹی پارٹی تھی۔ میرا خیال تھا کہ وقت مشرقی ہوگا۔ یعنی دعوت ہوتی ہے دس بجے کی۔ اور بمشکل لوگ پہنچتے ہیں بارہ بجے۔ انتظام بھی دیئے ہوئے وقت سے ایک گھنٹہ بعد تک ٹھیک نہیں ہوتا۔ اسی خیال سے میں ذرا دیر سے پہنچا۔ رائج الوقت فیشن کے مطابق چند ایک فقرے ٹکسالی تہذیب کے جن میں کسی کو خط کا جواب نہ دینے یا کسی جگہ دیر سے پہنچنے کی شرمندگی کو عدیم الفرصتی کے سیاہ نقاب میں چھپایا جاتا ہے۔ کہہ کر میں بھی ایک خالی کرسی پر بیٹھ گیا۔ ٹی پارٹی کیا تھی۔ اچھی خاصی فرقہ پارٹی تھی جس میں ایک صاحب مرزائی تھے، ایک شیعہ، ایک وہابی اور ایک آریہ۔ چند ایک رند مزاج، کچھ زاہد تر، کچھ زاہد خشک اور چند نئے تعلیم یافتہ، تبادلہ خیالات ہو رہا تھا اور ہوتا رہا۔ مجھے ان سب فرقوں کے نمائندوں سے الجھنا پڑا۔ اور سب سے پہلے مرزائی صاحب سے۔

صحبت امروزہ میں ان ہی کا ذکر خیر کرتا ہوں۔ تاکہ یہ مضمون مرزا نمبر میں شائع ہوسکے۔ آئندہ سب کا فرداً فرداً آئینہ خیال لے کر حاضر ہوں گا۔ انشاء اللہ! حتی الامکان میں اختصار کے ساتھ پورا مفہوم ادا کرنے کی کوشش کروں گا۔

مرزائی صاحب مشنری رنگ میں فرمارہے تھے۔ صاحبان! ایک نجات دہندہ دنیا میں آیا لیکن دنیا نے اسے قبول نہ کیا۔ اس نے اسلام کی عزت کو اس زمانے میں بچایا۔ آریوں کو جواب دیئے۔ عیسائیوں کو ساکت کیا۔ سب دین والوں پر الزام رکھا۔"

میں: اور مسلمانوں کو کافر بنایا۔

مرزائی: مسلمان تو خود کافر بنے۔ انسان خود کافر بنتا ہے۔ کسی کے بنائے نہیں بنتا۔ آپ لوگ مرزا قادیانی کو نبی نہیں مانتے نہ مانیں۔ مجدد تو مان لیں۔ اس میں تو کوئی حرج نہیں۔

چودھری صاحب: یہ کیا؟ میں نہیں سمجھا۔ نبوت سے انکار اور مجددیت کا اقرار۔ کفر تو پھر قائم رہا۔

مرزائی: اس سے ہٹے کٹے کافر نہیں رہو گے۔

چودھری صاحب: کافر تو پھر بھی رہے۔ تھرڈ کلاس ہی سہی۔ آدھے تیتر آدھے بٹیر۔

میں: احمدی صاحب! آپ اس بات سے مرزا قادیانی کی توہین کرتے ہیں۔ وہ تو دعویٰ کرتے ہیں نبوت کا۔ اور آپ کہتے ہیں مجدد ہی مان لو۔

مرزائی: ان کا دعویٰ نبوت کا تھا بھی اور نہیں بھی۔

میں: یعنی مثبت (+) اور منفی (-) ملکر برابر ہوا صفر کے۔ ایک وقت میں ایک چیز موجود بھی ہے اور معدوم بھی۔ خندۂ نور بھی ہے۔ ظلمت کی سیاہی بھی۔

مرزائی: میرا کہنا یہ ہے کہ آپ مطلق انکار نہ کریں۔ کچھ تو مانیں۔ وگرنہ میں تو ان کو نبی ہی مانتا ہوں۔

میں: آپ کی ہمدردی کا شکریہ۔ آپ ان کو اضافی نبی مانتے ہیں یا سادہ نبی۔

مرزائی: اس کا مطلب؟

میں: لاہوری پارٹی کی طرح ظلی اور بروزی نبی مانتے ہیں یا صرف نبی؟

مرزائی: مستقل نبی بھی اور ظلی بھی۔

میں: میں ظلی اور بروزی کے جھگڑے میں پڑ کر وقت ضائع نہیں کرنا چاہتا اور نہ بحث کو طول دینا چاہتا ہوں۔ میں کہتا ہوں کہ اگر بہ فرض محال یہ مان لیا جائے کہ باب نبوت قیامت تک کھلا ہے تو پھر مرزا قادیانی نبی کیسے ہوگئے۔ ان کے کردار، ان کے افعال اوران کے اعمال سے آپ کو نبی تو بعد میں سہی پہلے مسلمان اور مومن تو ثابت کیجئے۔

مرزائی: وہ کیسے؟

میں: ایسے کہ قرآن اور حدیث شریف میں مسلم اور مؤمن کے لئے جن صفات اور جن اخلاق کا ہونا لازمی قرار دیا گیا ہے۔ مرزا قادیانی میں وہ صفات ثابت کیجئے۔

مرزائی: ان کے اخلاق نہایت بلند تھے۔

میں: کیونکہ مرزا قادیانی نے حروف تہجی کا کوئی حرف بچا نہ رکھا جس کے تحت میں انہوں نے مسلمانوں کو گالیاں نہ دی ہوں۔ بالخصوص علماء کو جو وراثت الانبیاء ہیں۔

مرزائی: یہ کیا بات ہے۔ انسان تیزی میں کچھ کہہ ہی دیتا ہے۔ یہ معمولی بات ہے۔

میں: گالی گلوچ کرنا، فحش گو اور بدزبان ہونا۔ آپ کے نزدیک عیب نہیں اور معمولی بات ہے۔ لیکن خیال کیجئے کہ جو شخص ہدایات قرآن پاک اور حدیث شریف کے تحت زبان قابو میں نہیں رکھ سکتا۔ وہ دل کے مذموم اور برے خیالات کو کیسے روک سکتا ہے اور اخلاق اللہ سے کیسے متصف ہوسکتا ہے۔

مرزائی:   آپ اس بحث کو چھوڑیئے۔ یہ تو دیکھئے کہ مرزا قادیانی نے خدمت دین کیسی شاندار کی ہے۔

میں:   ہاں! ان کی خدمت دین میں مانتا ہوں کیونکہ انہوں نے باپ کو بیٹے سے اور بیٹے کو باپ سے جدا کر دیا۔ امت مرحومہ میں تفرقہ اندازی کی۔ نمازیں اور جنازے تقسیم کر ڈالے۔ نبوت کو اتنا سستا کر دیا کہ ہر کس و ناکس دو خواب دیکھ کر نبی بننے لگا۔ اس سے پیشتر چونکہ دماغوں میں نبوت کا کوئی تخیل نہیں تھا۔ اس لئے لوگ رب (نعوذ باللہ) بنتے تھے۔ نبی نہیں بنتے تھے۔ (صدیاں ہو چکیں کہ اس طرح لوگ نبی بنتے تھے۔ مگر یہ قصہ پارینہ ہو چکا تھا اور لوگ بھول چکے تھے۔) جس وقت آپ نے ان کے دل میں ڈال دیا کہ نبوت بند نہیں ہوئی۔ فوراً خیال نے دل اور دماغ کو متاثر کر دیا۔ بھولے ہوئے قصے تازہ ہو گئے اور پیاسوں کو سراب پانی نظر آنے لگا۔

مرزا قادیانی نے جہاد کو جو مسلم کے بدن میں بہ منزلہ روح کے ہے۔ منسوخ کر کے مسلمانوں کی رہی سہی قوت عمل کو بیکار کرنے میں ایک شاندار کام کیا۔ مرزا قادیانی نے آریوں اور عیسائیوں سے حسب عادت اور وہ آپ کی معمولی سی بات سے تیزی کلام کر کے مذہب اور بانی مذہب کی شان میں ان سے بدزبانی کرائی۔

مرزا قادیانی نے زبردستوں کی گری ہوئی چاپلوسی اور خوشامد کر کے مسلمانوں میں نفاق کی ذلت آمیز عادات کو ترقی دی۔ مرزا قادیانی نے مباحثہ کا مہذب طریق چھوڑ کر جنگ وجدال کا راستہ اختیار کیا اور جب کبھی بحث میں اپنا پہلو دبتا دیکھا۔ فوراً موت وذلت کی پیشینگوئیاں شروع کر دیں۔

یہ ہیں مشتے نمونہ اس پیغمبر بے جبرائیل کے کارنامے جس نے خلاف شان پیغمبروں کے ترکہ چھوڑا اور پھر قرآن کے احکام کے مطابق مسلمانوں کی طرح تقسیم بھی نہ کیا۔ اگر ضرورت ہو تو اور سناؤں۔ یہ داستان بہت لمبی ہے۔

مرزائی:   میں نہیں سننا چاہتا۔ یہ سب کچھ چھوڑ دیں۔ میری ایک بات کا جواب دیں۔ آپ سب مانتے ہیں کہ خدا کی قدرتوں کا نہ کوئی شمار ہے اور نہ حد۔ اس کا علم اس قدر وسیع ہے کہ وسعت کا لفظ بھی اس کے اظہار سے قاصر ہے۔ اس کی قدرت کا احاطہ کرنا ناممکن۔ وہ فہم وادراک سے بالاتر ہے۔ تو پھر سمجھ میں نہیں آتا کہ آج سے چودہ سو سال پیشتر اس کی قدرتوں اور علموں میں یک لخت رکاوٹ پیدا ہو گئی اور وہ محمد ﷺ رسول اللہ کے بعد کوئی نبی پیدا نہیں کر سکا اور نہ کبھی کر سکے اور اس کا

خزانہ خالی ہو جائے۔ ہم تو محمد رسول اللہ ﷺ کی عزت بڑھا رہے ہیں کہ وہ ایسا خاتم النبیین ہے کہ مہر لگا کر نبی بھیجتا رہتا ہے۔ اور آپ خدا کو بھی بے چارہ بنا رہے ہیں۔ اور حضرت محمد ﷺ کی شان بھی کم کر رہے ہیں۔

میں: آپ رسول پاک کی عزت بڑھانے والے کون۔ خدا نے ان کی شان وہ بڑھائی کہ سبحان اللہ: "الم نشرح لك صدرك، ورفعنا لك ذكرك واوحى الى عبده ما اوحى وانا اعطينك الكوثر" آپ ﷺ ہی کی شان میں فرمایا گیا۔ آپ ﷺ کے لئے دین اکمل کر دیا گیا۔ آپ ﷺ رحمت للعالمین کے ممتاز لقب سے ملقب کئے گئے۔ قیامت میں مقام محمود کے آپ ﷺ یقیناً امیدوار کئے گئے۔ پھر وہ آپ لوگوں کا شان بڑھانا کیا معنے۔ دوسرے رسول پاک کا مہر لگا کر نبیوں کو بھیجنا عجیب بات ہے۔ اول تو چودہ سو سال میں صرف ایک نبی بھیجا۔ اور وہ بھی پنجابی جس کے آسمانی الہامات میں صرف ونحو کی غلطیاں۔ نعوذ باللہ منہا۔ لیکن پھر میں کہتا ہوں کہ عطائے نبوت تو خدا کے ہاتھ میں ہے۔ (رسول کریم ﷺ کے ہاتھ میں نہیں۔) جو ارشاد کر چکا: "اليوم اكملت لكم دينكم واتممت عليكم نعمتى" ﴿دین بھی کامل ہو گیا اور نعمت بھی تمام ہو گئی۔﴾ مرزا کے لئے نہ کوئی نیا دین بچا نہ نئی نعمت۔ سب کچھ طے ہو چکا۔ اب اگر آپ ختم نبوت یا ختم نعمت خدا کی قدرت کا نقص خیال کریں تو پھر یہ رشتہ بیسیوں جگہ سے ایسا ٹوٹے گا کہ اس کا جوڑنا نہ قادیانی کے لئے ممکن ہو گا نہ ایرانی کے لئے۔ اس کارخانۂ عالم کو اس زمین وآسمان کو۔ اس ساری کائنات کو پیدا کر کے ان کو انکی موجودہ صورت میں جیسے کہ ہم دیکھ رہے ہیں۔ چھوڑ دینا قدرت کے منافی ہو گا۔ اگر یہ کامل اور مکمل ہیں تو مکمل سے اوپر کون درجہ ہو گا۔ اور اگر نہیں تو آپ کے پاس مکمل نہ ہونے کی کیا دلیل ہے۔

مرزائی: میں نہیں سمجھا۔ اس آخر کی بات کو ذرا واضح طور پر کہئے۔

میں: اگر یہ کارخانۂ عالم جیسا کہ اب ہے۔ اس سے بہتر ہونا ممکن تھا تو پھر صنعت کردگار میں نقص ہو گا کیونکہ باوجود اس کے کہ اس سے بہتر ہونا ممکن تھا اور پھر خدائے قادر وتوانا ولطیف وحکیم نے نہ بنایا تو یا تو اس کے بہتر بنانے پر قادر نہ تھا یا باوجود قادر ہونے کے بہتر نہ بنایا۔ تو بخل کیا یا غفلت کی یا کچھ اور۔ اور اگر اس سے بہتر ہونا ناممکن تھا تو پھر نہ قدرت کی نفی ہوتی ہے نہ حکمت کی۔ اسی طرح نبوت کو قیاس کر لیں۔ اخلاق وعرفان مکمل طور پر عطا کر دیئے گئے۔ تمدن ومباشرت وسیاست وشریعت کے اصول وفروع مکمل دے دیئے گئے اور یہ پیالۂ عرفان سے

ایسا لبریز کر دیا گیا کہ ایک قطرہ کی بھی گنجائش نہ رہی۔ توحید مکمل، تفرید و تجرید مکمل، ولایت مکمل، کتاب مکمل، کتاب کی شرح مکمل، کتاب لانے والا اور اس کی توضیح کرنے والا مکمل، قاب قوسین اوادنیٰ۔ تو پھر وہ کیا چیز رہ گئی جس کے لئے نبی کی ضرورت ہو۔

مرزائی: خیر آپ ان کو ملہم ہی مانیے۔

میں: ہاں تراشیدہ وناتراشیدہ الہامات جو آسمان کے تاروں سے بھی زیادہ منجانب مرزا قادیانی شائع ہوئے اور جن میں سے کئی ایک کے معنی وہ سنیاسیوں کے نسخوں کی طرح قبروں میں ساتھ لے گئے۔ اگر عقائد و مذہب میں کوئی قیمت رکھتے ہوں تو بہت قابل قدر ہیں اور آئندہ سب کے لئے حجت ہوں گے۔ ہر ایک مدعی ہو جائے گا۔ مرزا قادیانی کی کوئی خصوصیت نہ رہے گی۔ مگر میں تو ان کو ملہم بھی نہیں مانتا۔

چودھری صاحب: تو پھر آپ کافر ظلّی۔

میزبان: صاحبان! یہ بحث ختم۔ دوسری شروع ہوگئی۔ اس سے نتیجہ نکلا کہ ہم پہلے اپنے مکمل نبی کی ہدایات پر تو کاربند ہولیں۔ پھر نئے نبی دیکھ لیں گے۔

## کفریات مرزا

۱...... مرزا قادیانی (حاشیہ ضمیمہ انجام آتھم ص۹، خزائن ج۱۱ ص۲۹۳) میں لکھتے ہیں: ''مسلمانوں کو واضح رہے کہ خداتعالیٰ نے یسوع کی قرآن مجید میں کچھ خبر نہیں دی کہ وہ کون تھا۔'' (اور ست بچن ص۱۵۹، خزائن ج۱۰ ص۲۸۳) میں لکھا ہے یسوع مسیح ایک اسرائیلی آدمی مریم کا بیٹا ہے، اور (انجام آتھم ص۴۱، خزائن ج۲ ص۱۱) میں لکھا ہے۔ (مریم کا بیٹا کشلیا کے بیٹے یعنی رامچندر سے کچھ زیادتی نہیں رکھتا۔) توبہ توبہ نعوذ باللہ من ذالک، حالانکہ سیدنا مسیح بن مریم کے متعلق اللہ تعالیٰ قرآن مجید سورہ مائدہ میں فرماتا ہے: ''ماالمسیح ابن مریم الارسول'' ﴿یعنی حضرت مسیح ابن مریم خدا کے رسول ہیں۔﴾

۲...... مرزا قادیانی (دافع البلاء ص۲۰، خزائن ج۱۸ ص۲۴۰) میں لکھتا ہے: ''خدا نے ہمیں تو بتلایا کہ انجیل ایک مردہ اور نا تمام کلام ہے'' اور (براہین احمدیہ حاشیہ در حاشیہ ص۳۶۱، خزائن ج۱ ص۴۳۶) میں لکھتا ہے: ''حضرت عیسیٰ تو انجیل کو ناقص کی ناقص چھوڑ کر آسمان پر جا بیٹھے۔'' حالانکہ اللہ تعالیٰ سورہ مائدہ میں فرماتا ہے: ''وآتیناہ الانجیل فیہ ھدی ونور'' ﴿یعنی دی ہم نے عیسیٰ علیہ السلام کو انجیل جس میں ہدایت اور نور ہے۔﴾

۳...... مرزا قادیانی (اعجاز المسیح ص ۱۰۱، خزائن ج ۱۸ ص ۱۰۴) میں لکھتے ہیں: ''فیکون رحمٰن محمد ﷺ یقیناً یعنی یقیناً رحمٰن محمد ہی ہے۔'' اور ص ۱۰۲، خزائن ج ۱۸ ص ۱۰۵ میں لکھا ہے: ''ان الرحمن محمد ﷺ وان محمد الرحمن۔ یعنی رحمٰن محمد ﷺ ہے اور محمد رحمٰن ہے۔'' یعنی اللہ اور محمد ایک ہی چیز ہے۔ حالانکہ یہ کفر ہے۔ نصاریٰ کا بھی یہی دعویٰ تھا۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ سورہ مائدہ میں فرماتا ہے: ''لقد کفر الذین قالوا ان اللہ ھو المسیح ابن مریم'' ﴿یعنی یقیناً کفر کیا ان لوگوں نے جنہوں نے کہا اللہ مسیح بن مریم ہے۔﴾

۴...... اسی (اعجاز المسیح ص ۱۴۳، خزائن ج ۱۸ ص ۱۴۷) میں لکھا ہے: ''مسمی زمان المسیح الموعود یوم الدین۔ یعنی یوم الدین میرے زمانہ کا نام ہے۔'' اور ازالہ اوہام ص ۱۴۳، خزائن ج ۳ ص ۱۶۹ میں لکھتے ہیں: ''خدا تعالیٰ کے تائید یافتہ بندے یعنی خود مرزا قادیانی قیامت کا ہی روپ بن کر آتے ہیں اور انہی کا وجود قیامت کے نام موسوم ہو سکتا ہے۔'' حالانکہ اللہ تعالیٰ قرآن مجید پارہ ۲۹ میں قیامت کے متعلق ایک مستقل سورہ نازل فرمائی جس کا نام ہی سورہ قیامت ہے۔ اس کے آخر میں ہے: ''الیس ذٰلک بقادر علی ان یحیی الموتٰی'' ﴿یعنی کیا اللہ تعالیٰ کی ذات پاک اس بات پر قادر نہیں کہ مردوں کو پھر زندہ کرے۔﴾ (مگر مرزا قادیانی اور امت مرزائیہ کا اس بات سے انکار ہے)

۵...... مرزا قادیانی (توضیح مرام ص ۲۴، خزائن ج ۳ ص ۶۳) میں لکھتے ہیں: ''جس قدر روح میں گرمی پیدا ہوتی ہے اس کو فرشتہ و ملک کے لفظ سے تعبیر کرتے ہیں۔'' حالانکہ اللہ تعالیٰ پہلے ہی پارہ قرآن مجید میں فرماتا ہے: ''من کان عدو اللہ وملائکته ورسله وجبریل ومیکائیل فان اللہ عدو للکافرین'' ﴿یعنی جو لوگ اللہ اور اس کے ملائکہ اور اس کے رسولوں کے اور جبرائیل اور میکائیل فرشتوں کے دشمن ہیں۔ تو اللہ تعالیٰ بھی ایسے کافروں کا دشمن ہے۔﴾

۶...... مرزا قادیانی (حقیقت الوحی ص ۱۰۳، خزائن ج ۲۲ ص ۱۰۶) میں اپنی وحی نقل کرتے ہیں: ''کہ میرا خدا کہتا ہے کہ اخطی واصیب اپنے ارادہ کو کبھی چھوڑ دوں گا کبھی پورا کر دوں گا۔'' اس وحی الٰہی کے ظاہری الفاظ یہ معنے رکھتے ہیں کہ میں خطا بھی کرتا ہوں اور صواب بھی۔ واہ مرزا قادیانی کا خدا؟ یہی وجہ ہے کہ محمدی بیگم کے نکاح کا مرزا قادیانی کے ساتھ وعدہ بھی کر دیا اور وحی بھی بھیج دی۔ جیسا کہ (ازالہ اوہام ص ۳۹۶، ۳۹۷، خزائن ج ۳ ص ۳۰۵) میں مرقوم ہے اور پورا بھی نہ کر سکا۔ مگر مسلمانوں کے خدا کی صفت یہ ہے کہ: ''فعّال لما یرید سورہ بروج'' ﴿یعنی پورا کرتا ہے جو ارادہ کرتا ہے۔﴾

EASY



۷...... مرزا قادیانی (توضیح مرام ص۷۵، خزائن ج۳ ص۹۰) میں لکھتے ہیں: ”ہم فرض کر سکتے ہیں کہ قیوم العالمین ایک ایسا وجود اعظم ہے جس کے بے شمار ہاتھ بے شمار پیر اور ہر ایک عضو اس کثرت سے ہے کہ تعداد سے خارج اور لاانتہا عرض اور طول بھی رکھتا ہے اور تیندوے کی طرح (جو ایک دریائی جانور ہے) اس وجود اعظم کی تاریں بھی ہیں۔“ یہ ہے مرزا قادیانی کا خدا۔ اور مسلمانوں کے خدا کی صفت یہ ہے: ”لیس کمثله شئ وهو السميع البصير“ (سورہ شوریٰ) ﴿اور اس کے مثل کوئی چیز نہیں اور وہ سننے والا دیکھنے والا ہے۔﴾

۸...... (حقیقت الوحی ص۸۴، خزائن ج۲۲ ص۸۷) میں لکھا ہے: ”قرآن مجید خدا کی کتاب اور میرے منہ کی باتیں۔“ حالانکہ اللہ تعالیٰ سورہ اسراء میں فرماتا ہے: ”قل لئن اجتمعت الجن والانس على ان يأتوا بمثل هذا القرآن لا ياتون بمثله ولوكان بعضهم لبعض ظهيرا“ ﴿یعنی اگر جن وانسان سب جمع ہوکر قرآن کے مثل کوئی کلام لانا چاہیں تو نہ لاسکیں گے۔ اگرچہ ایک دوسرے کی امداد بھی کریں۔﴾

۹...... اسی (کتاب حقیقت الوحی ص۸۹، خزائن ج۲۲ ص۹۲) میں لکھا ہے: ”آسمان سے کئی تخت اترے پر تیرا تخت سب سے اوپر بچھایا گیا۔“ اور نزول مسیح ص۹۹، خزائن ج۱۸ ص۴۷۷ میں لکھا ہے: ”آدمم نیز احمد مختار۔ دربرم جامۂ همه ابرار“ آگے لکھتے ہیں: ”کم نیم زان همه بروئے یقیں۔ هر که گوید دروغ است لعین۔ یعنی تمام انبیاء آدم سے لیکر آن حضور ﷺ تک جتنے گزرے ہیں۔ سب کے مدارج مجھ (مرزا) میں پائے جاتے ہیں۔ اور درجہ میں کسی سے کم نہیں اور یہ جھوٹی بات نہیں۔“ گویا مرزا قادیانی درجہ میں آنحضور ﷺ سے بھی بڑھ کر ہیں۔ (نعوذ بالله من ذلك) حالانکہ حضور ﷺ کے بے شمار فضائل میں سے یہ بھی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے آنحضور ﷺ کو خاتم النبیین بنایا جیسا کہ سورہ احزاب میں مذکور ہے اور آپ ﷺ کے سوا یہ شان کسی کو حاصل نہیں۔ مرزا قادیانی نے اسی کتاب (نزول المسیح ص۳، خزائن ج۱۸ ص۳۸۱) میں لکھا ہے: ”میں رسول اور نبی نہیں ہوں۔“ اور ازالہ اوہام ص۱۷۸، خزائن ج۳ ص۱۸۵ میں لکھا ہے: ”من نیستم رسول ونیا ورده ام کتاب“ اب تعجب انگیز بات تو یہ ہے کہ ادھر مرزا قادیانی رسول اور نبی بھی نہیں اور ادھر اولوالعزم انبیاء سے بھی درجہ میں زیادہ ہیں۔ گویا اپنے قول پر بول کرتا ہے۔

۱۰...... (حقیقت الوحی ص۱۰۵، خزائن ج۲۲ ص۱۰۸) میں لکھا ہے: ”انما امرك اذا اردت شيئًا ان تقول له كن فيكون۔ یعنی خدا نے کن فیکون کا اختیار مرزا قادیانی کو دے دیا۔“ پس

اسی بناء پر مرزا قادیانی (کتاب البریہ ص۸۷، خزائن ج۱۳ ص۱۰۳) میں لکھتے ہیں: ''میں نے اپنے ایک کشف میں دیکھا کہ میں خود خدا ہوں۔'' حالانکہ یہ فرعون کا دعویٰ تھا۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ نے اس کی خبر سورہ قصص میں دی ہے: ''وقال فرعون یا ایہا الملاء ماعلمت لکم من الٰہ غیری '' ﴿یعنی فرعون نے کہا اے جماعت تمہارے لئے میں اپنے سوا کوئی معبود نہیں جانتا۔﴾ الغرض جو کچھ مذکور ہوا یہ مرزا قادیانی کے کفریات سے مشتے نمونہ از خروارے ہے۔ پس جس شخص کی یہ ایمانی حالت ہو کب وہ امام یا مجدد یا مقرب خدا بن سکتا ہے۔ نبوۃ تو بجائے خود رہی۔

## مرزا غلام احمد قادیانی مراقی تھا

از جناب حکیم محمد علی صاحب مصنف ''سودائے مرزا'' امرتسری!

مرزا غلام احمد قادیانی کا قول کتاب منظور الٰہی کے ص۳۲۸ پر لکھا ہے: ''میرا تو یہ حال ہے کہ باوجود اس کے کردو بیماریوں میں ہمیشہ مبتلا رہتا ہوں۔ تاہم آج کل کی مصروفیت کا یہ حال ہے کہ رات کو مکان کے دروازے بند کر کے بڑی بڑی رات تک بیٹھا اسی کام کو کرتا رہتا ہوں۔ حالانکہ زیادہ جاگنے سے مراق کی بیماری ترقی کرتی ہے۔''

حکیم نور احمد صاحب سکنہ لودھی ننگل نے ریویو آف ریلیجنز مطبوعہ ماہ اپریل ۱۹۲۵ء کے ص۳۵ پر مرزا قادیانی کے اس دعویٰ کی طبی تصدیق کرتے ہوئے لکھا ہے: ''بے شک مرزا قادیانی کو مرض مراق تھا'' اب مراقی مریض کے متعلق حکیم نور الدین کی تشریح ظاہر کرتی ہے کہ ''مراق مالیخولیا کی ایک شاخ ہے۔ مالیخولیا مراق میں دماغ کو ایذاء پہنچاتی ہے۔'' (بیاض نور دین ج۱ ص۲۱۱)

خود مرزائی ڈاکٹر شاہ نواز صاحب اسسٹنٹ سرجن ریویو آف ریلیجنز ماہ اگست ۱۹۲۶ء کے ص۱۶ پر لکھتے ہیں کہ: ''ایک مدعی الہام کے متعلق اگر یہ ثابت ہو جائے کہ اس کو ہسٹریا مالیخولیا یا مرگی کا مرض تھا تو اس کے دعویٰ کی تردید کے لئے کسی اور ضرب کی ضرورت نہیں رہتی کیونکہ یہ ایسی چوٹ ہے جو اس کی صداقت کی عمارت کو بیخ و بن سے اکھیڑ دیتی ہے۔'' پس خود مرزا اور اس کے حواریوں کی تحریرات سے ثابت ہوگیا کہ مرزا قادیانی کے مختلف دعاوی کی محض مرض مراق کا نتیجہ تھے اور جس خرافات کو وہ الہامات سے تعبیر کرتا ہے۔ وہ انجرۂ مراقیہ کے پیدا کردہ تخیلات فاسدہ کا نتیجہ تھی۔ جب تبخیر مراقیہ کا زور ہو تو علامات مرض بڑھ جاتی اور جب زور کم ہو تو علامات گھٹ جاتی ہیں۔ اسی وجہ سے جب مرزا قادیانی کو تبخیر مراقیہ کا زور ہوتا تھا تو وہ انٹ سنٹ بولنے لگتے تھے لیکن زور کم ہونے پر وہ خود بھی اپنے اقوال پر نادم ہو جاتے تھے۔ چنانچہ (کشف الغطاء کے ص۱۲، خزائن

ج۱۴ص۱۹۳) پر وہ لکھتے ہیں: ''ممکن ہے کہ کئی لوگ میری ان باتوں پر ہنسیں گے یا مجھے پاگل اور دیوانہ قرار دیں گے کیونکہ یہ باتیں دنیا کی سمجھ سے بڑھ کر ہیں اور دنیا ان کو شناخت نہیں کر سکتی۔''

مرزا کے قول پر مرزائی طبی بورڈ کا فیصلہ اور پھر مرزا کی تحریروں سے اس امر کی تائید کہ اسے مراق کا عارضہ لاحق تھا۔ ایسی چیز ہے جس سے مرزائی امت انکار نہیں کر سکتی۔ پھر تعجب ہے کہ لوگ اس کے جال میں پھنسے ہوئے ہیں۔

## فتنہ قادیان

از مولانا ظفر علی خان صاحب

ملا یہ امتیاز اسلام ہی کو سارے دینوں میں
گدا اس کے نظر آتے بیٹھے شہ نشینوں میں

محمد کے غلام اسکندر و جم بن ہی جاتے ہیں
امانت کچھ اثر دکھلا ہی جاتی ہے امینوں میں

انگوٹھی ایک ہے اسلام کی ہم سب نگیں اس کے
رسول اللہ کرلیں انتخاب اپنے نگینوں میں

حسیں ہے اور بھی لیکن جو میری آنکھ سے دیکھو
تو ہے اسلام کی صورت ہی پیاری سب حسینوں میں

جلال اسلام کا منظور ہو گر دیکھنا تم کو
تو سجدوں کی تڑپ کو دیکھ لو آ کر جبینوں میں

زمانہ نے ترقی علم و فن میں اس قدر کی ہے
کہ طے ہوتی ہے منزل آج برسوں کی مہینوں میں

مسلمان بھی نہ تھے ناآشنا اس رمز اکبر سے
کہ ہونی چاہئے تفسیر سینوں کی سفینوں میں

عرب نے سارے عالم میں بکھیرا ان جواہر کو
نہ ڈھونڈے سے بھی مل سکتے جو یونان کے دفینوں میں

وہ بت جن سے نہیں اڑتی ہے اپنی ناک کی مکھی
خدا کی شان وہ بھی ہیں خدا کے نکتہ چینوں میں

زباں پر دین کا غل اور سر میں کفر کا سودا
چھپائے جارہے ہیں آج کل بت آستینوں میں

کہاں پنجاب میں اسلام تیری اٹھ گئی غیرت
بٹھایا کفر کو لا کر نبی کے ہم نشینوں میں

تفو آئے گنبد گردوں گرداں! کیا قیامت ہے
کہ ہمسر شیر کی روباہ بنتی ہے عرینوں میں

کھلونا قادیاں کا بن گئی وہ سطوت کبریٰ
ہے اب تک شور جس کا آسمانوں اور زمینوں میں

حدیث اسمہ احمد غلام احمد پہ چسپاں ہو
پڑے خاک اس سلیقے پر لگاتا گھن ان قرینوں میں

مسلمانو! کچھ اس دجال اعظم کی خبر بھی ہے
ملایا جس نے آتے ہی سعیدوں کو لعینوں میں

گہر کی قدر ہو کس طرح کوئی جوہری بھی ہو
نہیں فرق اب رہا کچھ پتھروں اور آبگینوں میں

مثالب کا مجھے کیا ڈر مرا ایمان ہے قرآں پر
کہ حق تک عین سے پہنچا ہوں میں اپنے یقینوں میں

میرے اشعار ہیں یا گنبد گردوں کے تارے ہیں
نظر آتا ہے رنگ آسماں میری زمینوں میں

# پاپائے قادیان کی شوخ چشمانہ جسارت

## (ایک آلودۂ خطا انسان کو مسند اکملیت پر بٹھانے کی کوشش!)

### از مولانا ظفر علی خان!

ہماری باتیں موسیو بشیر اور ان کے خردباختہ حلقہ بگوشوں کو کڑوی معلوم ہوتی ہیں۔ ہمارے اقوال ان کو گراں گزرتے ہیں۔ اور ہمارے ان چرکوں کی تفصیل بار بار گنائی جاتی ہے جو ہمارے دشنۂ استہزاء نے قادیانیت کے جگر میں رہ رہ کر لگائے جاتے ہیں۔ اور ہم سے استدعا کی جاتی ہے کہ اس سلسلہ طعن وتعریض کو بند کردیں۔ اس کے دوسرے معنی یہ ہوئے کہ موسیو بشیر اور ان کی امت ''کثیر الانفار'' کو تو یہ اختیار روے دیا جائے کہ اسلام کا منہ چڑائیں۔ روایات اسلام کا استخفاف کریں۔ رسول اللہ ﷺ کی نقلیں اتاریں۔ ازواج مطہرات حضور سرور کائنات علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ناموس کو اپنے خاندان کی خواتین کے القاب وآداب کے لئے وجہ محاکات بنائیں۔ لیکن ہم کو اجازت نہ ہو کہ اس بے کانہ طرز عمل پر ایک حرف بھی زبان قلم سے نکالیں۔

آپ اس حقیقت کبریٰ سے دور جا پڑے۔ لیکن ہمارے دل کے پاک ترین گوشے اور ہماری آنکھ کے نازک ترین پردے میں اس کا جیتا جاگتا مفہوم ہر وقت موجود ہے کہ خدائے برتر وبزرگ کے بعد محمد مصطفیٰ ﷺ اور احمد مجتبیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام وسلاما دائما ابداً خلاصہ کائنات وزبدۂ موجودات ہیں جن پر انسان کے لئے حجت حق ختم ہوگئی۔ جن کی ذات عدیم المثال ہے اور جن کی صفات فقید النظیر ہیں۔ پھر آپ ہی انصاف فرمائیں کہ ہمارے دل کو کس درجہ تکلیف ہوتی ہے۔ ہماری روح کو کس قدر صدمہ پہنچتا ہے۔ ہمارے جذبات کس حد تک مجروح ہوتے ہیں۔ جب آپ مرزاغلام احمد جیسے آلودۂ خطا ونسیان انسان کو حضور محمد مصطفیٰ ﷺ جیسے انسان کامل کی مسند اکملیت پر بٹھا کر اسلام کا منہ اس طرح چڑاتے ہیں:

''۱...... ہم بغیر کسی فرق کے بہ لحاظ نبوت انہیں (مرزاغلام احمد قادیانی کو) ایسا ہی رسول مانتے ہیں جیسے کہ پہلے رسول مبعوث ہوتے رہے۔

۲...... ہم مانتے ہیں اور صدق دل سے جانتے ہیں کہ رسول کریم ﷺ کی بعثت اول جیسی کہ پانچویں ہزار میں ہوئی ایسی ہی چھٹے ہزار کے لئے مقدر تھی اور سورہ جمعہ میں اس کا ذکر ہے۔

۳...... مرزاقادیانی کی صداقت کے لئے اس قدر نشانات ظاہر ہوئے کہ اگر وہ ہزار ہا پر بھی تقسیم کئے جائیں تو ان کی نبوت بھی ثابت ہوسکتی ہے۔ (چشمہ معرفت ص۳۱۷، خزائن ج۲۳ ص۳۳۲)

۴...... پھر ہم کہتے ہیں کہ وہ (مرزا قادیانی) جری الله فی حلل الانبیاء تھا۔یعنی تمام انبیاء کا نمونہ آپ کی ذات قدسی صفات میں جمع تھا۔

۵...... آپ نے اس کو (مرزا قادیانی کو) نہیں پہچانا۔مگر ہم نے تو اسے دیکھنے کی آنکھوں سے دیکھا۔وہ یقیناً سیدنا محمد رسول اللہ ﷺ کے جمیع کمالات قدسیہ کا جامع ہے۔اور ''مبشراً برسول یأتی من بعدی اسمه احمد'' کا مصداق۔

۶...... جس بات نے حضرت محمد ﷺ کو حضرت محمد ﷺ بنادیا۔وہی بات اس (مرزا قادیانی) میں ہمارے نزدیک موجود تھی۔

۷...... اس (مرزا قادیانی) کے اقوال وتصانیف کا ایک ایک لفظ ہمارے لئے ایسا ہی حجت قوی اور قیمتی ہے جیسے کسی اور نبی کا۔

۸...... جب ایک شخص کی بھی تعظیم کی جاتی ہے جو دو چار خادم رکھتا ہو اور کوئی مہذب آدمی پسند نہیں کرتا کہ ایک معمولی وجاہت کے انسان کو بھی برا کہے۔اور اس کی توہین کرے۔تو آپ کے لئے یہ کیونکر جائز ہوگیا کہ اس خدا کے برگزیدہ جاہ وجلال کے نبی عظیم الشان نبی۔ایک لاکھ چوبیس ہزار کی شان رکھنے والے نبی ''انت منی وانا منك ظهورك ظهوری'' کے مخاطب نبی کو کھلے کھلے الفاظ میں گالیاں دیں۔'' (الفضل قادیان ۱۶؍اکتوبر ۱۹۰۷ء)

ہز ہولی نس موسیو بشیر اور ان کے عقیدت کیش یقین مانیں کہ ''الفضل'' کے محولہ فوق اقتباس کے الفاظ پڑھ کر فرط غیظ وغضب سے ہماری حالت دگرگوں ہوجاتی ہے۔اور ہمارا غرق خون دل ٹکڑے ٹکڑے ہوجاتا ہے۔رسول اللہ ﷺ سے ان کا منصب چھین کر کسی نااہل کو دے دینا مسلم آزاری کا ایک ایسا فعل ہے جس کے ارتکاب کی جرأت اس ساڑھے تیرہ سو سال کے عرصہ میں قادیان والوں ہی کو ہوئی ہے۔مسلمان باقی تمام حرکات مذبوحی کو برداشت کر سکتے ہیں لیکن اس کی تاب نہیں لاسکتے۔کہ ہر ایرے غیرے کو محمد مصطفیٰ ﷺ بنادیا جائے۔اگر موسیو بشیر جنہیں اپنے لاکھوں مریدوں کے ایثار وفدویت پر گھمنڈ ہے۔ہم چالیس کروڑ جان نثار محمد ﷺ کو بھی کسی شمار وقطار میں سمجھتے اور ہمارے جذبات کی بھی پرواہ کرتے تو ہم ان کی خدمت میں عرض کرتے۔

میخور دمصحف بسوز دآتش اندر کعبه زن
هر چه خواهی کن ولیکن مسلم آزاری مکن

فقط!

انا خاتم النبیین لا نبی بعدی

ماہنامہ

# شمس الاسلام بھیرہ

کا

# ختم نبوت نمبر



حضرت مولانا افتخار احمد بگوی رحمۃ اللہ علیہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

دیباچہ

# لمعات

۷ر ستمبر ۱۹۷۴ء کو پاکستان کی قومی اسمبلی نے متفقہ طور پر ایک قرارداد کے ذریعے موجودہ آئین میں یہ دستوری ترمیم کی کہ وہ تمام لوگ اور داعی جو نبی کریم ﷺ کو آخری نبی نہیں مانتے۔ یا کسی نوع کے داعی نبوت کو مصلح یا مجدد تسلیم کرتے ہیں۔ ’’وہ دائرہ اسلام سے خارج ہیں۔‘‘

چنانچہ اسی روز تیسری خواندگی کے بعد یہ اہم ترمیم آئین پاکستان کا حصہ بن گئی۔

واقعہ یہ ہے کہ یہ قرارداد اور ترمیم کسی خاص فرد رجماعت یا وقتی رعلاقائی کوششوں کا کوئی اضطراری نتیجہ نہیں ہے۔ بلکہ اس اہم تبدیلی کے پیچھے برصغیر کے علمائے ربانی کی ان گنت، کٹھن اور طویل قربانیوں کا سلسلہ ہے۔ جن کے نتیجے میں جہاں ایک طرف عوام کے دلوں میں ایمان کا جذبہ اور عشق مصطفیٰ کا شعلہ پوری آب وتاب کے ساتھ فروزاں رہا۔ وہاں دوسری طرف اس فتنے کا برصغیر اور بیرون، مناسب تدارک اور استیصال ہوتا رہا۔ چنانچہ تمام تر سرکاری سرپرستی، شاہ کی مصاحبت، فرقے کی تنظیم، سرمائے اور وسائل کے باوجود، محض علماء کی انہی مساعی کی بناء پر قادیانیت برصغیر میں پوری طرح پنپ نہیں سکی۔

## قادیانیت

چند اعتقادات واجتہادات، اختراعات ومزعوبات یا اوہام واشتہارات کا ہی نام نہیں، اسلام کے متوازی اس تحریک کے پیش نظر مخصوص سیاسی اور تاریخی مقاصد بھی ہیں۔ اگر توحید کو اس کائنات کے ربط واتحاد کی فطری اساس قرار دیا جائے تو نبی کریم ﷺ کی رسالت اور عقیدہ ختم نبوت کو عالم اسلام کے لئے بجا طور پر اتفاق واتحاد بلکہ امتیاز وافتخار کی علامت سمجھا جاسکتا ہے۔ مرزا قادیانی کی تحریک اسی علامت کے درپے ہے تاکہ مسلمان اپنا تشخص وامتیاز، اتحاد اور سرمایہ افتخار چھوڑ دیں۔

۱۸۵۷ء کی جدوجہد آزادی، غیرملکی سامراج کے خلاف محکوم ہندوستان کی پہلی ہمہ گیر کوشش تھی۔ اس جنگ میں اور اس کے بعد اس سوتے سے جو تحریکیں برپا ہوئیں۔ ان سب کی

قیادت عملی اور فکری اعتبار سے مسلمان علماء کے پاس تھی۔اس لئے انگریز نے مسلمانوں کو اقتصادی تہذیبی،فکری، دینی اور عملی لحاظ سے بے جان اور بے آبرو کرنے کے لئے جو طویل المیعاد منصوبے تراشے۔ان میں وہ علماء کو نہیں بھولا۔چنانچہ لارڈ میکالے کی تعلیمی پالیسیوں نے دینی مدارس کی افادیت اور اہمیت کو سرے سے ختم کر دیا اور مسلم عوام کے دلوں سے جذبہ جہاد ختم کرنے،انگریزی اقتدار کو مستحکم بنانے اور علماء کی توجہ اور توانائی کو ضائع کرنے کے لئے ایک ہندی نبوت کی داغ بیل ڈالی۔ان اقدامات سے نہ صرف لوگوں کی رغبت دینی تعلیم سے کم ہوتی چلی گئی۔بلکہ علماء کی قوت منتشر ہوئی اور قادیانیت کی شکل میں انگریز کو مسلمانوں کے اندر ہی سے ایک اطاعت گزار اور وفادار جماعت ہاتھ آئی۔

آئین تو محض ایک تحریری دستاویز ہے جو اصل میں ذریعہ ہوتا ہے چند مقاصد کی تکمیل کا صرف الفاظ بدلنے سے تو حقیقت حال نہیں بدل سکتی جب تک ترمیم عملاً نافذ نہ ہو۔اس وقت تک تحریک کا مقصد اور آئینی تبدیلی کا تقاضا پورا نہیں ہوتا۔قرآن وحدیث کی رو سے مرزا قادیانی اور ان کے پیروکار گمراہ،کافر اور دائرہ اسلام سے خارج ہیں۔اس بات پر پوری امت مسلمہ کا اجماع ہے اور یہ فیصلہ آج یا کل کا نہیں ہوا۔بلکہ اس روز سے بدیہی حقیقت اور ایک امر واقعہ ہے جب سے مرزا قادیانی گمراہ ہوئے۔بنابریں عملی اور انتظامی اقدامات کے بغیر دستوری ترمیم ایک جانی پہچانی صداقت کا محض اعتراف ہے۔

ترمیمی مقاصد سے ہم آہنگ عملی اقدامات کے فقدان کے باوجود اس فیصلے سے چند فوائد ضرور حاصل ہوئے ہیں۔

اولاً:اس عجمی نبوت کے ابطال سے فتنہ ارتداد کا قلع قمع۔

ثانیاً:اندرون ملک عموماً اور بیرون ممالک میں خصوصاً اس فتنے کی ترویج واشاعت میں کمی۔

ثالثاً:نظریۂ پاکستان کے اس جزوی احیاء سے بے دین اور خدا بیزار عناصر اور مختلف ازموں کے پرچارکوں کی حوصلہ شکنی۔

رابعاً:ملکی سیاست،معاشرے اور دستور کا دینی مزاج اور مسلم تشخص کی مزید وضاحت۔

اس فیصلے کے بعد ہمارے سامنے کرنے کے چار کام ہیں۔

۱...... آئینی ترمیم کی روشنی میں اب جلد عملی اقدامات کئے جائیں اور علماء کے تعاون سے اس نئی غیر مسلم اقلیت کے حقوق کا مناسب تعین اور تحفظ کیا جائے۔

۲...... نظریۂ پاکستان یعنی اسلام کے عملی نفاذ اور مسلم (قومیت کے) تشخص کے لئے واضح، مؤثر اور دوررس لائحہ عمل اختیار کیا جائے۔

۳...... بیرون ملک خصوصاً جہاں قادیانی کام کررہے ہیں۔قومی فیصلے کی مناسب تشہیر کی جائے اور راہ گم کردہ اور بھٹکے ہوئے قادیانی اصحاب کو پوری دل سوزی اور دردمندی کے ساتھ اسلام کی دعوت دی جائے۔

۴...... فتنہ ارتداد کے کلی سدّ باب، اسلام کے اساسی عقیدۂ ختم نبوت اور ناموس مصطفیٰ کی صیانت کے لئے قادیانی نظریات اور جماعت پر مکمل پابندی لگائی جائے۔ اگر ایک سیاسی جماعت،نظریہ پاکستان اور وطن کی سالمیت کے منافی سرگرمیوں کے الزام میں ختم کی جاسکتی ہے تو ایک مذہبی اور سیاسی گروہ اتنے واضح اور سنگین جرائم کی بناء پر کیوں ختم نہیں کیا جاسکتا؟

نبی کریم ﷺ کی رسالت اور عقیدہ ختم نبوت پر ایمان لائے بغیر کوئی شخص عملی یا آئینی طور پر مسلمان نہیں ہوسکتا اور نہ مسلم معاشرے نے کسی ایسے فکر یا اشخاص کو کبھی قبول کیا ہے۔جس طرح ایک مردہ شاخ درخت سے یا ایک مردہ حصہ، زندہ جسم سے الگ ہوکر رہتا ہے۔اسی طرح قادیانیت جو مسلم معاشرے کا طفیلی اور عالم اسلام کا مردہ حصہ تھی۔اسے عملاً اور آئینا بہر حال الگ ہونا تھا۔سو وہ فکری تقاضا پورا ہوا۔اس یادگار موقع پر ماہنامہ شمس الاسلام کا ''ختم نبوت نمبر'' نکالنے کا مقصد یہ ہے:

۱...... قادیانیت کے خدوخال، مضمرات اور مستقبل کے خدشات اور پیش بندیاں۔

۲...... تحریک تحفظ ختم نبوت ۱۸۸۵ء سے ۱۹۷۵ء کے موجودہ عبوری انجام تک۔

۳...... قیام پاکستان سے پہلے اور پھر ۱۹۵۳ء اور ۱۹۷۴ء کی تحریکوں میں علماء اور عوام کا کردار۔

۴...... حالیہ تحریک ختم نبوت میں قومی اسمبلی،طلباء اور عوام کا کردار۔

۵...... تردید قادیانیت میں علماء'' اور مشائخ بگویہ''۔ ''مجلس حزب الانصار'' اور شمس الاسلام کی خدمات۔

۶...... ستمبر ۱۹۷۴ء کی دستوری ترمیم کے عملی تقاضے اور اب کرنے کے کام۔

۷...... عالم اسلام کے لئے عقیدہ ختم نبوت کی اہمیت اور اس کی حفاظت کے لئے مستقل اقدامات کی ضرورت۔ حالیہ تحریک اس اعتبار سے بہت منفرد تھی کہ اپنی سیاسی جمعیت اور جماعتی قوت کے زعم باطل میں ارباب ربوہ نے اپنی پسند کے محاذ پر دعوت مبارزت دی تھی۔اس چیلنج کا

مقابلہ کرنے اور یوں تحریک شروع کرنے کا سہرا نوجوانوں خصوصاً طلبہ کے سر ہے۔ نوجوانوں خصوصاً طلبہ کا اور عوام کا جذبۂ ایمان، جوش عمل، مخلصانہ تعاون اور دینی غیرت............ دراصل ایک متحد و متفق قوم کی علامات تھیں۔ مختلف مکاتیب فکر کے علماء کی مشترکہ قیادت، مرکزی مجلس عمل تحفظ ختم نبوت کی خوش اسلوبی اور حسن تدبیر سے قوم کی تمام صلاحیتیں اور توانائیاں ٹھیک ٹھیک استعمال ہوئیں۔ ہم سمجھتے ہیں کہ ہر شخص یا جماعت جس کا تعلق حریم اقتدار سے تھا یا اختلاف کی وادی آبلہائے پاء سے جس نے بھی اللہ کے دین مبین کی سربلندی اور نبی کریم ﷺ کے ناموس کی خاطر جس جگہ اور جتنا بھی کام کیا۔ وہ لائق تحسین و تبریک ہے۔

اس تحریک میں بھیرہ نے بہت مؤثر اور جاندار کردار ادا کیا۔ یقیناً اس کا سہرا بھیرہ کے غیور اور بیدار مغز عوام اور یہاں کی جواں اور فعال مجلس عمل کے سر ہے۔ واقعہ یہ ہے کہ بھیرہ کا مزاج بنیادی طور پر اجتماعی، تاریخی اور مذہبی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ یہ ایک کثیر المساجد شہر ہے۔ موجودہ تحریک اور ۱۹۵۳ء کی تحریک میں اہل بھیرہ روز اول سے آخر تک پوری طرح شریک رہے۔ عوام نے مقامی اور مرکزی مجلس عمل کے تمام فیصلوں ان کی اپیلوں اور ہدایات کی مکمل اطاعت کی اور تمام سرگرمیوں خصوصاً سماجی مقاطعے، جلسے اور جلوسوں میں پورے خلوص، جوش اور استقامت سے حصہ لیا۔

## ۱۹۷۴ء کی تحریک تحفظ ختم نبوت

ایک واقعاتی جائزہ............ صاحبزادہ لمعات احمد بگوی متعلم بی اے

زیر نظر ۱۹۷۴ء کی ملک گیر، انتہائی منظم، پرامن اور مؤثر تحریک تحفظ ختم نبوت کا ایک مختصر واقعاتی جائزہ ہے جو سعودی ترتیب کے ساتھ مدون کیا گیا ہے۔ اس کی تیاری میں گو مختلف رسائل اور جرائد کو پیش نظر رکھا ہے۔ تاہم فوقیت اور اولیت آزاد جرائد کی بے لاگ خبروں اور حقیقت پسندانہ تبصروں کو حاصل ہے۔

بظاہر تو یہ تحریک ۲۹ رمئی کو ربوہ ریلوے سٹیشن سے شروع ہوئی اور ۷ ستمبر کو اسلام آباد میں اپنے آئینی اختتام کو پہنچی۔ مگر واقعہ یہ ہے کہ انیسویں صدی کی آخری دہائی میں قادیان میں مرزا غلام احمد قادیانی کے دعوائے نبوت کے ساتھ ہی مسلم علماء اور عوام کی بھرپور شعوری اور عملی جدوجہد کا آغاز ہوا۔ چنانچہ وہ گروہ اپنے بانی سمیت گمراہ، جھوٹا، کافر اور دائرہ اسلام سے خارج قرار پایا۔ حالیہ آئینی ترمیم، دراصل علماء حق کے اولین متفقہ فیصلے کی بازگشت اور ان کی نوے سالہ

کوششوں کا ایک نتیجہ ہے۔ (ادارہ)

۲۹: مئی ۱۹۷۴: ربوہ ریلوے سٹیشن پر ۲۹ مئی کو ہزاروں مسلح افراد نے چناب ایکسپریس پر حملہ کر دیا۔ نشتر میڈیکل کالج ملتان کے ۱۶۰ طلباء کو بری طرح پیٹا گیا۔ ۳۰ طالب علم شدید زخمی، حملہ آوروں میں طالب علم، دکاندار، شہری شامل ہیں۔

حکومت امن وامان درہم برہم کرنے کی ہر کوشش کو کچل دے گی۔ (سرکاری اعلان)

۳۰ مئی: واقعہ ربوہ کے خلاف ملک کے مختلف شہروں میں ہڑتالیں اور زبردست مظاہرے، تعلیمی ادارے موسم گرما کی تعطیلات کے لئے بند کر دیئے گئے۔ یونیورسٹی اور بورڈ کے مختلف امتحانات غیر معینہ مدت کے لئے ملتوی۔ ربوہ کے واقعہ کی عدالتی تحقیقات کا حکم دے دیا گیا۔ پنجاب ہائی کورٹ کے جسٹس کے. ایم صمدانی کا بطور تحقیقاتی افسر تقرر۔

مئی: مرزائیوں کو اقلیت قرار دینے اور کلیدی اسامیوں پر فائز قادیانی ملازموں کو علیحدہ کرنے کا مطالبہ، ربوہ میں بے شمار اسلحہ ہے جو مسلمانوں کے خلاف استعمال ہو سکتا ہے۔ (قائد حزب اختلاف علامہ ارشد کی پنجاب اسمبلی میں تقریر، مختلف شہروں میں بھرپور ہڑتالوں اور پرجوش مظاہرے، متعدد مکان اور دکانیں نذر آتش، فائرنگ سے کئی افراد زخمی ہو گئے۔ پولیس کا لاٹھی چارج اور آنسو گیس کا استعمال، ملزموں کی گرفتاری کے لئے پولیس نے ربوہ میں کئی جگہ چھاپے مارے۔ ربوہ کا قادیانی اسٹیشن ماسٹر گرفتار۔

یکم جون...... پورے صوبے میں امن وامان کی صورتحال انتظامیہ کے کنٹرول میں ہے۔ گوجرانوالہ، ہارون آباد، رحیم یار خان میں بعض ناخوشگوار واقعات (سرکاری اعلان) فرقہ وارانہ خبروں کی اشاعت پر ایک ماہ کے لئے سنسر عائد کر دیا گیا۔

۲ رجون...... روزنامہ نوائے وقت لاہور کے اداریہ کا کالم سنسر کے باعث خالی۔

۳ رجون رسول اکرم ﷺ خدا کے آخری نبی ہیں اور ان کے بعد کوئی نبی نہیں آئے گا۔ پاکستان میں اسلامی احکام پر عمل ہو گا۔ (بھٹو)

۴ رجون...... مسجد وزیر خاں کے باہر جلوس کو منتشر کرنے کے لئے پولیس نے آنسو گیس استعمال کی۔ منتشر ہونے والے ہجوم نے بعض مقامات پر آگ لگا دی۔ (سرکاری اعلان) قومی اسمبلی میں واقعہ ربوہ کے التواء کی سات تحریکیں مسترد کر دی گئیں۔ اپوزیشن کے ارکان ختم نبوت زندہ باد کے نعرے لگاتے ہوئے واک آؤٹ کر گئے۔ احمدیوں کو اقلیت قرار دینے کے لئے آئین میں ترمیم کرنی پڑے گی۔ (سپیکر)

۵/ جون...... سرگودھا میں آتشزدگی کی وارداتیں۔ بعض شہروں میں ہڑتال رہی۔ صوبے میں حالات معمول پر آ گئے ہیں۔ (سرکاری اعلان) سانحہ ربوہ کے ذمہ دار افراد پر کھلی عدالت میں مقدمہ چلائے۔ (میاں افتخار احمد) احمدیہ جماعت کے امیر مرزا ناصر احمد کو شامل تفتیش کرنے کا حکم۔ سانحہ ربوہ کی تفتیش کرائمنر برانچ کے سپرد کر دی گئی۔

۶/ جون...... حکومت ختم نبوت پر ایمان رکھتی ہے۔ ختم نبوت کا مسئلہ ہمیشہ کے لئے آئینی طور پر طے کیا جاتا ہے۔ (بھٹو کا قومی اسمبلی میں بیان) ملکی حالات پر غور کرنے کے لئے ۹/ جون کو لاہور میں علماء کرام کی میٹنگ طلب کر لی گئی۔ اپوزیشن جماعتوں کے سربراہوں کا اجلاس بھی اسی دن ہوگا۔

۷/ جون...... قادیانیوں پر ظلم ہو رہا ہے مگر انتظامیہ خاموش ہے۔ عالمی اداروں سے اپنے مبصرین بھیجنے کی اپیل (سر ظفر اللہ) امیر جماعت احمدیہ مرزا ناصر کی طرف سے ہائی کورٹ میں ضمانت قبل از گرفتاری کی درخواست۔ سرکاری وکیل کی وضاحت کے بعد درخواست غیر مؤثر قرار دے دی گئی۔

۸/ جون...... ختم نبوت پر عوام سے مکمل اتفاق رکھنے کے باوجود حکومت لاقانونیت کی اجازت نہیں دے سکتی۔ (رامے) علماء قادیانیوں کے بارے میں اپنے مطالبات منوانے تک چین سے نہیں بیٹھیں گے۔ اخبارات پر سینسر کی تمام پابندیاں ختم کر دی گئیں۔ غیر ملکی مبصرین کو پنجاب کا دورہ کرنے کی دعوت۔

۹/ جون...... چودھری ظفر اللہ کا بیان غیر ممالک کو پاکستان کے داخلی امور میں مداخلت کی دعوت دینے کے مترادف ہے۔ (میاں طفیل محمد) قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دیا جائے اور انہیں تمام کلیدی اسامیوں سے برطرف کیا جائے۔ اگر مطالبہ پورا نہ ہوا تو ۱۴/ جون کو ملک گیر ہڑتال کی جائے گی۔ (کل پاکستان مجلس عمل ختم نبوت کی تشکیل)

۱۰/ جون...... قادیانی انگریزوں کے مفاد کی خدمت کر کے اپنا وجود برقرار رکھ سکے تھے۔ (بی بی سی) وزیر اعظم بھٹو آخرت کما لیں۔ (نوائے وقت کا اداریہ)

۱۱/ جون...... قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار نہ دیا گیا تو ۱۴/ جون کو ملک گیر ہڑتال کی جائے گی۔ (مرکزی مجلس عمل) عوام ہڑتال کے موقع پر تشدد پسندوں اور شر پسندوں سے ہوشیار رہیں۔ (متحدہ جمہوری محاذ) قادیانیوں نے غیر ممالک میں کروڑوں روپے کا ناجائز زرمبادلہ جمع کر رکھا ہے۔

۱۲ر جون...... لاہور میں قادیانی مسئلے پر ممتاز دینی اور سیاسی رہنماؤں سے وزیر اعظم کے صلاح ومشورے۔

۱۳ر جون...... حکومت قادیانیوں کے مسئلہ کا مستقل حل تلاش کرنے کی کوشش کر رہی ہے۔ دینی وسیاسی رہنماؤں سے مذاکرات ختم ہونے سے پہلے ایجی ٹیشن کا کوئی جواز نہیں۔ کل ہڑتال نہ کی جائے (وزیر اعلیٰ حنیف رامے)

دوسرے روز میں وزیر اعظم نے میاں طفیل محمد، مولانا محمد یوسف بنوری، نوابزادہ نصر اللہ خان اور دیگر رہنماؤں سے تبادلہ خیال کیا۔ واقعہ ربوہ کے خلاف احتجاج کے طور پر کل پورے ملک میں ہڑتال کی جائے کیونکہ وزیر اعظم نے ابھی تک مطالبات تسلیم کرنے کا اعلان نہیں کیا۔ (مرکزی مجلس عمل تحفظ ختم نبوت کی اپیل)

۱۴ر جون...... ربوہ کے واقعہ سے تعلق رکھنے والے سارے مسئلے کو جولائی کے پہلے ہفتے میں قومی اسمبلی میں پیش کر دیا جائے گا۔ اسمبلی اسے اسلامی مشاورتی کونسل یا سپریم کورٹ کے جج کو بھی پیش کر سکتی ہے۔ عوام ہڑتال کریں لیکن امن وامان تباہ کرنے کی اجازت نہیں دی جائے گی۔ فوج کو شہریوں کے جان ومال کے تحفظ کے لئے تیار رہنے کا حکم دیا گیا ہے۔ (بھٹو کی نشری تقریر)
وزیر مملکت عزیز احمد کی ظفر اللہ خان سے لندن میں ملاقات۔

۱۵ر جون...... قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دینے کے مطالبے کی حمایت میں ملک گیر ہڑتال۔ مجلس عمل کی اپیل پر کامیاب ہڑتال ریفرنڈم کی حیثیت رکھتی ہے۔ کسی جگہ کوئی ناخوشگوار واقعہ رونما نہیں ہوا۔ قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دینے اور ان کا سماجی بائیکاٹ کرنے کی اپیل۔ مختلف شہروں میں ممتاز علماء گرفتار۔ تحفظ ختم نبوت کے لئے بڑی سے بڑی قربانی دی جائے گی۔ تاخیری حربوں سے مسلمانوں کے جذبات سرد نہیں پڑ سکتے۔ مسئلہ حل کرنے کے لئے حکومت کو ۳۰ر جون تک مہلت دی جائے گی۔ (مسجد وزیر خان کے اجتماع میں تقریریں)

۱۶ر جون...... قادیانیوں کے بارے میں وزیر اعظم بھٹو کی نشری تقریر پر مرکزی مجلس عمل نے عدم اطمینان کا اظہار کر دیا۔

۱۹ر جون...... سرحد اسمبلی نے متفقہ طور پر ایک قرارداد کے ذریعے قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دینے کی سفارش کر دی۔ قرارداد جمعیت علماء اسلام کے مولانا حبیب گل نے پیش کی۔

۲۰ر جون...... حکومت قادیانیوں کو اقلیت قرار دینے میں جان بوجھ کر تاخیر کر رہی ہے۔ شریعت کی رو سے قادیانی غیر مسلم ہیں۔ (ائر مارشل اصغر خان)

۲۱؍جون...... آج اعلیٰ سطحی اجلاس میں قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دینے پر غور کیا جائے گا۔ متعدد وفاقی وزراء وزیراعلیٰ پنجاب، اعلیٰ سول وفوجی حکام شریک ہوں گے۔ مجلس عمل کے مطالبات پورے ہونے تک تحریک ختم نبوت جاری رہے گی۔ سوشل بائیکاٹ کے فیصلہ پر سختی سے عمل پیرا ہونا چاہئے۔ (سیکرٹری مرکزی مجلس عمل)

۲۲؍جون...... قادیانیوں کا مسئلہ پارلیمنٹ میں پیش ہوگا۔ ۳؍جولائی کو قومی اسمبلی غور کرے گی۔

۲۳؍جون...... حکومت قادیانیوں کے مسئلہ کو مستقل طور پر حل کرنے میں کامیاب ہوجائے گی۔ (بھٹو۔ آرمی ایجوکیشن کور سے خطاب) مرزا ناصر احمد اور سرظفر اللہ کے بیانات قطعی بے بنیاد ہیں۔ فرقہ وارانہ فسادات میں ۲۲؍افراد ہلاک ہوئے۔ حکومت نے واقعہ ربوہ سے پیدا ہونے والی صورت حال پر تین ہفتوں میں قابو پالیا۔ (سرکاری اعلان) وفاقی حکومت نے کلیدی مناصب پر فائز قادیانیوں کی فہرستیں تیار کرنے کا حکم دے دیا۔

۲۴؍جون...... قادیانی فرقہ درحقیقت اسلام کے خلاف ایک منظم تحریک ہے۔ برطانیہ اور قادیانی تحریک کے درمیان مضبوط رشتے پائے جاتے ہیں۔ (سعودی عرب کے اخبار الاسلامی کا اداریہ) حکومت قادیانیوں کو غیر مسلم اور ربوہ کو کھلا شہر قرار دینے کا فی الفور اعلان کرے۔ (مفتی محمود)

۲۵؍جون...... قادیانی مسئلہ پر اسلامی ممالک سے رائے طلب کرلی گئی۔ حکومت متفقہ مؤقف اختیار کرنا چاہتی ہے۔ ایس پی گجرات کو فوری طور پر معطل کر کے تشدد کے الزامات کی تحقیقات کرائی جائے۔ (چودھری ظہور الٰہی)

۲۶؍جون...... قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دینے کے فیصلے کی بھرپور مزاحمت کی جائے گی۔ (سرظفر اللہ کی دھمکی) یہ ہمارے لئے آزمائش ہے۔ ہم بڑی سے بڑی قربانی سے دریغ نہیں کریں گے۔ میں نے قائداعظم کی نماز جنازہ پڑھنے سے انکار کر دیا تھا۔ (ظفر اللہ کا انٹرویو کے دوران اعتراف)

۲۷؍جون...... ہر یزید کی طرح مخالفین پر پانی بند کر دینے کے قائل نہیں۔ قادیانیوں کے مسئلے کو آئین اور رسول اکرم ﷺ کی تعلیمات کی روشنی میں حل کیا جائے گا۔ (حنیف رامے) پنجاب اسمبلی میں قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دینے کی قرارداد پیش کرنے کی اجازت نہیں دی گئی۔ قرارداد پیپلز پارٹی اور حزب اختلاف کے ۷۰؍ارکان نے مشترکہ طور پر تیار کی تھی۔ حزب اختلاف کے ارکان احتجاج کرتے ہوئے واک آؤٹ کر گئے۔

۲۸ر جون...... مجلس عمل تحفظ ختم نبوت آج قادیانیوں کے بارے میں مجوزہ تحریک پر غور کرے گی۔ (مفتی محمود) ظفر جمال بلوچ ناظم اعلیٰ اسلامی جمعیت طلبہ کو قابل اعتراض تقریر کی بناء پر گرفتار کر لیا گیا۔ طلبہ ۳۰ر جون کو اسلام آباد میں مظاہرہ کریں گے۔ ہم اب تک ایک سو جلسے منعقد کر چکے ہیں۔ اب دیہی علاقوں میں تحریک کا آغاز کر رہے ہیں (فرید پراچہ کی پریس کانفرنس)

۲۹ر جون...... قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دینے کے لئے کل قومی اسمبلی میں بل پیش کیا جائے۔ بل کی منظوری تک اجلاس جاری رہنا چاہئے۔ (مجلس عمل کا مطالبہ) قادیانیوں کا مسئلہ حل کرنے میں تاخیر پر تشویش کا اظہار۔

۳۰ر جون...... وزیراعظم بھٹو ڈھاکہ کے ۳ روزہ دورے کے بعد راولپنڈی واپس پہنچ گئے۔

یکم جولائی...... قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دینے کا مسئلہ قومی اسمبلی کی خصوصی کمیٹی کے سپرد کر دیا گیا۔ خصوصی کمیٹی تمام ارکان قومی اسمبلی پر مشتمل ہوگی۔ اپوزیشن کی قرارداد اور سرکاری تحریک دونوں متفقہ طور پر قبول کر لی گئیں۔ (قرارداد اور تحریک کا مکمل متن، شمس الاسلام میں کسی اور جگہ دیکھئے) اب اس مسئلے پر مظاہرے بند ہو جانے چاہئیں۔ (حفیظ پیرزادہ)

مرکزی مجلس عمل تحفظ ختم نبوت نے آج سے تحریک شروع کرنے کا اعلان کر دیا۔ رائے عامہ کو ہموار کرنے کے لئے مجلس عمل کے زعماء آج ملک کے مختلف حصوں کے تفصیلی دورے پر روانہ ہوں گے۔ (مجلس عمل کی قراردادیں)

۲ر جولائی...... خصوصی کمیٹی نے مسئلہ ختم نبوت پر قراردادیں اور تجاویز طلب کر لیں۔ اخبارات چیئرمین کمیٹی کی جاری کردہ خبروں کے سوا کوئی مواد شائع نہ کر سکیں گے اور نہ کمیٹی کی کارروائی پر کسی قسم کا تبصرہ یا قیاس آرائی کرانے کی اجازت ہوگی۔

تحریک تحفظ ختم نبوت کے اسیر طلبہ کو فی الفور رہا نہ کرانے سے حالات سنگین ہو سکتے ہیں۔ حکومت پولیس کے ذریعے علماء کرام کو دھمکانے کا سلسلہ بند کر دے۔ (طفیل میاں محمد)

۴ر جولائی...... قومی اسمبلی کی خصوصی کمیٹی نے تجاویز پر غور کرنے کے لئے ذیلی کمیٹی قائم کر دی۔

۵ر جولائی...... عوام سے خصوصی دعائیں مانگنے کی اپیل تاکہ اراکین کو ایمان وضمیر کے مطابق رائے دینے اور قومی اسمبلی کو اللہ کے دین کے منشاء کے مطابق فیصلہ کرنے کی توفیق ملے۔ (مولانا بنوری اور علامہ رضوی)

۶ر جولائی...... پنجاب سرکار نے آغا شورش کاشمیری مدیر ہفت روزہ چٹان کو ڈی پی آر کے تحت گرفتار کرلیا۔

۷ر جولائی...... قومی اسمبلی کی خاص کمیٹی نے اپنی رہنما کمیٹی کی طرف سے پیش کردہ پروگرام، قراردادوں اور تجاویز پر غور کیا اور ناظم اعلیٰ انجمن احمد ربوہ اور جنرل سیکرٹری انجمن اشاعت اسلام لاہور کی جانب سے اپنا اپنا نقطہ نظر تحریری طور پر پیش کرنے اور بعض امور میں دستاویزی ثبوت مہیا کرنے کی درخواست منظور کرلی۔

۸ر جولائی...... اخبارات میں قابل احترام علماء کو بدنام کرنے کی مہم بند ہونی چاہئے۔ قومی اسمبلی کی خصوصی کمیٹی کو اپنا اہم کام مکمل کرنے کے لئے سازگار ماحول مہیا کرنے کی اپیل۔ (کوثر نیازی)

۹ر جولائی...... گرفتار شدہ علماء اور ایڈیٹروں کو رہا کر کے اخبارات پر سے پابندیاں ہٹائی جائیں۔ عوام پرامن رہیں اور تشدد پھیلانے والے عناصر سے ہوشیار رہیں۔ (مرکزی مجلس عمل)

۱۰ر جولائی...... وقوعہ ربوہ کے تحقیقاتی ٹربیونل جج مسٹر جسٹس کے ایم اے صمدانی کے روبرو سماعت جاری ہے۔

۱۱ر جولائی...... نشتر میڈیکل کالج کے کسی طالب علم کا کوئی عضو یا زبان نہیں کاٹی گئی۔ (جسٹس صمدانی کا فیصلہ)

۱۲ر جولائی...... میں ارکان اسمبلی سے مسئلہ جلد نمٹانے کے لئے کہوں گا۔ قادیانیوں کا بائیکاٹ مناسب نہیں اسلام بھی اس کی اجازت نہیں دیتا۔ (بھٹو)

۱۳ر جولائی...... قومی اسمبلی کی رہبر کمیٹی نے انجمن احمدیہ ربوہ اور انجمن اشاعت اسلام لاہور کے بیانات پر غور کیا۔

۱۴ر جولائی...... قومی اسمبلی کی خاص کمیٹی نے اپنی رہبر کمیٹی کی سفارشات منظور کرلیں۔ اب تک کی کارگزاری اور رفتار کار پر اظہار اطمینان۔

۱۵ر جولائی...... قومی اسمبلی قادیانیوں کا مسئلہ حل کرنے میں ایک دن کی بھی بلاضرورت تاخیر نہیں کرے گی۔ خاص کمیٹی اور رہبر کمیٹی نے اب تک تمام فیصلے اتفاق رائے سے کئے ہیں۔

۱۹ر جولائی...... قادیانیوں کا سماجی مقاطعہ ختم کردینے کی اپیل (حفیظ پیرزادہ) جاوید ہاشمی کو قابل اعتراض تقریر کی بناء پر دوبارہ گرفتار کرلیا گیا۔

۲۰ر جولائی...... تحقیقاتی ٹربیونل آج ربوہ کے ریلوے سٹیشن کا معائنہ کرے گا۔

۲۳ر جولائی...... اسیر لیڈروں کو رہا کر کے اخبارات وجرائد کے ڈیکلیریشن بحال کئے جائیں۔(مولانا بنوری) تحریک کے رہنماؤں اور طلبہ کو رہا کر کے فضا کو خوشگوار بنایا جائے۔ٹرسٹ کے اخبارات، ریڈیو اور ٹیلیویژن کے ذریعے مجلس عمل کے خلاف پروپیگنڈہ بند کرنے کا مطالبہ۔

۲۴ر جولائی...... قومی اسمبلی کی خاص کمیٹی نے مرزا ناصر احمد کا حلفیہ بیان مکمل طور پر قلمبند کر لیا۔اجلاس اگلے ہفتے تک ملتوی ہو گیا۔

۲۶ر جولائی...... حکومت مرزائیوں کے مسئلہ کو منصفانہ اور مکمل طور پر حل کر دینا چاہتی ہے۔(بھٹو)

۲۷ر جولائی...... آغا شورش کاشمیری مدیر چٹان رہا کر دیئے گئے۔ان کا پریس واگزار اور چٹان بحال کر دیا گیا ہے۔

۳۰ر جولائی...... قادیانیوں کا مسئلہ عوام کی خواہشات کے مطابق حل کیا جائے۔(متحدہ جمہوری محاذ) مرکزی مجلس عمل کے وکلاء، صمدانی ٹربیونل کی کاروائی سے دستبردار ہو گئے۔تحریک ختم نبوت کے بارے میں حکومت کا رویہ غیر جمہوری ہے۔(علامہ رضوی)

۳۱ر جولائی...... وزیراعظم نے قادیانی مسئلہ کو جلد حل کرنے کے لئے اعلیٰ سطح کا اجلاس طلب کر لیا۔قومی اسمبلی کا فیصلہ قطعی اور آخری ہوگا۔(بھٹو) صمدانی کمیشن نے واقعہ ربوہ کی تحقیقات مکمل کر لی۔بعض تنظیموں کی علیحدگی سے تحقیقات پر کوئی اثر نہیں پڑے گا۔

یکم اگست...... قادیانیوں کا مسئلہ حل ہونے ہی والا ہے۔(بھٹو) خبروں پر سینسرشپ میں ایک ماہ کی توسیع (پنجاب سرکار) قادیانی مسئلہ کا ۱۴ر اگست تک فیصلہ کر دیا جائے۔(مفتی محمود، مولانا نورانی، پروفیسر غفور احمد)

۲ر اگست...... قادیانی مسئلے کے حل کی تاریخ متعین کرنے پر اعلیٰ سطح کی کانفرنس میں غور وخوض۔

۴ر اگست...... ربوہ کا واقعہ پہلے سے طے شدہ منصوبے اور سازش کا نتیجہ ہے۔(مسلم وکلاء کا مؤقف) آئینی اعتبار سے ہمیں اپنے عقیدے کی تبلیغ اور اسے اپنانے سے نہیں روکا جاسکتا۔(قادیانی وکیل کا مؤقف) واقعہ ربوہ تحقیقاتی ٹربیونل کی کارروائی کے اختتام کا اعلان۔ٹربیونل ۲۰ر اگست تک اپنی رپورٹ پیش کر دے گا۔

۵ر اگست...... قادیانی مسئلہ ۷ر ستمبر تک حل کر دیا جائے گا۔مسئلے میں بعض قومی اور بین الاقوامی پیچیدگیاں ہیں۔ٹھنڈے دل سے غور کی ضرورت ہے۔تاہم تاخیر قومی مفاد میں نہیں۔(بھٹو)

۶/اگست...... قومی اسمبلی کی خصوصی کمیٹی نے مرزا ناصر احمد سے مزید معلومات حاصل کیں۔

۷/اگست...... قادیانی مسئلہ آئین وقوانین میں مناسب ترمیموں کے ذریعے مستقل طور پر حل ہونا چاہئے۔(مرکزی مجلس عاملہ جماعت اسلامی)

۱۰/اگست...... ملک خصوصاً پنجاب میں ہونے والے اشتعال انگیز واقعات، علماء اور طلبہ کی گرفتاریوں اور ان پر تشدد۔ حزب اختلاف کے اراکین اسمبلی کی سخت تشویش کا اظہار اور مطالبہ کہ ملک میں پھیلی ہوئی بدامنی کے پیش نظر ۱۰/اگست کے بعد وقفہ نہ کیا جائے اور خصوصی کمیٹی کو بلا توقف کام کرنے کی اجازت دی جائے۔

۱۱/اگست...... ارکان اسمبلی اہم قومی مسئلہ کے بارے میں قانونی تقاضوں کو جلد پورا کریں۔(میاں طفیل محمد)

۱۳/اگست...... آزاد کشمیر اسمبلی نے اسلامی تعزیرات کا مسودہ قانون منظور کرلیا۔

۱۸/اگست...... عوام اپنا مؤقف واضح کر چکے ہیں۔ حکومت حسب وعدہ ۷/ستمبر تک قادیانی مسئلہ حل کرے۔ ہمارا کسی سیاسی جماعت سے تعلق نہیں۔(مجلس عمل)

ایک ترمیمی بل وزیراعظم کی مقررہ تاریخ کے اندر منظور نہ ہوا تو پھر قوم کا اضطراب جو شکل اختیار کرے۔ اس کی تمام تر ذمہ داری ارباب حکومت پر ہوگی۔(مرکزی مجلس عمل تحفظ ختم نبوت کی قرارداد یں)

۱۹/اگست...... قومی اسمبلی منکرین ختم نبوت کو غیر مسلم اقلیت قرار دے دے گی۔(مولانا نورانی)

۲۰/اگست...... اپوزیشن قادیانی مسئلے پر خصوصی کمیٹی کی کارروائی سے مطمئن ہے۔ (پروفیسر غفور احمد) یکم ستمبر کو لاہور میں مجلس عمل کا کل پاکستان کنونشن منعقد ہوگا۔

۲۱/اگست...... صمدانی ٹربیونل نے رپورٹ وزیراعلیٰ کو پیش کردی۔

۲۲/اگست...... قادیانیوں کا مسئلہ سواد اعظم کی خواہشات کے مطابق حل ہوجائے گا۔ (مولانا عبدالحکیم ایم این اے)

۲۴/اگست...... کسی سیاسی جماعت کو تحریک ختم نبوت سے فائدہ اٹھانے کی اجازت نہیں دی جائے گی۔(مولانا بنوری)

۲/ستمبر...... ۷/ستمبر کو فیصلہ عوامی خواہشات کے مطابق نہ ہوا تو تحریک چلائی جائے گی۔ عقیدہ ختم نبوت کی ہر قیمت پر حفاظت کی جائے گی۔ قومی اسمبلی اور حکومت کو منکرین ختم نبوت کے بارے میں فیصلہ مسلمانوں کی خواہشات کو مدنظر رکھ کر کرنا ہوگا۔(مرکزی مجلس عمل تحفظ ختم

نبوت کے زیر اہتمام بادشاہی مسجد لاہور میں تاریخی جلسہ عام)

۴ر ستمبر...... قادیانیوں کے بارے میں قرارداد منظور کرنے پر غور کیا جارہا ہے۔ ممکن ہے ۷ر ستمبر کے بعد قومی اسمبلی کا اجلاس دوبارہ بلانا پڑے۔

۶ر ستمبر...... سواد اعظم کی خواہشات کے مطابق قادیانی مسئلے کا قابل قبول حل تلاش کرلیا گیا۔ حکومتی پارٹی اور حزب اختلاف کے مابین حل کے بارے میں مکمل اتفاق رائے۔ قومی اسمبلی کی کمیٹی نے مسئلے کے بارے میں متفقہ قرارداد منظور کرلی۔

قومی اسمبلی کے اجلاس کے موقع پر امن وامان برقرار رکھنے کے لئے ضروری اقدامات (خان قیوم) ختم نبوت کے مسئلہ پر جذبات کا اظہار کرنے کے لئے پنجاب سٹوڈنٹس کونسل کی اپیل پر صوبے بھر میں طلبہ کی علامتی ہڑتال۔

۷ر ستمبر...... قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دے دیا گیا۔ قومی اسمبلی اور سینٹ نے اتفاق رائے سے آئین میں دوسری ترمیم کی اجازت دے دی۔ رسول اکرم ﷺ کو آخری نبی نہ ماننے والا یا نبوت کا دعویٰ کرنے والا یا مدعی نبوت کو نبی یا مصلح ماننے والا مسلمان نہیں۔

کوئی شخص ختم نبوت کے عقیدے کے خلاف پرچار نہیں کرسکے گا۔ خلاف ورزی قابل تعزیر جرم ہوگی۔

منکرین ختم نبوت کو غیر مسلم قرار دینے کے فیصلہ کا پرجوش خیر مقدم۔ قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دینا اسلامی تاریخ کا اہم فیصلہ ہے۔ (مرکزی مجلس عمل)

دستور میں ترمیم کے بعد اب عملی اقدامات بھی کئے جانے چاہئیں۔ (مولانا مودودی)

یہ ایک صحیح فیصلہ ہے۔ (مفتی محمود)

قادیانی اب افریقی عوام کو دھوکہ نہ دے سکیں گے۔ (نورانی میاں)

آج کا دن بڑا مبارک ہے۔ قادیانیوں کے مسئلہ کا حل بہت بڑی کامیابی ہے۔ (اصغر خان)

منکرین ختم نبوت کو غیر مسلم اقلیت قرار دینے کا فیصلہ پوری قوم کی خواہشات کا آئینہ دار ہے۔ (وزیر اعظم بھٹو)

## اے مسلمان نوجوانو

غازیان سربکف کا بانکپن پیدا کرو — اپنے دل میں جذبہ حب وطن پیدا کرو
خاک کے ذروں میں ہو لولوئے لالہ کا مزاج — اسی خزاں میں بھی یہاں سرد سمن پیدا کرو

کوڑیوں کے بھاؤ بکتے ہیں ادیبان کہن — ان بتوں سے مختلف ذوق سخن پیدا کرو
اے عزیزان مکرم اے قلمکاران نو — عصر حاضر میں روایات کہن پیدا کرو
میکدوں میں بادۂ عشق نبی کا دور ہو — بت کدوں میں غیرت دین حسن پیدا کرو
خواجۂ کون ومکاں کے نقش پا کو چوم کر — اپنی ہر تحریک میں انؐ سے لگن پیدا کرو
داستان کربلا کے نام لیوا ہیں کہاں — ان سے کہتا ہوں لہو دے کر چمن پیدا کرو
جہد واستقلال کی تاریخ دہرائے ہوئے — اک زمانہ ہوگیا دار و رسن پیدا کرو

(شورش کاشمیری)

## تحریک ختم نبوت اور طلبہ کا کردار

(فرید احمد پراچہ سابق صدر سٹوڈنٹس یونین پنجاب یونیورسٹی وصدر پنجاب سٹوڈنٹس کونسل)

ایک شخص سامان سے لدے ہوئے اونٹ سمیت جنگل میں سفر کر رہا تھا۔ دوپہر کا وقت تھا۔ سخت گرمی اور چلچلاتی دھوپ سے بچاؤ کے لئے اس نے ایک درخت تلے پڑاؤ ڈالا۔ اور اونٹ کو کھلا چھوڑ کر خود سو گیا۔ لمبی تان کر ایسا سویا کہ جب آنکھ کھلی تو نہ اونٹ تھا نہ سامان۔ لق ودق صحراء میں مسافر کی صدائیں بلند ہوئیں۔ اونٹ کی تلاش میں وہ مارا مارا پھرا۔ کبھی پہاڑیوں پر چڑھا۔ کبھی میدانوں میں اترا۔ کبھی صحرا کے ذروں سے دریافت کیا۔ کبھی جنگل میں پکارتا رہا۔ لیکن اونٹ کو نہ ملنا تھا نہ ملا آخر تھک ہار کر اسی درخت کے تلے آ بیٹھا۔ ٹھنڈی ہوا چلی تو مسافر کی آنکھ لگ گئی۔ خواب میں یہی تلاش...... یہی جستجو...... اچانک آنکھ کھلی تو دیکھا کہ معجزانہ طور پر اونٹ سامنے موجود تھا...... صحابہؓ کے سامنے اس تمثیل کو بیان فرما کر حضور انور ﷺ کی زبان صداقت ترجمان نے اپنے ساتھیوں سے پوچھا: "بتاؤ! ایسے شخص کی خوشی کی کیا انتہا ہوگی؟" بحیثیت قوم ہم بھی خوش کے انہی جذبات سے دوچار ہیں۔ جب ہم خواب غفلت میں مبتلا تھے تو عشق مصطفیٰ کی متاع بے بہا ہم سے کھوگئی۔ ڈاکو ختم نبوت کی عمارت پر ڈاکہ ڈال چکے تھے۔ تب ہم نے تحریکیں چلائیں، تقریریں اور جلسے کئے۔ نعرے لگائے۔ جلوس نکالے پھر جب ہماری ہمتیں جواب دے گئیں تو اچانک خدا نے فضل کیا اور کوششیں بار آور ہوگئیں۔ اچانک ہمیں اونٹ مل گیا............ اچانک ڈاکو پکڑے گئے۔

یہ کس کا کارنامہ ہے؟ کس کی جیت ہے؟ ......اس معرکے کا ہیرو کون ہے؟ عوام؟ طلبہ؟ علماء؟ صحافی؟ حکومت؟ سیاست دان؟

یہ فیصلہ اتنا آسان نہیں اس لئے کہ میرے نقطہ نظر میں ختم نبوت تحریک کی کامیابی فی الحقیقت کوئی بڑا کارنامہ ہی نہیں۔ یہ تو خدا اور اس کے رسول ﷺ کی طرف سے امت مسلمہ پر ایک قرض تھا۔ نوے سال پرانا قرض۔ ہم نے صرف قرض ہی اتارا ہے۔ اور کیا ہی کیا ہے۔

کسی قدر شرم کا مقام ہے کہ آقائے عربی کے غلاموں میں نوے سال ایک جھوٹی نبوت پلتی اور بڑھتی رہی اور ہم نے اسے ٹھنڈے پیٹوں برداشت کرتے رہے۔ اب خدا نے ہم پر کرم کیا اور عشق مصطفیٰ ﷺ کے صدقے ہم نے اپنے جسم کے اس ناسور کو کاٹ کر علیحدہ پھینکا ہے۔ اس تحریک کی کامیابی کا سہرا دراصل عشق مصطفیٰ کے سر بندھتا ہے۔ اس تحریک میں طلبہ کا کردار کیا رہا؟

یہ سوال اب تشنۂ جواب نہیں۔ اس لئے کہ طلبہ کا کردار اتنا نمایاں اور بھرپور تھا کہ نہ اسے تاریخ نظر انداز کر سکے گی اور نہ ہی اس ملک کے عوام۔

اس تحریک کا آغاز ہی طلبہ کی جدوجہد سے ہوا۔ اس تحریک کے سفر کے آغاز پر ایک خونی سنگ میل نصب ہے۔ جس پر طلبہ کی اس جدوجہد کی داستان رقم ہے۔

۲۹ ر مئی کو نشتر میڈیکل کالج کے طلبہ اپنے سفر سے واپس آ رہے تھے کہ ربوہ کے پلیٹ فارم پر انہیں ایک اور سفر کی دعوت دی گئی۔ ایک طویل اور بھرپور سفر کی جس کی منزل تحفظ ختم نبوت مقرر ہوئی۔ پھر کاررواں نکلتے رہے۔ قافلے آمادۂ سفر ہوئے۔ اور بالآخر منزل نے ان جیالوں کے قدم چوم لئے۔ ۲۹ ر مئی کو جب ربوہ پلیٹ فارم پر طلبہ کو آہنی سلاخوں اور آتشین اسلحہ سے پیٹا گیا۔ اور ختم نبوت زندہ باد کا نعرہ ظلم کے ہتھیاروں سے دبانے کی کوشش کیگئی تو ایک ہلاکت خیز طوفان ملک کے ہر تعلیمی ادارہ سے اٹھا۔ ۳۰ ر مئی کو لاہور، ملتان، لائلپور، راولپنڈی اور دیگر مقامات پر احتجاجی جلوس غم و غصہ کے جذبات سے لبریز سڑکوں پر موجود تھے۔ چونکہ مضروبین میں اسلامی جمعیت طلبہ نشتر کالج کے ناظم محمد امین اور سٹوڈنٹس یونین کے صدر ارباب عالم موجود تھے۔ اس لئے اسلامی جمعیت طلبہ پاکستان کی طرف سے تمام ملک کے منتخب شدہ طلبہ نمائندوں کو اس تحریک کے آغاز کی ہدایت کی گئی۔ چنانچہ پورے ملک میں طلبہ سراپا احتجاج بن گئے۔ پنجاب یونیورسٹی اس تحریک کا مرکز بنی اور سٹوڈنٹس یونین نے اس تحریک کو ملک کے کونے کونے میں پھیلانے کا عزم کر لیا۔ ملک کے دوسرے شہر سرگرم عمل تھے۔ آتش احتجاج میں جل رہے تھے۔ لیکن لاہور جو تحریکوں کا شہر ہے۔ اس وقت تک خاموش تھا۔ چنانچہ ۶ ر جون کو سینسر زدہ اخبارات میں ایک مختصر سا اعلان چھپا کہ ۷ ر جون کو طلبہ کے نمائندے مسجد نیلا گنبد میں نماز جمعہ ادا کریں گے۔

یہ اعلان دراصل اعلان جنگ تھا۔ سمجھنے والے سمجھ چکے تھے کہ نماز جمعہ ادا کرنے سے کیا مراد ہے۔ اس روز نماز جمعہ پر مسجد میں تل دھرنے کی جگہ نہیں تھی۔ نماز جمعہ ختم ہوئی تو طلبہ نے مسجد میں ہی جلسے کا اعلان کر دیا۔ جلسہ بھرپور تھا۔ طلبہ کا لہجہ آتشیں تھا۔ وہ اہل لاہور کو جھنجوڑ رہے تھے۔ اہل لاہور بیدار ہو گئے۔ طلبہ جلوس کی قیادت کرتے ہوئے مسجد سے باہر نکلے تو پولیس اور فیڈرل سکیورٹی فورس کے دستے راستہ روکے کھڑے تھے۔ یہ لاہور کا پہلا جلوس تھا۔ طلبہ کا عزم تھا کہ مال روڈ تک پہنچیں گے۔ انتظامیہ کا فیصلہ تھا کہ طلبہ کو آگے بڑھنے نہ دیا جائے۔ لیکن انتظامیہ ہار گئی۔ طلبہ جیت گئے۔ پولیس کا گھیراؤ چیرتے ہوئے طلبہ آگے نکل گئے۔ اس موقع پر طلبہ کے نمائندے گرفتار کر لئے گئے۔ لیکن تحریک کی ابتداء ہو چکی تھی۔

چند روز کے بعد طلبہ کے نمائندے رہا ہوئے تو پریس کانفرنس میں انہوں نے اعلان کیا کہ اگر ۱۴ رجون تک قادیانیوں کو اقلیت قرار نہ دیا گیا تو ۱۴ رجون کو ملک گیر تحریک چلائی جائے گی اور ۱۴ رجون بھرپور ہڑتال کا دن ہوگا۔ چنانچہ ۱۴ رجون کو طلبہ نے پنجاب یونیورسٹی میں ایک عظیم الشان جلسہ کیا۔ شہر میں فوج گشت کر رہی تھی۔ لیکن طلباء جلوس کی شکل میں باہر نکلے اور پورے شہر پر چھا گئے۔ انتظامیہ بے بس ہو گئی۔ ۱۴ رجون کو ہی طلبہ نے پنجاب کو تین سیکٹروں میں تقسیم کر کے رابطہ عوام کی مہم کا آغاز کر دیا۔ لاہور سیکٹر میں لاہور، شیخوپورہ، سیالکوٹ، گوجرانوالہ، ساہیوال، لائلپور اور جھنگ کے اضلاع شامل تھے۔ اس سیکٹر میں نعیم سرویا صدر انجینئرنگ یونیورسٹی، راجہ شفقت حیات سیکرٹری ایف سی کالج، انور گوندل ناظم اسلامی جمعیت طلبہ جامعہ پنجاب کے علاوہ راقم شامل تھے۔ راولپنڈی سیکٹر میں پنڈی، جہلم، گجرات، کیمبل پور، میانوالی اور سرگودھا کے اضلاع شامل تھے۔ اور اس ٹیم میں حفیظ اللہ نیازی صدر اسلام آباد یونیورسٹی شامل تھے۔ ملتان سیکٹر میں ملتان، ڈیرہ غازیخان، بہاول پور، بہاول نگر، رحیم یار خان اور مظفر گڑھ کے اضلاح شامل تھے اور اس علاقہ کی ذمہ داری عبدالشکور سیکرٹری پنجاب یونیورسٹی، منظور خان، سابق صدر گورنمنٹ کالج ملتان اور احسان باری پر ڈالی گئی۔ طلبہ ایک شہر سے دوسرے شہر سفر کرتے رہے۔ ایک ایک دن میں تین تین جلسے ہوئے جلوس نکالے گئے۔ ہر جگہ عوام نے بھرپور استقبال کیا۔ ہر جلسے میں ہزاروں کی تعداد میں عوام شامل ہوئے۔ ۳۰ رجون تک طلبہ اپنے طوفانی دورے میں دو ہزار سے زائد جلسے اور ۱۸ رجلوس نکال چکے تھے۔ اسی دوران لاہور شہر میں مسعود کھوکھر، نائب صدر پنجاب یونیورسٹی اکمل جاوید سیکرٹری انجینئرنگ یونیورسٹی اور احسان اللہ وقاص ناظم اسلامی جمعیت طلبہ لاہور کی قیادت میں ڈیڑھ سو جلسے منعقد کئے گئے۔ ۳۰ رجون کو طلبہ کے نمائندے ایک ایک ماہ کے لئے

نظر بند کردیئے گئے لیکن تحریک پھر بھی جاری رہی۔

طلبہ نے پہلے سے زیادہ جوش وخروش سے جلسے کئے۔ مظاہرے کئے اور ملک کے درودیوار پر ختم نبوت زندہ باد، قادیانیوں کو اقلیت قرار دو اور ربوہ کو کھلا شہر قرار دو کے نعرے لکھ دیئے گئے۔ اگست میں طلباء رہا ہوئے تو فیصلہ کیا گیا کہ اب حکومت سے کھلم کھلا اور آخری جنگ کے لئے پنجاب یونیورسٹی میں پنجاب سٹوڈنٹس کونسل کا اجلاس بلایا جائے۔ اس اجلاس میں اہم نوعیت کے فیصلے کئے گئے۔ فیصلہ کیا گیا کہ جب تک قادیانیوں کو اقلیت قرار نہ دیا گیا۔ تعلیمی اداروں میں قادیانی طلبہ اور اساتذہ کا داخلہ بند رہے گا۔ پنجاب میں ایک اور طوفانی دورہ ہوگا۔

۵ ستمبر کو تمام تعلیمی اداروں میں کلاسوں کا بائیکاٹ ہوگا۔ ۱۴ اگست کو لاہور میں تاریخی جلوس نکالا جائے گا۔ ۵ ستمبر کو اسلام آباد میں کل پاکستان طلبہ کنونشن ہوگا۔ اور سب سے اہم فیصلہ یہ کیا گیا کہ اگر ۷ ستمبر کو قادیانیوں کو اقلیت قرار نہ دیا گیا تو پھر طلبہ ''حکومت چھوڑ دو'' تحریک کا آغاز کریں گے۔ ۱۴ اگست کو طلبہ نے لاہور میں عظیم الشان جلوس نکالا اور پھر ۱۸ اگست کو لاہور کی مسلم مسجد میں ۸۰ سے زائد پنجاب بھر کے منتخب طلبہ کے نمائندوں نے ایک عظیم الشان جلسہ عام سے خطاب کیا۔ یہ اپنی نوعیت کا واحد جلسہ عام تھا۔

۵ ستمبر کو پورے صوبہ میں طلبہ نے کلاسوں کا بائیکاٹ کیا۔ اتنا بھرپور کہ حکومت بوکھلا اٹھی۔ ۵ ستمبر کو طلباء کے نمائندے اسلام آباد میں جمع تھے۔ اسی روز اسلام آباد میں عظیم الشان جلوس نکالا گیا۔ اسلام آباد کے راستے بند تھے۔ لیکن طلبہ پہنچ رہے تھے۔ خان قیوم نے بیان دیا کہ طلبہ کو اسلام آباد میں کچل دیا جائے گا۔ طلبہ...... نمائندے اتنی کثیر تعداد میں پہنچ گئے تھے اور ممبران اسمبلی پر دباؤ ڈال رہے تھے کہ حکومت کے لئے طلبہ کا وجود نا قابل برداشت ہوگیا۔ چنانچہ پولیس نے ہر راستہ کی ناکہ بندی کی۔ اور بالآخر طلبہ گرفتار کر لئے گئے۔

اس تحریک میں طلبہ نمائندوں کی یہ چوتھی گرفتاری تھی۔ طلباء نے اسلام آباد کو اپنی تحریک کے فائنل میچ کے لئے منتخب کر کے حکومت کے اعصاب شل کر دیئے تھے۔ طلبہ، نمائندوں کی گرفتاریوں کے باوجود احتجاج جاری رہے۔ پولیس اور طلبہ میں آنکھ مچولی ہوتی رہی۔ طلبہ ہر کونہ میں پھیل گئے۔ جگہ جگہ جلسے کرتے رہے۔ جوش پھیلاتے رہے۔ ممبران اسمبلی تک پہنچنے کے راستے بھی بند کردیئے گئے۔ لیکن طلبہ ہر حدود پھلانگ گئے۔ اور بالآخر حکومت نے ہتھیار ڈال دیئے۔

۷ ستمبر کو طلبہ جیت گئے۔ عوام جیت گئے۔ علماء جیت گئے اور اسی ملک میں تمام مسلمانوں کا جذبہ عشق نبی ﷺ جیت گیا۔

# بھیرہ میں حالیہ تحریک ختم نبوت

ملک محمد معصوم!

برصغیر پاک وہند میں گاہ بگاہ تحریکیں اٹھتی رہی ہیں۔ یہ تحریکیں مخصوص سماجی، اقتصادی، مذہبی یا سیاسی پروگرام لے کر عوام الناس کے سامنے آئیں۔ ہر تحریک نے اپنا نقطہ تقریروں، تحریروں، جلسے جلوسوں اور دیگر ذرائع سے پیش کیا تا کہ عوام ایک طرف تو تحریک کے مقاصد اور ترقی سے آگاہ رہیں اور دوسری طرف عوامی جوش وجذبہ اور تحریکی ولولہ تابندہ رہے۔ مگر کسی تحریک کی زندگی چند ماہ ہی ہے۔ کوئی چند ہفتے اور بعض اس سے بھی کم وقفے میں دم توڑ گئیں۔ اس کے برعکس تحریک ختم نبوت جو مرزا غلام احمد قادیانی کے دعویٰ نبوت کے ساتھ شروع ہوئی تھی۔ وقت گزرنے کے ساتھ مدھم پڑنے کے بجائے ۹۰ سالوں میں تیز تر ہوئی۔ دراصل اس تحریک کی آبیاری علماء حق کی جانسپاریوں اور عوام کے عشق مصطفیٰ نے کی۔ حالیہ تحریک اپنی شدت گیرائی، اور گہرائی کے سبب اتنی مؤثر نتیجہ خیز اور جامع تھی کہ تمام تر تاخیری حربوں کے باوجود ارباب اختیار کو یہ مسئلہ مسلمانوں کی خواہشات اور ان کے مطالبے کے مطابق طے کرنا پڑا۔

۱۹۷۴ء کی تحریک ختم نبوت میں ملک بھر میں ہر سطح پر بڑا منظم اور پرجوش کام ہوا۔ بھیرہ اگرچہ چھوٹا سا قصبہ ہے لیکن علماء وصلحاء کے اثرات کے سبب اس کے خمیر میں باطل قوتوں کا مقابلہ کرنے کا جذبہ اور قومی تحریکوں میں بھرپور شمولیت کا ولولہ بدرجہ اتم موجود ہے۔ اگر بھیرہ کی سرزمین سے حکیم نورالدین قادیانی اور حکیم فضل دین قادیانی پیدا ہوئے تو یہیں سے مجاہد ملت حضرت مولانا ظہور احمد بگویؒ نے جنم لیا۔ جنہوں نے اپنی تحریر اور تقریر سے پورے علاقے میں تعاقب کر کے قادیانی تحریک اور قادیانیوں کا ناطقہ بند کر دیا۔ چنانچہ حالیہ تحریک کے دوران اہل بھیرہ نے اپنے علماء کی آواز پر لبیک کہا اور یوں دل وجان سے تحریک کو کامیاب بنایا۔

۲۹ مئی ۱۹۷۴ء کو ربوہ کے ریلوے سٹیشن پر جب قادیانیوں نے ایک سوچی سمجھی سازش کے تحت نہتے اور بے خبر طلبہ کو اپنی وحشت اور بربریت کا نشانہ بنایا تو ملک بھر کے مسلمانوں میں شدید اضطراب اور بے چینی پھیل گئی۔ اس فطرتی ردعمل کا پہلا بھرپور عوامی اور دینی اظہار ۳۱ مئی کو جمعہ کے خطبوں میں ہوا۔ شہر کے علماء اور خطباء نے مساجد میں اس موضوع پر تقریریں کیں۔ انہوں نے عوام کو قادیانیت کے فتنے کے خدوخال اور برگ وبار سے آگاہ کیا اور ان مضمرات اور خطرات

کی نشاندہی کی جو اس حملے کی جسارت کا باعث بنے اور جس سے اسلام مسلمانوں اور وطن عزیز کو مزید نقصانات کا احتمال تھا۔

مجلس تحفظ ختم نبوت بھیرہ کے صدر مولانا سراج الدین، مولانا جلال الدین مولانا محمد یامین جلسہ وجلوس کے باقاعدہ پروگرام کے لئے حضرت امیر حزب الانصار کے پاس تشریف لائے۔ چنانچہ باہمی مشورے اور اتفاق رائے سے ایک باضابطہ لائحہ عمل طے ہوا۔ اس جمعہ کو جامع مسجد بگویہ میں معمول سے زیادہ اجتماع تھا۔ حضرت مولانا افتخار احمد بگوی امیر حزب الانصار نے اپنی پرجوش تقریر میں واضح کیا۔

ربوہ کا حادثہ اس لحاظ سے بہت سنگین ہے کہ مرزائیوں نے تاریخ میں پہلی بار کسی اشتعال کے بغیر اپنی ریاست میں مسلمانوں کو للکارا ہے۔ خصوصاً جب کہ ملک حالیہ بھارتی ایٹمی دھماکے اور دیگر داخلی معاملات کی بناء پر خطروں سے دوچار ہے۔ دراصل مرزا ناصر نے اپنی قوت اور رسوخ کے گھمنڈ میں یہ دیکھنا چاہا ہے کہ حالات کے ہاتھوں تنگ آئے ہوئے اور دین سے رغبت نہ رکھنے والے مسلمانوں کا ردعمل کیا ہوتا ہے۔

میں مرزائیوں کو خبردار کرتا ہوں کہ اب ان کے احتساب کا دن آ پہنچا ہے۔ طلبہ کے خون کے یہ چھینٹے رائیگاں نہیں جائیں گے۔ ۱۹۵۳ء کے مجاہدین اور شہدائے ختم نبوت کی قربانیاں اب رنگ لا کر رہیں گی۔ محمد عربی کے غلام اور شمع رسالت کے پروانے اب کسی قربانی سے دریغ نہیں کریں گے۔"

تقریر کے اختتام پر مولانا نے اعلان کیا کہ نماز جمعہ کے بعد مرزائیوں کے اس وحشیانہ جسارت اور ملت اسلامیہ کے خلاف ناپاک عزائم کی مذمت کے لئے جلوس نکالا جائے گا جس کے اختتام پر ایک عظیم الشان اجتماع سے شہر کے علماء خطاب کریں گے۔ چنانچہ نماز جمعہ کے بعد جامع مسجد سے ایک بہت بڑا جلوس نکلا جس کی قیادت امیر حزب الانصار جناب پیر بدرالامیر گیلانی، مولانا حکیم برکات احمد بگوی اور مولانا محمد یعقوب احسن کر رہے تھے جب یہ جلوس بیرون دروازہ چک والہ پہنچا تو امیر حزب الانصار نے شرکاء جلوس سے خطاب کرتے ہوئے فرمایا:

"ہمارا جلوس احتجاجی ہے ہم مرزائیوں کی جسارت کی مذمت کر رہے ہیں۔ لہٰذا ہمیں پرامن رہنا چاہئے اور بدامنی یا توڑ پھوڑ کی حوصلہ شکنی کرنی چاہئے۔ ایسی بات نہ صرف اسلامی رواداری کے خلاف ہے بلکہ اس سے ان سماج دشمن عناصر کو کھل کھیلنے کا موقع ملے گا جو تحریک کو سبوتاژ کرنے کے لئے تخریبی سرگرمیوں کی آڑ چاہتے ہیں۔ علاوہ ازیں ابتدائی مرحلے پر لاء اینڈ

آرڈر کا مسئلہ انتظامیہ اور سرکار کے ساتھ غیر ضروری اور نقصان دہ تصادم کا باعث بن سکتا ہے۔"

جلوس بڑے وقار اور امن کے ساتھ بڑھ رہا تھا۔ قائدین کے طے کردہ نعرے بلند ہورہے تھے۔ مگر جب جلوس بازار کے ایک حصے میں پہنچا تو بعض غیر ذمہ دار عناصر کی انگیخت پر نوجوانوں کے جذبات برافروختہ ہوگئے اور اس طرح چند غیر مسلموں کی دکانوں کو نقصان پہنچا مگر قائدین کی فوری اور مؤثر مساعی سے صورتحال جلد قابو میں آگئی اور جلوس پھر پوری تمکنت اور شان کے ساتھ، نعرہ زن اپنے راستے پر آگے بڑھتا چلا گیا۔ زبانوں پر تحمید و تقدیس کے کلمات جاری تھے اور دل دعا گو کہ اب یہ تحریک کامیاب ہو۔

ایک جلوس مولانا جلال الدین اور مولانا سراج الدین کی قیادت میں دارالعلوم خضریہ محلہ پراچگان سے شروع ہوا جس میں بعد ازاں دارالعلوم محمدیہ غوثیہ کا جلوس زیر قیادت حضرت مولانا پیر محمد کرم شاہ اور ایک جلوس مدرسہ عربیہ تعلیم الدین کے مولانا عبدالرشید کی قیادت میں شریک ہوگئے۔ شہر کے مین بازار میں یہ جلوس اور جامع مسجد بگویہ کا جلوس باہم مل گئے۔ بازار کے ایک سرے سے دوسرے سرے تک تاحد نگاہ سر ہی سر نظر آرہے تھے۔ اہل بھیرہ اپنے روایتی جوش وخروش کے ساتھ ناموس مصطفیٰ کو نذرانہ محبت وعقیدت پیش کررہے تھے۔ بازار کے دوطرفہ مکانوں، دکانوں کی منڈیروں پر مستورات جمع تھیں۔ فضا درود وسلام، جذبہ جوش ایمان افروز اور باطل شکن کے نعروں سے گونج رہی تھی۔ اس پر مستزاد مختلف مکاتب فکر کے علماء اور کارکنوں کا اتحاد واتفاق، یہ کیف یہ کمال بس اس کا توفیض تھا جس کے نام کی سربلندی اور ناموس کی حفاظت کے لئے آج سارا شہر بازاروں اور گلیوں میں امڈ آیا تھا۔

اختتام جلوس پر گنج منڈی کے روایتی اور تاریخی پنڈال میں عظیم الشان احتجاجی جلسہ منعقد ہوا جس میں علماء نے معلومات افزا ولولہ انگیز اور ایمان پرور تقاریر کیں اور عوام کو مرزا قادیانی اور اس کے مذہب کے مقاصد، خطرات اور سازشوں سے آگاہ کیا۔

۳۱ رمئی کے اس پرجوش اور انتہائی مؤثر مظاہرے نے اچھی طرح واضح کردیا کہ بھیرہ کا مسلمان مکمل طور پر بیدار اور آقائے نامدار ﷺ کے ناموس کے تحفظ کے لئے پوری طرح تیار ہے۔ اب وہ قادیانی فتنے سے نمٹنے کے لئے اپنے علماء کی قیادت میں ہر راست اقدام کر گزرنے کو اپنی سعادت سمجھتا ہے۔ اس اثناء میں دو تین جگہوں پر قادیانیوں نے کسی اشتعال کے بغیر مسلمانوں پر حملہ کرنے کی کوشش کی۔ اس سے جذبات کا مشتعل ہوکر قابو سے باہر ہونا ایک قدرتی بات تھی۔ حکومتی کارندوں کے لئے بھیرہ کی عوام کی بیداری اور ردعمل ایک تشویشناک بات تھی۔

اس سرکاری تشویش کی حاشیہ آرائی اور وضاحت کے لئے بعض شاہ پرستوں کے کردار کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ انہوں نے نہ صرف تشویش کو مبالغے کے ساتھ پیش کیا بلکہ تحریک کے ''سدباب کے لئے اپنی گرانقدر تجاویز بھی پیش کیں۔ چنانچہ اس ''مشورے'' کے بعد رات ساڑھے دس بجے امیر حزب الانصار کے فون کی گھنٹی بجی۔ مقامی تھانے کے انچارج نے انہیں ایک ضروری میٹنگ کے لئے بلا بھیجا تھا۔ تھوڑی دیر کے بعد پولیس کے افراد مولانا کو اپنی نگرانی میں تھانے لے گئے۔

جانے سے پہلے اپنی متوقع گرفتاری کے پیش نظر مولانا نے اپنے رفقاء اراکین اور طلبہ دارالعلوم عزیزیہ کو پیش آئندہ امور سے بابت ضروری ہدایت دیں۔ کسی بستر اور آسائش کے بغیر مولانا نے وہ رات تھانے میں گزاری۔ مقامی انتظامیہ نے سارے شہر سے صرف انہیں گرفتار کیا تھا۔ ان کے لئے پولیس کے یہ ہتھکنڈے، قید کی صعوبتیں اور مشقتیں نئی نہیں تھیں۔ ۱۹۵۳ء میں وہ ان سے زیادہ مشکل حالات میں اور زیادہ جارح حکومت کے مظالم کا مقابلہ کر چکے تھے جب وہ[1] کئی ماہ پنجاب کی مختلف جیلوں شاہ پور، لاہور، سرگودھا وغیرہ میں قید رہے اور آخر ساہیوال سے رہا ہوئے تھے۔ شہر کے چیدہ چیدہ افراد کو مولانا کی غیر قانونی حراست کی اطلاع رات کو ہی مل گئی تھی۔ مگر صبح ہوتے ہی یہ خبر جنگل میں آگ کی طرح پورے شہر میں پھیل گئی۔ لوگ مشتعل ہو گئے۔ انتظامیہ کا مؤقف تھا کہ شہر کی بیداری اور عوامی ردعمل کی ذمہ داری بطور خطیب شہر اور مفتی شہر امیر حزب الانصار پر عائد ہوتی ہے۔ مولانا کا کہنا تھا کہ مسلمانان بھیرہ کو حادثہ ربوہ کی مذمت' عقیدہ ختم نبوت کی صیانت اور قومی معاملات پر اظہار جذبات کا پورا پورا حق ہے۔ بدامنی اور توڑ پھوڑ کا کام خداترس مسلمان کا نہیں بلکہ بدامن اور قانون شکن مرزائیوں اور سماج دشمن عناصر کا شاخسانہ ہے۔ وہ اور اہل بھیرہ ایسی قانون شکنی سے بری الذمہ ہیں۔ اسی اثناء میں انتظامیہ نے مولانا عبدالرشید اور مولانا جلال الدین کو بھی اپنی انتظامی کارکردگی میں لپیٹ لیا۔ اس بات سے حالات مزید کشیدہ ہو گئے۔ شہر میں پولیس کی بھاری جمعیت گشت پر مامور کر دی گئی۔ کہیں بلند آواز سے احتجاجی نعرے لگے۔ بعض جگہوں پر نوجوان دھرنا مار کر بیٹھ گئے۔ حضرت امیر حزب الانصار کی گرفتاری کی خبر سن کر بھیرہ اور گردونواح کے مسلمان گروہ در گروہ جامع مسجد بگویہ آنے لگے۔ گیلانی

---

[1] ۱۹۵۳ء کی تحریک تحفظ ختم نبوت میں بھیرہ کے کثیر رضا کاروں کے علاوہ مجلس عمل کے درج ذیل عہدیدار اور ممتاز اصحاب کئی ماہ کے لئے صوبے کی مختلف جیلوں میں قید رہے۔

۱...... مولانا افتخار احمد بگوی، امیر حزب الانصار، ۲...... شیخ محمد اسلم مرحوم، حکیم برکات احمد بگوی صاحب، جناب پیر بدرالامیر گیلانی، ۵...... حافظ محمد صدیق صاحب

خاندان کے سبھی افراد اپنے عقیدت مندوں کے ساتھ موجود تھے اور مقامی پریس کلب کے جواں سال صحافی ہیں۔ حکمت قدسی بھاگ دوڑ میں مصروف، علمائے شہر اور زعمائے علاقہ نے بگڑی ہوئی صورتحال کو سنبھالنے کی کوشش کی۔ حضرت مولانا افتخار احمد بگوی، امیر حزب الانصار اور دیگر علمائے مدارس دینیہ کی ناجائز حراست کے خلاف شہر میں ایسی بھرپور اور مکمل ہڑتال ہوئی کہ بایدوشاید، اب واضح ہو چکا تھا کہ یہ گرفتاریاں ناجائز ہیں اور امن عامہ کا مسئلہ مقامی انتظامیہ شاہ پرستوں کے تعاون سے اپنی حسن کارکردگی کے لئے خود پیدا کر رہی ہے۔ محترم حکیم مولوی شاہ محمد صاحب کی ہدایت پر جناب حکیم غلام مرتضیٰ نے پولیس حکام سے رابطہ قائم کیا اور انہیں سمجھایا کہ ایسے غلط اقدامات سے شہر کا امن تباہ ہو جائے گا اور صورت حال کنٹرول سے باہر ہو جائے گی۔

بعد ازاں علماء و مشائخ شہر، سیاسی اور سماجی رہنما اور مقامی صحافی تھانے پہنچے اور تفصیلی مذاکرات ہوئے۔ انتظامیہ کے مقامی کارندوں نے ضلعی حکام سے رابطہ کے بعد یکم جون، سہ پہر چار بجے علمائے کرام اور دینی طلبہ کو بلاشرط رہا کر دیا۔ اس موقع پر جناب شیخ انوار الحق پراچہ، جناب راجہ سکندر خان رکن صوبائی اسمبلی اور جناب سید عاشق حسین نے صورت حال کو سنبھالنے کی بھرپور مساعی کیں۔ نوجوان کارکنوں میں محمد اقبال، عقیل، محمد عظیم تھانوی، ممتاز خان، حاجی محمد، ملک محمد عمر، محمد ریاض، مقبول احمد وغیرہ نے اس موقع پر بڑے جوش و خروش سے کام کیا۔

۳۱ر مئی کے مظاہرے اور یکم رجون کی ہڑتال، علماء کی گرفتاری اور رہائی۔ ان امور سے بھیرہ میں رائے عامہ کی ہمواری اور تحریک کی مستقل راہ پر خاصہ تیز کام ہوا۔ پورا ملک غیض وغضب کی آگ میں جل رہا تھا۔ قادیانیوں کی خودسری اور اشتعال انگیزیوں، انتظامیہ اور شاہ پرستوں کے ہتھکنڈوں اور سرکار کے تاخیری حربوں سے اسے ہوا ملی۔ مرکزی مجلس تحفظ ختم نبوت کے قیام کے رسمی اعلان سے پہلے ہی مختلف شہروں اور قصبوں میں تحریک کی انتظامی مجالس قائم ہونا شروع ہو گئی تھیں۔ مطالبات کی پذیرائی اور تحریک کو ٹھیک ٹھیک چلانے کے لئے یہ ناگزیر تھا۔ چنانچہ ۸ر جون کو مولانا سراج الدین کی دعوت پر دارالعلوم محمدیہ غوثیہ میں مقامی علمائے کرام، سیاسی رہنماؤں، سماجی کارکنوں، طلبہ نمائندوں اور صحافیوں کا اجتماع ہوا۔ تاکہ آئندہ کے لئے لائحہ عمل طے کیا جائے۔ کیونکہ اب تک تحریکی کام منظم طور پر نہیں ہو رہا تھا۔ اس نمائندہ اجتماع میں پیپلز پارٹی کے عہدے دار شریک نہیں ہوئے۔ البتہ مرزائی نواز گماشتوں کی بدولت کوئی خاطر خواہ نتیجہ نہ نکل سکا۔ اور انتظامی ہیئت نہ بن سکی۔

۱۴ر جون کو مرکزی مجلس عمل کی اپیل پر پہلی اور بھیرہ کی دوسری ہڑتال ہوئی جو تنظیم اور تاثر کے اعتبار سے انتہائی کامیاب تھی۔ ۱۸ر جون کو ایک اور نمائندہ اجتماع مسجد حاجی گلاب میں منعقد ہوا جس کے کنوینئر مولانا محمد رمضان علویؒ تھے۔ اس اجتماع میں اتفاق رائے سے مجلس عمل تحفظ ختم نبوت بھیرہ کے درج ذیل عہدے داران نامزد ہوئے۔

صدر: مولانا حکیم برکات احمد بگوی

ناظم اعلیٰ: مولانا جلال الدین

خازن: حاجی رحیم بخش

اراکین مجلس شوریٰ: مولانا افتخار احمد بگوی، مولانا پیر کرم شاہ، مولانا عبدالرشید، جناب پیر بدرالدین گیلانی، مولانا سراج الدین، مولانا عبدالرحیم، مولانا محمد یامین، صاحب زادہ امین الحسنات، مولانا محمد یعقوب احسن، جناب عبدالرشید، جناب واحد شاہ، جناب عزیز الرحمٰن خورشید، ملک نثار احمد، جناب غلام اللہ، جناب عبدالوحید، جناب عبدالسلام۔

تحریک ختم نبوت کا پہلا تحریکی جلسہ مدنی مسجد میں صدر مجلس عمل کی صدارت میں منعقد ہوا۔ مجلس عمل بھیرہ نے بھیرہ اور اس کے گرد و نواح میں قریباً پچاس شاندار جلسے کئے۔ اور ۳۱ر مئی بروز جمعہ ۱۸ر جولائی بروز جمعرات، ۱۴ر اگست بروز اتوار اور ۱۵ر اکتوبر ہفتہ کو مقامی حالات، مرکزی مجلس عمل کی ملک گیر اپیل اور علاقائی حالات کی بناء پر ضلعی مجلس عمل کی ہدایت پر پانچ کامیاب ہڑتالیں کروائیں۔ ان ہڑتالوں کی کامیابی کا سہرا اہل بھیرہ خصوصاً کاروباری حضرات کے سر ہے جنہوں نے اخروی سرخروئی اور ناموس مصطفیٰ کی حفاظت کے لئے اپنے مالی خسارے اور کاروباری نقصان کو خوشی سے برداشت کیا۔ تحریک کے کم و بیش تمام جلسے شہر کی مختلف مساجد میں منعقد ہوئے۔ جن میں محلہ حفظانہ، محلہ پراچگان، ہجکہ اور رکھ چراگاہ کے جلسوں کو کافی شہرت حاصل ہوئی کیونکہ یہ جلسہ خاص مرزائی یا مرزائی نواز آبادیوں کے درمیان ہوئے تھے۔ ان میں ضلعی مجلس عمل کے راؤ عبدالمنان، مولانا صالح محمد، مولانا وزیر خان اور دیگر عہدے دار بھی خصوصی دعوت پر شریک ہوئے۔ ۸ر جولائی کو مجلس مرکزیہ حزب الانصار کے زیر اہتمام جامع مسجد بگویہ میں ایک عظیم الشان اجتماع ہوا جس کی صدارت امیر حزب الانصار نے کی۔ مجلس عمل بھیرہ کے تمام عہدیداران اس ممتاز جلسے میں شریک ہوئے۔ ناظم اعلیٰ مجلس عمل بھیرہ مولانا جلال الدین کی تقریر کے بعد مولانا محمد حسین چنیوٹی نے عقیدہ ختم نبوت پر پر جوش اور بصیرت افروز تقریر کی۔

بھیرہ کے نوجوان خصوصاً طلباء نے تحریک ختم نبوت میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیا۔ واقعہ یہ ہے کہ حالیہ تحریک نوجوانوں کی تحریک تھی۔ انہوں نے ہی اس کا آغاز کیا تھا۔ اور وہی شمع ناموس رسالت کی کرنیں لے کر قریہ قریہ گاؤں گاؤں شہر شہر پھیل گئے۔ یہ انہی کی پکار تھی جو ربوہ میں بلند ہوئی اور سارے ملک میں مانی گئی۔ مجلس عمل بھیرہ کے مشورے اور تائید سے بھیرہ میں طلبہ نے پہلے "تنظیم طلبہ" کے نام سے ایک جماعت تشکیل دی تا کہ وہ مجلس عمل کے فیصلوں، اپیلوں اور ہدایات پر عمل کرنے اور انہیں نافذ کرنے میں دست وبازو کا کام دے اس کا تاسیسی اجلاس ۲۲ر جون کو مولانا محمد یعقوب احسن صدر مدرس دارالعلوم عزیزیہ کی صدارت میں ہوا جس میں اتفاق رائے سے صاحبزادہ لمعات احمد بگوی صدر، ملک شیراز فراش نائب صدر، صاحبزادہ حسنات احمد بگوی سیکرٹری اور مجلس شوریٰ کے یہ ارکان طے ہوئے۔ لیاقت قریشی، حافظ محمد منیر، ملک محمد علی، جاوید فراش، نذیر احمد، علامہ منظور قادر شاہ "تنظیم طلبہ" نے اپنی برادری کو فعال اوران کی صلاحیتوں کو منظم کیا۔ طلبہ نے سماجی مقاطعے ہڑتالوں اور مجلس عمل کے جلسوں کے دوران بڑی جرأت مندانہ دوراندیشانہ اور مؤثر خدمات سرانجام دیں۔ انہی اقدامات اور مقاصد کے لئے مجلس عمل تحریک ختم نبوت بھیرہ نے بعدازاں طلبہ سمیت اپنے تمام رضا کاروں اور کارکنوں کی سرگرمیوں کو مربوط مستحکم اور منظم کرنے کے لئے اپنی ایک ذیلی تنظیم "الفتح" بنائی اور صاحبزادہ امین الحسنات کو اس کا ناظم مقرر کیا۔ چنانچہ ناظم اعلیٰ مجلس عمل بھیرہ کے ایماء اور کوششوں سے "تنظیم طلبہ" اور "الفتح" دونوں کو یک جا کیا۔ اس نئی تنظیم "الفتح" کے ساتھ اور جداگانہ طور پر اسلامی جمعیت الطلبہ اور جمعیت طلبائے اسلام کے کارکن بھی مقامی مجلس عمل کی ہدایات اور پروگراموں پر پوری طرح عمل پیرا اور معاون رہے۔ دراصل سماجی مقاطعے کا کٹھن اور صبر آزما کام انہی نوجوانوں کی محنتوں اور قربانیوں سے بار آور ہوا۔ ہر نوجوان نے خواہ وہ کسی تنظیم یا جماعت سے منسلک تھا یا نہیں۔ ہر جگہ، ہر محاذ پر ہمہ وقت مستعدی اور پورے جذبہ جوش کے ساتھ دین کی سربلندی کے لئے کام کیا۔ راتوں کو پھٹنے والے پٹاخے، شاہ پرستوں کی سازشیں، انتظامیہ کی دھمکیاں اور تادیبی ہتھکنڈے کوئی چیز اس کی راہ میں حائل نہیں ہوسکی۔ اور نہ ہی ذاتی نمود ونمائش یا شہرت وناموری، مطلوب تھی۔ اسے اپنے مقصد کی سچائی کا یقین تھا اور خدا رسول سے سچی محبت اس محنت وایثار یقین اور محبت ہی نے اسے کامیابی کی منزل سے ہمکنار کیا۔

## اعلان عام

قادیان کے زلہ خواروں کو نچایا جائے گا غیرت اسلام کا ڈنکا بجایا جائے گا

صورت حالات کے دیرانہ آباد میں دبدبہ فاروق اعظمؓ کا بٹھایا جائے گا
کٹ مروں گا خواجہ کونینؐ کے ناموس پر سر کوئی شے ہی نہیں، یہ بھی کٹایا جائے گا
جانتا ہوں اہل ربوہ کے سیاسی پیچ وخم کافران دین قیم کو جھکایا جائے گا
گونجتا ہے نعرۂ تکبیر ہر میدان میں ایشیا میں اس کی ہیبت کو بٹھایا جائے گا
مسند میر اممؐ کے وارثوں کو بے خطر کھینچ کر اسلام کی چوکھٹ پر لایا جائے گا
عرصۂ کونین میں لخت دل زہراؓ کا نام استقامت کے حریفوں کو سنایا جائے گا
دار کے تختہ پر کھنچوا دو کہ میں ڈرتا نہیں جھنگ کے پہلو سے ربوہ کو اٹھایا جائے گا
قادیانی ارض پاکستان میں یا للعجب؟ راز کیا ہے ایک دنیا کو بتایا جائے گا
سرزمین پاک میں سرمایہ داری کا وجود اب مٹانا ہی پڑا ہے تو مٹایا جائے گا
ناصر احمد چیز کیا ہے کلچڑی گنجی کا جوش
ارتداد اس کا زمانہ کو دکھایا جائے گا

(شورش کاشیری)

## برصغیر کا پہلا اجماع امت

مولانا محمد ذاکر شاہ ایم اے

انیسویں صدی کا نصف آخر برصغیر کے مسلمانوں کے لئے انتہائی تاریک دور تھا۔ ان کی عظمت وشوکت قصۂ پارینہ بن چکی تھی۔ مختلف حیلوں سے برطانوی استبداد مسلمانوں کی سیاسی، عمرانی اور مذہبی زندگی کے درپے تھا۔ ایک طرف تو ہندوؤں کو بے ضرر اور ملک کی اکثریت سمجھ کر ساتھ ملایا جارہا تھا۔ تاکہ مسلمانوں کے ظلموں کی من گھڑت کہانیاں سنا کر انہیں خون مسلم کی ارزانی پرآمادہ کیا جاسکے اور دوسری طرف یہ مساعی بھی جاری تھیں کہ مسلمانوں کے اندرونی نظم وضبط اور یگانگت واتحاد کو ختم کر دیا جائے تاکہ یہ جسم کھوکھلا ہو کر رہ جائے۔ اس دوسرے مسئلہ پر پوری توجہ مبذول کی جارہی تھی۔

قادیان کا ایک رئیس زادہ دنیاوی اقتدار کے لئے ہاتھ پاؤں ماررہا تھا۔ اس کی خوش قسمتی یہ تھی کہ وہ ایک حد تک اسلامی علوم اور عربی زبان سے واقف تھا۔ انگریز جو اپنے لئے کسی ڈھب کے آدمی کی تلاش میں تھا۔ اس ''جوہر مراد'' کو تاڑ گیا۔ اور اس کی پھڑکتی رگ پر ہاتھ رکھ دیا۔ مرض کی تشخیص تو ہو چکی تھی۔ دوا تجویز کر دی گئی۔ اب مسلمانوں کو قصر مذلت میں گرنے کی

کوششیں تیز تر کر دی گئیں۔ مسلمانوں کی اجتماعیت پر مرزائیت کی وہ چھری چلا دی گئی جو یورپ کے شاطروں نے تیز کی تھی۔ قادیان سے دعاوی کہ ایک سیلاب امڈ پڑا۔

مرزا قادیانی نے سوچا مسلمانوں کے مختلف طبقات سے الجھا جائے۔ انہیں مناظروں کے چیلنج دیے جائیں۔ تا کہ ''ولی نعمت'' کا مقصد بھی پورا ہو۔ اپنی شہرت بھی ہو جائے اور جلب زر کے زریں مواقع بھی ملتے رہیں۔ انہوں نے اسی مقصد کو پورا کرنے کے لئے ملک کے مایۂ ناز علماء کو للکارا۔ بحثوں کے جال بچھائے۔ مغلظات کے انبار لگائے۔ جوش تحریر میں شرافت کا منہ نوچا۔ برطانوی استعماریت زیر لب مسکرائی اور واہ واہ کے ڈونگرے برسائے۔ کہ اسلام کی نئی اور بے ضرر تفسیر ہو رہی ہے۔

عامۃ المسلمین پر سب سے زیادہ اثر اولیائے کرام کا تھا۔ مرزا قادیانی انہیں چھوڑ کر ''دیو استبداد'' کر بھلا کیوں خوش نہ کرتے۔ اولیائے کرام کو ان غیر مہذب الفاظ سے نوازا۔ ''آج اس نیلگوں آسمان کے سایہ میں کسی شخص کو مجال نہیں کہ وہ میرے ساتھ ہمسری کی لاف مار سکے۔ میں آشکار اور بے باک کہتا ہوں کہ اے اہل اسلام! تمہارے درمیان بعض لوگ ہیں جو محدثیت اور مفسریت کا دعویٰ کر کے گردن فرازی کرتے ہیں۔ بعض طائفے ہیں کہ نازش ادب سے زمین پر پاؤں نہیں رکھتے۔ اور گروہ ہیں جو خدا شناسی کے بلند و بانگ دعوے کرتے ہیں اور اپنے آپ کو چشتی، قادری، نقشبندی، سہروردی اور کیا کیا کہلاتے ہیں۔ ان سب سے کہو ذرا میرے سامنے تو آئیں۔'' (ترجمہ از ایام صلح ص ۱۵۹، خزائن ج ۱۴ ص ۴۰۷)

مسلمان زعماء کب تک مہر بلب رہ کر اس انگریز کے خود ساختہ پودے کی لن ترانیاں سنتے۔ ان شوخیوں کے جواب میں فقر غیور میدان میں اتر آیا۔ پھر باطل دعاوی کے ابطال کے لئے قلم حق گوہر افشانی کرنے لگا۔ فقیر غیور نے پہلی ضرب حیدری کا وار کیا۔ یہ ضرب حیدری ''شمس الہدایت'' کے نام سے مشہور ہے۔ یہ تلوار بے نیام اعلیٰ حضرت قدوۃ الاصفیاء سیدنا پیر مہر علی شاہؒ کے دست حق پرست میں تھی۔ کتاب بازار میں کیا آئی۔ قادیان کے ''بیت الفکر'' میں تہلکہ مچ گیا۔ بنا بنایا کھیل بگڑنے لگا۔ حامی اسلام نے للکارا ذرا کلمہ طیبہ کے معانی بتاتے جاؤ۔

مرزا قادیانی پر سکوت مرگ طاری تھا۔ نبضیں ڈوب رہی تھیں اور حکیم نور الدین بھیروی خلیفہ اول نبضیں ٹٹولنے میں مصروف تھا۔ وہ تاڑ گیا کہ سرزمین گولڑہ کی طرف سے طلوع ہونے والے ہدایت کے سورج نے خوئے خفاشی کو بوئے مرض عطا کیا ہے۔ اس نے دلاسا دیا۔

بارہ سوال لکھے۔ حضرت کو بھیجے اور مریض مراق کو کچھ افاقہ ہوا۔ مگر جب حضرت گولڑویؒ کے جوابات موصول ہوئے تو مالیخولیا جو آنجناب کا موروثی مرض تھا بڑھنے لگا۔ اب ضرب حیدری مرحب کے ساتھ عنتر کا بھی سر قلم کرنے کے لئے بڑھی۔ حضرت نے حکیم موصوف سے ''حقیقت معجزہ'' کی تشریح کا مطالبہ فرمادیا۔ فضائیں آج تک ان ضربات کی گونج سنا رہی ہیں۔ مگر مرزا کے ''بیت الفکر'' اور خلیفہ کے ''بیت الحکمت'' مقفل پڑے ہیں۔ کوئی جواب نہیں بن پڑا ہے۔

زخمی سانپ تڑپ رہا تھا۔ پھنکار شروع تھی۔ مرزا جی نے اپنے ترکش سے آخری تیر نکالا۔ ۲۲رجولائی ۱۹۰۰ء کو ایک اشتہار جاری کیا جس میں حضرت اقدسؒ کی عربی زبان میں تفسیر لکھنے کا چیلنج دیا۔ اس کا خیال تھا کہ آپ صوفی منش گوشہ نشین ہیں۔ بھلا میدان مناظرہ میں کیسے آئیں گے؟ لیکن شاید وہ یہ سمجھنے سے قاصر رہا کہ غوث الثقلینؒ کے پوتے کے نزدیک تو عشق مصطفوی ہی اصل اسلام اور منشائے ولایت ہے۔ ان کے نزدیک تو محور اسلام ہی حضورﷺ کا عشق تھا۔

عقل ودل ونگاہ کا مرشد اولین ہے عشق   عشق نہ ہو تو شرع ودیں بتکدۂ تصورات
صدق خلیل بھی ہے عشق، صبر حسین بھی ہے عشق   معرکہ وجود میں بدر وحنین بھی ہے عشق

مقام مصطفیٰ موضوع بحث بنادیا جائے اور خون حسین جوش میں نہ آئے۔ حضرت اعلیٰ نے مرزا قادیانی کا چیلنج قبول کرلیا۔ اور انہی کی خواہش کے مطابق ۲۵راگست ۱۹۰۰ء کو تاریخ مناظرہ مقرر فرمادی۔ طے ہوا کہ یہ مناظرہ تاریخی مسجد یعنی شاہی مسجد میں ہو۔ تاکہ برصغیر سے منظارہ کی کیفیت دیکھنے والے لوگ آسانی سے وہاں آسکیں۔ ویسے بھی لاہور سرزمین گولڑہ سے دور اور قادیان سے قریب تھا۔

حضرتؒ نے ارشاد فرمایا کہ تفسیر نویسی میں مقابلہ ضرور ہوگا کیونکہ مرزا قادیانی کی خواہش یہی ہے۔ مگر اس کا بھی تو خیال ہونا چاہئے کہ مرزا قادیانی خود کو مثیل مسیحؑ اور مثیل محمدﷺ کہتے ہیں۔ (استغفر اللہ) ان ہر دو عظیم المرتبت رسولوں نے تحریری تبلیغ نہیں فرمائی۔ بلکہ زبانی تبلیغ فرماتے رہے۔ لہٰذا مرزا قادیانی تقریری مناظرہ بھی فرمائیں۔ اس طرح ایک تو ان عالی مقام انبیاء سے مماثلت کا راز بھی طشت ازبام ہوجائے گا اور دوسرے برصغیر کے خواص وعام تک پیغام پہنچانے کا موقع بھی مل جائے گا اور لوگ آنجناب کے اصلی قد کاٹھ کو بھی پہچان لیں گے۔ مرزا قادیانی نے حضرت سے کہا تھا کہ آپ برصغیر کے علماء کو بذریعہ اشتہار مطلع فرمائیں گے۔

حضرت نے برعظیم کے لوگوں کو اشتہارات بھیجے اور دعوت نامے جاری فرمائے۔

اب مرزا قادیانی پر الہامات کے دروازے وا ہو گئے۔ یہ انداز کیوں اختیار کیا گیا۔ اس کی کئی وجوہات تھیں۔ مرزا قادیانی اس شور و غوغا سے ایسے حالات پیدا کرنا چاہتے تھے کہ حضرت لاہور تشریف نہ لائیں۔ ان کی پیش گوئیاں کچھ اس قسم کی تھیں کہ حضرت کی زبان گنگ ہو جائے گی۔ مرزائیت کے پھیلنے کا وقت آ گیا ہے۔ قادیانی کا بول بالا ہو جائے گا۔ یہ تو ظاہری باتیں تھیں مگر جب تنہائی میں ''بیت الفکر'' کے کسی گوشے میں دبک کر سوچا تو جسم کا انگ انگ کانپنے لگا۔ دل نے کہا مناظرہ میں ''شمس الہدایت'' کے مصنف سے واسطہ پڑے گا۔ شاید وہ سر محفل کلمہ طیبہ کا معنی قرآنی ادب کے مطابق پوچھ لیں۔ وہاں جلال مصطفیٰ (علیہ السلام) بے نقاب ہوگا۔ پھر کیا ہوگا؟ ان خیالات نے ہذیانی کیفیت طاری کر دی۔ اب مسیح ایک امتی کے دروازے پر سائل بنا کھڑا تھا۔ دنیا میں یہ پہلی مثال تھی کہ ایک داعی نبوت اپنے ایک امتی کے علم کے سہارے چلنے کی سعی میں مصروف تھا۔ یہ مرید محمد احسن امروہوی تھا۔ اس نے تاریخ مناظرہ سے صرف ۴ دن پہلے حضرتؒ کو اطلاع دی کہ مرزا قادیانی تقریری مناظرہ نہیں کرنا چاہتے۔ لہٰذا ضروری ہے کہ مناظرہ تحریری ہو۔ اگر تحریری مناظرہ منظور ہے تو لاہور آیئے، ورنہ نہیں۔ فقر غیور تو کسی صورت بھی مرزا قادیانی کو میدان سے جانے کی اجازت دینے پر آمادہ نہ تھا۔ لہٰذا حضرتؒ نے یہ شرط منظور فرمائی۔ اگرچہ وقت مختصر تھا کیونکہ صرف چار دن بعد مناظرہ منعقد ہونا تھا۔ تاہم حضرتؒ نے ملت کے زعماء کو نئی دعوتیں بھی بھیج دیں۔

مسلمان پشاور سے راس کماری تک اس مناظرہ کے منتظر تھے۔ قافلے لاہور کی طرف بڑھنے لگے۔ زندہ دلان لاہور نے اپنی تاریخی مہمان نوازی کی داستان دہرا دی۔ اتنا بڑا اجتماع لاہور نے پہلے کبھی نہیں دیکھا تھا۔ یہ مسلمانوں کا برصغیر کی تاریخ میں پہلا معرکہ آلآراء اجتماع تھا جس میں مسلمانوں کے سب مکاتیب فکر کے علماء و صلحاء تھے اور ان کی دوش بدوش عوام کا ٹھاٹھیں مارتا سمندر معرکہ حق و باطل دیکھنے حاضر ہوا تھا۔ پوری ملت اسلامیہ کی نگاہیں حضرت اقدس کی طرف اٹھ چکی تھیں اور دلوں کی دھڑکنیں ان سعادت آثار لمحات کی منتظر تھیں جب حضور اپنے قدوم میمنت لزوم سے نوازیں گے۔ پورا برصغیر آپ کو اپنا مذہبی قائد مان چکا تھا اور بینا آنکھیں اس پیش گوئی کی صداقت کو ملاحظہ کر رہی تھیں جو حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکیؒ نے حضرت گولڑوی کے بارے میں فرمائی تھی کہ: ''آپ نے ہندوستان سے ہجرت نہ فرمائیں۔ آپ کی وجہ سے ایک عظیم

فتنہ وہاں دب جائے گا اور لوگ کفر سے بچ جائیں گے۔"

آج ۲۴ر اگست ۱۹۰۰ء تھی سرزمین گولڑہ سے اسلام کا نوری قافلہ کشاں کشاں لاہور کی طرف بڑھ رہا تھا۔ برصغیر کے دل کی دھڑکنیں تیز ہو رہی تھیں کہ "یوم موعود" آپہنچا۔ شوق کے فاصلے عشق کی مہمیز پا کر برق رفتار بن چکے تھے۔

یوسف کی جستجو میں روانہ ہیں قافلے
نالاں جرس ہیں شور ہے کوس رحیل کا

حضرت نے پہلے پنڈی اور پھر لالہ موسیٰ سے قادیان تار دیئے کہ میں آرہا ہوں۔ پچاس عالی مقام علماء حضرت کے ساتھ تھے اور راستے میں علم و عمل کے مزید دریا اس بحر ذخار میں شامل ہوتے گئے۔ جب گاڑی لاہور ریلوے سٹیشن پر پہنچی تو تاحد نگاہ انسانوں کا ٹھاٹھیں مارتا ہوا سمندر اپنے دیدہ و دل فرش راہ کئے حضور کا منتظر تھا۔ یہ لوگ حضور کو جلوس کی صورت میں شہر لے جانا چاہتے تھے مگر فقر کا نمائش سے کیا کام؟ آپ نے انکار فرما دیا۔ برکت علی محمڈن ہال میں قیام فرمایا۔

رات کو اس ہال میں وہ محفل لگی جو حیات لاہور کے لئے انفاس قدسیہ سے کم نہ تھی۔ برصغیر کی روح و دل علماء و اولیاء ہمہ تن گوش بنے بیٹھے تھے اور میر محفل علم و حکمت کے دریا بہانے میں مصروف تھے۔ اسلام کی تفسیر نے کذب کی تصویر کے پرخچے اڑا دیئے۔ صحابہ کرامؓ کی مجلس شوریٰ کی نورانی جھلکیاں بینا آنکھوں نے دیکھیں۔ اجماع امت کی مینا پاشیوں نے دجل و فریب کے اندھیروں کو تار تار کر کے رکھ دیا۔ لاہور کی قسمت جاگ اٹھی کہ تیرہ سو سال بعد اس کی چھاتی پر مسئلہ ختم نبوت پر امت کا اجماع ہوا۔

برصغیر ہند و پاک کا یہ پہلا اجماع تھا جس نے مرزائیت کے خواب کو شرمندہ تعبیر نہ ہوا نے دیا اور متنبی کی کتاب الہام کے اوراق بکھیر کر رکھ دیئے۔ یہ ٹھیک ہے کہ حضرت علامہ اقبالؒ اور حضرت علامہ انور شاہ کاشمیریؒ نے مرزائیت کے خلاف بڑا کام کیا۔ لیکن اس صحیح نہج پر کام کا آغاز حضرت گولڑویؒ نے فرمایا۔ اگر آپ ایک صحیح طرز قائم نہ فرما جاتے تو بعد کے حضرات شاید اتنا کام نہ کر سکتے تھے۔ بالخصوص یہ دور شاعر مشرق کی جوانی کا دور تھا اور ان کے اپنے شہر میں حیدر کرارؓ کا پوتا کفر کو للکار رہا تھا۔ کیا ان حالات نے علامہ کے حساس ذہن کی قوتوں کو اس عظیم مقصد کیلئے بیدار نہ کیا ہوگا؟ اس اجماع کی وسعتوں کا اندازہ لگانا بہت مشکل ہے۔ برکت علی محمڈن ہال اور شاہی مسجد لاہور مسلمانوں کی پہلی قومی اسمبلیاں تھیں۔ جہاں ملت نے مرزائیت کے لئے اپنا فیصلہ

صادر فرمایا اور اسی فیصلہ کی گونج صرف ۷۴ رسال بعد پاکستان نیشنل اسمبلی میں ستمبر ۱۹۷۴ء کو سنی گئی۔

حضرت لاہور کیا تشریف لائے۔ قادیانیت کا بانی ''بیت الفکر'' میں سو گیا۔ حیلے بہانے شروع ہوئے۔ حضرت ہر حال اسے میدان میں لانا چاہتے تھے تاکہ کذب و افتراء کا طومار دھواں بن کر اڑ جائے۔ مرزا قادیانی کو سرحدی پٹھانوں کا خوف کھائے جارہا تھا کہ وہ لاہور آ چکے ہیں اور اگر مرزا قادیانی وہاں آ جائیں تو وہ انہیں قتل کر دیں گے۔ شاید اب حضرت متبنی کا اس بات پر بھی ایمان نہیں تھا کہ ان کا خدا انہیں بچانے کا وعدہ دے چکا ہے۔ فقر غیور میدان میں رجز خوانی کررہا تھا۔ صداقت کے علم کی شعاعیں ''مہر اسلام'' سے پھوٹ پھوٹ کر پورے برصغیر کو منور کر رہی تھیں مگر جھوٹ جس کے پاؤں نہیں ہوتے۔ آج بیت الحکمت میں کسی پرانے متبنی کے دلائل کترنے میں مصروف تھا۔

جب مرزا قادیانی کی تفسیر نویسی کا ذکر آیا تو حضرت نے فرمایا: ''امت محمدیہ میں ایسے خادم دین موجود ہیں جو اگر قلم پر توجہ ڈالیں تو وہ خود بخود کاغذ پر ''تفسیر قرآن'' لکھ جائے۔'' ظاہر ہے کہ اشارہ ہی اشارہ میں حضرت نے بہت کچھ فرما دیا اور سمجھنے والے بات پا گئے۔ بعد میں اسی موضوع پر کسی نے سوال کیا تو ارشاد ہوا: ''یہ تو عام سی بات تھی اس وقت جو دعویٰ بھی ہوتا اللہ کریم کے کرم سے پورا ہوتا کیونکہ یہ کلمات از خود نہیں کہے جا رہے تھے۔ بلکہ اشارہ ہو رہا تھا۔''

حضرت عالی مقام ۲۹ راگست ۱۹۰۰ء تک لاہور کی سرزمین کو محیط انوار بناتے رہے۔ مگر روشنی کے سامنے ظلمت نہ آ سکی۔ کفر کی کالی رات ''مہر منیر'' کے سامنے کب ٹھہر سکتی تھی۔ بے شار لوگ اندھیرے سے نور کی طرف بھاگے۔ ''یخرجھم من الظلمات الی النور'' کا قرآنی سماں آنکھوں کے سامنے تھا۔ اہل اسلام حقیقت کو پا گئے۔ مرزا قادیانی جب مرد میداں ثابت نہ ہوئے تو حضرت نے چاہا کہ قادیان پہنچا جائے مگر علماء مانع ہوئے کیونکہ ضرب حیدری مرحب کا سر قلم کر چکی تھی۔

حضرت گولڑہ شریف مراجعت فرما ہوئے۔ مرزا قادیانی نے گھر بیٹھ کر مقابلہ شروع کرانے کا پروگرام بنایا تاکہ یہ ساری کوششیں شاید اپنی گدی کو بچانے کے لئے تھیں تاکہ مرزائیوں کی آنکھوں میں دھول جھونکی جا سکے۔ نیز ان ادیبوں اور صحافیوں کی توجہ کو بھی موڑا جا سکے جو اس شکست فاش کے بعد مرزا قادیانی کے لئے تیغ براں بن چکے تھے۔ قلم سنبھالا اور اعجاز المسیح نام کی

معجزاتی تفسیر لکھی۔ یہ صرف سورۃ فاتحہ کی تفسیر تھی اوران کے مرید احسن امرہوی نے ''سرکار عالی'' کا اشارہ پا کر ''شمس بازغہ'' کے نام سے ''شمس الہدایت'' پر لکھنے کی سعی لاحاصل کی۔

حضرت اقدس کا قلم جولاں ہوا اور وہ کتاب عالم وجود میں آئی جس نے علمی دنیا میں دھوم مچادی۔ علامہ اشرف علی تھانویؒ جیسے جید فضلاء نے اس کتاب کو خراج عقیدت پیش کیا۔ سچی بات تو یہ ہے کہ مرزائیت کے خلاف بعد میں جتنا بھی لٹریچر سپرد قلم ہوا یہ کتاب اس کے لئے سنگ میل ثابت ہوئی اور اس کی منفرد حیثیت پون صدی گزر جانے کے بعد آج بھی جوں کی توں باقی ہے۔

حضرت نے ''اعجاز المسیح'' کی نام نہاد مسیحائی کا بھانڈا چوراہے میں پھوڑ دیا۔ عربی زبان وادب اور نحو وبلاغت کے وہ اعتراضات اٹھائے کہ آج تک مدعیان ظلمت سے جواب نہیں بن پڑا۔ نقد مصطفوی نے ''سیف چشتیائی'' سے اعجاز المسیح کی دھجیاں اڑا دیں۔ اور حقیقی کے ''میدان اعجاز'' میں دھول اڑادی۔ ان اعتراضات کا لطف اہل علم ہی اٹھا سکتے ہیں۔ وہ انداز جو ''سیف چشتیائی'' میں حضرت نے ''اعجاز المسیح'' اور ''شمس بازغہ'' کا رد کرتے ہوئے اختیار فرمایا ہے جو آپ ہی کا حصہ تھا۔

چونکہ مرزا قادیانی خود مریدوں سے ''علمی تبرکات'' کے حصول کے قائل تھے۔ لہٰذا جب جواب ہی نہ بن پڑا تو کہا یہ کتاب حضرت کے کسی مرید کی تصنیف ہے۔ یہ نہیں سوچا کہ اس طرح گہرے کیچڑ میں ان کی خانہ ساز نبوت ہی دھنس رہی ہے۔ بھلا جو شخص امت محمدیہ کے ایک ولی اللہ کے مرید کی تحریر کا جواب نہیں دے سکتا۔ وہ تحریر میں ''مقام اعجاز'' پر کیسے پہنچ سکتا ہے؟ ''**فاتو ابسورة من مثله** کہنے والے تو اور ہی ہوتے ہیں۔''

ہم قارئین کی خوشنودی طبع کے لئے حضرت کی تحریر گرامی کے کچھ اقتباسات تبرکاً پیش کرنا سعادت سمجھتے ہیں۔ مرزا قادیانی نے قرآنی آیت ''**ھو الذی ارسل رسوله بالهدی ودین الحق لیظهره علی الدین کله** '' (تذکرہ ص۴۵، طبع۴) کو اپنے لئے وحی قرار دیا۔ حضرت ارشاد فرماتے ہیں۔

۱...... اوّل تو کوئی عاقل نہیں کہہ سکتا کہ اگر کسی شخص کو خواب یا بیداری میں یہ آیت سنائی دے جیسا کہ اکثر حفاظ اور شاغلین کو کثرت استعمال وخیال کے سبب ایسا ہوا کرتا ہے۔ یا فرض کیا بذریعہ الہام ہی سہی تو وہ شخص بشہادت اسی آیت کے رسول کہلانے کا مجاز ہو۔ یا ایسا ہی ''**واقیمو**

الصلوٰۃ واٰتوالزکوٰۃ'' کے سننے سے کوئی دعویٰ نہیں کرسکتا کہ میں نبی اور رسول ہوں اور نئی نماز اور نئی زکوٰۃ کا حکم مجھ پر نازل ہوا ہے۔لیکن بر تقدیر الہام مہا آیت مذکور''ھو الذی ارسل رسوله ''بفرض محال اگر رسول کہلانے کا مستحق بنے تو اس معنی سے رسول ہوگا جو معنی اس آیت میں مراد ہیں۔یعنی اصل رسول، ورنہ دلیل دعویٰ پر منطبق نہ ہوگی۔کیونکہ دعویٰ رسول ظلی اور دلیل یعنی''ارسل رسوله ''میں رسول اصلی اور نیز''رسوله ''سے رسول ظلی مراد لینے کی تقدیر میں کلام الٰہی میں تحریف معنوی لازم آئے گی۔لہٰذا استدلال بآیت مسطورہ بلند آواز سے پکار رہا ہے۔کہ دعویٰ اصلی نبوت ہونے کا ہے۔'' (بحوالہ مہر منیر ص۵۲۰،۵۲۱)

مرزا قادیانی نے کہا فنافی الرسول ہونے والے کو ظلی طور پر وہی چادر پہنائی جاتی ہے جو نبوت محمدی کی چادر ہے۔حضرت نے مواخذہ فرمایا۔

''...... اگر صرف فنافی الرسول کا مقام ہی رسول اور نبی کہلانے کی اجازت دیتا ہے تو کیا وجہ ہے کہ صدیق اکبرؓ جن کی شان میں''لوکنت متخذ اخلیلا لا تخذت ابا بکر خلیلا ''فرمایا گیا اور ایسا ہی عمر فاروقؓ نے باوجود لقب محدثیت کے اور عثمانؓ نے باوجود کمال اتباع صوری اور معنوی کے اور علی مرتضیٰ نے باوجود بشارت''انت منی بمنزلة هارون من موسیٰ ''کے اور سید الشباب اہل الجنت حسنینؓ نے جن کا مجموعہ بعینہ جمال باکمال آنحضرت ﷺ کا آئینہ تھا۔رسول اور نبی کہلانے پر جرأت نہ کی اور ہزار ہا اہل اللہ جن کے فافی اللہ ہونے پر ان کے سایہ کا گم ہوجانا بھی شہادت دیتا ہے کسی نے نبی اور رسول نہیں کہلوایا۔قطب الاقطاب سیدنا الغوث الاعظم مکالمات الٰہیہ میں سے کسی مکالمہ میں باوجود شان''خضنا بحر الم یقف علی ساھله الانبیاء ''کے یعنی''فنا فی النبی الا فی الذی ھوکالبحر فی السخاء ''نبی اور رسول کے لفظ سے نہ پکارے گئے۔یہ تو سب اسی قاعدہ مسلمہ میں محدود رہے۔''الولی لا یبلغ درجة النبی ''مگر یہ ''حضرت''باوجود اپنے''اوصاف''کے مقام فنا سے نبوت تک پہنچ گئے۔'' (بحوالہ مہر منیر ص۵۳۱)

آپ ذرا آخری سطر میں لفظ''حضرت''اور''باوجود اپنے اوصاف کے''دوبارہ ملاحظہ فرمائیں۔کس لطافت سے حضرت نے روئے سخن کو مرزا قادیانی کی طرف موڑا ہے اور ان کے ''اوصاف''کا ذکر کتنے لطیف پیرایہ میں کیا ہے۔مضمون کی طوالت کا خوف نہ ہوتا تو ہم کچھ اور اقتباسات بھی پیش کرتے۔اب انہی اقتباسات پر قارئین حضرات سے رخصت چاہتے ہیں۔

# مجلس تحفظ ختم نبوت پاکستان

## قادیانی فتنہ کے استیصال کی اجتماعی کوششوں کے لئے ایک منظم تحریک

عزیز الرحمٰن خورشید!

مرزا غلام احمد نے جونہی دعویٰ نبوت کیا۔ اسی وقت سے علماء اور اہل حق اس فتنہ کے خلاف نبرد آزما ہیں اور اسی سلسلہ میں متعدد اکابرین کے نام جگمگاتے ہوئے نظر آتے ہیں۔ جنہوں نے نتائج سے بے پرواہ ہو کر اس فتنہ ضالہ ومرتدہ کا مقابلہ کیا۔

لیکن چونکہ اس فتنہ کا در پردہ بانی خود انگریز تھا اور اس کی ظالمانہ حکومت کا ڈنکا بج رہا تھا۔ اس لئے مرزائیت اپنا کام کرتی رہی اور اپنی موت آپ نہ مر سکی۔

ایک بات جو سبھی حضرات کو کھٹکتی تھی وہ یہ تھی کہ اس سلسلہ میں ہونے والا سارا ہی کام انفرادی طور پر ہو رہا ہے اور اس سلسلہ میں کوئی اجتماعی کوشش نہیں ہو رہی۔ مثلاً یہ کہ دارالعلوم دیوبند میں مولانا سید محمد انور شاہ کاشمیری، امرتسر میں مولانا ثناء اللہ امرتسری اور شمالی پنجاب کے مشہور شہر بھیرہ میں مولانا ظہور احمد بگوی بانی امیر حزب الانصار رحمہم اللہ تعالیٰ نے اپنے محور پر حلقے بنا رکھے تھے۔ جو کسی درجہ میں اجتماعی سرگرمیوں میں مصروف تھے۔ لیکن اس کے باوجود بھرپور اجتماعی کوشش نہ تھی جو ملکی اور بعد میں عالمگیر سطح پر اس فتنہ کا تعاقب کر سکے۔

اس ضرورت کے پیش نظر حضرت سید محمد انور شاہ قدس سرہؒ نے مجلس احرار اسلام کو اس طرف توجہ دلائی۔ چنانچہ مجلس نے اس کام کو اپنے ہاتھ میں لے لیا اور قادیان تک میں ایک تبلیغی مرکز قائم کر دیا۔

اس زمانے میں قادیان میں دعوت حق کا کام انگاروں پر چلنے کے مترادف تھا۔ لیکن حضرت امیر شریعت سید عطاء اللہ شاہ بخاری قدس سرہؒ کی قیادت میں یہ کام ہوا اور اس شان سے ہوا کہ مرزائی بوکھلا اٹھے۔ پاکستان بن جانے کے بعد توقع یہ تھی کہ یہاں اسلام کا بول بالا ہوگا لیکن یہ خواب شرمندہ تعبیر نہ ہو سکا۔ بلکہ مرزائیت سمیت تمام فتنوں کے لئے یہ سرزمین بڑی زرخیز ثابت ہوئی اور ہر فتنہ نے یہاں پنپنا شروع کر دیا۔

مرزائیت کا معاملہ سب سے بڑھ کر تھا کیونکہ ایک طرف تو مرزائیوں کے ایک اہم فرد سر ظفر اللہ کو وزیر خارجہ بنا دیا گیا اور دوسری طرف ایک زرخیز سرزمین اور محفوظ علاقہ میں انہیں ہزار ایکڑ اراضی کوڑوں کے بھاؤ دے دی گئی تھی تاکہ وہ اپنا مرکز بنا سکیں۔ انہی حالات کی وجہ سے

حضرت امیر شریعتؒ نے ان عملی سیاسیات سے کنارہ کش ہو کر صرف تبلیغی مشن قائم کرنے کا فیصلہ کیا تا کہ مرزائیت سمیت تمام فتنوں کا منظم مقابلہ کیا جا سکے۔

چنانچہ مجلس تحفظ ختم نبوت کی داغ بیل ڈال گئی۔ جس کے پہلے امیر، امیر شریعتؒ اور ناظم اعلیٰ، مولانا محمد علی جالندھریؒ قرار پائے۔ ایک روپیہ کے سرمائے سے اس کام کی ابتداء ہوئی اور دفتر شاہ جی مرحوم کا گھر ہی قرار پایا۔

لیکن چند مخلص اور ارباب عزیمت کی محنت وسعی رنگ لائی اور قدرت نے اس پودے کو تناور درخت بنا دیا۔ شاہ جیؒ کے بعد خطیب پاکستان قاضی احسان احمد مرحوم امیر ثانی قرار پائے۔ جبکہ ناظم عمومی بدستور مولانا جالندھریؒ رہے اور جب قاضی صاحبؒ بھی اس دنیا سے رخصت ہو گئے تو مولانا محمد علیؒ امیر ثالث منتخب ہوئے اور مناظر اسلام مولانا لال حسین اخترؒ ناظم عمومی۔

امیر ثالث کا دور بڑا بابرکت دور تھا اس دور میں مبلغین کی تعداد ۳ درجن کے قریب ہو گئی جن میں سے بعض مختلف ضلعی ہیڈ کوارٹروں میں قیام پذیر تھے اور جہاں ضرورت ہوتی وہیں پہنچتے۔

اس کے ساتھ ہی مشرقی پاکستان میں جماعتی کام شروع ہوا اور وہاں چند باقاعدہ مبلغین نے فریضہ دعوت الی اللہ کے لئے قابل قدر قربانی دی۔

تیسرا قابل ذکر کارنامہ جو اس دور سے متعلق ہے وہ مرکزی دفتر کی تعمیر ہے۔ مرحوم مولانا نے جماعتی فنڈز سے زمین خرید کر جماعت کا ایک شاندار دفتر بنایا جو گویا مرکزی سیکرٹریٹ کا کام دیتا ہے۔ اس میں دار المبلغین، دفاتر، مہمان خانہ، لائبریری وغیرہ سب کچھ ہے۔ چوتھا اور سب سے اہم کارنامہ اس دور کا یہ ہے کہ مناظر اسلام مولانا لال حسین اخترؒ نے ۲ رسال تک یورپ میں قیام فرما کر مرزائیت کا کامیاب تعاقب کیا۔

امیر شریعتؒ کی دیرینہ خواہش تھی کہ یورپ میں مرزائیت کو للکارا جائے کہ اس کا منبع وہی ہے۔ قدرت نے انتظام کر دیا۔ چنانچہ اپنی حکومتوں کو ہر طرح کی رکاوٹوں کے باوجود مولانا لال حسینؒ وہاں تشریف لے گئے برطانیہ، فرانس، جرمنی، جزائر فجی اور یوگوسلاویہ وغیرہ ممالک میں خوب کام ہوا۔ بالخصوص فجی اور برطانیہ میں جماعتی مراکز بنے، مناظرے ہوئے۔ برطانیہ سے خود مرزا ناصر بھاگا۔ اس کے علاوہ کثیر سرمائے سے وہاں جماعت نے دفتر خریدا۔ جو اس وقت یورپ میں مرکز اسلام کی حیثیت اختیار کر چکا ہے۔ ووکنگ کی شاہ جہاں مسجد جس پر نصف صدی سے مرزائیوں کا غاصبانہ قبضہ تھا۔ مولانا اختر مرحوم کی کاوش سے مسلمانوں کے قبضہ میں آئی۔ مولانا جالندھریؒ کے بعد مولانا لال حسینؒ امیر رابع قرار پائے اور مولانا عبدالرحیم اشعرؒ ناظم اعلیٰ اور جب

امیر رابع بھی دنیا سے رخصت ہو گئے تو عبوری دور کے لئے فاتح قادیان مولانا محمد حیات ؒ صاحب امیر مقرر ہوئے جبکہ بعد میں باضابطہ امیر حضرت مولانا محمد یوسف بنوریؒ مقرر ہوئے اور آج کل ناظم عموی مولانا محمد شریف جالندھریؒ ہیں۔

اس وقت جماعت کے ۴۰؍ مبلغین ہیں جو شب و روز خدمت دین میں مصروف ہیں۔ سابقہ دفتر کے علاوہ ابھی حال ہی میں جماعت نے مزید زمین ملتان میں خرید کر لی ہے جس میں ایک شاندار مسجد اور ایک لائبریری وغیرہ کا قیام ہوگا۔ جماعت نے ایوب خان کے زمانہ میں ہونے والی بین الاقوامی اسلامی کانفرنس کے موقع پر اپنے محترم رکن اور سرپرست مولانا مفتی محمود مدظلہ سے ایک کتابچہ بزبان عربی لکھوا کر وسیع پیمانہ پر شائع کیا اور گزشتہ سال سربراہی کانفرنس کے موقع پر اضافوں کے ساتھ پھر وہی رسالہ شائع کیا۔ اس کے علاوہ یہ رسالہ ترکی میں کثرت سے پھیل چکا ہے۔ جسے وہیں کی ایک مسلم انجمن نے چھپوایا ہے۔ ساتھ ہی مجلس نے انگریزی اور عربی کا لٹریچر وسیع پیمانے پر مڈل ایسٹ اور یورپ میں تقسیم کیا ہے۔

گزشتہ سال جب مرزائیوں نے ربوہ کے سٹیشن پر ادھم مچایا تو جماعت نے ملک بھر کی جماعتوں کو ایک پلیٹ فارم پر ایک دفعہ پھر اکٹھا کیا اور اتفاق رائے سے جو مجلس عمل بنی اس کے سربراہ بھی جماعت کے امیر مولانا بنوری مدظلہ قرار پائے۔ کسی قسم کا چندہ وغیرہ کئے بغیر مرکزی سطح پر ہونے والے تمام اخراجات جماعت (عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت) نے ذاتی طور پر برداشت کئے۔ اس سلسلہ میں جماعت کا قابل فخر کارنامہ وہ کتاب ہے جو "ملت اسلامیہ کا موقف" کے نام سے چھپ کر اراکین اسمبلی اور دیگر ذمہ دار حضرات میں تقسیم ہوئی اور اس کا خاطر خواہ اثر ہوا۔ اس کتاب کے لئے مواد مہیا کرنے میں مولانا محمد حیاتؒ اور مولانا عبدالرحیم اشعرؒ جیسے حضرات نے لائق تحسین محنت کی۔ جبکہ ترتیب کا کام مولانا سمیع الحق مدیر "الحق" اکوڑہ اور مولانا محمد تقی عثمانی اڈیٹر "البلاغ" کراچی نے سرانجام دیا اور نگرانی مکمل طور پر حضرت مولانا بنوریؒ اور حضرت مفتی محمود صاحبؒ نے کی۔

۷؍ ستمبر کے فیصلہ کے بعد امیر جماعت مولانا بنوریؒ یورپ وغیرہ کا مختصر دورہ بھی کر آئے ہیں۔ اب وہاں کے مرکز کو اور منظم کر دیا گیا ہے۔ جماعت کے پلیٹ فارم پر تمام مکاتیب فکر اور سیاسی ذہنی رکھنے والے لوگ دین حق کی خدمت کا فریضہ سرانجام دے رہے ہیں۔ اب جماعت نے لائل پور کے مشہور ہفت روزہ "لولاک" کو سنبھال لیا ہے۔ اور اس طرح جماعت کی سرگرمیوں کی تشہیر و تعارف کا ایک اچھا ذریعہ بن گیا ہے۔ جماعت کو ملک بھر کے علماء ارباب

طریقت اور دیندار مسلمانوں کی سرپرستی حاصل ہے۔ اس وقت خصوصی سرپرستوں میں حضرت مولانا محمد عبداللہ درخواستیؒ اور مولانا مفتی محمود صاحبؒ ہیں۔ جبکہ جماعت کے نائب امیر حضرت مولانا خان محمد صاحبؒ سجادہ نشین کندیاں ہیں۔

## حکیم عبدالمجید احمد سیفیؒ

## ۵۳ء کی تحریک ختم نبوت کے ایک عظیم رہنما

نصیب احمد سیفی

گئے دنوں کا سراغ لے کر کدھر سے آیا کدھر گیا وہ!
عجیب مانوس اجنبی تھا مجھے تو حیران کر گیا وہ!

جب اپنوں کی بزم نے بھی اس کے ذکر سے تغافل برتا۔ حالانکہ وہی تحریک ختم نبوت ۱۹۵۳ء کی ایک اہم کڑی گنا جاتا تھا۔ تحریک کے ذکر کے ساتھ اس کا ذکر گویا پھول اور خوشبو کا رشتہ تھا!...... پہلی اور دوسری تحریک کا فاصلہ ہی کتنا ہے؟...... صرف اتنا کہ اس وقت وہ جدوجہد میں پنہاں تھا مگر اب خاک میں!...... قلم اس بیگانگی حالات کو محسوس کئے بغیر نہ رہ سکا اور جذبات و احساسات کی رو میں بہہ نکلا کہ جہاں صرف اور صرف یادوں کا بسیرا ہے............ وہ راکھ میں چھپی ہوئی چنگاریوں کو ہوا دیتا گیا اور ذہن کے نہاں خانوں کو اس کی بخشی ہوئی ضیاء سے اجاگر کرتا گیا!............ جب وہ دن رات ایک ہی سانچے میں ڈھل گئے تھے............ تب اسے کچھ خبر نہ تھی۔............ کسی کی بھی نہیں...... اگر تھی تو صرف اتنی کہ اب تک اس نے طاغوتی طاقتوں کو کتنا نقصان پہنچایا ہے؟ اور کتنا پہنچانا ہے؟............ اسی لگن اور شوق نے اس کے عشق رسول کو جلا بخشی اور اس کا گھر محمد ﷺ کے پروانوں کا خفیہ اڈہ بن گیا......

جب مرزائی نواز حکومت عوام کے جذبات سے کھیل رہی تھی۔ اسلامی جمہوریہ پاکستان میں ملت اسلامیہ کو حق بات منوانے کے لئے تلخ حقائق کا سامنا کرنا پڑ رہا تھا تو اس وقت اس کو ایک ایک پل کی خبریں مل رہی تھیں۔ وہ ان کے مطابق مستحسن قدم اٹھاتا۔ اس سلسلے میں وہ اپنی انتہائی محتاط شخص واقع ہوا تھا۔ حالانکہ سی آئی ڈی والوں کی نظروں میں اس کا گھر کھٹکنے لگا تھا اور ایجنٹ ذرا ذرا سی بات کی خبر لینے کی کوشش کر رہے تھے۔ کبھی دن دہاڑے اور کبھی آدھی رات کو مسلح پولیس نے (Raid) چھاپے مارے مگر اس کی ذہانت اور فراست فقید المثال ثابت ہوتی اور پولیس کی کیفیت کچھ یوں ہوتی کہ جیسے کوئی ننھا سا بچہ ہاتھ کو پکڑنے کی کوشش کرے مگر جب مٹھی کھولے تو اس میں

کچھ بھی نہ ہو۔ وہ تو اپنی طالب علمی کے دور میں رئیس الاحرار مولانا محمد علی جوہر کا ہم نشین رہ چکا تھا جس نے اس وقت پولیس کو تگنی کا ناچ نچادیا۔ پھر اس وقت ان کے لئے کیا ثبوت چھوڑتا!..........

پھر ایک وقت وہ آیا جب ان کا نسبتی بھائی حکیم محمد ذوالقرنین جو لاہور میں تحریک ختم نبوت کا جنرل سیکرٹری تھا اور ان کے دونوں ہم زلف مولانا افتخار احمد بگوی، مولانا لمعات احمد بگوی گرفتار ہو گئے تو پولیس نے ایک مرتبہ پھر ریڈ کیا مبادا کہ تحریک کے رہنما مولانا غلام غوث ہزارویؒ ان کے ہاں ہوں تو اسی کے اسی لمحے اس نے تحریک کے رہنما کو روپوش کروانے کا انتظام کر لیا کیونکہ بقول اس کے سرغنہ کی گرفتاری تحریک کی موت ہوتی ہے۔ تو پھر بھلا وہ یہ قدم اٹھانے سے کیوں چوکتا؟..........

تحریک کے رہنما مولانا غلام غوث ہزارویؒ کچھ عرصہ بعد روپوش ہو گئے۔ انہوں نے اپنی روپوشی کے ایام اسی مرد قلندر کی اعانت سے پورے کئے۔ اس بارے میں حکومت کو پختہ یقین ہو گیا تھا کہ تحریک کے صدر نے افغانستان کی سرحد پار کر لی ہے۔ حالانکہ انہوں نے یہ ساری مدت بھلوال ضلع سرگودھا ہی میں گزاری اور اسی دوران میں تحریک کی سرگرمیوں میں سرِ مو فرق نہ آیا۔ اس سلسلے میں پولیس نے مکمل ناکہ بندی کر رکھی تھی مگر اس کے باوجود یہ دونوں ہستیاں حکومت کی آنکھوں میں دھول جھونک کر لاہور اسمبلی چیمبرز کے سامنے واقع تفریحی پارک میں ملتیں اور کسی کو شک تک نہ گزرتا!......

یہ وہ وقت تھا کہ جب تمام مسلمان اپنے فرقہ وارانہ اور سیاسی اختلافات بھلا کر امیر شریعتؒ اور مولانا ابوالحسناتؒ کے علم تلے جمع ہو چکے تھے۔ اس سلسلے میں بھی اس شخص کی مخلصانہ کاوشوں کا دخل تھا۔ تحریک ختم نبوت میں ایک روح پھونکنے کے لئے مرزائی نواز حکومت سے حق بات منوانے کے لئے اور مرزائیوں سے براہ راست ٹکر لینے کے لئے اس نے اظہار خیال اور نشر و اشاعت کا ہر ممکن طریقہ اپنایا۔

میانوالی کی ایک معروف سیاسی شخصیت ملک محمد افضل خان نے ایک مرتبہ ان سے سوال کیا کہ ”آپ تو تحریک کے محور رہے مگر مخصوص لوگوں کے علاوہ آپ کو کوئی بھی نہیں جانتا؟ ......آپ نے مسکرا کر جواب دیا“ بھلا بنیادوں کے پتھر بھی کہیں نظر آتے ہیں؟

اور یہی ہے وہ اچنبھے کی بات کہ وہ کبھی کھل کر سامنے نہ آیا بلکہ تحریک کا خفیہ ترین رکن ثابت ہوا اور اندر ہی اندر وہ ایک ایسا کام انجام دے گیا جو رہتی دنیا تک اس کا نام زندہ رکھنے کے لئے کافی ہے۔ وہ انتہائی ٹھنڈے مزاج کا مالک تھا۔ اس کا ہر فیصلہ ایک ٹھوس حقیقت پر مبنی ہوتا۔

اس لئے اسے اپنی بات منوانے میں کبھی دشواری پیش نہ آتی۔ اس کی ذہانت، فطانت بصیرت، اور سیاسی فہم کا ہر کوئی معترف تھا جو شرافت، صداقت، لیاقت، نفاست اور خودداری میں یکتا تھا اور انہی خوبیوں کے بل بوتے پر بڑی سے بڑی ہستی سے بھی اپنی بات منوالیتا۔

شاعرانہ مزاج اور ادیبانہ خیال کے اس شخص کو اس کی صفات نے جب سیفی کا روپ بخشا تو وہ ''عبدالمجید'' کے نام سے پہچانا گیا۔ جس کا نصب العین ہی یہی تھا۔

بارے دنیا میں رہو، غم زدہ یا شاد رہو!
ایسا کچھ کر کے چلو کہ یاں بہت یاد رہو!

ان کے متعلق ماہانہ شمس الاسلام نے لکھا تھا کہ مرحوم کی پوری زندگی شاہد ہے کہ انؒ کے دل میں بے پناہ دینی جذبہ اور ملت کا درد موجود تھا۔ آپ علی گڑھ یونیورسٹی میں بی ایس سی کے طالب علم تھے کہ تحریک خلافت شروع ہوگئی۔ مولانا محمد علی جوہر اور مولانا شوکت علی کی آواز پر لبیک کہتے ہوئے آپ نے تعلیمی سلسلہ منقطع کر دیا اور تحریک میں شامل ہوگئے۔ آپ ضلع سرگودھا میں تحریک خلافت کے روح رواں تھے۔ آپ نے کبھی تحریک کے لئے جان و مال خرچ کرنے سے دریغ نہیں کیا بلکہ ہمیشہ ہر قسم کی قربانیوں کے لئے آمادہ رہے!

وہ اپنی ڈائری میں رقم طراز ہیں: ''جب تحریک خلافت ختم ہوئی تو فن طبابت کی تحصیل کے لئے مسیح الملک حافظ حکیم اجمل خان صاحب دہلوی کا تلمذ اختیار کیا۔ دہلی میں کئی سال تک قیام رہا۔ اس کے بعد کچھ عرصہ حکیم عبدالرسول صاحب بھکر ضلع میانوالی سے بھی استفادہ حاصل کیا۔''

لاہور کے زمانہ قیام میں آپ نے تصوف کی کئی نایاب کتب اپنی زیر نگرانی بڑے احسن طریقے سے شائع کروائیں جن میں ارشاد الطالبین، ایضاح الطریقہ، کنزالہدایت، مبداء ومعاد، مکاتیب شریفہ شاہ غلام علی صاحب دہلویؒ شامل ہیں۔ فن طب پر آپ نے اپنے استاد مولانا عبدالرسول صاحب بکھروی کی ''خلاصۃ الطب'' شائع کی اور اپنے تجربات کا نچوڑ ''کلیات سیفی'' میں جمع کیا۔

وفات سے کچھ عرصہ پیشتر آپ نے مکتوبات مجددیہ ومکتوبات معصومیہ طبع کروانے کا عظیم الشان کام اپنے ذمہ لیا۔ اس مقصد کے لئے پاکستان کے چوٹی کے کاتبوں کی خدمات حاصل کی گئیں۔ کتابت کا کام ختم ہو چکا تھا اور اب آپ ان مکتوبات کی نہایت عمدہ طباعت کے لئے جرمنی جانے ہی والے تھے کہ اجل کا پیغام آ پہنچا۔

آہ شد گلزار ما اکنوں بیاد
رفت از ما عابد عالی نژاد

ثانی بقراط آں عبدالمجید
آں گرامی قدر مانیکو نہاد

بدر

# ارمغان قادیان

## مولانا ظفر علی خان

مولانا ظفر علی خان تحریک آزادی ہندو پاکستان کے ممتاز رہنما تھے۔ وہ شعلہ نوا خطیب قادر الکلام شاعر، بے باک صحافی اور انتہائی ذہین اور مخلص سیاسی لیڈر تھے۔ "ارمغان قادیان" ان کے اس مجموعۂ کلام کا نام ہے جو قادیانیت سے متعلق ہے۔ اس فرقے کے بارے میں مولانا چراغ حسن حسرت دیباچے میں رقم طراز ہیں۔

"مرزا غلام احمد کی تحریک میں جو چیز سب سے نمایاں نظر آتی ہے وہ تنسیخ جہاد اور انگریزوں کی خلافت الٰہیہ کے مسائل ہیں۔ ان کی کتابوں میں کوئی دوسرا مسئلہ نہیں جس کا ذکر انہوں نے اس جوش وخروش کے ساتھ بار بار کیا ہو۔ ان کے خیالات میں تضاد وتباین بے حد ہیں۔ وہ خود اپنے دعاوی کے متعلق ایسی متضاد باتیں کہتے ہیں کہ پڑھنے والا پریشان ہو جاتا ہے لیکن تنسیخ جہاد اور انگریزی حکومت کی اطاعت کے متعلق انہوں نے جو کچھ لکھا ہے وہ ہر قسم کے ابہام وتضاد سے پاک ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ان دو چیزوں کو اصل کی حیثیت حاصل ہے اور دوسرے تمام مسائل حتیٰ کہ ان کا دعویٰ مہدویت بھی فرع کی حیثیت رکھتا ہے۔"

حسرت مرحوم، مولانا ظفر علی خانؒ کے بارے میں لکھتے ہیں: "علماء نے مرزا غلام احمد کی پرزور مخالفت کی لیکن وہ وفات مسیح، ظہور مہدی، علامات قیامت، نزول مہدی، خروج دجال وغیرہ مسائل میں الجھ کر رہ گئے اور قادیانی تحریک کے سیاسی پہلو کو بالکل نظر انداز کر دیا۔ مولانا ظفر علی خان نے سب سے پہلے تحریک کے سیاسی پہلو کی جانب توجہ کی جسے علماء نے بالکل نظر انداز کر دیا تھا۔ اس کے علاوہ انہوں نے ختم نبوت کے مسئلے کی اہمیت کی جانب لوگوں کی توجہ دلائی۔ قادیانی تحریک کے عقائد کا تجزیہ کیا۔ ان عناصر وعوامل کے چہرے سے نقاب الٹ دیا جو اس تحریک کو بروئے کار لائے ہیں۔"

مولانا کی بیشتر نظموں میں طنز وہجو کا انداز غالب ہے۔ اس طنز وہجو کا ہدف مرزا غلام احمد قادیانی ہیں جو نبی کریم کی ہمسری کے مدعی اور نعت گو شاعر کا نشانہ غیض وغضب بننے کے لئے

بہت موزوں ہیں۔ مولانا کی چند منتخب نظمیں درج ذیل ہیں: (ادارہ)

## چندے کا دھندہ

اگر چندے کی حاجت ہے تو کر دعویٰ رسالت کا
بغیر اس ڈھونگ کے چندہ مہیا ہو نہیں سکتا
سنا ہے قادیاں میں بانسری بجتی ہے گوکل کی
مگر ہر بانسری والا کنہیا ہو نہیں سکتا
مجدد الف ثانی سے غلام احمد کو کیا نسبت
ثریٰ کتنا بھی اونچا ہو ثریا ہو نہیں سکتا
اگر مکہ سے بھی کرتا وہ ڈھینچوں ڈھینچوں ہو آئے
یہ ظاہر ہے خر عیسیٰ گویا ہو نہیں سکتا
سرشت مومن کا بدلنا غیر ممکن ہے
چنبیلی کا یہ پودا کلیا ہو نہیں سکتا

## حدیث قادیان

رواہ بخاری!

حقیقت قادیان کی پوچھ لیجئے ابن جوزی سے
نکوکاری کے پردے میں سیہ کاری کا حیلا ہے
یہ وہ تلبیس ہے ابلیس کو خود ناز ہے جس پر
مسلمانوں کو اس رندے نے اچھی طرح چھیلا ہے
پلی ہے مغربی تہذیب کے آغوش عشرت میں
نبوت بھی رسیلی ہے پیمبر بھی رسیلا ہے
نصاریٰ کی رضا جوئی ہے مقصد اس نبوت کا
اور ابطال جہاد انجاح مقصد کا وسیلا ہے
بیاس اور اس کی موجیں آئے دن کرتی ہیں غمازی
کہ پوتا قادیاں کے رب اکبر کا رنگیلا ہے

## مداری کی پٹواری

قسم ہے قادیان کے گلرخوں کی گل غداری کی
غلام احمد کی الماری پٹاری ہے مداری کی
پرستان کو نہ شرمائے بھلا قصر خلافت کیوں
کہ فصل گل ہے اور آمد ہے ابر نو بہاری کی
بشیر الدین اور کشمیر کی ہمدردیاں چھوڑے
نظر نخچیر سے تم پھیرتے ہو اک شکاری کی
جواب "الفضل" کا ترکی بہ ترکی دے تو دیں ہم بھی
اتاریں کیسے لیکن نقل اصوات حماری کی
میرے ہر شعر کی زد کاسۂ سر پر ہی پڑتی ہے
نہ لائے گا کبھی محمود تاب اس ضرب کاری کی
یہ مانا بھول جاتے قادیاں میرے تحائف کو
مگر کیا بھول سکتا ہے وہ سوغاتیں بخاری کی

## قادیان کی نبوت

بروزی ہے نبوت قادیاں کی
برازی ہے خلافت قادیاں کی
عداوت حق سے ہے باطل سے محبت
ہے اتنی ہی حقیقت قادیاں کی

ہیں احمق جس قدر ہندوستان میں ہے آباد ان سے جنت قادیاں کی
نصاریٰ کی پرستش کے سب اسرار سکھاتی ہے شریعت قادیاں کی
دمشق اور اندلس کے بھاگ جاگے بنی جس وقت لغت قادیاں کی
مسلمانوں کی آزادی ہو نابود الم نشرح ہے نیت قادیاں کی
لگے رونے بشیر الدین محمود بنائی میں نے وہ گت قادیاں کی

## ٹیچی ٹیچی

نبوت مجھے بخشی انگریز نے یہ پودا اسی کا ہے خود کاشتہ
پلومر کی بھٹی سلامت رہے ہے جس کی صبوحی مرا ناشتہ
کنہیا بھی ہوں اور مہدی بھی ہوں ہے دونوں کی عزت میری داشتہ
دکھائے نہ توحید آنکھیں مجھے کہ تثلیث ہے پرچم افراشتہ
یہ ہے ٹیچی ٹیچی کی بروقت ٹچ جو ہے میری تھیلی زر اپنا شتہ

## برطانوی سامراج کی چوکھٹ پر

ڈاکٹر محمد معظم (ایم اے، ایم بی بی ایس، ڈی سی پی لندن)

درج ذیل مرزا غلام احمد قادیانی کی تصنیف ''تحفۂ قیصریہ'' کے بلا تبصرہ اقتباسات ہیں۔ یہ مرزا قادیانی کی اس طویل عرضداشت کا حصہ ہیں جو انہوں نے محکوم ہندوستان کی انگریز ملکہ وکٹوریہ کی شصت سالہ جوبلی کی ایک تقریب میں پیش کی تھی۔ اس قصیدے کا لفظ، لفظ، قصیدہ نگار کی ذہنی اور فکری کیفیت، اخلاقی اور سیاسی حالت کا غماز ہے۔ انگریز نے ڈیڑھ سو سال کے لگ بھگ برصغیر پر ظالمانہ قبضہ جمائے رکھا۔ اس کے اقتدار کی تحسین سامراجی عزائم کی تائید اور ان کی بقاء کی آرزو صرف وہی شخص کر سکتا ہے جسے قومی جدوجہد آزادی کا پاس نہ ہو۔ اور جو دین وملت کا غدار ہو۔ مرزا قادیانی کی عبارت من وعن درج کی گئی ہیں۔ یقیناً گرائمر کی غلطیوں سمیت صرف عنوانات مرتب کئے ہیں۔ (مرتب)

کتاب کا نام اور کوائف جو پہلے صفحے پر درج ہیں: الھدیۃ المبارکہ یعنی تحفہ قیصریہ بمقام قادیان مطبع ضیاء الاسلام میں چھپا۔ ۲۵رمئی ۱۸۹۷ء

ملکہ معظمہ (وکٹوریہ) سے سچی اطاعت کا طریق سمجھانا ''مقاصد بعثت'' میں شامل ہے۔: ''اس شخص کی طرف سے ہے جو یسوع مسیح کے نام پر طرح طرح کی بدعتوں سے دنیا کو چھوڑانے کے

لئے آیا ہے۔ جس کا مقصد یہ ہے کہ امن اور نرمی کے ساتھ دنیا میں سچائی قائم کرے اور لوگوں کو اپنے پیدا کنندہ سے سچی محبت اور بندگی کا طریق سکھائے اور اپنے بادشاہ ملکہ معظمہ سے جس کی وہ رعایا ہیں۔ سچی اطاعت کا طریق سمجھائے۔" (تحفہ قیصریہ ص ۳۰، خزائن ج ۱۲ ص ۲۵۵)

ایک "مسیح" ایک مسیحی امتی عورت ملکہ وکٹوریہ کے حضور: "اور یہ نوشتہ ایک ہدیہ شکر گزاری ہے کہ جو عالی جناب قیصرۂ ہند ملکہ معظمہ والی انگلستان ہند دام اقبالہا بالقابہا کے حضور میں تقریب جلسہ جوبلی شصت سالہ بطور مبارکباد پیش کیا گیا ہے۔ مبارک! مبارک!! مبارک!!!

اس خدا کا شکر ہے جس نے آج ہمیں عظیم الشان خوشی کا دن دکھلایا کہ ہم نے اپنی ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند و انگلستان کی شست سالہ جوبلی کو دیکھا۔ جس قدر اس دن کے آنے سے مسرت ہوئی کون اس کو اندازہ کر سکتا ہے؟ ہماری محسنہ قیصرہ مبارکہ کو ہماری طرف سے خوشی اور شکر سے بھری ہوئی مبارکباد پہنچے۔" (تحفہ قیصریہ ص ۲، خزائن ج ۱۲ ص ۲۵۴)

"ہماری ملکہ معظمہ قیصرہ ہند کو جو اپنی رعایا کی مختلف اقوام کو کنار عاطفت میں لئے ہوئے جس کے ایک وجود سے کروڑہا انسانوں کو آرام پہنچ رہا ہے۔ تادیر سلامت رکھے اور ایسا ہو کہ جلسہ جوبلی کی تقریب پر (جس کی خوشی سے کروڑہا دل برٹش انڈیا اور انگلستان کے جوش نشاط میں ان پھولوں کی طرح حرکت کر رہے ہیں۔ جو نسیم صبا کی ٹھنڈی ہوا سے شگفتہ ہو کر پرندوں کی طرح اپنے پیروں کو ہلاتے ہیں۔) جس زور و شور سے زمین مبارکبادی۔ کے لئے اچھل رہی ہے۔ ایسا ہی آسمان بھی اپنے آفتاب و ماہتاب اور تمام ستاروں کے ساتھ مبارکباد دیوے۔"
(تحفہ قیصریہ ص ۲، خزائن ج ۱۲ ص ۲۵۴)

## ملکہ معظمہ کے احسانات کو یاد کرنا واجب ہے

"ہر ایک شخص پر واجب ہے کہ ملکہ معظمہ کے احسانات کو یاد کر کے مخلصانہ دعاؤں کے ساتھ مبارکباد دے اور حضور قیصرۂ ہند و انگلستان میں شکر گزاری کا ہدیہ گزارے۔ مگر میں دیکھتا ہوں کہ مجھ پر سب سے زیادہ واجب ہے۔ میرے لئے خدا نے پسند کیا کہ میں اپنی آسمانی کارروائی کے لئے ملکہ معظمہ کی پرامن حکومت کی پناہ لوں۔" (تحفہ قیصریہ ص ۳، خزائن ج ۱۲ ص ۲۵۵)

## کارنامہ اپنا

"اور اگرچہ میں نے اس شکر گزاری کے لئے بہت سی کتابیں اردو، عربی اور فارسی میں تالیف کر کے اور ان میں جناب ملکہ معظمہ کے تمام احسانات کو برٹش انڈیا کے مسلمانوں کے شامل

حال ہیں۔ اسلامی دنیا میں پھیلائی ہیں۔ اور ہر ایک مسلمان کو سچی اطاعت اور فرمانبرداری کی ترغیب دی ہے۔ لیکن میرے لئے یہ ضروری تھا کہ یہ تمام کارنامہ اپنا جناب ملکہ معظمہ کے حضور میں بھی پہنچاؤں۔ (تحفہ قیصریہ ص۳، خزائن ج۱۲ ص۲۵۵)

## اپنا تعارف

مسیح موعود کا نام اور خاندان۔ ''عین اس بات کو ظاہر کرنا بھی اپنی روشناسی کرانے کی غرض سے ضروری دیکھتا ہوں کہ میں حضرت ملکہ معظمہ کی رعایا میں سے پنجاب کے ایک معزز خاندان میں ایک شخص ہوں جو مرزا غلام احمد قادیانی کے نام سے مشہور ہوں جو میرے والد کا نام مرزا غلام مرتضٰی اور ان کے والد کا نام مرزا عطاء محمد اور ان کے والد کا نام مرزا گل محمد...... مجھے جیسا کہ آگے بیان ہوگا اپنی خدمت میں لے لیا اور جیسا کہ وہ اپنے بندوں سے قدیم سے کلام کرتا آیا ہے۔ مجھے اس نے اپنے مکالمہ اور مخاطبہ کا شرف بخشا اور مجھے اس نے نہایت پاک اصولوں پر جو نوع انسان کے لئے مفید ہیں قائم کیا۔ چنانچہ منجملہ ان اصولوں کے جن پر مجھے قائم کیا گیا ہے۔ ایک یہ ہے۔'' (تحفہ قیصریہ ص۴، خزائن ج۱۲ ص۲۵۶)

## دوسرا مقصد بعثت

''اور دوسرا اصول جس پر مجھے قائم کیا گیا ہے وہ جہاد کے اس مسئلہ کی اصلاح ہے۔ جو بعض نادان مسلمانوں میں مشہور ہے۔'' (تحفہ قیصریہ ص۱۰، خزائن ج۱۲ ص۲۶۲)

## ۱۸۵۷ء کی جنگ آزادی پر تبصرہ

''کسی عادل گورنمنٹ کے سایہ معدلت کے نیچے رہ کر جیسا کہ ہماری ملکہ معظمہ قیصرہ ہند کی سلطنت ہے۔ پھر اس کی نسبت بغاوت کا قصد رکھنا اس کا نام جہاد نہیں ہے بلکہ یہ ایک نہایت وحشیانہ اور جہالت سے بھرا ہوا خیال ہے۔ جس گورنمنٹ کے ذریعے سے آزادی سے زندگی بسر ہو اور پورے طور پر امن حاصل ہو۔ اور فرائض مذہبی کماحقہ ادا کرسکیں۔ اس کی نسبت بدنیتی کو عمل میں لانا ایک مجرمانہ حرکت ہے نہ جہاد۔ اس لئے ۱۸۵۷ء میں مفسدہ پرداز لوگوں کی حرکت کو خدا نے پسند نہیں کیا۔ اور آخر طرح طرح کے عذابوں میں وہ مبتلا ہوئے کیونکہ انہوں نے اپنی محسن اور مربی گورنمنٹ کا مقابلہ کیا۔ سو خداتعالیٰ نے مجھے اس اصول پر قائم کیا ہے کہ محسن گورنمنٹ کی جیسا کہ یہ گورنمنٹ برطانیہ ہے۔ سچی اطاعت کی جائے اور سچی شکرگزاری کی جائے۔ سو میں اور میری

جماعت اس اصول کے پابند ہیں۔ چنانچہ میں نے اس مسئلہ پر عمل درآمد کرانے کے لئے بہت سی کتابیں عربی، فارسی اور اردو میں تالیف کیں...... یہ کتابیں ہزارہا روپیہ کے خرچ سے طبع کرائی گئیں اور پھر اسلامی ممالک میں شائع کی گئیں اور میں جانتا ہوں کہ یقیناً ہزارہا مسلمانوں پر ان کتابوں کا اثر پڑا ہے۔" (تحفہ قیصریہ ص۱۱،۱۲، خزائن ج۱۲ ص۲۶۳،۲۶۴)

## ۱۸۶۷ء کی جنگ آزادی کے دوران خاندانی کردار

"میرے والد مرزا غلام مرتضٰی دربار گورنری میں کرسی نشین بھی تھے اور سرکار انگریز کے ایسے خیر خواہ اور دل کے بہادر تھے کہ مفسدہ ۱۸۵۷ء میں ۵۰ گھوڑے اپنی گرہ سے خرید کر اور ۵۰ جوان جنگجو بہم پہنچا کر اپنی حیثیت سے زیادہ اس گورنمنٹ عالیہ کو مدد دی تھی۔"

(تحفہ قیصریہ ص۱۸، خزائن ج۱۲ ص۲۷۰،۲۷۱)

## ظاہر وباطن کی وفادار جماعت

"بالخصوص وہ جماعت جو میرے ساتھ تعلق بیعت و مریدی رکھتی ہے وہ ایک ایسی سچی مخلص اور خیر خواہ اس گورنمنٹ کی بن گئی کہ میں دعوے سے کہہ سکتا ہوں کہ ان کی نظیر دوسرے مسلمانوں میں نہیں پائی جاتی۔ وہ گورنمنٹ کے لئے ایک وفادار فوج ہے۔ جن کا ظاہر وباطن گورنمنٹ برطانیہ کی خیر خواہی سے بھرا ہوا ہے۔" (تحفہ قیصریہ ص۱۲، خزائن ج۱۲ ص۲۶۴)

## حسن طلب؟

"اور میں نہ اپنے نفس سے اور نہ اپنے خیال سے بلکہ خدا سے مامور ہوں کہ جس گورنمنٹ کے سایہ عطوفت کے نیچے میں امن کے ساتھ زندگی بسر کر رہا ہوں۔ اس کے لئے دعا میں مشغول رہوں۔" (تحفہ قیصریہ ص۱۳، خزائن ج۱۲ ص۲۶۵)

## مسلمانوں پر قابو پانے کے لئے بعض مشورے

"اور میری رائے میں مسلمانوں کے لئے مذہبی خیالات کے اظہار میں قانونی حد تک وسیع اختیارات ہونے بڑی پرخیر مصلحت ہے کیونکہ وہ اس طور سے اپنی اصل غرض کو پا کر جنگجوئی کی عادات کو بھلا دیں گے۔ وجہ یہ کہ جیسا کہ ایک نفسی چیز کا استعمال کرنا دوسری نفسی چیز سے فارغ کر دیتا ہے۔ ایسا ہی جب ایک مقصد ایک پہلو سے نکلتا ہے۔ تو دوسرا پہلو خود سست ہو جاتا ہے۔"

(تحفہ قیصریہ ص۱۲، خزائن ج۱۲ ص۲۶۴)

## مسلمان لوگوں کو جہاد سے ہٹانے کے لئے مذہبی مباحثات

''انہی اغراض سے میں اپنا فرض سمجھتا ہوں کہ مذہبی مباحثات کے بارے میں انگریزی آزادی سے فائدہ اٹھاؤں اور نیز اسلامی جوش کے لوگوں کو اس جائز امر کی طرف توجہ دے کر ناجائز خیالات اور جوشوں سے ان کے جذبات کو روک دوں۔ مسلمان لوگ ایک خونی مسیح کے منتظر تھے اور نیز ایک خونی مہدی کا بھی انتظار کرتے تھے اور یہ عقیدے اس قدر خطرناک ہیں کہ ایک مفتری کاذب مہدی موعود کا دعویٰ کر کے ایک دنیا میں غرق کر سکتا ہے کیونکہ مسلمانوں میں اب تک یہ خاصیت ہے کہ جیسا کہ وہ ایک جہاد کی رغبت دلانے والے کے ساتھ ہو جاتے ہیں۔ شاید وہ ایسی تابعداری بادشاہ کی بھی نہیں کر سکتے۔ پس اخدا نے چاہا کہ یہ غلط خیالات دور ہوں۔ اس نے مجھے مسیح موعود اور مہدی موعود کا خطاب دے کر۔'' (تحفہ قیصریہ ص ۱۲،۱۳، خزائن ج ۱۲ ص ۲۶۴، ۲۶۵)

## برطانوی امپیریلزم کی برکات

''یہ ایک بڑی قابل قدر بات ہے کہ اکثر لوگ عرفانی روشنی کی تلاش میں لگ گئے ہیں۔......... پس اس میں کیا شک ہے کہ یہ بھی بادشاہ وقت کا ایک پرتو ہے اور کچھ شک نہیں کہ یہ گورنمنٹ ہندوستان میں داخل ہوتے ہی ایک روحانی سرگری اور حق کی تلاش کا اثر ساتھ لائی ہے۔ اور بلاشبہ یہ اس ہمدردی کا نتیجہ ہوتا ہے جو ہماری ملکہ معظمہ قیصرۂ کے دل میں برٹش انڈیا کی رعیت کی نسبت مرکوز ہے۔'' (تحفہ قیصریہ ص ۱۷، خزائن ج ۱۲ ص ۲۶۹)

## سامراجی لوٹ کی تحسین

''میرے خیال میں یہ بھی گزرتا ہے کہ اس سے پہلے اس ملک جس کی فارغ البالی اور دولت مندی اس کے روحانی ترقی کی بہت مانع تھی۔ اگر ہندوستان کی وہی صورتحال رہتی تو آج شاید اس ملک کے رہنے والے وحشیوں سے بھی بدتر ہوتے۔ یہ اچھا ہوا کہ بہ سبب احسن تدبیر گورنمنٹ برطانیہ کے اس ملک کے اسباب تنعم و آرام طلبی کچھ مختصر کئے گئے تا کہ لوگ فنون اور علوم کی طرف متوجہ ہوں۔ اور روحانی ترقیاتی کا بھی دروازہ کھلے۔''

(تحفہ قیصریہ ص ۱۷، ۱۸، خزائن ج ۱۲ ص ۲۶۹، ۲۷۰)

## برطانوی امپیریلزم کے زیر سایہ مقاصد کی تکمیل

''اور پھر دوسرا شکر یہ ہے کہ وہ خدا جو کبھی اپنے وجود کو بے دلیل نہیں چھوڑتا وہ جیسا کہ

تمام نبیوں پر ظاہر ہوا اور ابتداء سے زمین کو تاریکی میں پاکر روشن کرتا آیا ہے۔ اس نے اس زمانہ کو بھی اپنے فیض سے محروم نہیں رکھا۔ بلکہ جب دنیا کو آسمانی روشنی سے دور پایا تو اس نے چاہا کہ زمین کی سطح کو ایک نئی معرفت سے منور کرے اور نئے نشان دکھائے اور زمین کو روشن کرے۔ سو اس نے مجھے بھیجا اور میں اس کا شکر کرتا ہوں کہ اس نے مجھے ایک ایسی گورنمنٹ کے سایہ رحمت کے نیچے جگہ دی جس کے زیر سایہ میں بڑی آزادی سے اپنا کام، نصیحت اور وعظ کا ادا کر رہا ہوں۔ اگرچہ اس محسن گورنمنٹ کا ہر ایک پر رعایا میں سے شکر واجب ہے مگر میں خیال کرتا ہوں کہ مجھ پر سب سے زیادہ واجب ہے۔ کیونکہ یہ میرے اعلیٰ مقاصد جو جناب قیصرۂ ہند کی حکومت کے زیر سایہ کے نیچے انجام پذیر ہو رہے ہیں۔ ہرگز ممکن نہ تھا کہ وہ کسی اور گورنمنٹ کے زیر سایہ انجام پذیر ہو سکتے۔" (تحفہ قیصریہ ص۳۱،۳۲، خزائن ج۱۲ ص۲۸۳،۲۸۴)

## برطانوی حکومت کے سامنے الحاح وزاری

"اور نیز وہ باتیں جو میں نے یسوع مسیح کی زبان سے سنیں اور وہ پیغام جو اس نے مجھے دیا۔ ان تمام امور نے مجھے تحریک کی کہ میں جناب ملکہ معظمہ کے حضور میں یسوع کی طرف سے ایلچی ہو کر باادب التماس کروں۔" (تحفہ قیصریہ ص۲۳، خزائن ج۱۲ ص۲۷۵)

"لیکن اے ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند ہم عاجزانہ ادب کے ساتھ تیرے حضور میں کھڑے ہو کر عرض کرتے ہیں کہ تو اس خوشی کے وقت میں جو شست سالہ جوبلی کا وقت ہے یسوع کے چھوڑنے کے لئے کوشش کر۔" (تحفہ قیصریہ ص۲۵، خزائن ج۱۲ ص۲۷۷)

"اگر حضور ملکہ معظمہ میرے تصدیق دعویٰ کے لئے مجھ سے نشان دیکھنا چاہیں تو میں یقین رکھتا ہوں کہ ابھی ایک سال پورا نہ ہو کہ وہ نشان ظاہر ہو جائے اور نہ صرف یہ بلکہ دعا کر سکتا ہوں کہ یہ تمام زمانہ عافیت اور صحت سے بسر ہو۔ لیکن اگر کوئی ظاہر نہ ہو اور میں جھوٹا نکلوں تو میں اس سزا میں راضی ہوں کہ حضور ملکہ معظمہ کے پایہ تخت کے آگے پھانسی دیا جاؤں یہ سب الحاح اس لئے ہے کہ کاش ہماری محسنہ ملکہ معظمہ کو اس آسمان کے خدا کی طرف خیال آجائے جس سے اس زمانہ میں عیسائی مذہب بے خبر ہے۔" (تحفہ قیصریہ ص۲۴، خزائن ج۱۲ ص۲۷۶ حاشیہ)

"اور یسوع کی طرف سے رسول کی طرح ہو کر جس طرح کشفی عالم میں اس کی زبان سے سنا حضور قیصرہ ہند میں پہنچا دیتے ہیں۔" (تحفہ قیصریہ ص۲۲، خزائن ج۱۲ ص۲۷۴)

"اور خدا کی عجیب باتوں میں سے جو مجھے ملی ہیں ایک یہ بھی ہے جو میں نے عین بیداری میں جو کشفی بیداری کہلاتی ہے۔ یسوع مسیح سے کئی دفعہ ملاقات کی ہے۔۔۔۔۔ قیصرہ ہند میری

توجہ سے مسیح کو دیکھ سکتی ہیں...... کیونکہ میں وہ شخص ہوں جس کی روح میں بروز کے طور پر یسوع مسیح کی روح سکونت رکھتی ہے۔ یہ ایک ایسا تحفہ ہے جو حضرت ملکہ معظمہ قیصرۂ انگلستان و ہند کی خدمت عالیہ میں پیش کرنے کے لائق ہے۔" (تحفہ قیصریہ ص۲۱، خزائن ج۱۲ ص۲۷۳)

"ان واقعات پر نظر ڈالنے سے نہایت آرزو سے دل چاہتا ہے کہ ہماری قیصر ہند دام اقبالہا بھی قیصر روم کی طرح ایسا مذہبی جلسہ پایۂ تخت میں انعقاد فرماویں کہ یہ روحانی طور پر یہ یادگار ہوگی۔ مگر یہ جلسہ قیصر روم کی نسبت زیادہ توسیع کے ساتھ ہونا چاہئے۔ کیونکہ ہماری ملکہ معظمہ بھی اس قیصر کی نسبت زیادہ وسعت اقبال رکھتی ہیں۔ اور اس التماس کا ایک یہ بھی سبب ہے کہ جب سے اس ملک کے لوگوں نے امریکہ کے جلسہ مذاہب سے اطلاع پائی ہے۔ طبعاً دلوں میں یہ جوش پیدا ہوگیا ہے کہ ہماری ملکہ معظمہ بھی خاص لندن میں ایسا جلسہ منعقد فرمائیں تاکہ اس تقریب سے اس ملک کی خیرخواہ رعایا اور ان کے رئیسوں اور عالموں کے گروہ وہ خاص لندن پایۂ تخت میں شرف لقاء حضور حاصل کرسکیں۔" (تحفہ قیصریہ ص۲۷، خزائن ج۱۲ ص۲۷۹)

"سو! اے ہماری عالم پناہ ملکہ خدا تجھے بے شمار فضلوں سے معمور کرے۔ اس مقدمہ کو اپنی قدیم منصفانہ عادت کے ساتھ فیصلہ کر۔" (تحفہ قیصریہ ص۲۶، خزائن ج۱۲ ص۲۷۸)

## خاتمہ کتاب

"اب میں حضور ملکہ معظمہ میں زیادہ مصداع اوقات ہونا نہیں چاہتا اور اس دعا پر یہ عریضہ ختم کرتا ہوں کہ:

اے قادر کریم اپنے فضل و کرم سے ہماری ملکہ معظمہ کو خوش رکھ جیسا کہ ہم اس کے سایہ عاطفت کے نیچے خوش ہیں۔ اور اس سے نیکی کر جیسا کہ ہم اس کی نیکیوں اور احسانوں کے نیچے زندگی بسر کررہے ہیں۔ اور ان معروضات پر کریمانہ توجہ کرنے کے لئے اس کے دل میں آپ الہام کر ہر ایک قدرت اور طاقت تجھی کو ہے۔ آمین ثم آمین۔"

الملتمس: خاکسار مرزا غلام احمد قادیان ضلع گورداس پور پنجاب

# قادیانی تحریک قانون کی عدالت میں

مرتب: محمد سعید الرحمٰن علوی!

| | |
|---|---|
| ۱...... فیصلہ مقدمہ بہاول پور ۱۹۳۵ء بعدالت جناب شیخ محمد اکبر ڈسٹرکٹ جج بہاول پور۔ | "یہ تمام امور ایسے ہیں کہ جن سے سوائے مرزا قادیانی کو کافر قرار دینے کے کوئی نتیجہ اخذ نہیں ہوسکتا۔" |

| | |
|---|---|
| ۲......؛ فیصلہ مقدمہ راولپنڈی ۱۹۵۵ء بعدالت شیخ محمد اکبر ایڈیشنل ڈسٹرکٹ جج راولپنڈی | ''مرزائی دائرۂ اسلام سے خارج ہیں۔'' |
| ۳...... فیصلہ جیمس آباد ۱۹۶۹ء بعدالت شیخ محمد رفیق گوریجہ جج سول اور فیملی کورٹ | ''مرزائی خواہ قادیانی ہوں یا لاہوری، غیر مسلم ہیں۔'' |
| ۴...... فیصلہ رحیم یار خان ۱۹۷۲ء بعدالت چودھری محمد نسیم سول جج | ''مسلمان آبادیوں میں قادیانیوں کو تبلیغ کرنے یا عبادت گاہ بنانے کی اجازت نہیں۔'' |
| ۵...... فیصلہ بہاولپور ۱۹۷۲ء بعدالت ملک احمد خان، کمشنر بہاول پور | ''مرزائی، مسلم امت سے بالکل الگ گروہ ہے۔'' |
| ۶...... آزاد کشمیر اسمبلی کی قرارداد ۱۹۷۳ء محرک میجر محمد ایوب | ''قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دیا جائے۔'' |
| ۷...... رابطہ عالم اسلامی، مکہ مکرمہ کی قرارداد اپریل ۱۹۷۴ء | حزب اختلاف کی اور سرکاری قراردادیں۔ |
| ۸...... آئینی ترمیم، پاکستان کے دستور میں ستمبر ۱۹۷۴ء | ''مولانا ہزاروی کی قرارداد، خصوصی کمیٹی کی متفقہ قرارداد، سفارشات اور ترمیم شدہ دفعات کی تفصیلات۔'' |

عقیدہ ختم نبوت اسلام کے بنیادی عقائد میں سے ہے۔

اس عقیدہ سے متعلق قرآن کریم اور حضور علیہ السلام کے ۳سو کے قریب ارشادات موجود ہیں۔ پھر جناب نبی کریم علیہ السلام کے بعد سب سے پہلے جس مسئلہ پر اجماع ہوا وہ یہی مسئلہ ہے اور چودہ سو سال میں امت مسلمہ اس عقیدہ میں متفق اللسان ہے۔

لیکن انگریز سرکار نے اپنی ظالمانہ حکومت کے لئے جب ربانی سند مہیا کرنے کا اہتمام کیا تو مرزا غلام احمد قادیانی کو اس مقصد کے لئے منتخب کیا۔ مرزا غلام احمد نے نبوت کا دعویٰ کر کے انگریز سرکار کی خوشامد شروع کی اور اس کی خوشنودی کے لئے جہاد کو حرام قرار دیا بلکہ اس بنیادی عقیدہ کے خلاف بھی بغاوت کی۔ چنانچہ علماء، صلحاء اور عام مسلمان شروع دن سے اس کھلی گمراہی کے خلاف برسر پیکار ہیں۔

اس کے علاوہ ۱۹۰۲ء اور ۱۹۲۴ء میں افغانستان میں جانے والے مرزائی مبلغوں کو وہاں کی حکومت نے ارتداد کے جرم میں سنگسار کرا دیا۔

مختلف مواقع پر دنیا کی مختلف عدالتیں ان کے خلاف فیصلے صادر کرتی رہیں۔ مثلاً ۱۹ر نومبر ۱۹۲۷ء کا فیصلہ جو چیف جسٹس مارلیش نے صادر کیا۔ ۱۹۳۵ء میں حکومت ترکیہ کا فیصلہ اور ۱۹۵۵ء میں حکومت مصر، شام اور عراق کے فیصلے اپنی مثال آپ ہیں۔

برصغیر کی تاریخ میں اس موضوع پر جو عدالتی کاروائی ہوئی یا آئین وقانون کی رو سے جو فیصلے ہوئے ان کی تلخیص پیش ہے۔ (مرتب)

## ڈسٹرکٹ جج بہاولپور جناب محمد اکبر خان کا فیصلہ ۱۹۳۵ء: چند اقتباسات

''معلوم ہوتا ہے کہ مرزا قادیانی جب اس میدان میں گامزن ہوئے اور ان پر مکاشفات کا سلسلہ جاری ہونے لگا تو وہ اپنے آپ کو سنبھال نہ سکے اور صوفیائے کرام کی کتابوں میں وحی اور نبوت کے الفاظ موجود پا کر انہوں نے اولیاء اللہ سے اپنا مرتبہ بلند دکھانے کی خاطر اپنے لئے نبوت کی ایک اصطلاح تجویز فرمائی۔ جب لوگ یہ سن کر چونکنے لگے تو انہوں نے یہ کہہ کر انہیں خاموش کرنا چاہا کہ تم گھبراتے کیوں ہو۔ آنحضرت ﷺ کے اتباع سے جس مکالمہ اور مخاطبہ کے تم لوگ قائل ہو۔ میں ان کی کثرت کا نام بموجب حکم الٰہی نبوت رکھتا ہوں۔ یہ صرف لفظی نزاع ہے سو ہر شخص کو حق حاصل ہے کہ وہ کوئی اصطلاح مقرر کرے۔ گویا انہوں نے نبی کے لفظ کو برعکس اس کی اصل اور عام فہم مراد کے یہاں اصطلاحی طور کثرت مکالمہ اور مخاطبہ پر حاوی کیا۔ اور یہ اصطلاح بھی اللہ تعالیٰ کے حکم سے قائم کی۔ اس کے بعد معلوم ہوتا ہے کہ جب وہ اس لفظ کا استعمال کثرت سے اپنے متعلق کرنے لگے تو لوگ پھر چونکے اس پر انہوں نے یہ کہہ کر انہیں خاموش کیا کہ میں کوئی اصلی نبی تو نہیں۔ بلکہ اس معنی میں کہ میں نے تمام کمال آنحضرت ﷺ کے اتباع اور فیض سے حاصل کیا ہے۔ ظلی اور بروزی نبی ہوں۔ اور اس کے انہوں نے ان آیات قرآنی کی جو ''شاید کسی اچھے وقت میں ان پر نازل ہوئی تھیں۔'' اپنے اوپر چسپاں کرنا شروع کر دیا اور شدہ شدہ تشریعی نبوت کے دعوے کا اظہار کر دیا لیکن صریح آیات قرآنی اور احادیث اور اقوال بزرگان سے جب انہیں اس میں کامیابی نظر نہ آئی تو انہوں نے اس دعویٰ کو ترک کر کے اپنا مقر نزول عیسیٰ علیہ السلام کی احادیث میں جا تلاش کیا اور عیسیٰ علیہ السلام کی وفات کو بذریعہ وحی ثابت کر کے یہ دکھلایا کہ ان احادیث کا اصل مفہوم یہ ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی امت میں کسی شخص کو نبوت کا درجہ عطا کیا جائے گا۔''

''معلوم ہوتا ہے کہ مرزا قادیانی نے پھر آخیر عمر میں جا کر اپنے دعویٰ کی غلطی کو محسوس کیا

اور پھر اصطلاحی نبوت کو ہی جا کر قائم کیا جس سے انہوں نے اپنے دعویٰ کی ابتداء شروع کی تھی۔ جیسا کہ ان کے خط سے جو انہوں نے وفات سے دو تین یوم قبل اخبار عام کے ایڈیٹر کے نام لکھا تھا ظاہر ہوتا ہے۔ اس میں درج ہے کہ ''سو میں اس درجہ سے نبی کہلاتا ہوں کہ عربی اور عبرانی میں نبی کے یہ معنی ہیں کہ خدا سے الہام پا کر بکثرت پیش گوئی کرنے والا۔'' ان تمام واقعات کو مدنظر رکھتے ہوئے سید انور شاہ صاحب گواہ مدعیہ نے بجا طور پر کہا ہے کہ مرزا قادیانی کی کتابیں دیکھنے سے یہ بات پوری طرح روشن ہوتی ہے کہ ان کی ساری تصانیف میں صرف چندی مسائل کا تکرار اور دور ہے۔ ایک ہی مسئلہ ایک ہی مضمون کو بیسیوں کتابوں میں مختلف عنوانوں سے ذکر کیا ہے اور پھر سب اقوال میں اس قدر تہافت اور تعارض پایا جاتا ہے اور خود مرزا قادیانی کی ایسی پریشان خیالی ہے اور بالقصد ایسی روش اختیار کی ہے کہ وہ نتیجہ گڑبڑ رہے اور ان کو بوقت ضرورت مخلص اور مفر باقی رہے۔ چنانچہ کہیں ختم نبوت کے عنوان کو اپنے مشہور اور اجماعی معنے کے ساتھ قطعی اور اجماعی عقیدہ کہتے ہیں اور کہیں ایسا عقیدے بتلانے والے مذہب کو لعنتی اور شیطانی مذہب قرار دیتے ہیں۔ کہیں عیسیٰ علیہ السلام کے نزول کو امت محمدیہ ﷺ کے عقیدہ کے موافق مواترات دین میں داخل کرتے ہیں اور اس پر اجماع ہونا نقل کرتے ہیں اور کہیں ایسے عقیدہ کو مشرکانہ عقیدہ بتلاتے ہیں۔''

''ختم نبوت کا عقیدہ جیسا کہ اوپر بیان کیا جا چکا ہے۔ اسلام کے اہم اور بنیادی مسائل میں سے اور خاتم النبیین کے جو معنی مدعا علیہ کی طرف سے بیان کئے گئے ہیں۔ آیات قرآنی اور احادیث صحیح سے اس کی تائید نہیں ہو سکتی۔ اس کے صحیح معنی وہی ہیں جو کہ گواہان نے مدعیہ نے بیان کئے ہیں۔

''اس بحث سے یہ نتیجہ اخذ ہوتا ہے کہ آیت خاتم النبیین قطعی الدلالت ہے اور اس کے بطن کے معنے ایسے نہیں ہو سکتے کہ جو رسول اللہ ﷺ کے خاتم النبیین بمعنے آخری نبی سمجھنے کے منافی ہوں اور چونکہ یہ اجماعی عقیدہ ہے۔ اس لئے عقیدہ مذکورہ بالا سے انکار کفر ہے۔ مدعا علیہ کی طرف سے جو یہ کہا گیا ہے کہ تاویل کرنے والے کو کافر نہیں سمجھا گیا اور جن مسائل کی بناء پر اس نے ایسا کہا ہے وہ اس قبیل سے نہیں۔ جیسا کہ مسئلہ ختم نبوت۔ لہٰذا یہ قرار دیا جاتا ہے کہ خاتم النبیین کے جو معنے مدعیہ کی طرف سے کئے گئے ہیں۔ اور اس معنی کے تحت جو عقیدہ ظاہر کیا گیا ہے اس عقیدہ انحراف ارتداد کی حد تک پہنچا ہے اور یہ کہ آنحضرت کے بعد عہدہ نبوت اور وحی نبوت منقطع ہو چکے ہیں۔ مرزا قادیانی صحیح اسلامی عقائد کی رو سے نبی نہیں ہو سکتے۔ انہوں نے آیات

قرآنی کو اپنے اوپر چسپاں کیا ہے۔جیسا کہ ایک آیت ''ھو الذی ارسل رسولہ......الخ'' کے متعلق انہوں نے یہ کہا ہے کہ اس میں میرا ذکر ہے اور دوسرے الہام بالفاظ محمد رسول اللہ بیان کر کے یہ کہا کہ اس میں میرا نام رکھا گیا اور رسول بھی۔اس طرح کئی ایسی تصریحیں ہیں جن سے ثابت ہوتا ہے کہ وہ آیات قرآنی کو اپنے اوپر چسپاں کرتے تھے اور اس سے بھی رسول ﷺ کی توہین ہوتی ہے۔''

''اور حضرت مریم کی شان میں مرزا قادیانی نے جو کچھ کہا ہے اور جس کا حوالہ شیخ الجامعہ صاحب گواہ مدعیہ کے بیان میں ہے اور جس کا مدعا علیہ کی طرف سے کوئی جواب نہیں دیا گیا۔اس سے قرآن شریف کی صریح آیات کی تکذیب ہوتی ہے۔یہ تمام امور ایسے ہیں کہ جن سے سوائے مرزا قادیانی کو کافر قرار دینے کے کوئی نتیجہ اخذ نہیں ہوتا۔''

''مدعا علیہ کی طرف سے مرزا قادیانی کے بعض کتب کے حوالوں کے متعلق یہ کہا گیا ہے کہ مرزا قادیانی نے کسی نبی کی توہین نہیں کی۔اس کا جواب سید انور شاہ صاحب گواہ مدعیہ نے جواب دیا ہے۔وہ کہتے ہیں کہ جب ایک جگہ کلمات توہین ثابت ہو گئے تو اگر ہزار جگہ کلمات مدحیہ لکھے ہوں اور ثناء خوانی بھی کی ہو تو وہ کفر سے نجات نہیں دلا سکتے جیسا کہ تمام دنیا اور دین کے قواعد مسلمہ اس پر شاہد ہیں کہ اگر ایک شخص تمام عمر کسی کا اتباع اور اطاعت گزاری کرے اور مدح و ثناء کرتا رہے لیکن کبھی کبھی اس کی سخت ترین توہین بھی کر دے تو کوئی شخص اس کو مطیع اور معتقد واقعی نہیں کہہ سکتا۔''

## عدالتی فیصلہ جناب شیخ محمد رفیق گوریجہ سول جج جیمس آباد سندھ

۲۲؍مارچ ۱۹۶۹ء

''مندرجہ بالا بحث کا نتیجہ یہ نکلا کہ مدعیہ جو ایک مسلمان عورت ہے۔کی شادی مدعا علیہ کے ساتھ جس نے شادی کے وقت خود اپنا قادیانی ہونا تسلیم کیا ہے۔اس طرح جو غیر مسلم قرار پایا غیر مؤثر ہے۔اس کی کوئی قانونی حیثیت نہیں۔چنانچہ مدعیہ اسلامی تعلیمات کے مطابق مدعا علیہ کی بیوی نہیں ہے۔''

## فیصلہ کمشنر بہاول پور ڈویژن

بعدالت ملک احمد خاں (پی سی ایل......۸؍نومبر ۱۹۷۲ء)

''آج فریقین ہمراہ وکلاء حاضر ہیں۔ہم نے ان کے عذرات کی سماعت کر لی ہے۔

فیض محمد اپیلانٹ کا حق تسلیم کیا جائے کیونکہ:

کلکٹر نے اس بات پر غور ہی نہیں کیا کہ فضل احمد رسپانڈنٹ احمدی فرقہ سے تعلق رکھتا ہے جو مسلم امت سے بالکل الگ تھلگ گروہ ہے۔ اس فرقہ کا مسلم امت سے سوشل کمرشل اور مذہبی کسی قسم کا کوئی تعلق نہیں۔ اس پتی میں رسپانڈنٹ واحد پتی دار ہے جو احمدی ہے جبکہ دیگر تمام پتی دار مسلمان اہل سنت والجماعت ہیں۔ لہٰذا ریونیو بورڈ ۱۹۶۸ء کے رول نمبر ۱۷ (ایف) میں تقرر نمبردار کے لئے کمیونٹی (Community) کی اہمیت اور طاقت کو زیر غور رکھنے کی ہدایت کی گئی ہے۔ ان دونوں فریقوں میں بہت فرق ہے۔ مذہبی اور معاشرتی دونوں حیثیتوں سے ان کے درمیان کوئی اتحاد و اتفاق نہیں ہے۔ احمدی گروہ کے مذہبی رہنما مرزا بشیر الدین محمود نے اپنی کتابوں میں احمدی گروہ کے درج ذیل قسم کے متعدد ہدایات دی ہیں۔

۱...... غیر احمدی کے پیچھے نماز پڑھنا ناجائز ہے۔

۲...... غیر احمدی کے پیچھے احمدی کا جنازہ پڑھنا ناجائز ہے۔

۳...... غیر احمدی کے نکاح میں احمدی لڑکی دینا ناجائز ہے۔

۴...... ہمارا حج مسلمانوں کے حج سے الگ ہے۔

سر ظفر اللہ وزیر خارجہ پاکستان نے قائد اعظمؒ کا جنازہ نہیں پڑھا۔

ریکارڈ ملاحظہ کرنے اور فاضل وکیل کے دلائل کافی وزن دار ہیں۔

مدعی اور مدعا علیہ دونوں اگرچہ ایک ہی قوم جٹ کے افراد ہیں۔

مگر ان کے مذہبی، سماجی، معاشرتی اختلاف نے ان کو ایک دوسرے سے بالکل جدا کر دیا ہے۔ اس لئے فضل محمد کو اس پر ترجیح دیتے ہوئے ہم فضل احمد کی اپیل نامنظور کرتے ہیں اور فضل محمد کی اپیل منظور کرتے ہیں۔"

## آزاد کشمیر اسمبلی کی قرارداد

۲۸ راپریل ۱۹۷۳ء آزاد کشمیر اسمبلی کے معزز رکن جناب میجر محمد ایوب صاحب نے درج ذیل قرارداد پیش کی جو اتفاق رائے سے اسمبلی نے منظور کر لی۔

"قادیانیوں کو اقلیت قرار دیا جائے۔ ریاست میں جو قادیانی رہائش پذیر ہیں ان کی باقاعدہ رجسٹریشن کی جائے اور انہیں اقلیت قرار دینے کے بعد ان کی تعداد کے مطابق مختلف شعبوں میں ان کی نمائندگی کا تعین کرایا جائے۔

قرارداد میں کہا گیا ہے کہ ریاست میں قادیانیت کی تبلیغ ممنوع ہوگی۔"

میجر صاحب نے اپنی قرارداداو پر دلائل دیتے ہوئے دوسری چیزوں کے علاوہ آئین پاکستان کے ص ۱۱۴ پر درج شدہ صدر مملکت اور وزیر اعظم کے مجوزہ حلف نامے بھی پڑھ کر سنائے اور کہا کہ: "آئین میں ان دونوں سربراہوں کے لئے مسلمان ہونا لازم قرار دیا گیا اور ان حلف ناموں کے ضمن میں مسلمان کی جامع تعریف بھی شامل کر دی گئی ہے جس میں یہ بات واضح طور پر شامل ہے کہ حلف اٹھانے والا یہ اقرار کرتا ہے کہ اس کا ایمان ہے کہ محمد مصطفیٰ ﷺ اللہ کے آخری نبی اور رسول ہیں اور ان کے بعد کوئی نبی پیدا نہیں ہوگا۔

میجر صاحب نے واضح کیا کہ چونکہ احمدی حضور علیہ السلام کو آخری نبی نہیں مانتے بلکہ آپ ﷺ کے بعد مرزا غلام احمد قادیانی کو نبی تسلیم کرتے ہیں اس لئے وہ آئین کی رو سے غیر مسلم قرار پاتے ہیں۔"

## ۸؍اپریل ۱۹۷۴ء کو رابطہ عالم اسلام مکہ مکرمہ کے زیر اہتمام ایک سو سے زائد اسلامی انجمنوں کی

## قرارداد

قادیانیت وہ باطل مذہب ہے جو اپنے ناپاک اغراض ومقاصد کی تکمیل کے لئے اسلام کا لبادہ اوڑھے ہوئے ہے۔ اس کی اسلام دشمنی ان چیزوں سے واضح ہے۔

الف...... اس کے بانی کا دعویٰ نبوت کرنا۔

ب...... قرآنی نصوص میں تحریف کرنا۔

ج...... جہاد کے باطل ہونے کا فتویٰ دینا۔

قادیانیت برطانوی استعمار کی پروردہ ہے اور اس کے زیرسایہ سرگرم عمل ہے۔ قادیانیوں نے امت مسلمہ کے مفادات سے ہمیشہ غداری کی ہے اور استعمار اور صیہونیت سے مل کر اسلام دشمن طاقتوں سے تعاون کیا اور یہ طاقتیں بنیادی اسلامی عقائد میں تحریف وتغیر اور ان کی بیخ کنی میں مختلف طریقوں سے مصروف عمل ہیں۔

الف...... معابد کی تعمیر جن کی کفالت اسلام دشمن طاقتیں کرتی ہیں۔

ب...... اسکولوں، تعلیمی اداروں اور یتیم خانوں کا کھولنا جن میں قادیانی اسلام دشمن طاقتوں کے

سرمائے سے تخریبی سرگرمیوں میں مصروف ہیں اور قادیانی مختلف زبانوں میں قرآن مجید کے تحریف شدہ ترجمے شائع کررہے ہیں۔ان خطرات کے پیش نظر کانفرنس نے مندرجہ ذیل قرارداد منظور کی ہے۔

۱...... تمام اسلامی تنظیموں کو چاہئے کہ وہ قادیانی معابد، مدارس، یتیم خانوں اور دوسرے تمام مقامات میں جہاں وہ سیاسی سرگرمیوں میں مشغول ہیں ان کا محاسبہ کریں اور ان کے پھیلائے ہوئے جال سے بچنے کے لئے عالم اسلام کے سامنے ان کو پوری طرح بے نقاب کیا جائے۔

۲...... اس گروہ کے کافر اور خارج از اسلام ہونے کا اعلان کیا جائے۔

۳...... احمدیوں سے مکمل عدم تعاون اور اقتصادی، معاشرتی اور ثقافتی ہر میدان میں مکمل بائیکاٹ کیا جائے۔ان کے کفر کے پیش نظران سے شادی بیاہ کرنے سے اجتناب کیا جائے اور ان کو مسلمانوں کے قبرستان میں دفن نہ کیا جائے۔

۴...... کانفرنس اور تمام اسلامی ملکوں سے یہ مطالبہ کرتی ہے کہ مدعی نبوت مرزا غلام احمد قادیانی کے متبعین کی ہر قسم کی سرگرمیوں پر پابندی لگائی جائے اور انہیں غیر مسلم اقلیت قرار دیا جائے۔نیز ان کے لئے اہم سرکاری عہدوں کی ملازمتیں ممنوع قرار دی جائیں۔

۵...... قرآن مجید میں قادیانیوں کی تحریفات کی تصاویر شائع کی جائیں اور ان تراجم قرآن کا شمار کر کے لوگوں کو ان سے متنبہ کیا جائے اور ان تراجم کی ترویج کا سدباب کیا جائے۔

۶...... دیگر تمام باطل فرقوں سے قادیانیوں جیسا سلوک کیا جائے۔"

## بل محرک مولانا غلام غوث ہزاروی

ہرگاہ کہ

۱...... مرزا غلام احمد قادیانی نے نبوت کا دعویٰ کیا ہے اور لکھا ہے کہ:"سرور عالم ﷺ کے اتباع سے یہ مقام پایا ہے اور وحی نے مجھے صریح نبی کا لقب دیا ہے۔"

(حقیقت الوحی ص۱۵۰، خزائن ج۲۲ ص۱۵۴)

۲...... مرزا غلام احمد قادیانی حضرت مسیح موعود بن بیٹھا ہے اور حیات مسیح کا اس لئے انکار کیا ہے جبکہ براہین احمدیہ لکھنے تک اس کا عقیدہ یہ تھا کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام آسمان پر زندہ موجود ہیں۔ (حقیقت الوحی ص۱۴۸، ۱۴۹، خزائن ج۲۲ ص۱۵۲، ۱۵۳)

۳...... مرزا قادیانی نے سرور عالم ﷺ کی معراج جسمانی کا انکار کیا ہے۔(ازالہ اوہام ص۴۷، خزائن ج۳ ص۱۲۶ حاشیہ) حالانکہ قرآن وحدیث اور امت کا فیصلہ ہے کہ آپ ﷺ کو جاگتے ہوئے

جسم مبارک کے ساتھ معراج ہوئی۔

۴...... مرزا غلام احمد قادیانی نے جہاد کا انکار کیا ہے اور انگریز کی اطاعت فرض قرار دی ہے۔ اس کا اپنا شعر ہے۔

اب چھوڑ دو اے دوستو جہاد کا خیال
دین کے لئے حرام ہے اب جنگ اور جدال

(ضمیمہ تحفہ گولڑویہ ص۲۶، خزائن ج۱۷ص۷۷)

۵...... مرزا قادیانی نے وحی اور مکالمات الٰہیہ کا دعویٰ کرتے ہوئے اپنی وحی کو قرآن پاک کی طرح کہا ہے۔

آنچہ من بشنوم زوحی خدا
بخدا پاك دانمش زخطا
ہمچو قرآن منزہ اش دانم
از خطا ہا ہمین ایمانم

(نزول المسیح ص۹۹، خزائن ج۱۸ص۴۷۷)

اور اس سلسلہ میں امام ربانی مجدد الف ثانی پر جھوٹ بولا اور بہتان باندھا ہے کہ ''جب مکالمات الٰہیہ کی کثرت ہو جائے تو اس آدمی کو نبی کہتے ہیں۔'' (حقیقت الوحی ص۳۹۰، خزائن ج۲۲ص۴۰۶) حالانکہ انہوں نے محدث لکھا ہے نبی قطعاً نہیں لکھا۔

۶...... مرزا قادیانی نے اپنے آپ کو حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے افضل قرار دیا ہے۔ ابن مریم کے ذکر کو چھوڑ دو اس سے بہتر غلام احمد ہے۔

اینك منم کہ حسب بشارت آمدم
عیسیٰ کجا است تابند پا بمنبرم

(درثمین فارسی ص۷۹)

۷...... مرزا قادیانی نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو شرابی لکھا ہے۔

(کشتی نوح ص۶۶، خزائن ج۱۹ص۷۱حاشیہ)

اور پیغمبروں کی بھی توہین کی ہے۔ اس کے اشعار ہیں۔

انبیاء گرچہ بودہ اند بسے
من بہ عرفان نہ کمترم زکسے

آنکہ داد است ہر نبی را جام
داد آں جام رامرا بتمام
(نزول المسیح ص۹۹، خزائن ج۱۸ص۴۷۷)

۸...... مرزا قادیانی نے کافر کے ہمیشہ ہمیشہ جہنم میں رہنے کا انکار اور آخر کار ان کے نکلنے کا قول کیا ہے۔ جو قرآن پاک کے نصوص کے قطعاً خلاف ہے اور ہرگاہ کہ یہ تمام امور کفریہ ہیں ان کے کہنے اور ماننے سے آدمی اسلام سے خارج ہو جاتا ہے۔

۹...... مرزا قادیانی نے اپنے کو مسیح موعود نہ ماننے والے تمام مسلمانوں کو اسی طرح کافر کہا ہے جیسے قرآن اور حدیث کا انکار کرنے والوں کو اور عام مسلمانوں سے شادی کرنے اور ان کا جنازہ پڑھنے سے روکا ہے۔ (انوار خلافت ص۹۳،۹۴ ملخص)

۹...... اور ہرگاہ کہ دنیا بھر کی تمام نمائندہ جماعتوں نے مکہ معظمہ میں جمع ہو کر مرزائیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دیا ہے اور اس مسئلہ میں بھی کوئی شک وشبہ نہیں ہے کہ مرزا غلام احمد قادیانی کے پیرو چاہے اس کو نبی مانیں یا مجدد اور یا مسیح موعود، اسلام سے خارج ہیں۔ اور ہرگاہ کہ پاکستان کے عوام تمام مرزائیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دینے اور ان کو کلیدی آسامیوں سے ہٹانے اور ربوہ کو کھلا شہر قرار دینے کا مطالبہ کر رہے ہیں۔

بنابریں پاکستان قومی اسمبلی کے اجلاس میں ہم یہ بل پیش کرتے ہیں۔

۱...... کہ مرزا غلام احمد قادیانی کے پیروؤں کو چاہئے کہ وہ مرزا کو نبی مانیں یا مجدد و مسیح موعود چاہے وہ قادیانی کہلائیں یا لاہوری احمدی...... سب کو غیر مسلم قرار دیا جائے۔

۲...... ان سب کو کلیدی آسامیوں سے علیحدہ کر دیا جائے اور آئندہ ان کو ان آسامیوں پر متعین نہ کیا جائے۔

۳...... اور ان کا کوئی مخصوص شہر نہ ہو جہاں بیٹھ کر وہ ملک کے خلاف ہر طرح کی سازش کر سکیں۔

یہ بل پاس ہوتے ہی سارے پاکستان میں نافذ ہوگا اور اس بل کا نام ''غیر مسلم اقلیت بل'' ہوگا۔

(مولانا) غلام غوث ہزاروی، (مولانا) عبدالحکیم، (مولانا) عبدالحق (بلوچستان) اراکین قومی اسمبلی

## حزب اختلاف کی قرارداد مورخہ ۳۰؍جون ۱۹۷۴ء کا متن

۱...... چونکہ یہ ایک مسلمہ حقیقت ہے کہ مرزا غلام احمد قادیانی نے حضرت محمد ﷺ کے بعد جو

اللہ کے آخری نبی ہیں، نبوت کا دعویٰ کیا۔

۲...... اور چونکہ اس کا جھوٹا دعویٰ نبوت، قرآن کریم کی بعض آیات میں تحریف کی سازش اور جہاد کو ساقط کردینے کی کوشش، اسلام کے مسلمات سے بغاوت کے مترادف ہے۔

۳...... اور چونکہ وہ سامراج کی پیداوار ہے جس کا مقصد مسلمانوں کے اتحاد کو پارہ پارہ کرنا ہے۔

۴...... چونکہ پوری امت مسلمہ کا اس بات پر کامل اتفاق ہے کہ مرزا غلام احمد کے پیروکار، خواہ وہ مرزا غلام احمد کو نبی مانتے ہوں یا اسے کسی اور شکل میں اپنا مذہبی پیشوا یا مصلح مانتے ہوں۔ وہ دائرہ اسلام سے خارج ہیں۔

۵...... چونکہ اس کے پیروکار خواہ انہیں کسی نام سے پکارا جاتا ہو، وہ دھوکہ دہی سے مسلمانوں ہی کا فرقہ بن کر اور اس طرح گھل مل کر اندرونی اور بیرونی طور پر تخریبی کاروائیوں میں مصروف ہیں۔

۶...... چونکہ پوری دنیا کے مسلمانوں کی تنظیموں کی ایک کانفرنس میں جو ۶ تا ۱۰ را پریل ۱۹۷۴ء مکہ مکرمہ میں رابطہ عالم اسلامی کے زیر اہتمام منعقد ہوئی جس میں دنیا بھر کی ۱۴۰ ر مسلم تنظیموں اور انجمنوں نے شرکت کی۔ اس میں کامل اتفاق رائے سے یہ فیصلہ صادر کر دیا گیا کہ قادیانیت جس کے پیروکار دھوکہ دہی سے اپنے آپ کو اسلام کا ایک فرقہ کہتے ہیں۔ دراصل اس فرقہ کا مقصد اسلام اور مسلم دنیا کے خلاف تخریبی کاروائیاں کرنا ہے۔ اس لئے اب یہ اسمبلی اعلان کرتی ہے کہ مرزا غلام احمد کے پیروکار خواہ انہیں کسی نام سے پکارا جاتا ہو مسلمان نہیں ہیں اور یہ کہ اسمبلی میں ایک سرکاری بل پیش کیا جائے تا کہ اس اعلان کو دستور میں ضروری ترامیم کے ذریعے عملی جامہ پہنایا جاسکے اور یہ کہ اسلامی جمہوریہ پاکستان میں ایک غیر مسلم اقلیت کی حیثیت سے ان کے جائز حقوق کا تحفظ کیا جاسکے۔

## سرکاری تحریک (مورخہ ۳۰ رجون ۱۹۷۴ء) کا متن

یہ ایوان سارے ایوان پر مشتمل ایک خصوصی کمیٹی قائم کرتا ہے جس میں تقریریں کرنے کا حق رکھنے والے اور دوسرے ارکان بھی شامل ہیں اور جن کے چیئرمین اس ایوان کے سپیکر ہوں گے اور یہ خصوصی کمیٹی حسب ذیل فرائض سرانجام دے گی۔

۱...... ان لوگوں کی حیثیت متعین کی جائے جو آنحضورﷺ کی ختم نبوت کے مسئلے پر ایمان نہیں رکھتے۔

۲...... اس سلسلے میں کمیٹی کی پیش کردہ تجاویز، مشوروں اور قراردادوں پر اس معینہ مدت کے

اندر غور وخوض مکمل کرلیا جائے جس کا تعین کمیٹی کرے گی۔

۳...... اس غور وخوض کے نتیجہ میں شہادتیں قلمبند کرنے اور دستاویزات کا مطالعہ کرنے کے بعد کمیٹی اپنی سفارشات ایوان میں پیش کرے گی۔

## متفقہ (تاریخی) قرارداد کا متن

جسے ۷؍ستمبر ۱۹۷۴ء کو قومی اسمبلی نے منظور کیا۔

قومی اسمبلی کے کل ایوان پر مشتمل خصوصی کمیٹی متفقہ طور پر طے کرتی ہے کہ حسب ذیل سفارشات قومی اسمبلی کو غور اور منظوری کے لئے بھیجی جائیں۔

کل ایوان پر مشتمل خصوصی کمیٹی اپنی رہنما کمیٹی اور ذیلی کمیٹی کی مدد سے اس کے سامنے پیش یا قومی اسمبلی کی طرف سے اس کو بھیجی گئی قراردادوں پر غور کرنے اور دستاویزات کا مطالعہ کرنے اور گواہوں بشمول سربراہان انجمن احمدیہ ربوہ انجمن احمدیہ اشاعت اسلام لاہور کی شہادتوں اور جرح پر غور کرنے کے بعد متفقہ طور پر قومی اسمبلی کو حسب ذیل سفارشات پیش کرتی ہے:

۱...... کہ پاکستان کے آئین میں حسب ذیل ترمیم کی جائے۔

الف...... دفعہ ۱۰۶(۳) میں قادیانی جماعت اور لاہوری جماعت کے اشخاص (جو اپنے آپ کو احمدی کہلاتے ہیں) کا ذکر کیا جائے۔

ب...... دفعہ ۱۰۶ میں ایک نئی شق کے ذریعے غیر مسلم کی تعریف درج کی جائے۔

مذکورہ بالا سفارشات کے نفاذ کے لئے خصوصی کمیٹی کی طرف سے متفقہ طور پر منظور شدہ مسودۂ قانون منسلک ہے۔

۲...... کہ مجموعہ تعزیرات پاکستان کی دفعہ ۲۹۵ الف میں حسب ذیل تشریح کی جائے۔

## تشریح

کوئی مسلمان جو آئین کی دفعہ ۲۶۰ کی شق نمبر۳ کی تشریحات کے مطابق حضرت محمد ﷺ کے خاتم النبیین ہونے کے تصور کے خلاف عقیدہ رکھے یا عمل کرے یا تبلیغ کرے۔ وہ دفعہ ہذا کے تحت مستوجب سزا ہوگا۔

۳...... کہ متعلقہ قوانین مثلاً قومی رجسٹریشن ایکٹ ۱۹۷۳ء اور انتخابی فہرستوں کے قواعد مجریہ ۱۹۷۴ء میں منتخبہ قانونی اور ضابطہ کی ترمیمات کی جائیں۔

۴...... کہ پاکستان کے تمام شہریوں خواہ وہ کسی بھی فرقے سے تعلق رکھتے ہوں، کے جان

ومال، آزادی، عزت اور بنیادی حقوق کا پوری طرح تحفظ اور دفاع کیا جائے۔

۱...... عبدالحفیظ پیرزادہ ۲...... مولانا مفتی محمود ۳...... مولانا شاہ احمد نورانی صدیقی
۴...... پروفیسر غفور احمد ۵...... غلام فاروق ۶...... چودھری ظہور الٰہی
۷...... سردار مولا بخش سومرو

## آئین پاکستان کی متعلقہ (ترمیم شدہ) دفعات

### آرٹیکل نمبر ۲۶۰

جو شخص خاتم الانبیاء حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کی ختم نبوت پر مکمل ایمان نہیں لاتا حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کے بعد کسی بھی انداز میں نبی ہونے کا دعویٰ کرتا ہے یا کسی ایسے مدعی نبوت یا مذہبی مصلح پر ایمان لاتا ہے۔ وہ از روئے آئین وقانون مسلمان نہیں ہے۔

### آرٹیکل نمبر ۱۰۶ کلاز نمبر ۳

میں طبقوں کے لفظ کے بعد قادیانی یا لاہوری گروپ کے اشخاص جو ''احمدی'' کہلاتے ہیں کے جملے کا اضافہ کردیا گیا ہے اب کلاز نمبر ۳ کی صورت یہ ہوگی: ''صوبائی اسمبلیوں میں بلوچستان، پنجاب، شمال مغربی سرحدی صوبہ اور سندھ کی کلاز نمبر ۱ میں دی گئی نشستوں کے علاوہ ان اسمبلیوں میں عیسائی، ہندوؤں، سکھوں، بدھوؤں، پارسیوں اور قادیانیوں یا شیڈول کاسٹس کے لئے اضافی نشستیں ہوں گی۔''

## آئین میں دوسری ترمیم کے بل کا متن

یہ قرین مصلحت ہے کہ بعد ازیں درج اغراض کے لئے اسلامی جمہوریہ پاکستان کے آئین میں مزید ترمیم کی جائے۔ لہٰذا بذریعہ ہذا حسب ذیل قانون وضع کیا جاتا ہے۔

### مختصر عنوان اور آغاز نفاذ

۱...... یہ ایکٹ آئین (ترمیم دوم) ایکٹ ۱۹۷۴ء کہلائے گا۔
۲...... یہ ایکٹ فی الفور نافذ العمل ہوگا۔

### آئین کی دفعہ ۱۰۶ میں ترمیم

اسلامی جمہوریہ پاکستان کے آئین میں جسے بعد ازیں آئین کہا جائے گا۔ دفعہ ۱۰۶

کی شق نمبر۳ میں لفظ اشخاص کے بعد الفاظ اور قوسین اور قادیانی جماعت یا لاہوری جماعت اشخاص جو اپنے آپ کو''احمدی'' کہتے ہیں، درج کئے جائیں گے۔

## آئین کی دفعہ ۲۶۰ میں ترمیم

دفعہ ۲۶۰ کی شق نمبر۲ کے بعد حسب ذیل نئی شقیں درج کی جائیں گی۔

۳...... جو شخص حضرت محمد ﷺ جو آخری نبی ہیں کے خاتم النبیین ہونے پر قطعی اور غیر مشروط طور پر ایمان نہیں رکھتا یا جو حضرت محمد ﷺ کے بعد کسی بھی مفہوم میں یا کسی بھی قسم کا نبی ہونے کا دعویٰ کرتا ہے یا جو کسی ایسے مدعی کو نبی یا دینی مصلح تسلیم کرتا ہے وہ آئین یا قانون کی اغراض کے لئے مسلمان نہیں ہے۔

## بیان واغراض

جیسا کہ تمام ایوان کی خصوصی کمیٹی کی سفارشات کے مطابق قومی اسمبلی میں طے پایا ہے کہ اس بل کا مقصد اسلامی جمہوریہ پاکستان کے آئین میں اس طرح ترمیم کرنا ہے تاکہ ہر وہ شخص جو حضرت محمد ﷺ کے خاتم النبیین ہونے پر قطعی اور غیر مشروط طور پر ایمان نہیں رکھتا یا جو حضرت محمد ﷺ کے بعد نبی ہونے کا دعویٰ کرتا ہے یا جو کسی ایسے مدعی کو نبی یا دینی مصلح تسلیم کرتا ہے۔اسے غیر مسلم قرار دیا جائے۔

عبدالحفیظ پیرزادہ وزیر انچارج

## شیخ اکبرؒ اور ختم نبوت

علامہ رحمت اللہ ارشد مدظلہ، قائد حزب اختلاف پنجاب اسمبلی!

نبوت قادیانیہ سے وابستگان اپنے سراب نما دعوے کی تائید میں بہت سے بزرگان دین وائمہ مجتہدین کے اقوال پیش کر کے خودساختہ مطالب پیدا کرنے کی سعی کرتے ہیں۔ عالم اسلام سے تعلق رکھنے والے ارباب بصیرت سمجھ چکے ہیں کہ اسلاف کے اقوال وآثار پیش کرنے سے ان کی فقید المثال شخصیت پر داغ لگ جانے کا احتمال تو ہے لیکن اسلامیان عالم کے لئے طمانیت وسکون کا سامان موجود نہیں ہوسکتا۔ چونکہ سیزدہ صد سال میں نبوت کی یہ موشگافیاں ایک جدت پسندانہ تعبیر تھیں۔اس لئے مرزا قادیانی کے لئے ایک ضروری اور لابدی امر تھا کہ وہ اپنے جرم کی اہمیت کو معدوم یا کم ازکم کرنے کے لئے بہت سے سلف صالحین کے اقوال اپنی تائید میں

پیش کر کے حلقہ بگوشان آقائے مدنی کے لئے کسی قسم کا اطمینان پیدا کریں۔ ہر چند ایسی تاویلیں اور عبارات کی غلط تعبیریں قرآن کو حدیث، تفسیر وفقہ اور ادب وعربیت سے نابلد کو مطمئن کر سکتی ہے۔ لیکن میکدۂ حجاز کے سرشاروں اور سرمستوں کے لئے کوئی تسکین بہم نہیں پہنچتی۔

سرزمین ہند کی عربیت ناشناسی اور علوم دینیہ کی لاعلمی نے ان دجل وتلبیس کے علمبرداروں کے حوصلے اور بھی بلند کردیئے۔ ایک لاعلم کی بے چارگی اور بے کسی کے لئے لاعلیت ہی بلائے بے درماں ہے۔ اس کو مزید غلط فہمیوں میں مبتلا کرنے کے لئے زیادہ محنت ومشقت کی ضرورت نہیں ہوتی۔ شخصیت سے مرعوب ہونے والی قوم صرف شخصیت کے نام سے مطمئن ہو جاتی ہے۔ خواہ اس بزرگ کی سلیس عبارت ہی جھوٹے مدعی کی ایستادہ بٹیا کو دھڑام سے کیوں نہ گرادے۔

اسی سلسلہ میں حضرت شیخ الشیوخ محی الدین ابن عربیؒ کا نام پیش کر کے یہ دھوکہ دینے کی سعی کی جاتی ہے اور کہا جاتا ہے کہ وہ بھی اجرائے نبوت کے قائل ہیں اور ان کے نزدیک ختم نبوت کے وہی معنی ہیں جو مرزا قادیانی نے بیان کئے ہیں۔

جہاں تک ہمارا تجربہ ہے اس مسئلہ میں نہ صرف عوام الجھے ہیں بلکہ خواص کا بھی ایک بہت بڑا گروہ اس کی پیچیدگی کو نہیں سلجھا سکا۔ چونکہ شیخ ممدوح سے عقیدت کا تعلق نہ صرف علمائے دین کو ہے بلکہ سالکان طریقت اور جادہ پیمایان معرفت بھی ایک خاص عقیدت رکھتے ہیں۔ اس لئے ضروری ہے کہ ہم اس مسئلہ میں شیخ کی صاف وصریح عبارات پیش کر کے امت مرحومہ کو ان دینی ڈاکوؤں سے بچنے کی تلقین کریں۔

## فتوحات مکیہ

شیخ کی مؤلفہ کتاب ہے۔ حقیقت میں شیخ کا یہی علمی شاہکار ان کی بلند پایہ علیت کی بین دلیل ہے اور یہی وہ کتاب ہے کہ جس کو سمجھا سمجھا پڑھنا سالک حضرات اپنے لئے فخر ومباہات سمجھتے ہیں۔ شیخ اپنی اسی مشہور تصنیف میں لکھتے ہیں:

''اور جان لو ہمیں (یعنی اولیاء اللہ) اللہ تعالیٰ نے صرف الہام ہوتا ہے۔ وحی قطعاً نہیں ہوتی۔ اس لئے کہ وحی کا دروازہ آں حضرتﷺ کی وفات سے بند ہوگیا۔ آنحضرتﷺ سے پہلے تو وحی موجود تھی۔ البتہ کسی خبر الٰہی نے ہمیں یہ نہیں بتلایا کہ آپﷺ کے بعد بھی وحی کا اجراء باقی رہے گا۔ جیسے قرآن میں فرمایا کہ: ''یقیناً آپؐ کی طرف وحی کی گئی اور آپﷺ سے پہلے نبیوں کی طرف بھی۔'' اس میں اللہ تعالیٰ نے آپ کے بعد وحی کے متعلق نہیں فرمایا۔''

عبارت مذکور میں حضرت شیخ نے نہ صرف اپنا عقیدہ بتایا بلکہ اپنے اس عقیدے پر قرآن کی ایک آیت بھی بطور دلیل پیش کی۔ اور نہایت وضاحت سے بیان فرمایا کہ اولیاء اللہ کے قلوب نہ صرف الہام سے نوازے جاتے ہیں مگر وحی محض نبیوں اور رسولوں پر ہوتی ہے اور نبوت ورسالت کا دروازہ رسول خدا کی ذات گرامی پر بند ہو چکا۔ اب وحی ورسالت کا مدعی کذاب ہے۔ ایک دوسری جگہ فرماتے ہیں: ''پس آج کے دن نبوت کے بند ہو جانے کے بعد سوائے عرفان الٰہی اور کچھ باقی نہیں۔'' (فتوحات مکیہ ج ۳ ص ۳۹)

ایک اور جگہ انسداد نبوت کے متعلق ایک واضح طریق پر فرماتے ہیں:

''اور چونکہ نبوت بکلی مسدود تھی۔ اس لئے آنحضرت ﷺ نے انقطاع رسالت پر ہی اکتفاء نہیں کیا کہ کہیں ایسا نہ ہو کہ امت میں نبوت کے باقی رہنے کا وہم گزر جائے۔ اس لئے آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ رسالت اور نبوت دونوں منقطع ہو گئیں۔ اب میرے (آنحضرت ﷺ کے) بعد نہ کوئی نبی ہے اور نہ کوئی رسول'' (فتوحات ج ۳ ص ۳۸)

اس عبارت میں شیخ ممدوح نے حدیث نبوی سے استدلال کرتے ہوئے بیان فرمایا کہ رسالت ونبوت دونوں ختم ہو گئیں۔ اب نہ کوئی نبی ہو سکتا ہے اور نہ رسول اور ساتھ ہی مسئلہ کی اہمیت کے پیش نظر نہایت ہی واضح الفاظ میں فرمایا کہ نبوت کے باقی رہنے کا وہم کرنا بھی ایک بہت بڑے شرعی جرم کے ارتکاب کے مترادف ہے۔ بلکہ آنحضرت ﷺ کے ارشاد گرامی کا منشاء بھی یہی بتلایا تاکہ امت مسلمہ کی آئندہ کے لئے نبوت کی بقاء واجرات کے وہم میں مبتلا نہ ہو جائیں۔ اگر صرف یہی کہا جاتا کہ ''قد انقطع الرسالة '' تو پھر وہم کا امکان موجود تھا کہ شاید نبوت باقی ہو مگر حضور کے اس ارشاد نے کہ ''ان الرسالة والنّبوة قد انقطعت فلا نبی ولا رسول '' کی نص صریح نے اس وہم کا امکان بھی رفع کر دیا۔ شیخ نے ایک اور مقام پر اختصار مگر نہایت صراحت سے فرمایا کہ نبوت کا دروازہ بالکل بند ہے۔ (فتوحات ج ۲ ص ۲۶۲)

اولیاء اللہ کی رفعت مرتبت وعلو منزلت کو بیان کرتے ہوئے مسئلہ ختم نبوت کی تشریح یوں فرمائی کہ:

''پس اولیاء کرام، انبیائے عظام کے ساتھ خلافت خاصہ نبویہ میں تو لاحق ہوتے ہیں مگر وہ رسالت ونبوت میں لاحق نہیں ہوتے۔ اس لئے کہ نبوت ورسالت کا دروازہ مسدود ہے۔''

(فتوحات مکیہ ج ۲ ص ۳۰۸)

حضرت شیخ کی اس تشریح نے صاف صاف بتلایا کہ اولیاء کرام صرف خلافت خاصہ نبویہ کے مستحق ہوتے ہیں مگر یہ ممکن نہیں کہ نبوت ورسالت میں لاحق ہوسکیں۔ اس لئے کہ نبوت ورسالت کا دروازہ اب بند ہو چکا ہے۔ اب الحاق کا امکان کہاں؟ ان تمام تصریحات نے ہر جھوٹے مدعی کا منہ بند کر دیا اور اپنی نبوت کے ڈھونگ رچانے کے لئے شیخ جیسی اولوالعزم شخصیت کو بدنام کرنا اپنی صداقت ودیانت کا دیوالیہ نکالنا نہیں تو اور کیا ہے۔

مشتے نمونہ از خروار کے طریق پر مسئلہ ختم نبوت میں شیخ کی پوزیشن کو واضح کیا گیا ہے۔ ورنہ اس عقیدہ میں اسلاف کو قطعاً انکار نہیں۔ بلکہ ان کی تمام تر زندگی اس عقیدہ کی اشاعت میں بسر ہوئی۔ انہی حقائق کے پیش نظر شیخ ممدوح صوفیائے کرام کی باقی ماندہ جماعت کا عقیدہ بھی تشریحاً توضیحاً بیان فرماتے ہیں۔

اور ہمارے شیخ العباس ابن العریف الصناجی اپنی دعا میں فرمایا کرتے تھے کہ اے اللہ تو نے نبوت ورسالت کے دروازے کو ہم پر بند کر دیا لیکن ولایت کے دروازہ کو بند نہیں فرمایا۔

"اے اللہ ولایت کے ہر اس بلند رتبہ کو جو تو نے اپنے بلند درجہ ولی کے لئے متعین اور مقرر فرمایا ہے تو پھر مجھے وہی ولی بنا دے۔ شیخ فرماتے ہیں کہ یہ وہ حق پسند لوگ ہیں جو ممکن چیز کی استدعا کرتے ہیں۔"

شیخ العباس کی شخصیت اور مقام ظاہر کرنے کے لئے یہی کافی ہے کہ حضرت شیخ ابن عربی انہیں شیخنا (ہمارے شیخ) کے الفاظ سے یاد کرتے ہیں۔ اس حوالے سے یہ بھی ثابت ہو گیا کہ ختم نبوت کا عقیدہ ایک اساسی اور اصولی عقیدہ ہے۔ اس پر عوام سے لے کر خواص تک سب کا اجماع ہے۔ صوفیائے کرام خصوصیت سے اس عقیدہ پر نہ صرف زور دیتے ہیں بلکہ اپنی خلوت وجلوت میں اس پر ایمان وایقان رکھتے ہیں۔ حتیٰ کہ اپنی دعاؤں میں بھی اس عقیدہ کا ورد کیا کرتے ہیں اور شیخ ابن عربی نے یہ بھی فرمایا کہ یہ دعا حق پسندی پر مبنی ہے اور یہ بھی تصریحاً فرما دیا کہ ولایت کی استدعا ممکن کی تلاش ہے۔ مگر نبوت غیر ممکن اور محال ہے۔

فسانہ خمِ گیسو دراز تر گفتم
ولم گلہ ہمیں دارد کہ مختصر گفتم



خاتم النبیین لانبی بعدی

رپورٹ شعبہ تبلیغ

# مجلس احرار اسلام

ہند امرتسر

(از جنوری ۱۹۳۹ء تا یکم ر اکتوبر ۱۹۴۱ء)



حضرت مولانا عبدالکریم مباہلہ رحمۃ اللہ علیہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# عرض حال

۱...... ہمارا ارادہ تھا کہ شعبہ تبلیغ احرار اسلام ہند کی مکمل رپورٹ شائع کی جائے۔ جس میں تمام معطی حضرات کے اسماء گرامی معہ نمبر رسید وغیرہ درج کئے جائیں۔ مگر کاغذ کی موجودہ گرانی ہمیں اس درجہ مفصل رپورٹ شائع کرنے کی اجازت نہیں دیتی۔

۲...... شعبہ تبلیغ کا اہم ترین مقصد دفتر شعبہ تبلیغ احرار اسلام قادیان کی سرپرستی ہے۔ بالفاظ دیگر ہمارا مقابلہ اس گروہ سے ہے جو محض باطل کی اشاعت کے لئے لاکھوں روپیہ سالانہ خرچ کرتا ہے۔

ہماری خواہش ہے کہ شعبہ تبلیغ کو اس حد تک کامیاب ہونا چاہئے کہ اس کی رپورٹ کے اعداد وشمار اس امر کا یقین دلائیں کہ ہمارا ادارہ قادیانی مفاسد کے انسداد کی طاقت رکھتا ہے۔ اس خواہش کی تکمیل کے انتظار میں اب تک رپورٹ شائع نہ کی گئی۔ مگر اب دوست واحباب کو مزید توجہ دلانے کے لئے اس کو شائع کیا جاتا ہے۔ امید ہے کہ ہمدردان تحریک رپورٹ مطالعہ فرماکر نہ صرف خود توجہ فرمائیں گے۔ بلکہ اپنے حلقہ احباب میں معاونین کی تعداد بڑھائیں گے۔

۳...... ایک شہر میں دفتر کو پانچ روپیہ کی وصولی کے لئے جو خرچ برداشت کرنا پڑتا ہے۔ وہی خرچ پندرہ یا بیس روپیہ کی وصولی پر ہوگا۔ اس لئے آمدنی کو زیادہ اور خرچ میں کفایت کی صرف یہی صورت ہے کہ احباب کرام ممبران میں اضافہ فرمانے کی کوشش فرمائیں۔

## مجلس احرار اسلام کی عظیم الشان مذہبی خدمت

مجلس احرار اسلام ہند کی سیاسی خدمات کسی تعارف کی محتاج نہیں۔ مذہبی میدان میں بھی مجلس احرار اسلام نے شعبہ تبلیغ کی بنیاد قائم کر کے چند سالوں میں دلائل وبراہین کے ذریعہ دشمن کو وہ شکست دی ہے جس کی نظیر گذشتہ نصف صدی میں نہیں مل سکتی۔

قادیانی گروہ نے ابتداءً مناظرہ ومباحثہ کا میدان گرم کر کے بعض سادہ لوح لوگوں کو اپنے جال کا شکار بنایا۔ آہستہ آہستہ ان کو قادیان میں ہجرت کرنے کی ترغیب دی۔ جہاں ان کی تربیت کچھ ایسی اسکیم کے ماتحت کی گئی کہ ان لوگوں نے قانون شکنی اور دہشت انگیزی کو اپنا مذہبی فرض قرار دے لیا۔

باوجودیکہ یہ گروہ ابتداءً اسلام کے مقدس نام پر جمع کیا گیا۔ مگر چند سال بعد ان میں اسلام سے اس قدر دوری پیدا کر دی گئی کہ انہیں کلمہ گو مسلمانوں کا بائیکاٹ، ان کو زدوکوب، ان کی جائیداد واملاک چھیننا، دن رات مقدمہ بازی، انتہاء یہ کہ ان کا قتل بھی کار ثواب نظر آنے لگا۔

مسلمانوں کی حقیقی غم خوار جماعت احرار نے اس فتنہ کو بھانپا اور شعبہ تبلیغ احرار اسلام ہند کے ماتحت قادیان میں اپنا ایک دفتر قائم کر کے وہ کار نمایاں سرانجام دیا، جس پر آج بجا طور پر ہر مسلمان فخر کر سکتا ہے۔

یہی وجہ ہے کہ قادیانی جو مناظرہ ومباحثہ کے انتہائی شوقین نظر آیا کرتے تھے آج منہ چھپانے کے لئے جگہ تلاش کرتے ہیں۔ صرف اسی ایک عظیم الشان خدمت کا نتیجہ ہے کہ مجلس احرار اسلام کے وقار کو ختم کرنے کے لئے نہ صرف قادیانی بلکہ بعض نادان دوست بھی مجلس احرار کی مخالفت کر کے دانستہ طور پر مسلمانوں سے دشمنی کرتے ہیں۔ ہماری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ مسلمانوں کی سچی خدمت کے لئے اس جماعت کو سلامت رکھے۔

## اغراض ومقاصد

### شعبہ تبلیغ احرار اسلام ہند

۱...... ہندوستان اور بیرون ہند میں اسلام کے مقدس اصولوں کی اشاعت کرنا۔

۲...... مسلمانوں میں تبلیغ اسلام کا جذبہ صادق پیدا کرنا اور مبلغین اسلام کی ایک سرگرم کارکن جماعت تیار کرنا۔

۳...... فتنہ قادیان کے تباہ کن اثرات سے تعلیم اسلام کو محفوظ رکھنا اور مسلمانوں کو ان کے دجل سے بچانا۔

توضیح...... شعبہ تبلیغ مجلس مرکزیہ احرار اسلام کو سیاسیات کے ساتھ کوئی تعلق نہ ہوگا۔ بلکہ ایک خالص تبلیغی اور مذہبی ادارہ ہوگا۔

مندرجہ بالا مقاصد کی تکمیل کے لئے ملک کے طول وعرض میں سینکڑوں مقامات پر مبلغین شعبہ تبلیغ احرار اسلام ہند نے تبلیغی دورہ کیا اور اپنے مواعظ حسنہ سے لاکھوں اشخاص کو مستفید کیا۔ جن مقامات پر دفتر کی معرفت تبلیغی دورہ یا کانفرنس کا انتظام کیا گیا وہاں کے احباب دفتر شعبہ تبلیغ کی خدمات اور اپنی سہولت سے واقف ہیں۔ تبلیغ واشاعت اسلام کے لئے عرصۂ زیر رپورٹ میں مبلغین شعبہ تبلیغ کی مساعی جمیلہ نہایت حوصلہ افزا ہیں۔

## مبلغین شعبہ تبلیغ احرار اسلام ہند

جن اصحاب نے عرصہ زیر رپورٹ میں مستقل یا غیر مستقل طور پر بحیثیت مبلغ کام کیا۔ ان کے اسماء گرامی حسب ذیل ہیں:

(۱)مولانا عبدالغفار صاحب غزنوی (۲) خواجہ عبدالرحیم صاحب عاجز (۳)مولانا لال حسین صاحب اختر (۴)حکیم غوث محمد صاحب جام پوری (۵)مولوی محمد امین صاحب (۶)مولانا محمد حیات صاحب (۷)حافظ الہ یار صاحب (۸)مولوی محمد اسماعیل صاحب (۹)حکیم عبدالرحیم صاحب (۱۰)محمد جان صاحب نسیم بی۔اے۔

## اسماء گرامی محصلین

(۱)حافظ عبدالرحیم صاحب حیدر (۲)شیخ علی بخش صاحب (۳)حاجی محمد حسن صاحب (۴)میاں محمد صاحب (۵)مولوی عبدالمجید صاحب (۶)مولوی عبدالحمید صاحب (۷)مولوی عبدالصمد صاحب (۸)سید طیب شاہ صاحب (۹)حاجی مظفر علی صاحب (۱۰)مولوی محمد اسمٰعیل صاحب مکھیانوی (۱۱)چوہدری اللہ دتہ صاحب۔

## دفتر شعبہ تبلیغ احرار اسلام قادیان

محترم مولانا عنایت اللہ صاحب چشتی انچارج دفتر قادیان کا خلوص وایثار اپنی مثال آپ ہے۔ آپ عرصہ ۷ سال سے جس تندہی، محنت ومشقت سے اپنے فرائض سرانجام دے رہے ہیں اس کے لئے آپ مستحق مبارک باد ہیں۔ مظلوموں کی امداد، قادیانی مظالم کا انسداد، مقدمات کی پیروی، قادیانی سیاست کا مقابلہ آپ کو دن رات فرصت نہیں دیتا۔ اگر اس کام سے کبھی فرصت مل جائے تو آپ اپنے علاقہ میں تبلیغی دورہ فرماتے ہیں۔

آپ کا ماتحت عملہ بھی آپ کے نقش قدم پر ہے۔ مدرسہ نہایت کامیابی سے جاری ہے۔

## گوشوارہ آمد وخرچ

از جنوری ۱۹۳۹ء تا یکم را کتوبر ۱۹۴۱ء

| پائی | آنہ | روپیہ | خرچ |
|---|---|---|---|
| ......۹ | ......۱۳ | ۲۵۵۶ | دفتر شعبہ تبلیغ احرار اسلام قادیان |
| ......۰ | ......۱ | ۳۸۸ | تبلیغی لٹریچر وطباعت رسید وفارم بلز |
| ......۰ | ......۱۳ | ۲۹ | شعبہ تبلیغ احرار اسلام بٹالہ |
| ......۱۰ | ......۱۳ | ۲۵۷۳ | تنخواہ مبلغین ومحصلین |
| ......۰ | ......۱۴ | ۲۲۵۳ | سفر خرچ مبلغین ومحصلین |
| ......۰ | ......۰ | ۱ | بنام امرت بینک امرتسر |
| ......۰ | ......۰ | ۱ | بنام عبدالحمید صاحب لوہ گڑھ |
| ......۰ | ......۱۱ | ۶ | امداد مستحقین |
| ......۳ | ......۹ | ۲۳۶ | ڈاک خرچ، سٹیشنری، بلاک، منادی، وٹہ ومتفرق |
| ......۰ | ......۱۵ | ۳۵۱ | کرایہ دفتر ومتعلقہ دفتر بابت سال ۱۹۳۹ء، ۱۹۴۰ء<br>یکم رجنوری ۱۹۴۱ء سے کرایہ دفتر تخفیف میں لایا گیا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| بنام چوہدری اللہ دتہ صاحب محصل پیشگی | ۴ | ......۱۲ | ......۰ |
| مہمان کھاتہ مشمولہ مہمانان کانفرنس ستمبر ۱۹۴۰ء | ۹۶ | ......۱۳ | ......۰ |
| میزان خرچ | ۸۵۰۰ | ......۸ | ......۱۰ |
| آمد | روپیہ | آنہ | پائی |
| آمد از مستقل وغیر مستقل معاونین بابت ۱۹۳۹ء | ۹۳۷ | ......۶ | ......۶ |
| آمد از مستقل وغیر مستقل معاونین بابت ۱۹۴۰ء | ۴۸۲۸ | ......۸ | ......۳ |
| آمد از مستقل وغیر مستقل معاونین بابت ۱۹۴۱ء | ۲۵۰۲ | ......۱۳ | ......۶ |
| قرض از مختلف اصحاب | ۲۳۳ | ......۱ | ......۱ |
| کل میزان آمد | ۸۵۰۱ | ......۱۳ | ......۴ |
| کل خرچ | ۸۵۰۰ | ......۸ | ......۱۰ |
| موجود | ۱ | ......۴ | ......۶ |

## برادران اسلام سے اپیل

ہمارے کام سے پوری ہمدردی تو ان اصحاب کو ہو سکتی ہے جن کو کبھی قادیان تشریف لانے کا اتفاق ہوا ہو۔ حقیقت یہ ہے کہ قادیانی مظالم کو احاطۂ تحریر میں لانا مشکل ہے۔ جو صاحب ایک مرتبہ قادیان میں قادیانی مظالم کی ایک جھلک بھی ملاحظہ فرمالیں۔ وہ کبھی اپنی امداد سے دریغ نہیں کریں گے۔ ہمارے دوستوں کو ماہوار مستقل اعانت کی عادت نہیں۔ مگر مستقل ادارے بغیر مستقل اعانت کبھی جاری نہیں رہ سکتے۔

## معاونین کا شکریہ

عرصہ زیر رپورٹ تقریباً تین سال میں جن اصحاب نے شعبہ تبلیغ کی مستقل یا غیر مستقل امداد فرمائی، وہ ہمارے شکریہ کے مستحق ہیں۔ اللہ تعالیٰ ان کے اموال میں برکت عطاء فرمائیں۔ امید ہے کہ ہمارے مستقل معاونین مزید ممبر پیدا کر کے اور غیر مستقل معاونین اپنی امداد کو مستقل فرما کر ثواب دارین حاصل کریں گے۔

نیاز مند: عبدالکریم مباہلہ!

خاتم النبیین لا نبی بعدی

## شعبہ تبلیغ مرکزیہ احرار اسلام ہند قادیان گورداسپور کی

# سالانہ روئیداد و گوشوارہ آمد و صرف

(یکم/اپریل ۱۹۴۵ء، لغایت ۳۱/مارچ ۱۹۴۶ء)



الحاج میاں قمر الدین اچھروی رحمۃ اللہ علیہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# توضیح

شعبہ تبلیغ مجلس احرار اسلام کا ملکی سیاسیات سے کوئی تعلق نہیں۔ یہ خالص تبلیغی ادارہ ہے۔اس کے مبلغین ہر مذہبی جماعت کی سٹیج پر وعظ فرماتے ہیں۔احباب جلسہ وغیرہ کرتے وقت خاص خیال رکھیں۔

## اغراض ومقاصد

سرکار دوعالم ﷺ کے تاج ختم نبوت کو نقصان پہنچانے کے لئے مرزاغلام احمد قادیانی نے مصنوعی نبوت کا ڈھونگ رچا کر اسلام کی توہین اور شعائر اسلام کی بے حرمتی کی اور ہر مسلمان کلمہ گو کو مرتد قرار دیا۔اس فتنہ عظیم کا انسداد انفرادی طور پر ہوتا رہا۔لیکن مرزائیت کے انسداد اور تبلیغ اسلام کے لئے ایک مستقل تبلیغی نظام کی ضرورت کا احساس کرتے ہوئے برسوں سے مجلس احرار اسلام ہند نے شعبہ تبلیغ قائم کیا ہے۔جس کے ماتحت مبلغین رد مرزائیت اور تبلیغ اسلام کے فرائض ادا کرتے ہیں۔چنانچہ روئیداد ہذا کو مکمل طور پر مطالعہ کرنے کے بعد ناظرین کرام پر بخوبی واضح ہو جائے گا کہ شعبہ تبلیغ نے کس ماحول میں کام کی ابتداء کی ہے۔اور آج کس منزل پر پہنچ گیا ہے۔شعبہ ہذا کے اغراض ومقاصد حسب ذیل قرار دیئے گئے ہیں۔

۱...... ہندوستان اور بیرون ہند میں اسلام کے مقدس اصولوں کی اشاعت کرنا۔

۲...... مسلمانوں میں تبلیغ اسلام کا جذبہ صادق پیدا کرنا اور مبلغین کی ایک سرگرم عمل اور کارکن جماعت تیار کرنا۔

۳...... فتنہ قادیان (مرزائی تحریک) کے تباہ کن اثرات سے تعلیم اسلامی کو محفوظ رکھنا اور مسلمانوں کو ان کے دجل وفریب سے بچانا۔

نوٹ...... مبلغین شعبہ ہذا جماعتی پروگرام کے علاوہ مختلف تبلیغی انجمنوں کے اجلاس میں بھی شمولیت کر کے تعلیمات اسلامی اور تردید مرزائیت کے فرائض انجام دے سکتے ہیں۔

## معذرت

چونکہ جنگی حالات میں کاغذ کی کمیابی بلکہ نایابی زبردست رکاوٹ رہی اور انہی مجبوریوں

کی وجہ سے پچھلی روئیداد شائع نہ کی جا سکی۔ اس لئے کارکنان شعبہ تبلیغ احرار اسلام جملہ دوست واحباب اور حضرات معاونین کرام سے معذرت خواہ ہیں۔

نیز اب تک حسب ضرورت کاغذ دستیاب نہ ہوسکنے کی وجہ سے معاونین کرام کے اسمائے گرامی بمعہ نمبرات رسید وغیرہ مفصل طور پر شائع کرنے سے ہم قاصر رہے۔ امید ہے کہ آئندہ کے لئے کاغذ ملنے کی صورت میں مفصل سہ ماہی رپورٹ شائع کی جائے گی جس میں تمام معاونین کرام کے اسمائے گرامی بمعہ نمبرات رسید درقومات وغیرہ بالتفصیل درج ہوں گے۔

## عرض حال

جیسا کہ اغراض ومقاصد میں عرض کیا گیا ہے۔ شعبہ تبلیغ کا اہم ترین مقصد شعبہ تبلیغ احرار اسلام قادیان کی سرپرستی اور استیصال مرزائیت ہے۔ کیونکہ ہمارا مقابلہ ایک ایسے گروہ سے ہے جو محض باطل کی اشاعت اور اسلامی لباس میں فتنہ ارتداد پھیلانے کے لئے لاکھوں روپے سالانہ خرچ کرتا ہے۔

ہماری خواہش ہے کہ شعبہ تبلیغ ہذا کو اس حد تک کامیاب بنایا جائے کہ اس کی رپورٹ کے اعداد وشمار اس امر کا یقین دلائیں کہ ہمارا ادارہ قادیانی مفاسد کے انسداد کی پوری طاقت رکھتا ہے۔ اسی خواہش کی تکمیل کے لئے دوست واحباب اور جملہ مذہب پرور مسلمانوں کی توجہ اس طرف مرکوز کرانے کے لئے یہ چند سطور ہدیہ ناظرین ہیں۔ امید ہے کہ ہمدردان اسلام یہ روئیداد مطالعہ فرما کر نہ صرف خود توجہ فرمائیں گے بلکہ اپنے حلقۂ احباب میں بھی معاونین کی تعداد بڑھائیں گے۔

## قادیان میں فرعونی بربریت کا دور دورہ اور مجاہدین اسلام کی استقامت کا نتیجہ

یوں تو ارباب بصیرت سے مخفی نہیں کہ اس کفر والحاد کے پرفتن دور میں جبکہ حق وباطل کی کشمکش الحاد وارتداد۔ بے دینی اور لامذہبیت کی آندھیوں نے ہر طرف سے نور اسلام کو مدھم کرنے میں کوئی کمی نہیں چھوڑی۔ خصوصاً قصبہ قادیان عرصۂ دراز سے کفر وارتداد کا پورا اڈا بن گیا ہے۔ جس جگہ پر نبی کریم ﷺ کی پیشینگوئی کے عین مطابق مرزا غلام احمد قادیانی نے جھوٹی پیغمبری کا دعویٰ کر کے تاج ختم نبوت پر ناپاک حملہ کیا۔ چنانچہ اپنی تصنیفات کفریہ میں اپنی روحانیت کو آنحضرت ﷺ کی روحانیت سے (العیاذ باللہ) بڑھ کر بتایا۔ مسجد اقصیٰ کے مقابل میں مسجد اقصیٰ بنائی۔ اپنے مریدوں کو صحابۂ کرام کا خطاب دیا۔ قادیان کو رسول کی تخت گاہ قرار دیا۔ اور اپنی بیوی کو ام المومنین کہلوایا وغیرہ وغیرہ۔ غرض کہ تمام خصوصیات نبوی ﷺ پر ڈاکہ مارا۔

ناظرین کرام کو یہ سن کر حیرانگی ہوگی کہ یہ جھوٹا مدعی نبوت دراصل ایک دیہاتی زمیندار کا لڑکا تھا جو ابتداءً کچہری میں قلیل تنخواہ پر ملازمت کرتا تھا۔ پیٹ کی دوزخ کو بھرنے کے لئے امتحان مختاری میں بیٹھا۔ مگر بدقسمتی سے فیل ہو کر تلاش روزگار میں بھٹکتا ہوا ادھر ادھر دوستوں اور یاروں سے صلاح ومشورہ کرتا رہا۔ آخر کار مسلمانوں کی سادگی سے فائدہ اٹھاتے ہوئے تبلیغ کے نام پر چندہ جمع کرنا شروع کیا اور ترقی کرتا ہوا تجدید دین (مجدد ہونے) کا دعویٰ دار بن بیٹھا۔ چونکہ تازیانہ بے روزگاری کے مارے ہوئے اسی قماش کے چند اور ساتھی بھی اسے مل گئے۔ لہٰذا رفتہ رفتہ دین اسلام میں رخنہ اندازی کرتا ہوا رحمت للعالمین، خاتم النبیین ﷺ کے قصر ختم نبوت پر گولہ باری شروع کی۔ اور طرح طرح کے باطل عقائد تحریر وتقریر کے ذریعے خود بھی اور اپنے ایجنٹوں کے بالواسطہ بھی ناسمجھ مسلمانوں میں پھیلانے لگا۔

بدقسمتی سے یہ گاؤں شہری آبادی سے دور تھا جب کچھ تسلط بیٹھ گیا تو قتل کے الہام، طاعون کے خواب، زلزلوں کی پیشینگوئیاں کر کے اپنے معترضین کو دھمکیاں دینے لگا اور لوگوں پر اپنا سکہ قتل وغارت، لوٹ مار کے ذریعے منوانا چاہا۔ مگر خدا تعالیٰ بھلا کرے مسٹر ڈوئی ڈپٹی کمشنر کا جس نے زیر دفعہ ۱۰۷ ضابطہ فوجداری اس کا منہ بند کیا۔ مگر اس کے جانشین نے جب اس گاؤں میں غلبہ حاصل کیا۔ اور اپنے مریدوں کو ہجرت کے نام پر جمع کر کے قادیان میں اکثریت بنائی اور دیگر اثر ورسوخ سے ممتاز حیثیت حاصل کر کے غریب مسلمانوں کا بائیکاٹ، آتشزدگی، قتل وغارت سے عرصہ حیات تنگ کر دیا۔ تو اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے مسلمانوں کی غریب جماعت (احرار) اپنا تبلیغی مشن لے کر اس ظلم گاہ میں گئی۔ اور اس گاؤں کے مسلمانوں کی آواز کو دنیا کے سامنے پیش کیا۔

جب سے قادیان میں شعبہ تبلیغ احرار اسلام کی بنیاد رکھی گئی ہے۔ اس شعبہ کی نگرانی میں آج تک نبی کریم ﷺ کے تاج ختم نبوت کی حفاظت کے لئے مبلغین کا عملہ بفضلہ تعالیٰ کام کر رہا ہے۔ مسلمان بچوں کی تعلیم کے لئے اسلامی مدرسہ اور باہر سے آنے والے مسلمان مہمانوں کے لئے لنگر خانہ اور جائے رہائش وغیرہ کے ضروری انتظامات بھی کئے گئے۔ اگرچہ مرزائیوں نے ابتداء میں اس اسلامی ادارے کو اپنے مضبوط مرکز میں برداشت نہ کرتے ہوئے شدید مزاحمت شروع کی۔ شعبہ تبلیغ احرار اسلام کی راہ میں گوناگوں رکاوٹیں ڈالیں۔ مقدمات میں ہمیں الجھایا گیا۔ متشددانہ حملے ہوئے۔ لیکن خدا کا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ شعبہ تبلیغ کے کارکنان ان تمام مصائب کے لئے سینہ سپر رہے اور ان کے استقلال میں ذرہ بھر جنبش بھی نہ آئی۔

ابتداء میں شعبہ تبلیغ کا کاروبار چلانے کے لئے جرأت نہ ہوسکتی تھی۔ لیکن کس کو معلوم تھا کہ یہ چند بوریا نشین مالی مشکلات کے باوجود تبلیغ وتدریس لنگر وغیرہ اخراجات کو پورا کرنے کے علاوہ شعبہ ہذا کے لئے مستقل ملکیتی مکان اور زمین کا انتظام بھی کرسکیں گے۔

## خوشخبری

معاونین کرام اور جملہ غیور مسلمانوں کو یہ معلوم کر کے انتہائی خوشی ہوگی کہ اس وقت تک شعبہ تبلیغ ایک پختہ مکان، نیز ایک قطعہ زمین سفید اور ایک کچا مکان قصبہ قادیان کے اندر مرزائی مرکز کے متصل خرید کر چکا ہے جو تبلیغ وتدریس اور مہمان خانہ وغیرہ کے لئے وقف ہے۔ علاوہ ازیں ایک قطعہ زرعی زمین جناب سید پیر شاہ چراغ صاحب ساکن قادیان نے شعبہ تبلیغ کو وقف کی ہے۔ جس کی آبپاشی کے لئے پختہ کنواں بھی تیار کیا گیا ہے۔ وقف شدہ زمین میں تین عدد پختہ کمرے بھی بنائے گئے ہیں اور ایک عالیشان مسجد کی بنیاد بھی عرصہ دراز سے رکھی جاچکی ہے جو کہ جنگی حالات کے باعث خاطر خواہ سامان تعمیر نہ مل سکنے کی وجہ سے تاحال مکمل نہ ہوسکی۔ اس وقف شدہ زمین کا ٹرسٹ بھی قائم ہے۔

## قادیان میں مدرسۃ دارالمبلغین کا قیام!

ناظرین کرام! قادیانی امت اپنے باطل عقائد کو پھیلانے میں کس قدر ایثار وقربانی اور تن دہی سے کام لیتی ہے؟ لاکھوں روپے سالانہ خرچ کر رہی ہے۔ زر کثیر کو پانی کی طرح بہاتے ہوئے تبلیغ اسلام کی آڑ میں دور دراز ممالک تک دجل وفریب کا جال پھیلا رہی ہے۔ اور اس ناپاک جدوجہد کے لئے ایک طرف جائیدادیں مکانات اور زندگیاں وقف کی جارہی ہیں تو دوسری طرف متعدد اخبارات، رسالے، چھاپہ خانے بھی اس غلط پروپیگنڈے میں رات دن مصروف کار نظر آتے ہیں۔ باوجودیکہ دنیا بھر میں ان کی تعداد ہزاروں سے زیادہ نہ ہوگی۔ لیکن حسرت وافسوس کا مقام ہے کہ ہندوستان میں مسلمان کروڑوں کی تعداد میں ہوتے ہوئے بھی شایان شان تبلیغی مقابلہ کے لئے آمادہ نہ ہوئے۔ بلکہ اکثر مسلمانوں میں تبلیغ اسلام کا عملی جذبہ ہی نہیں۔ یہی وجہ ہے کہ شعبہ تبلیغ موجودہ رفتار کار سے پوری طرح مطمئن نہیں۔

شعبہ تبلیغ کی خواہش ہے کہ قادیان میں ایک عظیم الشان مدرسہ دارالتبلیغ ہو جس میں بڑے بڑے فارغ التحصیل طلباء کو تبلیغ ومناظرہ کی تعلیم دی جائے۔ اور جو طلباء یہاں سے فارغ ہوجائیں۔ ان کو تنخواہیں مقرر کر کے دور دور علاقوں میں تبلیغ کے لئے بھیجے جائیں۔ لیکن اس سکیم کو عملی جامہ پہنانے کے لئے کافی سرمایہ کی ضرورت ہے۔ نیز ایسے جان نثار اور فدائے اسلام

مسلمانوں کی ضرورت ہے کہ اس سکیم کو کامیاب بنانے میں ہماری ہر طرح سے امداد کریں۔ جس قدر مدارس عربیہ ہندوستان کے مشہور مقامات میں ہیں۔ ان کے مہتمین حضرات کا بھی فرض ہے کہ ہر سال اپنے مدارس کے فارغ التحصیل طلباء میں سے کوئی نہ کوئی طالب علم، فن تبلیغ ومناظرہ سیکھنے کے لئے اس دارالتبلیغ میں بھیج دیا کریں۔

شعبہ تبلیغ کا پختہ ارادہ ہے کہ آئندہ ماہ شوال سے اس دارالتبلیغ کا افتتاح کیا جائے۔ چنانچہ مدرسین کا انتظام کیا گیا ہے۔ انشاء اللہ توکلاً علی اللہ دس شوال المکرم ۱۳۶۵ھ سے کام شروع کیا جائے گا۔ تبلیغ ومناظرہ سیکھنے کے شوقین طلباء یکم شوال تک اپنی اپنی درخواستیں بھیج دیں اور دس شوال المکرم تک قادیان پہنچ جائیں۔

## تبلیغی پروگرام

گزشتہ سالوں کی طرح اس سال بھی شعبہ تبلیغ کے زیر اہتمام قادیان اور گردونواح میں میلاد النبی، معراج النبی، جمعۃ الوداع، عیدین وغیرہ اسلامی تقاریب پر عظیم الشان جلسے منعقد ہوئے۔ جن میں لاؤڈ سپیکر، مہمانوں کی خوراک، جائے رہائش وغیرہ کی جملہ ضروریات کا انتظام شعبہ تبلیغ ہی کرتا رہا۔ جو حضرات متذکرہ تقاریب اور جلسوں میں شمولیت کر کے تقاریر فرما چکے ہیں۔ ان کے اسمائے گرامی یہ ہیں۔

مولانا قاضی احسان احمد صاحب شجاع آبادی، مولانا محمد علی صاحب جالندھری، مولانا محمد بشیر صاحب فاضل دیوبند پسروری، مولانا صدرالدین صاحب خطیب گول مسجد شریف پورہ امرت سر، مولانا محمد چراغ صاحب گوجرانوالہ، مولانا عطاء محمد صاحب حافظ آباد، مولانا محمد عبداللہ صاحب معمار، مولانا محمد ادریس صاحب، مولانا عزیز الرحمٰن صاحب ہزاروی، مولانا چودھری عبدالعزیز صاحب گورداسپوری، مولانا فضل کریم صاحب سیالکوٹی، حاجی عبدالرحمٰن صاحب بٹالوی، مولانا رحمت اللہ صاحب مہاجر بٹالوی، مولانا محمد حسین صاحب سرحدی، مولانا محمد حیات صاحب مبلغ ومناظر، چودھری غلام فرید صاحب ساکن گھوکلہ، خواجہ عبدالحمید صاحب (بٹ)، مولانا عتیق الرحمٰن صاحب چنیوٹی (سابق مرزائی مبلغ) جناب مولانا غلام محمد صاحب وغیرہم!

اس کے علاوہ قادیان کے گردونواح دیہات مثلاً ست کوہا، دیال گڑھ، مہرائے بھینی میلواں، گھوکلہ، بھٹیاں گھوت، چھینا بھٹیاں، سری گوبند پور، ڈیری والا، فیض اللہ چک، کوٹ، دھرم کوٹ، شاہ پور، کوٹلی بارے خاں، شکار ماچھیاں، بھینی بسوال، دارا پور، ٹکہ پور، گھمان، لدھا منڈا وغیرہ وغیرہ مقامات میں بھی تبلیغی پیغام پہنچایا۔

نیز ضلع گوجرانوالہ، لاہور، لائلپور، ملتان، ڈیرہ غازی خان، مظفر گڑھ، لودھیانہ، جالندھر، سیالکوٹ، گورداسپور، شیخوپورہ، جہلم، جھنگ، امرتسر، فیروزپور، میانوالی وغیرہ پنجاب کے مختلف اضلاع اور دہلی، آگرہ وغیرہ میں بھی مبلغین شعبۂ ہذا نے نہایت کامیاب دورے کئے۔ تبلیغی جلسے اور مناظرے کئے۔ جن کے نتیجے کے طور پر بہت سے مرزائیوں نے مختلف مقامات میں مرزائیت سے توبہ کر کے پھر مسلمان ہوگئے۔ جن کا اخبار ورسائل میں وقتاً فوقتاً اعلان کیا گیا ہے۔

## مقتدر حضرات کی آراء

### (انتخاب از رائے بک دفتر شعبۂ تبلیغ اسلام قادیان)

ذیل میں بعض ان حضرات کی رائیں ملخص طور پر نقل کی جاتی ہیں۔ جنہوں نے وقتاً فوقتاً قادیان آ کر یہاں کے انتظامات شعبۂ تبلیغ کا چشم دید نظارہ کر کے رائے بک میں اظہار خیال فرمایا ہے۔

ا...... مفتی ہند حضرت مولانا کفایت اللہ صاحب دہلوی کی رائے

’’قادیان جو نبوت کاذبہ اور دجالیت کا مرکز ہے۔ اس میں شعبۂ تبلیغ ابطال باطل وتبلیغ حقانیت کا فریضہ نہایت مستعدی سے انجام دے رہا ہے۔ اس کے مخلص کارکن ہر وقت سربکف خدمت اسلام میں طرح طرح کی تکلیفیں برداشت کرتے ہوئے مسلمانوں کو راہ حق دکھاتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ ان کو جزائے خیر عطا فرمائے۔ اور ان کی مخلصانہ مساعی کو قبول کرے۔ وہ تمام مسلمانوں کی اعانت وتعاون کے مستحق ہیں۔ اہل دل واصحاب ودولت کو دامے درمے جانے قدمے ان کی امداد کرنی لازم ہے۔‘‘ محمد کفایت اللہ کان اللہ لہٗ دہلی

۲...... امیر شریعت حضرت مولانا سید عطاء اللہ شاہ صاحب بخاری کی رائے

’’مجلس احرار ہند کی طرف سے برطانوی نبوت کے مرکز قادیان میں ایک غیر سیاسی شعبۂ تبلیغ اسلام قائم ہے۔ شعبۂ تبلیغ کے مبلغ اعلیٰ مولوی محمد حیات صاحب سلمہ اللہ تعالیٰ ہیں۔ اور فقیر اس شعبہ کا ایک ادنیٰ خادم ہے۔ سر ظفر اللہ اگر حکومت برطانیہ کی ناک کا بال ہوتے ہوئے مسجدوں میں جا کر اور پبلک جلسوں میں کھڑا ہو کر مرزا غلام احمد کی برطانوی نبوت کی تبلیغ کر سکتا ہے اور ہندوستان ودیگر ممالک کے لوگوں سے لاکھوں روپے بٹور کر تبلیغ اسلام کے بہانے تخریب اسلام کے فرائض انجام دے سکتا ہے۔ تو مسلمانان ہند کو خواہ وہ ملازم حکومت ہی کیوں نہ ہو۔ اس شعبہ

میں شامل ہو کر اس کے خوشگوار بوجھ کو سر پر اٹھالینا چاہئے۔شعبہ ہذا کو قادیان میں کافی زمین مل چکی ہے۔ جو مسئلہ ختم نبوت کی تبلیغ واشاعت اور درس وتدریس کے لئے وقف ہو چکی ہے۔ مسجد کی بنیادیں پڑ چکی ہیں۔ کنواں بن کر جاری ہے جس سے کاشت ہو رہی ہے۔ یہاں کے مسلمان بچوں کے لئے پرائمری اور دینیات کا مدرسہ کھلا ہوا ہے۔ جنگ کی وجہ سے بہت سا کام رکا پڑا ہے۔ ورنہ شعبہ تبلیغ مجلس احرار اسلام اپنی دینی خدمات کو نمایاں طور پر مسلمانوں کے سامنے رکھ سکتا۔ مسلمانان ہند سے فقیر کی درخواست ہے کہ اللہ تعالیٰ کے لئے اس طرح توجہ کریں۔ اور اس نیک کام میں شریک ہو کر دامے، درمے، جامے، مالے، خیالے، قدمے امداد کر کے دربار رسالت علیٰ صاحبہا الصلوٰة والتحیة میں اپنے کو سرخرو کریں اور اس کام کو مسلمانوں کے لئے وسیلہ نجات بنائیں۔

چونکہ قادیان میں مسلمان مسافروں کے لئے کھانے پینے کی کوئی دکان نہیں ہے۔ اس لئے شعبہ تبلیغ کی طرف سے ایک لنگر خانہ بھی جاری ہے۔ جس میں خاص کر ورغلائے ہوئے مسلمانوں کو کھانا دیا جاتا ہے۔ اور دوسرے مسافروں کو بھی کھانا دیا جاتا ہے۔"

دستخط......فقیر سید عطاء اللہ بخاری

### ۳...... مجاہد سرحد حضرت مولانا غلام غوث صاحب ہزاروی کی رائے

"۱۹۳۵ء کی احرار تبلیغ کانفرنس قادیان کے بعد پہلی بار میں برائے ادائیگی نماز جمعہ اس عجیب وغریب بستی میں حاضر ہوا۔ مجلس احرار اسلام ہند کے شعبہ تبلیغ نے کفر وارتداد ظلم وطغیان، زنا وگناہ کی روک تھام کے لئے شاندار کام جاری کر رکھا ہے۔ فی الحال یہاں "جامعہ محمدیہ" کے نام پر ایک مدرسہ جاری ہے۔ جس میں اس وقت نوے کے قریب مسلمان بچے تعلیم پا رہے ہیں۔

اس عجیب بستی میں پہلے اصل مردم شماری صرف دو ہزار تھی۔ مگر مرزائی فتنہ کے بعد مرزائی تارکین وطن نے آ کر یہاں کی آبادی میں سات ہزار کا اضافہ کیا۔ یہی سب سے بڑی کمائی ہے جو مرزا آنجہانی نے آیات قرآنیہ کی تحریف کے مقابلہ میں حاصل کی۔ اس غلبہ آبادی کی وجہ سے اصلی باشندے جو مسلمان تھے، ظلم وستم قتل وغارت کی تاب نہ لا کر یہاں سے ہجرت کر گئے۔ جو تھوڑے سے رہے وہ ضعیف الایمانی کی وجہ سے اسلام کا اظہار نہ کر سکتے تھے۔ مجلس احرار کے تبلیغی مرکز کے قیام کے بعد اس قصبہ اور ماحول کے مسلمان اب علی الاعلان اپنے کو مسلمان ظاہر کر سکتے ہیں۔

اس طرح ہزاروں مسلمانوں کا ایمان محفوظ ہوگیا ہے۔ یہاں مسلمانوں کی دو مسجدیں ہیں۔ جس کا انتظام شعبہ تبلیغ احرار اسلام کے ماتحت ہے۔ تیسری جامع مسجد مجلس احرار بنوا رہی ہے۔ ایک بڑی زمین ختم نبوت کے لئے وقف ہے۔ اس کا انتظام بھی شعبہ تبلیغ ہی کے ماتحت ہے۔ جس کے لئے ایک کمیٹی بنی ہوئی ہے۔ مولانا محمد حیات صاحب اور مولانا فضل عظیم صاحب تمام علاقہ میں فتنہ ارتداد کے خلاف کامیاب تبلیغ فرما رہے ہیں۔ جس امر سے مجھے خاص مسرت ہے۔ وہ یہ ہے کہ شعبہ تبلیغ نے لاؤڈ سپیکر حاصل کر لیا ہے۔ اور خدا کے فضل سے مرزائیوں کے سالانہ میلے کے موقع پر لاؤڈ سپیکر کے ذریعہ شعبہ ہذا بھی تبلیغ اسلام کا حق ادا کر رہا ہے۔ یہ امر نہایت ہی موجب اطمینان ہے کہ حساب کتاب کے رجسٹر بہت صاف ہیں۔ آمد و خرچ کی پڑتال تک کی اجازت ہر مسلمان کو ہے۔ چاہے وہ چندہ دے یا نہ۔

مولانا محمد حیات صاحب کے حسن انتظام سے سابقہ بہت سے قرضے ادا ہو گئے ہیں۔ لاؤڈ سپیکر کی مرمت پر تین سو روپیہ خرچ کیا گیا۔ جامع مسجد زیر تعمیر کے لئے کنواں تیار ہو گیا ہے۔ ایک اور نئی بات کا اضافہ ہوا ہے کہ بیرونجات کا کوئی مسلمان مہمان آئے تو اس کے لئے دفتر احرار میں باقاعدہ لنگر جاری رہتا ہے۔ اس طرح اب قادیان آنے والے مسلمانوں کو جو مرزائیوں کا ذبیحہ نہیں کھاتے اور نہ ہی ان کو خورو نوش کی کوئی سہولت تھی۔ بلکہ مرزائی لنگر کی وجہ سے برا اثر بھی علاقہ پر پڑ رہا تھا۔ اب یہ مشکل رفع ہو گئی۔ میں مقامی دفتر شعبہ تبلیغ احرار کو موجودہ بہترین نظم و نسق اور کامیابی پر مبارک باد دیتا ہوں۔"

دستخط...... غلام غوث ممبر آل انڈیا ورکنگ کمیٹی مجلس احرار اسلام

### ۴...... حضرت مولانا محمد علی صاحب جالندھری کی رائے

"میں ۲۹ دسمبر ۱۹۴۳ء کو مرزائیوں کے سالانہ جلسہ پر قادیان دفتر احرار اسلام کی درخواست پر مجلس احرار اسلام کے سالانہ جلسہ میں شرکت کی غرض سے یہاں حاضر ہوا۔ دفتر احرار کے کارکنان کے مساعی قابل تحسین ہیں۔ قادیان جیسے شہر میں عملہ دفتر اور مولانا محمد حیات صاحب کی ہر دلعزیزی ان کے اخلاق حسنہ کی ترجمانی کرتی ہے۔ مدرسہ محمدیہ قادیان اور جدید تعمیر کی سکیم اور زرعی زمین کی آبادی قابل مبارکباد ہے۔ اگر جملہ کارکنان نے موجودہ اتحاد کو قائم رکھا تو دفتر احرار اور جامعہ محمدیہ قادیان ایک کامیاب ادارہ ہوگا۔ مرزائیوں کے سالانہ جلسے پر تبلیغ حق کا طریق بہت پسندیدہ ہے۔ جملہ ماتحت جماعتوں کو شعبہ ہذا کی ہر طرح سے امداد کرنی چاہئے۔"

عبدہ المذنب، محمد علی جالندھری عفا اللہ عنہ

۵...... حضرت مولانا بہاء الحق صاحب قاسمی امرتسری کی رائے

''مولانا محمد حیات صاحب مبلغ شعبۂ تبلیغ کے اخلاص اور سرگرمیوں کا میں پہلے سے معترف ہوں اور باقاعدہ حساب وکتاب وغیرہ چیزوں کو دیکھ کر مولانا موصوف کو ایک اچھا اور بہترین منتظم بھی پایا۔ اگر اسی نہج پر کام ہوتا رہا، تو انشاء اللہ تعالیٰ اس کے بہت عمدہ نتائج وثمرات ظہور پذیر ہوں گے۔'' محمد بہاء الحق قاسمی امرتسری عفا اللہ عنہ

۶...... مولانا عبدالحق صاحب بٹالوی بھاگووال کی رائے

''مولانا محمد حیات صاحب کے حسن انتظام کو دیکھ کر طبیعت نہایت خوش ہوئی۔ ہر مسلمان کا حق ہے کہ شعبہ تبلیغ کی ہر ممکن طریق سے امداد واعانت کرے۔ فتنہ ارتداد کی بیخ کنی ہر مسلمان کا فرض اولین ہے۔'' المفتقر الی اللہ الحق، عبدالحق بٹالوی بھاگووال

۷...... جناب عبدالرشید خان صاحب پٹیالہ تحریر فرماتے ہیں

''میں پہلی مرتبہ ایک مرزائی دوست کے ساتھ قادیان پہنچا۔ میں نے دیکھا کہ مرزائیوں کے سالانہ جلسے کی حقیقت ایک میلہ اور عیاشی کے اڈے سے زیادہ نہیں۔ میں نے کئی ایک مردوں کو عورتوں سے بدمعاشی کی باتیں کرتے ہوئے خود دیکھا ہے۔ دفتر شعبہ تبلیغ احرار اسلام میں انتظام نہایت اعلیٰ اور قابل تحسین پایا۔ حسابات کو بالکل درست اور مکمل پایا۔ مجھے دفتر ہذا میں پہنچ کر بہت ہی خوشی ہوئی۔ کہ قادیان میں بہت ہی ضرورت ہے کہ قادیان کے رہنے والوں کی تکالیف میں کمی واقع ہو۔ اور مسلمانوں کے ایمان محفوظ رہیں۔ تبلیغ کا انتظام بھی بہترین ہے۔ اس وقت ضرورت ہے کہ دفتر قادیان کی ہر طرح سے امداد کی جائے۔ دفتر میں باہر سے آنے والوں کے لئے قیام وطعام کا بھی بہترین انتظام ہے۔''

عبدالرشید خاں پٹیالہ محلہ گھیر سوڑھیاں، ۶ر دسمبر ۱۹۴۲ء

۸...... جناب مولانا نبی بخش صاحب مدرس عربی گورنمنٹ ہائی سکول گورداسپور کی رائے

''جملہ بزرگان نے جو کچھ اوپر فرمایا ہے من کل الوجوہ صحیح ودرست ہے۔ شعبہ تبلیغ ہر طرح کی امداد ومعاونت کا مستحق ہے۔'' ۲۶/۱۲/۱۹۴۳ء ننگ اسلاف نبی بخش مدرس عربی گورداسپور

۹...... ''آج مورخہ ۲۳ر۱۲ر۱۹۴۳ کو میں نے موضع قادیان میں بمعہ سات آٹھ نفر ہمرائیوں کے شعبہ تبلیغ احرار اسلام کا جلسہ سنا۔ تبلیغ اسلام کا یہ طریقہ عمدہ پایا۔ مرزائیت کی تردید سن کر میرے تمام ساتھی جو مرزائی ہونے کے واسطے آئے تھے۔ مرزائی مذہب سے نفرت کرکے بدستور مسلمان

ہونے کی حالت میں واپس گاؤں کو چلے گئے۔ خدا کا شکر ہے کہ ہم جھوٹے نبی کے پھندے سے بچ گئے۔ حساب کتاب اور لنگر کا انتظام معائنہ سے بڑا عمدہ پایا۔"

مختار احمد ماڑی لوئیاں تحصیل بٹالہ

۱۰...... جناب محمد رفیق خاں نیازی منٹگمری تحریر فرماتے ہیں

"آج مورخہ ۴۳۔۱۲۔۲۹ کو دفتر شعبہ تبلیغ مجلس احرار اسلام قادیان کا معائنہ کیا۔ اور عوام سے پوچھ گچھ کی۔ شعبہ تبلیغ کا جلسہ مرزائی جماعت کے مقابلے میں کامیاب رہا۔ اور تمام لوگ مولوی محمد حیات صاحب کے حسن اخلاق کی تعریف کرتے ہیں۔ حساب کتاب نہایت تسلی بخش ہے۔"

محمد رفیق نیازی ساکن منٹگمری ۲۹/۱۲/۱۹۴۳

۱۱...... جناب مولانا عبدالمجید صاحب خطیب مسجد چینیاں لاہور تحریر فرماتے ہیں

"آج مورخہ ۱۳/۵/۱۹۴۳ کو مولوی محمد حیات صاحب سے سرسری ملاقات دفتر شعبہ تبلیغ احرار اسلام قادیان میں ہوئی۔ دفتری کاغذات حساب آمد وخرچ صاف پایا۔ کام بہت عمدہ ہے۔ موصوف سرگرم کارکن ہیں۔ تمام اہل اسلام کو اس طرف توجہ کرنی چاہئے۔ اللہ تعالیٰ مولانا اور ان کے جملہ معاونین کو ہمت واستقلال عطا فرمائے۔"

عبدالمجید خطیب مسجد چینیاں لاہور

۱۲...... جناب سید افتخار احمد صاحب رضا سجادہ نشین آستانہ مکان شریف ضلع گورداسپور کی رائے

آج مورخہ ۲۰/۳/۱۹۴۳ کو عید میلاد النبی ﷺ کے جلسے کے سلسلہ میں دفتر شعبہ تبلیغ احرار اسلام قادیان میں حاضری کا اتفاق ہوا۔ حضرت مولانا محمد حیات صاحب، مولانا عزیز الرحمن صاحب، حافظ محمد خان صاحب دفتر میں موجود تھے۔ ان تمام علماء کو شعبہ تبلیغ نے تبلیغ کے سلسلے میں اس کفر کی بستی میں مقرر کر رکھا ہے۔ مولانا عزیز الرحمن صاحب علاقہ میں تبلیغ کا کام فرماتے ہیں۔ حافظ محمد خان صاحب مقامی طور پر تبلیغ کا کام سرانجام دیتے ہیں۔ حضرت مولانا محمد حیات صاحب علاوہ تبلیغ کے علاقہ دور دراز سے شعبہ تبلیغ کے لئے امداد حاصل کرتے ہیں۔ اور تمام مقامی شعبہ کا

انتظام والصرام حضرت مولانا صاحب موصوف کے ہاتھ میں ہے۔

مولانا نے مجھے آمد وخرچ کے رجسٹر دکھائے۔ آمدنی کا حساب باقاعدہ درج ہے۔ چھوٹی سے چھوٹی رقم بھی اندراج میں لائی گئی ہے۔ میں نے کیش بک کا رجسٹر کھاتہ سے موازنہ کیا۔ چند ایک رقومات مختلف مہینوں کی آمد کے نکال کر دیکھے۔ جن کا بالکل درست اندراج پایا۔ آمدنی کی ایک آنہ کی رقم تک بھی لکھی ہوئی پائی۔ اور آمدن کو مولانا موصوف کے حسن انتظام سے بتدریج ترقی حاصل ہو رہی ہے۔ اور ان کی حسن تدبیر سے شعبہ کا ماہوار خرچ جو تین صد روپے سے متجاوز ہے۔ باقاعدگی سے چل رہا ہے۔ بلکہ اس کے علاوہ شعبہ تبلیغ نے ایک لنگر قائم کر رکھا ہے۔ تمام مسلمان اصحاب جنہیں کسی غرض کے لئے اس کفر کی بستی میں آنے کا اتفاق ہوتا ہے۔ انہیں بلالحاظ کھانا مفت دیا جاتا ہے۔ بلکہ اگر رات ٹھہرنے کا موقع آ جائے تو ان کی رہائش کا مکمل انتظام دفتر میں موجود رکھا ہوا ہے۔ مجھے ایک رجسٹر دکھایا گیا جس میں تمام آنے والے مہمانوں کا باقاعدہ اندراج تھا۔ یہ حسن انتظام کی بہترین علامت ہے۔ مولانا محمد حیات صاحب آمد وخرچ کے رجسٹر ماہوار مہتمم صاحب سے چیک کرواتے ہیں۔ ہر مہینہ کے اخیر میں مہتمم صاحب کے دستخط موجود تھے۔ بلکہ سالانہ حساب مکمل ایڈٹ کرایا گیا ہے۔ ہر مسلمان کو ہر وقت اجازت ہے کہ وہ شعبہ کے رجسٹروں کا معائنہ کر سکتا ہے۔ اس انتظام کی پرزور الفاظ میں تعریف کرتا ہوں۔"

۲۰/۳/۱۹۴۳

نوٹ...... مندرجہ بالا آراء کے علاوہ اور بہت سے حضرات کی رائیں رائے بک میں درج ہیں۔ جو عدم گنجائش کی وجہ سے نقل کرنا مناسب نہ سمجھا گیا۔

## گوشوارہ ملازمین مرکزیہ شعبہ تبلیغ احرار اسلام قادیان

اس وقت شعبہ تبلیغ کے سٹاف (عملہ) کی تفصیل حسب ذیل ہے۔

| نمبر شمار | اسمائے ملازمین | عہدہ موجودہ |
|---|---|---|
| ۱ | مولانا محمد حیات صاحب | مبلغ |
| ۲ | مولانا فضل کریم صاحب | مبلغ |
| ۳ | مولانا عطاء محمد صاحب | مبلغ بلاتنخواہ |
| ۴ | جناب مولانا حافظ غلام محمد صاحب | مدرس خطیب علوم عربیہ |
| ۵ | جناب حافظ محمد خان صاحب | عربی مدرس پرائمری مدرسہ |

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | جناب مولوی قطب الدین صاحب | اول مدرس پرائمری مدرسہ |
| ۷ | جناب مولوی عبدالغفور صاحب | مدرس پرائمری مدرسہ |
| ۸ | مولوی محمد عمر صاحب | محصل |
| ۹ | قاضی عبدالودود | محرر دفتر |
| ۱۰ | محمد شریف | ماشکی |
| ۱۱ | سنتو | خاکروب |

(نوٹ: گوشوارہ آمد وخرچ یہاں پر درج تھا عدم ضرورت کی بناء پر اسے خارج کر دیا۔ مرتب!)

## تعمیر مکانات

گزشتہ صفحات میں خوشخبری کے طور پر تحریر کیا جاچکا ہے کہ بفضلہ تعالیٰ شعبہ تبلیغ اب تک معاونین کرام کی امداد واعانت کی بدولت قادیان میں مرزائیوں کی فرضی مسجد اقصیٰ اور مینارۃ المسیح کے قریب تر ایک پختہ مکان نمبر ا اراور زمین سفید نمبر ۲ اراور ایک کچا مکان نمبر ۳ ارخرید کر چکا ہے۔ لیکن موجودہ مکانات تمام ضروریات شعبہ پورا کرنے کے لئے کافی نہیں اور یہی وجہ ہے کہ اب تک مدرسہ ''جامعہ محمدیہ'' کرایہ کے مکان میں چل رہا ہے۔ اس لئے ضرورت لاحق ہوئی کہ مکانات مذکورہ میں تعمیر کی ایزادی کی جائے۔ نیز زمین سفید کو بھی آباد کیا جائے۔ تاکہ مہمان خانہ، لنگر خانہ، قیام گاہ طلباء، مکان مدرسہ وغیرہ تمام ضروریات پوری ہوں۔ اور جو تکلیف اس وقت شعبہ کو درپیش ہے۔ اس سے نجات ہو جائے۔ چنانچہ نقشہ بنوا کر برائے حصول اجازت ومنظوری دفتر میونسپلٹی قادیان میں دیا گیا ہے۔ جس کی نقل روئیداد ہذا میں شائع کی گئی ہے۔ (وہ بھی حذف کر دیا۔ مرتب!) مکانات قابل تعمیر پر تخمیناً اڑھائی تین ہزار روپے کم ازکم خرچ ہونے کا اندازہ ہے۔

معاونین کرام اور جملہ اہل خیر مسلمانوں کی فیاضی، دریادلی اور اسلام پروری سے قوی امید ہے کہ تعمیر کے اس اہم کام میں شعبہ تبلیغ کی بیش از بیش امداد واعانت فرمائیں گے۔ غیرت اسلامی رکھنے والے حضرت سے اس اپیل پر ہمدردانہ غور فرمانے کی ہمیں پوری پوری توقع ہے۔

## مرزاغلام احمد قادیانی اور اس کے پیروؤں کے کفریہ عقائد

تبلیغی فرائض کی ادائیگی کرتے کرتے ضروری ہے کہ مرزائیوں کے گندے عقائد بھی کچھ نہ کچھ بیان کئے جائیں۔ اگر ان کے تمام کفریہ عقائد اور گندے اقوال تفصیلاً لکھے جائیں تو

برسوں میں ختم نہیں ہوتے۔ کیونکہ مرزا غلام احمد اور اس کے خلیفہ اور مریدوں کے بے انتہا کتابیں کفریات، توہینات وغیرہ سے بھری ہیں۔ مگر ہم صرف مشتے نمونہ از خروارے چند عبارات مرزائیوں کی کتابوں سے نقل کر کے ناظرین کرام کی خدمت میں پیش کرتے ہیں۔

## مرزا غلام احمد قادیانی کے عقائد کفریہ

مرزا قادیانی اپنی کتاب (آئینہ کمالات کے ص۵۶۴، ۵۶۵، خزائن ج۵ ص ایضاً) پر لکھتے ہیں کہ: ''میں نے خواب میں دیکھا کہ میں اللہ کا عین ہوں اور یقین کیا کہ میں وہی ہوں اور خدائی والوہیت میرے رگ وریشہ میں گھس گئی۔ اور میں نے اس حالت میں دیکھا کہ ہم نیا نظام بنانا چاہتے ہیں۔ نئی زمین نیا آسمان۔ پس پہلے میں نے آسمان اور زمین کو اجمالی صورت میں پیدا کیا۔ جس میں کوئی تفریق وترتیب نہ تھی۔ پھر میں نے ان کو مرتب کیا۔ اور میں اپنے دل سے جانتا تھا کہ میں ان کے پیدا کرنے قدرت رکھتا ہوں۔ پھر میں نے سب سے قریبی آسمان کو پیدا کیا۔ پھر میں نے کہا کہ ''انا زینا السماء الدنیا بمصابیح '' پھر میں نے کہا کہ ہم انسانوں کو بھی پیدا کریں گے۔''

(حقیقت الوحی ص۸۶، خزائن ج۲۲ ص۸۹) میں لکھا ہے۔ ''انت منی بمنزلۃ ولدی '' یعنی خدا نے مجھ سے کہا کہ ''تو میرے بیٹے کی مانند ہے۔'' (العیاذ باللہ)

(حقیقت الوحی ص۱۰۵، خزائن ج۲۲ ص۱۰۸) میں مرزا قادیانی نے لکھا ہے کہ: ''خدا نے مجھے کہا کہ اب تیرا یہ مرتبہ ہے کہ جس چیز کا تو ارادہ کرے صرف اس قدر کہہ۔ ہو جا پس وہ ہو جائے گی۔''

(حقیقت الوحی ص۱۰۶) میں لکھا ہے کہ: ''میں نے خدا کو مجسم دیکھا اور اس کے دستخط پیشینگوئیوں پر کرائے اور سرخی کے چھینٹے میرے کرتے پر پڑے۔''

(ازالۃ الاوہام ص۷۴۸، ۷۹۰، ۷۵۲) میں مرزا قادیانی نے لکھا ہے کہ: ''قرآن شریف میں جو معجزات ہیں وہ سب مسمریزم ہیں۔''

## مرزا محمود خلیفہ ثانی مرزا غلام احمد قادیانی کے عقائد

(انوار خلافت ص۹۰) میں لکھتا ہے کہ: ''ہمارا یہ فرض ہے کہ ہم غیر احمدیوں (مسلمانوں) کو مسلمان نہ سمجھیں اور ان کے پیچھے نماز نہ پڑھیں۔''

(برکات خلافت ص۷۵) میں لکھتا ہے: ''کوئی احمدی غیر احمدی کو لڑکی نہ دے۔ اس کی تعمیل کرنا بھی ہر احمدی کا فرض ہے۔''

(برکات خلافت ص ۷۳) میں لکھتا ہے:''غیراحمدی کولڑکی دینے سے بڑا نقصان پہنچتا ہے اور علاوہ اس کے وہ نکاح جائز نہیں ہے۔''

(انوار خلافت ص ۹۳) میں لکھتا ہے:''غیراحمدی کا بچہ بھی غیراحمدی ہوا اس لئے اس کا جنازہ بھی نہیں پڑھنا چاہئے۔''

(انوار خلافت ۹۲) میں تحریر کرتا ہے:''کوئی ایسا شخص جو حضرت صاحب (مرزا غلام احمد کو سچا مانتا ہے لیکن ابھی اس نے بیعت نہیں کی۔ یا احمدیت کے متعلق غور کررہا ہے۔ اور اسی حالت میں مرگیا۔ اس کو ممکن ہے۔ خدا تعالیٰ کوئی سزا نہ دے لیکن شریعت کا فتویٰ ظاہری حالات کے مطابق ہوتا ہے۔ اس لئے ہمیں اس کے متعلق بھی یہی کرنا چاہئے کہ اس کا جنازہ نہ پڑھیں۔''

باقی عقائد انشاء اللہ تعالیٰ کسی آئندہ روئیداد میں نقل کئے جائیں گے۔ مسلمانوں کو چاہئے کہ اسلام کے ان دشمنوں سے عقائد محفوظ رکھیں اور حتی الوسع میں اس فتنہ کفریہ کے انسداد میں کوشاں رہیں۔

آپ کا فرض متذکرہ الصدر صفحات میں آپ نے شعبہ تبلیغ احرار اسلام کے علماء مبلغین اور اراکین کی مساعی جمیلہ کا ایک خاکہ ملاحظہ فرمایا ہے۔ کیا۔

آپ کے نزدیک اتنا کام کافی ہے؟ آپ اس آمدنی کو کافی سمجھتے ہیں؟ جماعت مرزائیہ کے مقابلہ مختصر نظام پر اکتفا کرتے ہیں؟..... ارتداد و زندقہ کے اس طوفان میں مزید تبلیغ اسلام کی ضرورت نہیں۔

اور کیا تردید مرزائیت کے لئے مبلغین کی ضرورت نہیں؟ یقیناً آپ کو اس سے اتفاق نہیں۔ آپ کا دل گواہی دیتا ہے کہ اس وقت ان امور پر زیادہ توجہ دینے کی ضرورت ہے تو پھر آپ کا فرض ہے کہ آج سے ہی حلقہ اثر میں شعبہ تبلیغ کی امداد کے لئے کوشش فرمائیں۔ اگر جلسہ میں مبلغین کی ضرورت ہو تو فوراً دفتر شعبہ تبلیغ احرار اسلام قادیان پنجاب کو تحریر فرمائیں۔

## دردمندانہ اپیل

میری اپیل حاملان درد دل اور نفس تبلیغ کا احساس رکھنے والے احباب سے ہے۔ تاریخ شاہد ہے کہ قرآن کریم کی تعلیم بلغ و بلغوا سے رسالت مآب ﷺ کے زمانہ میں چار دانگ عالم

پر اسلامی پرچم لہرایا۔ لیکن اس زمانہ میں مسلمانوں کی بے بسی اور بے دینی نے اس فریضہ کو ادھورا چھوڑ دیا۔ جس کے نتیجہ میں قادیانی اور بہائی وغیرہ مذاہب پیدا ہو گئے اور اسلام میں ارتداد و زندقہ کا زہر پھیلانا شروع کیا۔ دہریت کا دور دورہ ہے۔ ۸۰ر فیصدی مساجد ویران ہو گئیں اور جہالت نے گھر کر لیا۔

کیا اس وقت ضرورت نہیں کہ اس ماحول کو تبدیل کر کے قرون اولیٰ کی پرہیزگاری، دینداری، خداترسی اور اخلاق پیدا کئے جائیں۔ خاص طور پر اسلام کے خلاف ہم رنگ زمین جال بچھانے والوں کا سد باب کیا جائے۔ چنانچہ انہی ضروریات کے پیش نظر شعبہ تبلیغ احرار اسلام نے قادیان میں مرکز قائم کیا اور ہزار مصائب (مقدمات، سوشل بائیکاٹ جھگڑے وغیرہ) پر لاکھوں روپیہ صرف کر کے بھی اپنے ارادہ کو متزلزل نہ ہونے دیا۔ اللہ تعالیٰ کا شکر ہے کہ تیرہ چودہ سال کی محنت شاقہ کے بعد ہم ایک ٹھوس پروگرام کو چلانے کے لئے وسیع میدان میں قدم رکھ چکے ہیں۔ اور کثیر اخراجات سے تعلیمی مدرسہ مبلغین کا طائفہ اور قابل معلم و علماء رکھے گئے ہیں۔ جو مقامی طور پر اور مضافات قادیان بلکہ پنجاب بھر کے دور دور مقامات میں مرزائیت کے زہر سے مسلمانوں کو محفوظ رکھنے میں سرگرم عمل ہیں۔

مدرسہ، مہمان خانہ، لنگر خانہ، کتب خانہ، قیام گاہ طلباء وغیرہ ضروریات کے لئے مکانات کا انتظام بھی کیا گیا ہے اور جن کی مزید تعمیر کے لئے مالی امداد کی ضرورت ہے۔ زمرہ مبلغین میں اضافہ کرنے کی بھی ضرورت لاحق ہے۔ غرضیکہ شعبہ تبلیغ کو اس وقت کئی قسم کے وسیع اخراجات کا سامنا ہے۔ اس وقت جو ماہوار آمد کا اوسط اندازہ ہے وہ بمشکل ماہانہ اخراجات موجودہ کو پورا کر لیتا ہے۔

میں ملک کے تمام سجادہ نشین حضرات صوفیائے عظام، علمائے کرام اور جملہ ہمدردان اسلام کے احساسات اسلامی، ختم نبوت کی حفاظت اور محبت رسول اکرم ﷺ کے جذبہ سے اپیل کرتا ہوں کہ آپ اپنی خیرات، زکوٰۃ اور صدقات میں اس تبلیغی مرکز کو خصوصیت سے یاد رکھیں۔ نیز کتب خانہ کے لئے درسی وغیر درسی کتب وقف کرنے میں بھی دریغ نہ فرمائیں۔ فقط

والسلام! قمرالدین مہتمم شعبہ تبلیغ احرار اسلام قادیان، صدر دفتر اچھرہ لاہور!

انا خاتم النبیین لا نبی بعدی

# قادیانی سیاست



حضرت مولانا عبدالکریم مباہلہ رحمۃ اللہ علیہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# برادران اسلام کا فرض

صیغہ اشاعت صدر انجمن مباہلہ امرتسر نے عرصہ سے بغرض افادہ پبلک ماہواری ٹریکٹوں کا سلسلہ شروع کر رکھا ہے۔ جو بلا قیمت صرف محصول ڈاک آنے پر ارسال خدمت ہوتے ہیں۔ اس سلسلہ کا ماہواری نمبر آپ کے سامنے ہے۔ اسلام کا درد اور قوم کی خیر خواہی رکھنے والے اصحاب خود اس ٹریکٹ کو پڑھیں اور دوسروں کو سنائیں۔ اس ٹریکٹ کے مطالعہ سے آپ کو معلوم ہوگا کہ قادیانی فرقہ کوئی مذہبی گروہ نہیں۔ بلکہ ایک تجارتی کمپنی ہے۔ جس نے مذہب کی اوڑھنی اوڑھ کر اپنی تجارتی اغراض کو پورا کرنے کا تہیہ کر رکھا ہے۔

## قادیانی سیاست

عنوان بالا پر ہمیں اظہار خیال کی ضرورت اس لئے محسوس ہوئی کہ ان دنوں قادیانی کمپنی نے اپنی تجارت کو فروغ دینے کے لئے جو طرز عمل اختیار کر رکھا ہے۔ وہ یہ ہے کہ دنیا کے ہر سیاسی معاملہ میں دخل دینا ان کا فرض اولین ہے۔ اور اس دنیا میں بسنے والے انسانوں کا کوئی معاملہ بغیر ان کے مشورہ کے طے نہیں ہوسکتا۔ مثلاً خطہ کشمیر کے سیاسی معاملات میں دخل دینے اور کشمیر کمیٹی کا ڈھونگ رچانے کی ''ان تھک کوششوں'' کو ہی دیکھئے کہ قادیانی کمپنی نے اس کام کے لئے کیونکر اپنی نیند کو بھی حرام کر رکھا ہے۔

ان حالات کو دیکھتے ہوئے ہم ضروری سمجھتے ہیں کہ خود قادیانی کمپنی کے اقوال سے اس کمپنی کی حقیقت کو بے نقاب کریں۔ قادیانیوں کا بڑا حربہ روحانیت کا دعویٰ، تقدس آمیز وعظ اور ہمدردی مخلوق کا اظہار ہوتا ہے۔ جن احباب کو کبھی کسی قادیانی تصنیف کے مطالعہ کا موقع ملا ہے۔ وہ اس چیز سے بے خبر نہیں کہ یہ لوگ اپنی تحریروں میں کیسی شان جلالی پیدا کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ انکا طرز خطاب ایسا ہوتا ہے۔ گویا خدا اپنی مخلوق کو مخاطب کر رہا ہے۔ دنیا کی زبوں حالی اور بندگان خدا کی ہمدردی میں جس درد و کرب سے آنسو بہانے کا اظہار ہوتا ہے۔ وہ اپنی نظیر آپ ہے۔

ہمیں اس روحانی گروہ کے اقوال و افعال کو واقعات کی کسوٹی پر پرکھنے کا اس وقت تک

حق حاصل ہے۔ جب تک یہ اپنے مذہب کی اشاعت اور دوسروں کو اس مذہب کے قبول کرنے کی دعوت دیتے ہیں۔ اس نقطہ نگاہ سے یہ ٹریکٹ ہدیہ ناظرین کیا جاتا ہے۔

قادیانی کمپنی نے اپنے ابتدائی ایام میں خصوصاً خود کو خالص مذہبی گروہ ظاہر کیا۔ یہ حکومت کی نظروں سے بچنے کے لئے تھا۔ یا دنیا پر تقدس کے اظہار کے لئے۔ ہمیں اس سے بحث نہیں۔ ہمارا مقصود اس جگہ اس کمپنی کی دورنگی بتانا ہے۔ اس ٹریکٹ کے مطالعہ سے یہ چیز عیاں ہو جائے گی کہ اس کمپنی کی دورنگی اس امر کی بیّن دلیل ہے۔ کہ یہ کوئی مذہبی جماعت نہیں۔ بلکہ ایک تجارتی کمپنی ہے جس کا کام وقت وقت کا راگ الاپنا ہے۔ ذیل کے حوالہ جات ملاحظہ فرمائیے اور دیکھئے کہ قادیانی جماعت کا لیڈر اپنی جماعت کو سیاست سے علیحدہ رہنے کی تاکید کرتا ہوا کس قدر تقدس دینداری اور پرہیزگاری کا اظہار کرتا ہے۔ خلیفہ قادیان اپنی جماعت کے ایک اعتراض کو یوں بیان کرتا ہے:

’’ہم دنیا میں دیکھتے ہیں کہ سٹرائکوں سے فائدہ ہوتا ہے اور حقوق مل جاتے ہیں۔ پھر یہ بھی ہے کہ جائز ایجی ٹیشن کو گورنمنٹ بھی ناپسند نہیں کرتی تو پھر کیا وجہ ہے کہ جماعت احمدیہ کو سیاست سے روکا جاتا ہے۔ اور حضرت مسیح موعود نے کیوں روکا ہے۔‘‘ (برکات خلافت ص۵۴)

اس سوال کا جواب خلیفہ قادیان نے ۱۸؍صفحات پر دیا ہے۔ اور پورے زور سے اپنے مریدوں کو سیاست میں دخل دینے سے روکا ہے۔ ہم اس طویل جواب کے چند اقتباسات اپنے دعویٰ کے ثبوت میں پیش کرتے ہیں۔ جن سے یہ ظاہر ہوگا کہ قادیانی خلیفہ کے نزدیک سیاست میں دخل ایک زہر ہے۔ اور اس میں قادیانی جماعت کی ہلاکت ہے۔ حتیٰ کہ جائز حقوق کے مطالبہ کو بھی ناجائز بتایا ہے۔ مذکورہ بالا کتاب برکات خلافت کے حسب ذیل اقتباسات ملاحظہ فرمائیے: ’’حضرت مسیح موعود (مراد مرزا قادیانی) فرماتے ہیں کہ گورنمنٹ ایک حد تک سیاسی امور کی طرف توجہ رکھنے کی اجازت دیتی ہے۔ لیکن میں دیکھتا ہوں کہ اس کام کا انجام خراب ہوگا۔ اس لئے میں اپنی جماعت کو اس کی اجازت نہیں دیتا۔‘‘ (برکات خلافت ص۵۶)

’’غرضیکہ گو صوبہ کے ایک بڑے اور ذمہ دار حاکم نے اس بات پر زور بھی دیا کہ مسلم لیگ سے نقصان نہیں ہوگا۔ لیکن حضرت صاحب (مرزا قادیانی) نے یہی جواب دیا کہ اس کا نتیجہ اچھا نہیں ہوگا۔‘‘ (برکات خلافت ص۵۷)

’’اس طرح سیاست کا خون جس کسی کے منہ لگ جاتا ہے۔ پھر وہ اسے نہیں چھوڑ سکتا۔ اور اس کے اندر ہی گھسا جاتا ہے۔‘‘ (برکات خلافت ص۵۹)

"آج کل اسلام پر جو نازک وقت آیا ہوا ہے۔اس سے پہلے اس پر کبھی نہیں آیا۔اس لئے اس وقت اسلام کو جتنے بھی ہاتھ کام کے لئے مل جائیں اور جس قدر بھی سپاہی اسلام کی حفاظت کے لئے مل جائیں۔اتنے ہی کم ہیں۔اس لئے آج مسلمانوں کے لئے سیاست کی طرف متوجہ ہونا ایک ایسا زہر ہے جسے کھا کر ان کا بچنا محال بلکہ ناممکن ہے۔" (برکات خلافت ص ۵۶)

"حضرت مسیح موعود نے یہ پسند نہ کیا جو تھوڑے سے آدمی ان کے ساتھ شامل ہیں۔ ان کو بھی آپ سیاست میں دخل دینے کی اجازت دے کر اپنے ہاتھ سے کھو دیں۔"

(برکات خلافت ص ۹۰)

"سیاست میں پڑ کر چھوٹی قوم بڑی میں جذب ہو جاتی ہے۔" (برکات خلافت ص ۶۲)

"سیاست کا کوئی مذہب نہیں۔" (برکات خلافت ص ۶۳)

خلیفہ قادیان سیاست سے علیحدہ رہنے کی ایک وجہ یہ بھی فرماتے ہیں: "احسان کا بدلہ ہونا چاہئے۔احسان بھی تو دنیا میں کوئی چیز ہے۔حضرت مسیح موعود نے لکھا ہے کہ وہ تلخی اور مرارت جو سکھوں کے عہد میں ہم نے اٹھائی تھی۔گورنمنٹ برطانیہ کے زیر سایہ آ کر ہم سب بھول گئے۔"

(برکات خلافت ص ۶۴)

گویا اصل وجہ کا یوں اظہار کیا ہے کہ حکومت نے ہم کو آرام پہنچایا ہے۔اس لئے ہم خوش ہیں اور اپنے حقوق طلب کرنا بھی گناہ ہے۔یا یوں سمجھئے کہ حکومت کی ذرہ بھر ناراضگی لے کر اپنی کمپنی کا خاتمہ ہونے کا خوف دامن گیر ہے۔بہر حال سیاست سے بچنے کا وعظ سنتے جایئے: "نادان ہے وہ انسان جو اس وقت سیاست کی کشمکش کو دیکھ کر اور پھر اسلام کی حالت کو معلوم کر کے سیاست کی طرف متوجہ ہوتا ہے۔" (برکات خلافت ص ۶۰،۶۱)

"اگر کوئی یہ کہے کہ ہمیں سیاست کے چھوڑنے کی وجہ سے نقصان اٹھانا پڑا ہے۔ہم تحصیل دار، ڈپٹی اور دیگر سرکاری عہدے حاصل نہیں کر سکے تو وہ سمجھ لے کہ اس کے چھوڑنے سے خدا ملتا ہے اور نہ چھوڑنے سے دنیا۔پس اگر تمہیں خدا پیارا ہے تو سیاست کو چھوڑو۔ہماری اپنی تو یہ حالت ہے کہ کوئی دشمن ہمیں تنگ کرتا ہے۔تکلیفیں دیتا ہے۔دکھ پہنچاتا ہے تو ہم کو گورنمنٹ کے سپاہی ہی اس سے بچاتے ہیں۔تو سیاست کی وجہ سے ہمیشہ وہی قوم کامیاب ہوتی ہے۔جس کا جتھا ہو۔" (برکات خلافت ص ۶۱)

دلی خیالات کا بھی اظہار ہو گیا۔ اسلام کا درد محض بہانہ ہے۔ اصلی چیز یہی ہے اور سنئے!

"اگر ہم یہ تھوڑے سے آدمی بھی سیاست میں لگ جائیں تو اور کون ہوگا جو اسلام کی خدمت کرے گا۔ ان لوگوں کو جانے دو جو سیاست میں پڑتے ہیں۔ اور تم دین اسلام کی خدمت میں لگے رہو۔" (برکات خلافت ص ۶۹)

"اسلام کی موجودہ ضروریات چاہتی ہیں کہ ہماری جماعت سیاسی معاملات سے ایسی الگ رہے کہ جس حد تک گورنمنٹ اپنی رعایا کو سیاسی معاملات میں دلچسپی رکھنے کی اجازت بھی دیتی ہے۔ وہ سیاست میں اس قدر بھی دخل نہ دے۔" (برکات خلافت ص ۷۱)

حضرات! آپ نے ملاحظہ فرمایا کہ اسلام کی خدمت کا رونا روتے ہوئے قادیانی خلیفہ (جس نے اپنے باپ کے اقوال بھی نقل کئے ہیں۔) نے کیونکر جماعت کو سیاست میں کسی قسم کا دخل دینے سے منع کیا ہے۔ اب تصویر کا دوسرا رخ ملاحظہ فرمایئے۔ اور یہ بات ذہن میں رکھئے کہ ہمیں اس سے بحث نہیں کہ سیاست اچھی چیز ہے یا بری۔ اس میں دخل دینا تباہی و بربادی ہے یا فائدہ بخش۔ بلکہ ہمارا مقصود صرف یہ بتانا ہے کہ یہ جماعت قطعاً قطعاً مذہبی جماعت نہیں۔ اس گروہ کی بنیاد تجارتی اغراض پر ہے۔ جن کے حصول کے لئے مذہب کو آڑ بنایا گیا ہے۔ ان کی دورنگی اس امر کے ثبوت کے لئے کافی ہے۔

جس کتاب سے یہ اقتباسات نقل کئے گئے ہیں۔ وہ ۱۹۱۴ء کی ہے۔ اس وقت ضرورت تھی کہ اس قسم کا وعظ کر کے اپنے تقدس کا اظہار کیا جائے۔ مگر اس کے چند ہی سال بعد کیا ہوتا ہے۔ اس کا اندازہ واقعات سے فرمایئے۔

دنیا کا کوئی معاملہ ہو۔ جاپان سے متعلق ہو یا چین سے۔ امریکہ کا معاملہ ہو یا افریقہ کا، افغانستان کا ہو یا ترکستان کا یہ گروہ اس میں دخل دینا ضروری سمجھتا ہے۔

ہمارا سوال صرف یہ ہے کہ کیا اب اسلام کو سپاہیوں کی ضرورت نہیں رہی؟ کیا اسلام کی ضرورت ختم ہو گئی؟ آخر آج کونسے وجوہ ہیں جن کی بناء پر تم سیاسیات میں دخل دے رہے ہو۔ کیا اس کا باعث صرف یہ نہیں کہ تم ہر جگہ تفرقہ انگریزی کے ذریعہ اپنا فرض سرانجام دے رہے ہو؟ مثلاً شاہ افغانستان کا معاملہ لیجئے۔ امان اللہ خان سابق شاہ کابل کے خلاف اس کے ملک میں بغاوت ہوئی۔ بغاوت کرانے میں قادیانیوں کا دخل تھا یا نہیں۔ اس وقت یہ بحث نہیں۔ صرف یہ دیکھئے کہ آپ کیا ارشاد فرماتے ہیں۔

''جس بات کا خطرہ تھا وہ ہو کر رہی۔ یعنی کابل کے ملاں فتنہ وفساد پھیلانے سے باز نہ آئے۔ اور انہوں نے ایک حصہ ملک میں بدامنی و بغاوت کرا ہی دی۔ سمجھ میں نہیں آتا وہ لوگ جو دینی علوم کے ماہر اور مسلمانوں کے مذہبی رہنما ہونے کے مدعی بنتے ہیں۔ وہ اپنی ملکی حکومت کے خلاف بغاوت پھیلانا کیونکر جائز قرار دے لیتے ہیں؟ ان کی یہ حرکت کسی بھی عقل مند انسان کے نزدیک قابل معافی نہیں ہو سکتی۔ اور حکومت کابل نے ان کے ساتھ جو سلوک کیا ہے۔ اس میں کوئی انہیں قابل ہمدردی نہیں قرار دے سکتا۔'' (الفضل ۱۱ر دسمبر ۱۹۲۸ء)

''ہز میجسٹی شاہ کابل کو اپنے ملک میں اصلاحات جاری کرنے پر سب سے بڑی مشکلات اور رکاوٹیں ان لوگوں کی طرف سے پیش آ رہی ہیں جو پیر و ملاں کہلاتے اور بلاوجہ عوام کو اپنے پھندے میں پھنسائے ہوئے ہیں۔''

''خدا تعالیٰ شاہ کابل کو جھوٹے اور بناوٹی پیروں کے رسوخ کو پورے طور پر مٹانے کی توفیق دے۔''

''ہمیں نہایت افسوس کے ساتھ کہنا پڑتا ہے کہ ہندوستان کے علماء کا وہ طبقہ جن کے دماغوں میں بوسیدہ خیالات بھرے ہوئے ہیں شاہ کابل کی اصلاحی تجاویز کو نہایت حقارت کی نظر سے دیکھتا ہے۔'' (الفضل ۶ر نومبر ۱۹۲۸ء)

آپ نے امان اللہ خاں کی تائید میں زوردار الفاظ سن لئے۔ اب بچہ سقہ کی تعریف بھی سنئے۔ جونہی اس گروہ نے دیکھا۔ کہ بچہ سقہ غالب نظر آ رہا ہے تو یہ ارشاد ہوا:

''سابق شاہ کابل امان اللہ خاں یورپ کی سیاحت سے کچھ ایسے متاثر ہوئے کہ انہوں نے نہ صرف خود یورپ کی ہر بات میں تقلید کرنا اپنے لئے باعث فخر سمجھا۔ بلکہ اپنی ملکہ کو بھی مغربی رنگ میں رنگ دیا۔ ملکہ نے نقاب تو جہاز پر سوار ہوتے ہی اتار دیا تھا۔ لیکن یورپ پہنچ کر وہاں ایسے ایسے زنانہ فیشن اختیار کئے جو مغربی شرفاء کی خواتین میں سے بھی شاید ہی کوئی پسند کرتی ہوں۔ آخر امان اللہ خاں جب سیاحت ختم کر کے اپنے ملک میں پہنچے تو مغربی تہذیب وتمدن سے اس درجہ مسحور ہو چکے تھے کہ انہوں نے اپنے ملک میں مغربی معاشرت جاری کرنے کے لئے جبر سے کام لینا شروع کر دیا۔'' (یہی وہ مغربی تہذیب تھی جس کو چند روز پہلے آسمانی گزٹ اصلاحی تجاویز قرار دے کر علماء کو کوس رہا تھا)

''ہمارے حضرت امام ایدہ اللہ تعالیٰ (موسیو بشیر) نے پہلے ہی (بطور پیشینگوئی) بتا دیا

تھا کہ افغانستان کا اختیار کردہ راستہ ترقی کا نہیں۔ بلکہ ترقی کے لئے اسلام کی ضرورت ہے۔"

(الفضل ۲۵ر جولائی ۱۹۲۸ء)

"اب جب کہ دست قدرت نے امان اللہ خاں کو ہر لحاظ سے تہی دست کر دیا۔ مناسب یہی ہے کہ ان کا ذکر اگر عبرت کے طور پر کرنا پڑے۔ تو انہی الفاظ میں کیا جائے۔ جو ان کی حالت کے مطابق ہوں۔ ورنہ ایک سقہ کے بچہ کے خوف سے بھاگ آنے والے کو اگر غازی اور شہریار غازی کہا جائے۔ تو یہ اس کی توقیر نہیں ہوگی۔ بلکہ اس کے ساتھ تمسخر ہوگا لیکن سرزمین ہند جہاں لوگ بیٹھے بٹھائے غازی بن جاتے ہیں۔ وہاں جنگ سے بھاگا ہوا کیوں غازی نہ کہلائے۔ "غازی" امان اللہ خاں کا وجود جس قدر افغانستان کے لئے مفید سمجھا گیا تھا۔ خدا کی شان اتنا ہی نقصان رساں اور تباہی خیز ثابت ہوا ہے۔"

(الفضل ۵ر جولائی ۱۹۲۹ء)

ہر دو قسم کے اقوال آپ نے ملاحظہ فرمائے۔ اب غور فرمایئے۔ کہ اسلام کی خدمت کی اب ضرورت ختم ہوگئی تھی جو انہوں نے سیاست میں دخل دیا اور سنئے۔ کانگرس کا زور ہوا تو خلیفہ قادیان اس حکومت کے خلاف جس کے بے شمار احسانات بقول خلیفہ قادیان مرزا کے خاندان پر ہیں۔ یوں ارشاد فرماتے ہیں: "حضرت مرزا قادیانی نے وہ کام تو کر دیا ہے جو آنے والے مسیح کے لئے مقرر تھا۔ اب آنے والے کے لئے کوئی اور کام باقی نہیں۔ اور اس لئے کسی اور کے آنے کی ضرورت باقی نہیں رہی۔ یہ بات بالکل عقل کے خلاف ہے کہ کسی کے لئے خدا تعالیٰ نے کوئی کام مقرر کیا ہوا۔ اور اسے دوسرا آ کر کر جائے۔ عیسائیت میں بھی تنزل کے آثار شروع ہو چکے ہیں۔ اور عیسائیوں کا غلبہ مٹ رہا ہے۔ آج سے پچاس سال قبل کسی کو یہ خیال بھی نہیں ہو سکتا تھا کہ انگریز کبھی ہندوستان کو...... حقوق دے دیں گے۔ لیکن اب وہ آہستہ آہستہ دے رہے ہیں۔ پھر ان کی تجارتی طاقت بھی ٹوٹ رہی ہے۔ کوئی زمانہ تھا کہ انگریز کہتے تھے۔ ہم یورپ کی دو بڑی سے بڑی طاقتوں سے دوگنا بحری بیڑا رکھیں گے۔ اس زمانہ میں حضرت مرزا قادیانی نے پیش گوئی فرمائی ہے۔

سلطنت برطانیہ تا ہشت سال
بعد ازاں آثار ضعف واختلال

اس کے کچھ عرصہ بعد جب ملکہ وکٹوریہ فوت ہوئیں تو اس سلطنت میں آثار ضعف شروع ہو گئے۔ ہندوستان میں جو رو رو آج نظر آ رہی ہے یہ دراصل جنگ ٹرانسوال کے زمانہ میں

ہی شروع ہوگئی تھی۔اس وقت ہندوستانیوں نے خیال کیا کہ اگر یہ تیس لاکھ انسان انگریزوں کو تنگ کر سکتے ہیں۔تو ہم کیوں نہیں کر سکتے۔چنانچہ اسی وقت سے یہ کشمکش شروع ہوئی۔اور پھر روز بروز ضعف زیادہ ہی ہوتا چلا گیا۔اب عیسائیت کھڑی رہ ہی نہیں سکتی۔حضرت مرزا قادیانی نے مسیح کو مار دیا اور اس طرح اسلام کو عیسائیت کے غلبہ سے بچالیا۔ بلکہ اناجیل سے وفات مسیح ثابت کرے۔باقی دنیا کو بھی عیسائیت کے غلبہ سے محفوظ کر دیا ہے۔" (الفضل ۷ر مارچ ۱۹۳۰ء ص ۱۴)

"ہندوستانی غیر محدود زمانہ تک غیر ملکی حکومت گوارا نہیں کر سکتا۔ اب ہندوستان خاموش نہیں بیٹھ سکتا۔" (الفضل ۲۶، ۲۹ر جون ۱۹۳۰ء)

"سائمن کمیشن اس غرض کے لئے مقرر کیا گیا تھا کہ دیکھا جائے۔مزید اختیارات کس حد تک دیئے جا سکتے ہیں۔ادھر ہندوستان میں اس حد تک بیداری تعلیم آزادی کا احساس پیدا ہو چکا ہے۔اور دوسرے ممالک اس طرح آزاد ہو رہے ہیں کہ اب ہندوستانی خاموش نہیں بیٹھ سکتے۔اور یہ ممکن ہی نہیں کہ دنیا کی آبادی کا ۱/۴ حصہ غیر محدود اور غیر معین عرصہ تک ایک غیر ملکی حکومت کی اطاعت گوارا کر سکے۔اگر یہ مطالبہ منظور نہ کیا گیا۔تو آج نہیں تو کل اور کل نہیں تو پرسوں ملک عقل مندی، مصلحت اور دور اندیشی کے تمام قوانین توڑنے کے لئے کھڑا ہو جائے گا۔ اور خواہ اسے خودکشی کہا جائے اور خواہ اس کا نام تباہی و بربادی رکھا جائے۔خواہ اسے ہلاکت اور خونریزی قرار دیا جائے۔ملک اس کے لئے آمادہ ہو جائے گا۔" (الفضل ۹ر مئی ۱۹۳۰ء)

"میں نے پہلے ہی لکھا تھا کہ جس وقت سے ملک میں حکومت خود اختیاری کا سوال پیدا ہوا ہے۔حکومت ہمیشہ زبردست کا ساتھ دینے کی کوشش کرتی ہے۔کیونکہ کوئی خواہ کتنا ہی دیانت دار ہو۔اگر اس میں دینداری اور روحانیت نہیں۔تو وہ قومی مفاد کے مقابلہ میں دیانت داری کی کوئی زیادہ پرواہ نہیں کرتا۔ (انگریزوں کی طرف اشارہ ہے) جس کے اخلاق کیسے ہوں۔ وہ جہاں بھی قومی سوال پیدا ہوگا۔انہیں خیر آباد کہہ دے گا۔اس لئے میں نے پہلے بھی کئی بار کہا ہے اور اب بھی کہتا ہوں کہ جوں جوں ہندوستان میں حکومت خود اختیاری کا سوال زور پکڑتا جائے گا۔ انگریز زبردست کی طرف جھکتے ہیں۔کیونکہ وہ سمجھتے ہیں۔زبردست کی حمایت کے بغیر ہم یہاں نہیں رہ سکتے۔آئرلینڈ میں دیکھ لو کیا ہوا۔جن لوگوں نے اپنی جانوں کو خطرہ میں ڈال کر حکومت کا ساتھ دیا حکومت نے جب دیکھا کہ ملک میں مخالفت بڑھ گئی ہے۔تو اس نے ان جانبازوں کا ساتھ چھوڑ دیا۔اور ایسے ایسے قوانین پاس کر دیئے جنہیں ان بہادروں نے اپنی حق تلفی سمجھا۔وہ

لوگ ان کے ہم مذہب ہم قوم اور وفادار تھے۔ لیکن ان تعلقات کے ہوتے ہوئے جب زبردست کے مقابلہ میں پرواہ نہ کی گئی۔ تو صرف وفاداروں کو جو نہ ان کے ہم مذہب ہیں۔ اور نہ ہم قوم، ساتھ چھوڑ دینا کونسی اچنبے کی بات ہے۔" (خلیفہ محمود) (الفضل ۱۱ اکتوبر ۱۹۲۹ء ص ۶)

مذکورہ بالا اقوال تو اس وقت کے ہیں۔ جب کانگریس زوروں پر تھی۔ مگر جونہی چند دن بعد کانگریس قادیانیوں کے خیال میں ہی ناکام دکھائی دی تو خلیفہ قادیان ارشاد فرماتے ہیں:

"ہندوستان کے سے غریب ملک میں اسی قسم کی دوسری تحریکیں جو لاکھوں آدمیوں کو قوت لایموت مہیا کرنے سے باز رکھ رہی۔ جس قدر تباہی اور بدامنی پیدا کر سکتی ہیں وہ ظاہر ہے، اور حالات جس حد تک نازک ہو چکے ہیں۔ وہ خود کانگرسیوں سے بھی پوشیدہ نہیں۔ لیکن باوجود اس کے وہ اصلاح کی طرف متوجہ ہوتے نظر نہیں آتے۔ حالانکہ عقل مندی اور دوراندیشی کا تقاضا یہ ہوتا ہے کہ انسان کوئی ایسی راہ اختیار نہ کرے جو حریف کے علاوہ اپنے آپ کو بھی ہلاکت کے گڑھے میں گرادے مگر ان لوگوں کو جو ہندوستان کے نجات دہندہ بننا چاہتے ہیں۔ اس کی کوئی پرواہ نہیں۔ وہ دیکھ رہے ہیں کہ ان کے افعال حکومت کی نسبت خود ان کے لئے ان کے ملک کے لئے اور ان کے ہم وطنوں کے لئے زیادہ نقصان رساں اور ہلاکت آفرین ثابت ہو رہے ہیں۔

مگر ان سے باز نہیں آتے کسی نہ کسی مرحلہ پر پہنچ کر انہیں باز تو آنا پڑے گا۔ کیونکہ جوں جوں ان کی غلط کاریوں اور نقصان رسانیوں سے عام لوگ آگاہ ہوتے جائیں گے۔ ان کا وہ جوش سرد ہوتا جائے گا۔ جس کی وجہ سے اندھا دھند کانگرسی لیڈروں کے پیچھے چل رہے ہیں۔ اور جوں جوں اس کے زخم ٹھنڈے ہوتے جائیں گے۔ تھک اور ہار کر ساتھ چھوڑنے پر مجبور ہوتے جائیں گے۔ اس کے آثار ابھی سے نظر آ رہے ہیں۔ چنانچہ مختلف صوبوں میں وہ لوگ جنہوں نے بڑے جوش وخروش سے قانون شکنی کی تھی۔ گورنمنٹ سے معافی مانگ کر اور آئندہ اس قسم کی حرکات نہ کرنے کا عہد کر کے رہائی حاصل کر رہے ہیں۔ اور ایسے لوگوں کی تعداد میں اضافہ ہو رہا ہے۔" (الفضل ۶ ستمبر ۱۹۳۰ء ص ۳)

اور سنئے کانگریس پر نکتہ چینی کرتے ہوئے آپ ارشاد فرماتے ہیں: "پس میں جماعت کو پورے زور سے نصیحت کرتا ہوں کہ وہ خلاف امن تحریکات کی خبر گیری کریں۔ اور وقتاً فوقتاً مجھے اطلاعات بھیجتے رہیں۔" (تاکہ یہی اطلاعات حکومت کو بھیج کر اپنا احسان جتایا جائے کہ دیکھو ہم سی آئی ڈی کا کام سرانجام دیتے ہیں)

آگے لکھتے ہیں: ''میں نے ایک سکیم بھی تیار کی ہے جس کے ماتحت پچیس سال تک کے تمام نوجوانوں کو منظم کیا جائے گا۔ لیکن علاوہ اس تنظیم کے ہمارے جماعت کے ہر فرد کو حکومت کے اس معاملہ میں مدد کرنی چاہئے۔'' (حکومت کی مدد کرو گے تو حکومت مضبوط ہوگی۔ مگر یہ بتاؤ کہ تمہارے مرزا کی پیش گوئی جو حکومت کی تباہی کے لئے کی گئی ہے۔ کیونکر پوری ہوگی۔ پس کیا یہ باتیں تم دل سے کہہ رہے ہو) (خطبہ خلیفہ قادیان مندرجہ الفضل ۷رجولائی ۳۲ء)

سوال یہ ہے کہ اب اپنی جماعت کے نوجوانوں کو حکومت کی امداد کے لئے تیار کرنا کیا معنی رکھتا ہے۔ کیا ہندوستان مسلمان ہوگیا؟ خاص قادیان کی کہو کہ وہاں ہند، سکھ، عیسائی باقی نہیں رہے۔ کیا اسلام کو آج سپاہیوں کی ضرورت نہیں رہی۔ اسلام کا وہ درد جو ۱۹۱۴ء میں پیدا ہوا تھا کہاں گیا۔ کیا اسلام کی خدمت کا کام ختم ہو چکا۔ جواب اس سے فارغ ہو کر خدا کو ملنے کے بجائے اب دنیا یعنی سیاست کے پیچھے پڑے ہو۔

ہمیں اس وقت اس بحث میں پڑنے کی ضرورت نہیں۔ قادیانی فوج تیار ہوئی تو کیا کرے گی؟ ۱...... جو لوگ قادیان میں مذبح کو نہ بچا سکے وہ کیا کریں گے۔ ۲...... یہ صرف لفظی طور پر حکومت کے خوش کرنے کے لئے فوج کی تیاری کا اعلان کیا ہے۔ ۳...... یہ سمجھا ہے کہ حکومت کو امداد کی ضرورت تو ہوگی نہیں۔ لفظی ہمدردی میں کیا حرج ہے۔ کیونکہ ہمارا مقصود تو اس وقت قادیانی خلیفہ کے اقوال سے ان کی دورنگی ظاہر کر کے یہ ثابت کرنا ہے۔ کہ یہ کمپنی کوئی مذہبی جماعت نہیں بلکہ ایک تجارتی کمپنی ہے۔ جس نے مذہب کی اوڑھنی اوڑھ رکھی ہے۔

قادیانی کمپنی کا موجودہ طرز عمل ملاحظہ فرمایئے۔ کشمیر میں فتنہ انگیزی، معاملات کشمیر میں دخل در معقولات، کشمیر کمیٹی کا ڈھونگ، مسلم لیگ کی صدارت، ایک قادیانی کا گول میز کانفرنس میں جانے کے لئے انتہائی کوشش کرنا وغیرہ ذالک۔

قادیانی ان معاملات میں کیوں منہمک ہیں۔ یا مسلمانوں کے معاملات میں دخل دے کر قادیانیوں کا کیا حشر ہوتا ہے۔ اس وقت اس چیز پر ہماری بحث نہیں۔ ہمارا سوال تو صرف یہ ہے کہ کیا اسلام کی خدمت کا کام سرانجام پاچکا۔ جواب سیاست میں دخل دے رہے ہو۔ اور تمہارا یہ اعلان کہاں گیا؟ ''اگر ہم تھوڑے سے آدمی بھی سیاست میں لگ جائیں تو اور کون ہوگا جو اسلام کی خدمت کرے گا۔ اگر تمہیں خدا پیارا ہے تو سیاست کو چھوڑ دو۔''

پس یا تو مانو کہ اب خدا پیارا نہیں یا اس بات کا اقرار کرو کہ بقول خود ''سیاست کا کوئی مذہب نہیں ہوتا۔'' تم دراصل ہو ہی سیاسی گروہ۔

انا خاتم النبیین لا نبی بعدی

# خطبہ عید الاضحیٰ ۱۳۵۳ھ

# ترکان احرار کا پیغام



## ترکی کے نامہ نگار

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# صدق خلیل کی سالگرہ

## خطبہ عید الاضحیٰ ۱۳۵۳ھ

برادران اسلام! آج اس عظیم الشان قربانی کی سالگرہ منائی جا رہی ہے۔ جس میں سرور کائنات ﷺ کے جد پاک حضرت ابراہیم خلیل اللہ کے صدق اور حضرت اسماعیل ذبیح اللہ کے صبر کی آزمائش ہوئی۔ ضرورت ہے کہ ہم اس سنت کی سالگرہ مناتے ہوئے غور کریں کہ اس قربانی کا مقصد کیا تھا اور ہر سال ماہ ذی الحجہ کی دسویں تاریخ اور اسلام کی بین الاقوامی کانفرنس یعنی حج کے دوسرے روز عید الاضحیٰ کے نام سے اس قربانی کی یاد کیوں تازہ کی جاتی ہے۔ جس میں لاکھوں کروڑوں حلال جانداروں کا خون اللہ کی فوج کے سپاہی یعنی مسلمان اپنے ہاتھوں سے بہانے کی مشق کرتے ہیں؟

اگر صدق خلیل علیہ السلام اور صبر اسماعیل علیہ السلام کے واقعہ اور اس کے بعد کے اسلامی واقعات پر نگاہ دوڑائی جائے۔ تو ہمیں اس کا جواب خود بخود مل جائے گا۔ اور ماننا پڑے گا کہ اس مشق...... کروانے کا منشاء صرف یہ ہے کہ اللہ کی فوج دنیا بھر میں حکومت الٰہی قائم کرنے کی عادت حاصل کرتی رہے۔ تاکہ...... اسلام کا نصب العین پورا ہو۔

### اسلام کا نصب العین کیا ہے؟

اسلام کا نصب العین یہ ہے کہ دنیا میں اللہ کی حکومت قائم کی جائے۔ تاکہ نوع انسانی اسی دنیا میں اجتماعی مصیبتوں سے نجات پا کر دنیا اور آخرت میں اللہ کی نعمتوں کا لطف اٹھا سکے۔ اسی لئے بانی اسلام محمد ﷺ (ابی وامی فداہ) نے شرف نبوت یعنی چالیس سال کی عمر سے اس کام کو شروع کر کے متواتر اکیس برس تک بے شمار قربانیوں کے بعد ۸ھ میں مرکز عرب اور اپنے وطن مکہ بلکہ معلوم دنیا کے تقریباً وسط میں ہونے کی وجہ سے مرکز عالم میں حکومت الٰہی قائم کر دی۔ اور تقریباً دو سال تک اس نظام حکومت کو چلانے کے بعد ۶۳ رسال کی عمر میں ۱۱ھ میں وفات پائی۔ حجۃ الوداع (آخری حج) کے موقع پر مکہ کی ایک پہاڑی کے اوپر اونٹنی پر سوار ہو کر حضور نے تقریباً ایک لاکھ اور کئی ہزار کے مجمع میں خطبہ دیا۔ جس میں آپ نے اعلان کیا۔ قیام حکومت الٰہی کے لئے جو کام اللہ کی طرف سے میرے سپرد ہوا۔ اس کی تکمیل ہو گئی اور اس حکومت کا نظام نامہ اور دستور

العمل (کانٹی ٹیوشن) قرآن ہے۔اور کہ آئندہ مسلمانوں کی پالیسی یہ ہوگی۔کہ دنیا بھر میں یہی نظام حکومت الٰہی (دستور العمل) نافذ کیا جائے۔ چنانچہ حضورﷺ کی وفات کے بعد خلفاء راشدین کے عہد تک وہی نظام حکومت الٰہی قائم رہا۔اور جمہوریت اسلامیہ شام،مصر،ایران اور عراق وغیرہ تک پھیل گئی۔

## عہد معاویہؓ میں نظام حکومت الٰہی کے بجائے شخصی حکومت کا قیام

لیکن اس کے بعد شہادت عثمانؓ سے پیدا شدہ اموی ہاشمی سوال نے بنو اُمیہ کی زبردست اکثریت اور کچھ وقتی حالات کی وجہ سے معاویہؓ کے لئے سیاست اسلامیہ پر قابض ہوجانے کا موقع پیدا کردیا۔اور جناب امیر کرم اللہ وجہہ کا عہد خلافت ختم ہوتے ہی جمہوریت الٰہیہ اسلامیہ شخصی حکومت میں تبدیل ہوگئی۔اور اسی بدعت کو قائم رکھنے کے باعث صبر حسینؓ کی آزمائش ہوئی۔یہ اس لئے کہ معاویہؓ نے خلافت اسلامیہ الٰہیہ کو شخصی حکومت بنادینے کے بعد اس بدعت کو نسلی وراثت بنادیا اور اپنے بعد اپنے بیٹے یزید کو وارث تخت قرار دیا۔لیکن سید الشہداءؓ نے اس بدعت کو تسلیم کرنے کے بجائے تاج شہادت قبول کیا۔اور رہتی دنیا تک مثال قائم کردی کہ مرد مومن حکومت الٰہی میں ردوبدل برداشت کرنے کے بجائے اپنی جانوں پر کھیل جانے کی سنت تازہ رکھنا پسند کرتے ہیں۔خلیل اللہ کی قربانی کے بعد اسلام کی اس سب سے بڑی قربانی کا لطف اقبال نے اپنی تازہ تصنیف ''بال جبریل'' میں اس طرح پھیلایا ہے کہ۔

صدق خلیل بھی ہے عشق صبر حسین بھی ہے عشق
معرکۂ وجود میں بدروحنین بھی عشق

آج اس بنیادی سبق کو بھول کر ہم مسلمان کہلاتے ہوئے بھی ذلت وخواری میں مبتلا ہیں اور ملکوں کے ملک کھودینے کے ساتھ ہی ایمان لٹا بیٹھنے کے بعد بھی اپنی اسلامیت پر مطمئن ہیں۔خدا کے لئے غور کرو کہ مقصد اسلام سے منہ پھیر کر.......... بنیادی سنت کی پیروی کے بغیر ہمارا اسلام محمدﷺ کی منافقانہ وفاداری کے دھوکہ باز اعلان کے سوائے اور کیا ہے؟

اب ہمارے سامنے سوال صرف یہ ہے کہ آیا ساڑھے تیرہ صدیاں گزر جانے کے بعد اس وقت تک چالیس پچاس کروڑ مسلمانوں کی موجودگی کے باوجود دنیا بھر میں حکومت الٰہی قائم ہوگئی یا کہ نہیں؟ جس کا جواب صاف ہے کہ دنیا بھر میں حکومت الٰہی قائم ہونے کے بجائے عہد معاویہؓ سے لے کر اب تک حکومت الٰہی کا صحیح تصور بھی ہمارے ذہن سے دور رہا۔اور بنواُمیہ و بنو

عباس اور دوسرے مسلمان حکمرانوں کی غیر اسلامی شخصی حکومتوں کو ہم الٰہی حکومتیں سمجھتے رہے۔ زیادہ تر ملت اسلامیہ کی اس ایک غلط فہمی کی وجہ سے دنیا کا بڑا حصہ اسلام یعنی حکومت الٰہی سے اب تک محروم ہے۔

اسی لئے امام احمد بن حنبلؒ کو سچ کہنے کے بدلہ میں کوڑوں سے اپنا جسم لہولہان کروانا پڑا۔ اور قید و بند کا مزا چکھنا پڑا۔ امام ابو حنیفہؒ کو راست گوئی کی خاطر جیل جا کر یوسف علیہ السلام کی سنت تازہ کرنی پڑی۔ امام ابن تیمیہؒ نے بھی جیل خانہ کی ہوا کھا کر سچائی کی سند حاصل کی۔ قیام حکومت کے سلسلہ ہی میں مولانا اسماعیل شہیدؒ کی شہادت کو ابھی ایک صدی ہی کا عرصہ گزرا ہے۔ اور دور کیوں جاتے ہو۔ اس زمانے کے حامیان حکومت الٰہی شیخ الہند مولانا محمود حسنؒ، حکیم محمد اجمل خاں صاحب مرحوم اور رئیس الاحرار مولانا محمد علی صاحبؒ کے تو ابھی کفن بھی میلے نہیں ہوئے۔

## موجودہ زمانہ میں حکومت الٰہی کے قیام کی آسانیاں

ساڑھے تیرہ صدیوں میں جو کچھ ہونا تھا وہ ہوا۔ لیکن ہمارا سفر ابھی بہت زیادہ باقی ہے۔ لیکن ہمارا کام بہت آسان ہو گیا ہے۔ کیونکہ موجودہ دنیا کی علمی تحقیقات اور سائنس کی ایجادات نے قرآن کی ظاہر و پوشیدہ سچائیوں کو عقلی کسوٹیوں پر لگا کر اقرار کرنا شروع کر دیا ہے۔ کہ محمد رسول اللہ ﷺ کی تعلیم ہی تعلیم فطرت ہے۔ اس لئے اسی تعلیم میں دنیا کی نجات ہے۔ اسی لئے دنیا خود بخود حکومت الٰہی کی متلاشی اور حمایت پر آمادہ ہوتی جا رہی ہے۔ اور مختلف ناموں سے قیام نظام حکومت الٰہی کے لئے کوشاں ہے۔ مسلمانو! سمجھو کہ نظام حکومت الٰہی کیا ہے۔ تاکہ اسے سمجھ کر ہم اپنی منزل کا راستہ آسان بنائیں۔

## نظام حکومت الٰہی

نظام حکومت الٰہی کی تفصیل و تشریح قرآن و حدیث اور ان دونوں کی زندہ تفسیر یعنی آخری نبی کے نمونۂ عمل میں موجود ہے۔ جس کا اختصار یہ ہے کہ دنیا کا حکمران یعنی اللہ ایک ہے۔ محمد ﷺ اس کے آخری رسول ہیں۔ جن کے ذریعہ سے دنیا کو آخری مکمل آئین (کانسٹی ٹیوشن) دیا گیا ہے۔ اور انہیں کے ہاتھ سے حکومت الٰہی کا نمونہ مکہ میں قائم ہوا۔ جس کے بعد اعلان کیا گیا کہ سب اولاد آدم ایک ہی کنبہ ہے۔ اور آدم مٹی سے بنا تھا۔ کسی عربی کو عجمی پر فضیلت نہیں۔ نہ کسی عجمی کو عربی پر فضیلت ہے۔ کسی نسل کو کسی نسل پر کوئی امتیاز نہیں۔ صرف فضیلت کے قابل وہی انسان ہے۔ جو پاک باز اور نیک عمل کرتا ہے۔ حکومت الٰہی میں ساری دنیا کی دولت و دنیا والوں کی

مشترکہ ہے۔ کسی شخص کو حق نہیں کہ وہ سود یا دوسرے ناجائز ذرائع سے خلق خدا کی روزی چھینے۔ بلکہ حکومت الٰہی کا فرض ہے۔ ہر فرد رعایا کو حسب ضرورت روٹی دے۔ اور قرآن کے اصولوں کے مطابق ضرورت سے زیادہ دولت اکٹھی کرکے رکھنے والوں سے وقتاً فوقتاً دولت حاصل کرکے مستحقین اور ضرورت مندوں میں تقسیم کرتی رہے۔ جس کا نام اسلام نے زکوٰۃ، حقوق ہمسایہ، حقوق یتیم، حقوق بیوگان، حقوق مسافر، حقوق اپاہج، حقوق مساکین، حقوق اخراجات نظام حکومت و تقسیم جائیداد و بذریعہ وراثت رکھا ہے۔ عورتوں کو وراثت ملکیت کا حق ہوگا۔ رضامندی سے نکاح اور ناچاقی کی صورت میں شوہر سے طلاق حاصل کرسکتی ہے۔ اور خاوند کی ہٹ دھری کی صورت میں بذریعہ قاضی خلع کا حق رکھتی ہے۔

فسق و فجور اور فضول رسومات کا رواج قانوناً بند ہوگا۔ سود کے بغیر مقررہ پابندیوں سے تجارت کرنے کا اور محنت و مزدوری یا زراعت کے لئے ہر شخص کو حق حاصل ہوگا۔ حکومت الٰہی کی فوج یعنی مسلمانوں پر روزانہ پانچ دفعہ جماعت بند ہونا اور ان کے نمائندوں کے لئے ہر سال مرکز اسلام میں ایک بین الاقوامی کانفرنس منعقد کرنا فرض ہوگا۔

## مسلمانو! حکومت الٰہی کے قیام کے لئے اٹھو!

نام کے مسلمانو! سوچو کہ اس دنیا میں بہشت کے نمونہ سے لطف اٹھانے اور دوسری زندگی میں بہشتی زندگی کی عادت حاصل کرنے کے لئے حکومت الٰہی کے قیام سے زیادہ نیک عمل اور کونسا ہوسکتا ہے۔ تم جانتے ہو کہ ریلوں، ہوائی جہازوں، چھاپہ خانوں اور دوسری ایجادات سے تمہارا کام کس قدر آسان ہوگیا ہے۔ اللہ کا نام لے کر حکومت الٰہی کے قیام کے لئے اٹھو۔ زمانہ پکار پکار کر تمہیں کہہ رہا ہے۔ کہ۔

معمار حرم باز بہ تعمیر جہاں خیز
از خواب گراں، خواب گراں، خواب گراں خیز

## ترکان احرار کا پیغام

ترکان احرار صدیوں سے حکومت الٰہی سنبھالنے کے دعویدار چلے آتے ہیں۔ گو حکومت عثمانیہ بھی کلیۃً نظام حکومت الٰہی کے مطابق نہ تھی۔ لیکن ترکوں نے اپنے علماء دین پر بھروسہ کرکے اپنی عقل کے مطابق حکومت عثمانیہ کو ہی حکومت خلافت اسلامیہ سمجھ کر قائم رکھا۔ لیکن آخر کار مسلمانان عالم کے اعمال کی سزا اس رہی سہی خلافت اسلامیہ کو بھی اٹھانی پڑی۔ اور حکومت عثمانیہ

ہماری غفلتوں اور دینی بے حسی کی نذر ہوگئی۔ جسے اسلام کے مجاہد اعظم انور پاشا نے اپنے سر کی بازی لگا کر بچانے کی کوششوں کے بعد آخر وسط ایشیا میں غریب الوطنی کی حالت میں اپنی کروڑوں جانوں سے قیمتی جان میدان جنگ میں قربان کردی۔ لیکن یہ سعادت غازی مصطفیٰ کمال اتاترک (ترک اعظم) کی تلوار کو حاصل ہوئی۔ اس مرد مجاہد نے غازی عصمت پاشا، غازی رؤف پاشا اور غازیہ خالدہ ادیب خانم کی امداد و اعانت سے دوبارہ جمہوریہ ترکیہ کی بنیاد رکھی۔ آج اسی مصطفیٰ کمال کے وطن ترکیہ کے شہر استنبول کی جامع مسجد کے امام حافظ نور اللہ آفندی اور خود مصطفیٰ کمال کی زبان سے پیغام آیا ہے کہ حکومت الٰہی کے قیام میں رکاوٹ پیدا کرنے والے اور بغاوت پھیلانے والے فتنوں کے استیصال کے لئے کمال اعظم اور ملت ترکی ہمہ تن تیار ہے۔ اس پیغام کے پہنچانے والے روزنامہ اخبار ''احسان'' لاہور کو اللہ زندہ رکھے۔

آثار بتا رہے ہیں کہ یہی پیغام انشاء اللہ مسلمانوں کی پھوٹ اور انتشار ختم کرنے کا باعث ہوگا۔ اور ایک دن آئے گا کہ۔

آملیں گے سینہ چاکان چمن سے سینہ چاک
موج معطر ہی انہیں زنجیر پا ہوجائے گی

## حکومت الٰہی کی حمایت کے لئے ترکان احرار کا تازہ اقدام

اخبار ''احسان'' لکھتا ہے کہ مورخہ ۲۰ر جنوری ۱۹۳۵ء کو جامع مسجد استنبول میں ایک جلسہ منعقد ہوا۔ جس میں ملت ترکیہ کے ۷۰ر ہزار فرزندوں کے علاوہ ۵۰ر قائدین ملت نے بھی شمولیت کی۔ نماز جمعہ کی ادائیگی کے بعد رئیس العلماء حافظ نور اللہ نے آلہ جہیر الصوت پر ایک بصیرت۔ افروز تقریر کی اور کہا کہ اس وقت دشمنان اسلام میں تشتت وافتراق کا بیج بونے کی ناپاک کوششوں میں مصروف ہیں اور اس بات کے درپے ہیں۔ کہ بھائیوں بھائیوں میں پھوٹ ڈال کر مسلمانوں کی قوت کا شیرازہ منتشر کردیں اور اسلام کے مقدس اصولوں کو پائمال کر کے ملت اسلام کی یکجہتی کے رشتہ کو منقطع کردیں۔

اکثر اسلامی ممالک میں آئے دن ایسے آدمی پیدا ہوتے رہتے ہیں جو اپنی خرافات سے حضور سید البشر والکائنات ﷺ کی شان میں گستاخی کے مرتکب ہوکر ہمارے محکوم مسلمان بھائیوں کے جذبات کو مجروح کرتے رہتے ہیں۔

## ترکوں کے جذبہ اسلامی سے اپیل

اے ترک مجاہدو! تمہارے آباؤاجداد تحفظ ناموس رسالت اور رفعت وشوکت اسلام

کے لئے آٹھ سو سال تک شمشیر بکف پھرتے رہے اور پھر چار دانگ عالم میں خدمت اسلام کے لئے اپنا خون بہا کر حضور رسالت مآب ﷺ کی روح مبارک کی خوشنودی سے فیض یاب ہوتے رہے۔ اس لئے تمہیں بھی چاہئے، کہ اسلام کی عزت کو برقرار رکھنے کے لئے تم بھی اپنے اباؤ اجداد کے نقش قدم پر گامزن رہو اور ملت اسلام کی ناموس کی حفاظت کو فرض جانتے ہوئے اس فرض کی بجا آوری میں بالکل کوتاہی نہ کرو اور اسلام کے خلاف خرافات بکنے والوں کو عبرتناک سزا دے کر برادران اسلام کو اس روحانی عذاب سے نجات دو۔ جس میں وہ مدت سے مبتلا چلے آتے ہیں۔ تم پر لازم ہے کہ تم اپنے مصیبت زدہ بھائیوں کی مدد کرو اور غیر مسلم اقوام کے مقابلہ میں انہیں سربلند کر کے دنیا پر عیاں کر دو کہ تمام مسلمان ایک عالمگیر اخوت کے رشتے میں منسلک ہیں۔

میں تمہارا مذہبی رہنما ہونے کی حیثیت سے درخواست کرتا ہوں کہ تم قرآن پاک کی تعلیمات کے مطابق اپنے محکوم لیکن مسلمان بھائیوں کے متعلق دل میں کوئی ایسا خیال نہ لاؤ۔ جو بغض وعداوت پر مبنی ہو۔ پرانے واقعات کو بھول جاؤ۔ اور ان لوگوں کو جو توحید باری تعالیٰ، رسالت محمد رسول اللہ ﷺ اور قرآن کریم کی حقانیت پر ایمان رکھتے ہیں۔ بلا تخصیص رنگ ونسب اپنے بھائی سمجھو۔ ان کے غم کو اپنا غم اور ان کی مسرت کو اپنی مسرت سمجھو۔ اس میں شک نہیں کہ تمہارے محکوم بھائیوں نے محکومیت کی مجبوریوں کے ماتحت ایک بہت بڑے جرم کا ارتکاب کیا۔ لیکن یقین جانو کہ وہ اپنی اس حرکت سے نادم ہیں۔ تمہیں خدا نے روئے زمین کے مسلمانوں پر فوقیت دی ہے۔ اور یہ سب خدائے تعالیٰ کا فضل ہے۔

## قادیانی دجل کی حقیقت

میرے غیور بھائیو! آج میں تمہارے ساتھ فرقہ مرزائیہ کے دجال کا تار پود بکھیرنا چاہتا ہوں۔ اس فرقہ کی ابتداء ہندوستان کے ایک قصبہ قادیان سے ہوئی تھی۔

آج سے چند سال قبل مرزا غلام احمد نامی ایک آدمی نے اپنے نبی اور مسیح موعود ہونے کا دعویٰ کیا۔ اور اپنی فریب کاریوں سے اس نے ایسا اثر پیدا کیا کہ معدودے چند احمقوں نے اس کی بیعت کر لی۔ اور اس کی نبوت کا اقرار کر لیا۔ (اس وقت حاضرین میں سے کسی نے مرزا غلام احمد کی لیاقت اور اس کی اقتدار کے متعلق سوال کیا۔) مقرر نے جواب دیا کہ مرزا مذکور سرکاری دفتر میں معمولی اہلکار تھا۔ لیکن رفتہ رفتہ اپنی شاطرانہ چالوں اور فوق العادت غباوت فطری کی وجہ سے ''نبی'' کے رتبہ تک جا پہنچا۔ اس نے اپنی گرد وپیش کاسہ لیسوں کا ایک حلقہ جمع کر لیا تھا۔ جو اس کی تائید وحمایت میں مضامین لکھتا۔ اور اس کی تالیفات کی تعریف میں رطب اللسان رہتا۔ اس نے

ہندوستان کی موجودہ حکومت کی تائید واعانت کے بل بوتے پر وہاں کے مسلمانوں کو پریشان کرنا شروع کردیا۔

اور انہوں نے کفر والحاد کے فتوے چسپاں کرنے شروع کردیئے۔ میں اور میرے چند رفقاء، مرزائیہ کی ایمان سوز سرگرمیوں کا دلچسپی سے مطالعہ کررہے ہیں۔ افسوس ہے کہ ترکی مدتوں تک شخصی حکومت کی زنجیروں میں جکڑا رہا اور جب ملوکیت کی نحوست دور ہوئی تو غیر مسلم اقوام نے اسے تباہ کرنے کے لئے اس پر یورش کردی۔ اور ہمیں آج تک کوئی موقع نہیں مل سکا کہ ہم عوام کو باقاعدہ اس نئے فرقے کے حالات سے مطلع کرسکیں اور انہیں بتاسکیں کہ اس فرقہ نے اغیار کی مدد سے شعائر اسلامی میں رخنہ اندازی کرکے اسلام کو نقصان پہنچانے کی کس قدر کوشش کی ہے۔

## قرآنی آیات میں تحریف

میرے عزیزو! مرزا نے قرآنی آیات کی ترجمانی میں بہت تحریف سے کام لیا ہے۔ اور قرآنی آیات میں اپنے نام کو داخل کرنے کی کوشش کی ہے۔ اس نے جہاد کو منسوخ کردیا اور مکہ معظمہ کے بجائے حجاج کی عقیدت کا مرکز قادیان کو قرار دیا۔ وہ کلیم اللہ ہونے کا مدعی تھا۔ اور عوام میں ہمیشہ یہ مشہور کرتا تھا کہ رات کو مجھ پر وحی نازل ہوتی ہے۔ اس کا دعویٰ تھا کہ مجھ میں مسیح موعود کی تمام نشانیاں پائی جاتی ہیں۔ اس لئے مجھ پر ایمان لے آؤ۔

## مرزا کے جانشین

مرزا کے مرنے کے بعد اس کے جانشین بدستور اسی غلط راہ پر کاربند رہے جو مرزا قادیانی نے ان کے لئے تجویز کیا تھا۔ وہ لوگ ذلیل سے ذلیل حرکات کے ارتکاب سے نہیں ہچکچاتے اور پچھلے دنوں تو انہوں نے مسلمانوں کی تحقیر اور حقوق شکنی میں کوئی کسر نہیں اٹھا رکھی۔ ان کا دعویٰ کہ ان کے سواروئے زمین کے مسلمان کافر ہیں۔ مرزا قادیانی کا جانشین بشیر الدین محمود اپنے آپ کو دنیا کا روحانی حکمران تصور کرتا ہے۔ اور مسلمانوں کو دھمکیاں دیتا رہتا ہے۔ کہ میں اپنی بددعاؤں سے تمام پر بیماریاں اور عذاب نازل کردوں گا۔

## ''احسان'' اور ''زمیندار'' کی تحریروں کا اثر

پچھلے دنوں حاجی محمد زکریا صاحب نے جو آج کل ہندوستان مقیم ہیں۔ مجھے ایک خط اور اس کے ساتھ ''زمیندار'' اور ''احسان'' کے چند پرچے بھیجے۔ جن کا ترجمہ سن کر میں نے محسوس

کیا کہ واقعی اس فرقہ ضالہ نے ہندوستان کے مسلمانوں پر عرصہ حیات تنگ کر رکھا ہے۔ خود حاجی محمد زکریا صاحب نے اپنے مکتوب میں اس امر کی تصریح کی ہے کہ قادیانیوں نے مسلمانوں کے خلاف ذلیل پروپیگنڈہ شروع کر رکھا ہے۔ اور اس ضمن میں انہوں نے ترکی علماء پر بھی کیچڑ اچھالنے کی کوشش کی ہے۔ ان کی خرافات کو پڑھ کر میرا دل خون ہو گیا ہے۔

یہ فرقہ ضالہ مرزائیہ اس وقت ملت اسلامیہ کی تخریب کے درپے ہے۔ ان کی ناپاک کوششوں کا منتہا یہ ہے کہ وہ ہندوستان کے مسلمانوں کو ہر ممکن طریق سے تکلیف پہنچائیں۔ اور انہیں تخویف وتہدید سے مرعوب کریں۔

## شدید احتجاج

میں اور ترکی کے دوسرے تمام علماء مرزا کی تعلیمات کو قرآن پاک کی تعلیم کے منافی خیال کرتے ہیں۔ اور ہر مسلمان سے درخواست کرتے ہیں کہ وہ اس فتنہ آخر زمان کے خلاف شدید احتجاج کریں۔ اور اگر ضرورت پڑے تو اس فتنہ کے استیصال کے لئے مالی اور جانی جہاد کرنے میں دریغ نہ کریں۔

میرے دوستو! یہ وہی ذلیل گروہ ہے۔ جس نے جنگ عظیم میں ترکی کی شکست پر خوشی کے شادیانے بجائے۔ اور سقوط بغداد اور عربستان سے ترکوں کے اخراج کے موقع پر حکومت ہند کو ہدیہ تبریک پیش کیا۔ میں ترکوں سے امید کرتا ہوں کہ وہ اپنی قوت کے مطابق اس فتنہ کے انسداد کے لئے کوشاں ہوں۔

ہمیں چاہئے کہ مجلس ملی کی وساطت سے حکومت ہند کے پاس اس کی مرزائیت نوازی کے خلاف احتجاجی مکتوب ارسال کریں۔ اور اس سے درخواست کریں کہ اگر حکومت ہند مرزائیوں کا قلع قمع کرنے سے قاصر ہے تو ترک مجاہدوں کو اجازت دے کہ وہ اپنے مظلوم بھائیوں کی امداد کر سکیں۔ میرے بھائیو تم دنیا پر ثابت کر دو کہ ترک ابھی تک اسلام پر قائم ہیں۔ اور تا حشر بدستور قائم رہیں گے۔ نیز وقت پڑنے پر وہ دشمنان اسلام کو دندان شکن جواب دے سکنے پر قادر ہیں۔

## غازی مصطفیٰ کمال پاشا کی تقریر

اس تقریر کے بعد آلہ جہیر الصوت پر انگورہ سے جواب دیتے ہوئے غازی مصطفیٰ کمال پاشا نے کہا کہ میں نے رئیس العلماء حافظ نور اللہ آفندی کی تقریر کو سنا ہے۔ اور مجھے سخت رنج ہوا ہے۔ واقعی اغیار نے اسلام کو کھلونا سمجھ رکھا ہے اور وہ ذلیل اور ناپاک طریقوں سے آئے دن ملت اسلام پر کیچڑ اچھالنے کی کوشش کرتے رہتے ہیں۔ اغیار اس غلط فہمی میں مبتلا ہیں کہ ترکوں نے

اسلامی تعلیمات کو ترک کر دیا ہے۔ اور اس لئے ان کے حوصلے اس قدر بڑھ گئے ہیں کہ وہ ہمارے فلاکت زدہ اور محکوم بھائیوں پر عرصہ حیات تنگ کرنے پر تلے بیٹھے ہیں۔ مخالفین اسلام نے اسلامی تعلیمات کو تضحیک واستہزاء کا موضوع سمجھ رکھا ہے۔ اس وقت ہم پر یہ فرض عائد ہوتا ہے کہ ہم دنیا پر ظاہر کر دیں کہ شوکت اسلامی کے احیاء کے لئے ہم آج بھی آمادہ عمل ہیں۔

## مسلمانوں کی غلامی پر اظہار افسوس

عزیز بھائیو! جب میں کروڑوں مسلمانوں کو غلامی کی زنجیروں میں جکڑا ہوا دیکھتا ہوں تو میرے دل میں ایک درد اٹھتا ہے۔

کاش مسلمان یہ سمجھتے کہ غلامی ان کے مذہبی احکام کے خلاف ہے۔ ترکوں کو ملک گیری کی ہوس بالکل نہیں۔ لیکن ہم یہ چاہتے ہیں کہ مسلمان غلامی کی قید سے نجات پائیں۔ اور اسلامی مقدسات پر کسی قسم کی آنچ نہ آئے۔ ہمارا یہ فرض ہے کہ دنیا کے مسلمانوں کی رہنمائی کریں۔ کیونکہ خداتعالیٰ نے ہمارے ہاتھ میں شمشیر دی ہے۔

## اسلام اور جغرافیائی حدود

رسول کریم ﷺ نے فرمایا ہے کہ ’’اتفاق امتی حجة قاطع ‘‘تم یہ خیال نہ کرو کہ ہندوستان کہاں اور ہم کہاں۔ بلکہ اس حدیث شریف پر عمل کرو۔ کیونکہ مرد مجاہد کے لئے جغرافیائی حدود کی کوئی حقیقت نہیں۔ تمہارے اجداد کبھی دریاؤں، پہاڑوں اور دشوار گزار راستوں سے خوف زدہ نہیں ہوئے۔ میرے دوستو اگر کوئی موقع آیا تو تم دیکھو گے کہ تحفظ ناموس اسلام کی راہ میں سر کٹانے کے لئے میں مجاہدین کی صف اول میں شامل ہوں گا۔ تمہیں اجازت ہے کہ تم فرقہ ضالہ قادیانیہ کے استیصال کے لئے ہر ممکن اور جائز ذریعہ اختیار کرو۔ اور میں تمہیں کامیابی کی نوید دیتا ہوں۔ ’’وکانت حقاًق علینا نصر المومنین‘‘

## جلسہ کا اختتام

غازی اعظم اتاترک کی تقریر کے اختتام کے بعد حافظ نوراللہ صاحب آفندی نے قوم کی طرف سے شکریہ ادا کیا۔ اور قادیانیت اور دوسرے فتنوں کے استیصال کے لئے انجمن مدافعہ حقوق مقدسہ اسلامی کے قیام کا اعلان کیا گیا۔

اس انجمن کی تشکیل کے لئے یکم فروری بروز جمعہ مسجد سلطان محمد فاتح میں مسلمانوں کا اجتماع ہوا۔ (ترک نامہ نگار)

انا خاتم النبیین لا نبی بعدی

# لانبی بعدی



قاری عبدالحئی عابد مرحوم

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# پیش لفظ

مرزائی مبلغ جب کسی سیدھے سادھے مسلمان کو اپنے دام فریب میں پھنسانا چاہتے ہیں۔تو اس انداز سے بات کرتے ہیں۔جیسے وہ بھی کسی مسلمان فرقہ ہی کے مبلغ ہیں اور ختم نبوت کا مسئلہ بھی ایک ایسا ہی مسئلہ ہے۔جیسے فروعی مسائل میں مسلمانوں کا باہم اختلاف رائے ہے۔جس طرح آمین خفی اور جہری کفر واسلام کا معیار نہیں۔اسی طرح ختم نبوت واجرائے نبوت بھی کفر واسلام کا فاصلہ نہیں بن جاتے۔یعنی یہ فریب کار اس وقت اس مسئلہ کو اتنا ہلکا اور معمولی ظاہر کرتے ہیں کہ ایک دفعہ یہ سادہ لوح مسلمان اسے معمولی تبدیلی رائے سمجھ کر ہمارے جال میں پھنس جائے۔پھر اسے ایسا جکڑیں گے کہ ہمارے جہنم کے غار سے کبھی نہ نکل سکے گا۔جب کوئی سادہ لوح عقیدہ ختم نبوت کو واقعی معمولی اور فروعی بات سمجھ کران کے حلقہ میں پھنس جاتا ہے تو پھر رفتہ رفتہ اسے ان تمام عقائد کا پابند ہوتا پڑتا ہے۔جو اس گمراہ فرقہ کے لازمی اور مسلمہ عقائد باطلہ ہیں پھر یہی معمولی اور فروعی مسئلہ ایک سنگین اور بنیادی مسئلہ بن جاتا ہے۔پھر یہی مسئلہ کفر اور اسلام کا معیار بن جاتا ہے۔پھر نہ تو ختم نبوت کا عقیدہ رکھنے والوں سے نکاح ہوسکتا ہے۔نہ ان کا جنازہ پڑھا جاسکتا ہے۔نہ ان کے پیچھے نماز ادا ہوسکتی ہے۔غرض بقول مرزا غلام احمد قادیانی جو اس پر ایمان نہ لائے۔وہ مرد خنزیر اور ان کی عورتیں کنجریاں ہیں۔معاذ اللہ!

سادہ لوح مسلمان اور وہ حضرات جو علوم جدیدہ سے تو کما حقہ واقف ہیں۔مگر مسلمان ہوتے ہوئے بھی اسلام کے بنیادی مسائل پر بالغانہ نگاہ نہیں رکھتے۔اشد ضرورت ہے کہ ان کو یہ سمجھا دیا جائے کہ عقیدہ ختم نبوت کوئی فروعی اور معمولی مسئلہ نہیں۔بلکہ یہ مسئلہ ابدی جنت یا ابدی دوزخ حاصل کرنے کا مسئلہ ہے۔

یہ مسئلہ کفر واسلام کا مسئلہ ہے۔یہ مسئلہ ایسا ہی ہے۔جیسا کہ ایک یہودی عیسائی ہوجائے تو وہ یہودی نہیں رہتا اور ایک عیسائی مسلمان ہوجائے تو وہ عیسائی نہیں رہتا۔اسی طرح اگر کوئی مسلمان مرزائی ہوجائے تو وہ مسلمان نہیں رہتا۔یہ مسئلہ اسلام کا بنیادی مسئلہ ہے۔جو شخص ختم نبوت کے عقیدہ کی دیوار کو پھلانگ گیا گویا وہ کفر وارتداد کی گہری اور اندھی کھائی میں جا پڑا۔

برادر عزیز مولانا قاری عبدالحیٔ صاحب عابد نے یہ کتابچہ اسی ضرورت کے تحت لکھا

ہے۔ تا کہ ہر مسلمان یہ یقین کرے کہ عقیدہ ختم نبوت اسلام کا بنیادی عقیدہ ہے۔ انہوں نے نہایت سلیس اور سادہ انداز میں وہ آیات قرآن پاک اور احادیث مقدسہ جو اس عقیدہ کی حقیقت اور اہمیت کو بیان کرتی ہیں۔ تحریر کردی ہیں۔ اور جہاں ضرورت محسوس کی مختصر تشریح و وضاحت کردی ہے۔ تا کہ ہر قاری مسئلہ کی اہمیت اور حقیقت سے آگاہ ہو جائے۔ جس مسئلہ کو قرآن وحدیث اس طرح پکار پکار واضح کریں۔ وہ مسئلہ معمولی نہیں ہوسکتا۔ بلکہ اسلام کا بنیادی مسئلہ ہے۔ اور چودہ سو سالوں سے تمام مسلمان اس پر متفق و متحد رہے ہیں۔ اور قیامت تک اس کی اہمیت و اصلیت میں فرق نہیں آسکتا۔ جس شخص نے بھی عقیدہ ختم نبوت کے خلاف لب کشائی کی۔ وہ قرآن وحدیث کی رو سے اور اجماع امت کے فیصلہ کے مطابق کافر و مرتد ہے۔ اس رسالہ کی زیادہ سے زیادہ اشاعت کرنا ہم سب کا فرض ہے۔ اللہ تعالیٰ عابد صاحب کو جزائے خیر سے نوازیں اور ہم سب کا خاتمہ ایمان پر ہو۔ آمین۔ سید امین گیلانی شیخوپورہ!

۱۰رذی الحجہ ۱۳۸۸ھ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## عقیدہ ختم نبوت اسلام کے بنیادی اصولوں میں سے ایک ہے

جس طرح توحید باری تعالیٰ، ایمان بالملائکہ، ایمان بالانبیاء، ایمان بالکتاب اقرار بالبعث اسلام کے بنیادی اصول ہیں۔ اس طرح حضرت نبی کریم ﷺ کو آخری نبی یقین کرنا بھی اصل اسلام ہے۔

## انکار ختم نبوت کفر وارتداد ہے

اگر کوئی شخص نسلاً مسلمان ہو۔ نماز پڑھتا ہو۔ روزے رکھتا ہو۔ زکوٰۃ بھی دیتا ہو۔ حج بھی کیا ہو۔ مگر وہ یہ کہے کہ ملائکہ کے وجود کو میں نہیں مانتا یا یہ کہے کہ قیامت کا میں قائل نہیں۔ یا کسی پہلی کتاب کا انکار کردے تو بالاتفاق وہ کافر و مرتد ہے۔ اس کی ساری عبادتیں اور ریاضتیں اکارت ہیں۔ وہ لاکھ اپنے آپ کو مسلمان کہے۔ مگر وہ ہرگز ہرگز مسلمان نہیں! بعینہ اگر کوئی شخص اپنے آپ کو مسلمان تصور کرتے ہوئے آنحضور ﷺ کے بعد نبوت کے جاری ہونے کا قائل ہو تو وہ شخص بھی مسلمان نہ رہا۔ بلکہ کافر اور مرتد ہوا۔ کیونکہ اس نے اسلام کے جو بنیادی اصول ہیں۔ ان میں سے ایک اصل کا انکار کردیا۔ اب احقر پہلے قرآن پاک کی آیات سے اس کے بعد احادیث مقدسہ سے نبی کریم ﷺ پر نبوت ختم ہو جانے کے ثبوت پیش کرے گا۔ دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ میری اس سعی کو قبول فرما کر ذریعہ نجات بنائیں۔ آمین ثم آمین!

یادرہے کہ بندہ نے صرف قرآن وسنت سے ہی لا نبی بعدی کے دلائل حاصل کئے ہیں۔
مخلص: عبدالحئی عابد قادری راشدی، ذی الحجہ ۱۳۸۸ء

کنزالعمال کی روایت ہے اوّل الانبیاء آدم وآخرھم محمد اس روایت کے پیش نظر نبوت ابوالبشر سیدنا حضرت آدم علیہ السلام سے شروع ہوئی تو اب یہ سوال پیدا ہوا کہ حضرت آدم علیہ السلام کے بعد نبوت جاری رہے گی۔ تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

''قلنا اھبطوا منھا جمیعاً فاما یاتینکم منی ھدی فمن تبع ھدای فلا خوف علیھم ولاھم یحزنون (بقرہ۳۸)'' ﴿کہا ہم نے اترو اس سے سب پس جو آ دے گی تمہارے پاس میری طرف سے ہدایت، پس جو پیروی کرے میری ہدایت کی نہیں ڈران پر اور نہ وہ غم کھائیں گے۔﴾

اس سے معلوم ہوا کہ نبوت سیدنا آدم علیہ السلام پر بند نہیں ہوئی بلکہ یہ سلسلہ جاری رہا۔ حتیٰ کہ ہدایت یعنی نبوت سیدنا نوح تک پہنچی۔ تو پھر سوال پیدا ہوا کہ نبوت ختم ہوگئی یا آئندہ بھی نبی آئیں گے؟

تو ارشاد باری تعالیٰ ہوا کہ ہاں نبوت ابھی جاری ہے: ''ولقد ارسلنا نوحاً وابراھیم وجعلنا فی ذریتھما النّبوۃ والکتاب فمنھم مھتد (الحدید۲۶)'' ﴿اور ہم نے نوح اور ابراہیم کو پیغمبر بنا کر بھیجا اور ہم نے ان کی اولاد میں پیغمبری اور کتاب جاری رکھی۔ پس بعض ان میں سے راہ پانے والے ہیں۔﴾

اس سے معلوم ہوا کہ حضرت نوح علیہ السلام کی اور حضرت ابراہیم علیہ السلام کی اولاد میں سلسلہ نبوت جاری رہے گا۔ دوسری بات یہ واضح ہوئی کہ نبوت کا ظرف اور محل آل ابراہیم ہی ہے۔ جس کا عملی ثبوت یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کی اولاد میں دو شعبے قرار دیئے۔ ایک بنی اسحاق جس میں نبوت کا سلسلہ حضرت عیسیٰ پر ختم نبوت ہوا۔ دوسرا بنی اسماعیل جن میں حضور اکرم ﷺ تک کوئی نبی نہیں آیا۔ اس کے بعد حضرت موسیٰ علیہ السلام کے زمانہ کی طرف نگاہ کی جائے تو قرآن سے یہ معلوم ہوگا کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے بعد سلسلہ نبوت جاری ہے۔

''ولقد اتینا موسی الکتاب وقفینا من بعدہ بالرسل (بقرہ۸۷)'' ﴿اور ہم نے اے بنی اسرائیل! تمہاری ہدایت کے لئے ہمیشہ سے بڑے بڑے سامان کے لئے سب سے اول موسیٰ کو کتاب توراۃ دی اور ان کے درمیان میں یکے بعد دیگرے برابر مختلف پیغمبروں کو بھیجتے رہے۔﴾

اس آیت سے معلوم ہوا کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے بعد بھی سلسلہ نبوت جاری ہے۔ کیونکہ لفظ الرسل ہے۔ یعنی کئی ایک رسولوں کے آنے کا وعدہ کیا ہے۔

اور یہ سلسلہ نبوت جاری رہا۔ حتیٰ کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام تشریف لائے تو اللہ تعالیٰ نے ان کو یہ حکم دیا کہ میری طرف سے اب یہ اعلان کردیجئے ''واذقال عیسیٰ ابن مریم یٰبنی اسرائیل انی رسول اللّٰہ الیکم مصدقاً لما بین یدی من التوراۃ ومبشراً برسول یاتی من بعدی اسمہ احمد (الصف۔٦)'' ﴿جس وقت عیسیٰ بن مریم نے فرمایا: اے بنی اسرائیل میں تمہارے پاس اللہ کا بھیجا ہوا آیا ہوں۔ کہ مجھ سے پہلے جو تورات ہے۔ میں اس کی تصدیق کرنے والا ہوں۔ اور میرے بعد جو ایک رسول ﷺ آنے والے ہیں۔ جن کا نام احمد ہوگا۔ ان کی بشارت دینے والا ہوں۔﴾

اللہ تعالیٰ نے حضرت عیسیٰ سے جو اعلان کرایا۔ اس کی نوعیت ہی بدل گئی۔ کیونکہ حضرت مسیح سے قبل انبیاء الرسل کی خبر دیتے رہے۔ اب حضرت مسیح علیہ السلام ایک خاص رسول کی خبر دیتے ہیں۔ اور ساتھ ہی اس ایک خاص رسول کے نام کا بھی اظہار کردیا کہ کسی شک وشبہ کی گنجائش باقی نہ رہے۔ اسمہ احمد!

اور پھر جب حضرت مسیح کی بشارت کے مطابق وہ خاص رسول آگیا۔ جس کی بشارت ''اسمہ احمد'' کے ساتھ دی گئی تھی۔ پھر آخری کتاب قرآن مجید میں یوں اعلان فرمایا۔

''ماکان محمد اباً احد من رجالکم ولکن رسول اللّٰہ وخاتم النّبیین (احزاب۔۴۰)'' ﴿محمد تمہارے مردوں میں سے کسی کے باپ نہیں۔ لیکن اللہ کے رسول ہیں اور سب نبیوں کے ختم پر ہیں (اور مہر سب نبیوں پر۔ شاہ عبدالقادرؒ)﴾

حضرات قارئین کرام! یہاں غور فرمائیں کہ خداوند تعالیٰ نے مختلف انبیاء کے زمانہ میں سلسلہ نبوت جاری رہنے اور رسل کے آنے کی اطلاع دی اور آنحضرت ﷺ پر آکر اس اطلاع کے برخلاف ''ولکن رسول اللّٰہ وخاتم النّبیین'' کا اعلان کردیا۔ نہ تو یہاں قبل مسیح آنے والے انبیاء کی طرح ''الرسل'' کا اعلان ہوا۔ اور نہ ہی حضرت مسیح کی طرح ''برسول یاتی من بعدی اسمہ احمد'' کی طرح کسی واحد نبی کے آنے کی اطلاع دی گئی۔ بلکہ خاتم النّبیین کی خبر دے کر دنیا کو بتلا دیا کہ اب کوئی نبی پیدا نہیں ہوگا۔

''والذین یؤمنون بما انزل الیک وما انزل من قبلک (بقرہ)'' ﴿اور وہ لوگ ایسے ہیں کہ یقین رکھتے ہیں۔ اس کتاب پر بھی جو آپ کی طرف اتاری گئی ہے۔ اور ان

کتابوں پر بھی جو آپ سے پہلے اتاری جا چکی ہیں۔ ﴾ ’’قولوا آمنا باللّٰہ وما انزل الینا وما انزل الیٰ ابراھیم واسمٰعیل واسحٰق ویعقوب والاسباط وما اوتی موسیٰ وعیسیٰ والنّبییون من ربھم۔ لا نفرق بین احد منھم ونحن له مسلمون (بقرہ:۱۳۶)‘‘ ﴿ آپ فرما دیجئے کہ ہم ایمان رکھتے ہیں۔ اللہ پر اور اس پر جو ابراہیم واسمٰعیل واسحٰق ویعقوب اور اولاد یعقوب کی طرف بھیجا گیا ہے۔ اور اس پر بھی جو موسیٰ، عیسیٰ اور دوسرے نبیوں کو دیا گیا۔ ان کے پروردگار کی طرف سے اس کیفیت پر کہ ہم ان میں سے کسی ایک میں بھی تفریق نہیں کرتے۔ اور ہم تو اللہ ہی کے مطیع ہیں۔ ﴾

ان آیات سے اللہ تعالیٰ نے یہ ظاہر فرمایا ہے کہ جتنے انبیاء پر وحی نازل کی گئی ہے۔ وہ زمانہ ماضی میں کی گئی ہے اور اللہ تعالیٰ نے ہمیں انہی انبیاء پر ایمان لانے کی تاکید کی جو آنحضرت ﷺ سے پہلے ہو چکے ہیں۔ ان آیات میں کسی ایسے نبی پر ایمان لانے کی تاکید نہیں فرمائی۔ جو آپ ﷺ کے بعد آنے والا ہو اور اگر کوئی آپ ﷺ کے بعد آنے والا ہوتا تو ضرور اللہ تعالیٰ ہمیں اس پر ایمان لانے کی تاکید فرماتے۔ آنحضور ﷺ سے قبل انبیاء کی وحی پر ایمان لانے والوں کو ان آیات قرآنی میں اللہ تعالیٰ نے مفلحون کے لقب سے سرفراز فرمایا۔

’’قل یایھا الناس انی رسول اللّٰہ الیکم جمیعا۔ الذی له ملك السموت والارض (اعراف:۱۵۸)‘‘ ﴿ آپ فرما دیجئے اے لوگو! میں تم سب کی طرف اس اللہ کا بھیجا ہوا ہوں۔ جس کی بادشاہی تمام آسمانوں اور زمین میں ہے ﴾ ’’وما ارسلنك الا کافة للناس بشیراً ونذیراً ولکن اکثر الناس لا یعلمون‘‘ اور ہم نے آپ کو تمام لوگوں کے واسطے پیغمبر بنا کر بھیجا ہے۔ خوشخبری سنانے والے اور ڈرانے والے لیکن اکثر لوگ نہیں سمجھتے۔ ’’وما ارسلنك الا رحمة للعالمین‘‘ ﴿ اور ہم نے آپ کو کسی بات کے واسطے نہیں بھیجا۔ مگر دنیا جہان کے لوگوں پر مہربانی کرنے کے لئے۔ ﴾ ’’تبرك الذی نزل الفرقان علیٰ عبدہ لیکون للعٰلمین نذیرا‘‘ ﴿ بڑی عالی شان ذات ہے جس نے یہ فیصلہ کی کتاب اپنے بندہ خاص پر نازل فرمائی تا کہ وہ تمام دنیا جہان والوں کے لئے ڈرانے والا ہو۔ ﴾

ان تمام آیات سے یہ واضح ہوتا ہے کہ یہ حضرات جملہ بنی آدم کی طرف مبعوث ہوئے ہیں اور تمام آیات ختم نبوت کے لئے ایک صاف اور صریح دلالت کرنے والی ہیں۔ ’’انما انت منذر ولکل قوم ھاد (رعد:۷)‘‘ ﴿ آپ صرف ڈرانے والے ہیں۔ اور ہر قوم کے لئے ہادی ہوتے چلے آئے ہیں۔ ﴾

جیسے کہ امم ماضیہ میں ہادی ہوتے چلے آئے ہیں۔اسی طرح آپ بھی اس دور کے لئے ہادی ہیں۔یعنی تمام قوموں کے لئے ہادی ہیں۔جو قیامت تک آنے والے ہیں۔

"واذ اخذ الله میثاق النّبیین لما اتیتکم من کتب وحکمة ثم جاء کم رسول مصدق لما معکم لتؤمنن به ولتنصرنه (ال عمران:۸۰)" ﴿اور جب اللہ تعالیٰ نے عہد لیا انبیاء سے کہ جو کچھ میں تم کو کتاب اور علم دوں پھر تمہارے پاس کوئی پیغمبر آئے جو مصداق ہو۔اس کا جو تمہارے پاس ہے تو تم ضرور اس رسول پر ایمان بھی لانا اور اس کی طرف داری بھی کرنا۔﴾ اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے تمام انبیاء سے ایک ایسے رسول کے متعلق عہد لیا ہے۔جو سب کا مصدق رسول ہو۔وہ جناب محمد رسول اللہ ہیں۔(ابن کثیر)

"یاایها الذین اٰمنو اطیعو الله واطیعو الرسول واولی الامر منکم ج فان تنازعتم فی شئی فردوه الیٰ الله والرسول۔ ان کنتم تؤمنون بالله والیوم الآخر (النساء:۵۹)" ﴿اے ایمان والو تم اللہ کا کہنا مانو اور رسول کا کہنا مانو اور تم میں جو لوگ حاکم ہوں۔ان کا بھی پھر اگر کسی امر میں تم باہم اختلاف کرنے لگو تو اس امر کو اللہ اور رسول کی طرف لوٹایا کرو۔اگر تم اللہ پر اور یوم قیامت پر ایمان رکھتے ہو۔﴾

اللہ تعالیٰ حکم دیتے ہیں کہ اے لوگو! جو محمد ﷺ کی بعثت سے لے کر قیامت تک ہونے والے ہو! تم تین چیزوں کی اطاعت کرو۔اللہ کی اور اس کے رسول کی۔(یعنی محمد ﷺ) اور اولی الامر کی اور اگر تمہارا حکام سے کسی معاملہ میں اختلاف ہو جائے تو اس معاملہ میں خدا اور رسول ہی کی رضا کی طرف لوٹنا لازم ہے۔یہاں بھی اسی طرف کوئی اشارہ نہیں کہ کسی آنے والے رسول سے فیصلہ طلب کر لیا کرنا۔

"ربنا وابعث فیهم رسولاً منهم یتلوا علیهم اٰیتك ویعلمهم الکتاب والحکمة ویزکیهم (بقرہ:۱۲۹)" ﴿اے ہمارے پروردگار! اور اس جماعت کے اندر، ان ہی میں سے ایک ایسا پیغمبر بھی مقرر کیجئے جو ان لوگوں کو آپ کی آیتیں پڑھ کر سنایا کریں اور ان کو کتاب فہم و دانائی اور پاکیزگی کی تعلیم دیں۔﴾

اس آیت میں حضرت ابراہیم علیہ السلام نے ایک رسول کے لئے دعا کی ہے جو انہی عربی قوم سے پیدا ہو اور اس دعا کے مصداق جناب نبی کریم ﷺ ہی ہیں۔آپ ﷺ کا ارشاد ہے کہ میں حضرت عیسیٰ کی خوشخبری اور حضرت ابراہیم کی دعا ہوں۔"هو الذی ارسل رسوله بالهدیٰ ودین الحق لیظهره علی الدین کله ولو کره المشرکون (الفتح:۲۸)" ﴿وہ

اللہ ایسا ہے جس نے اپنے رسول کو ہدایت اور سچا دین دے کر بھیجا ہے۔ تا کہ اس کو تمام دینوں پر غالب کردے۔ اگر چہ مشرک کتنے ہی ناخوش ہوں۔﴾ اس آیت سے یہ معلوم ہوا کہ دین محمدی تمام ادیان کے لئے ناسخ ہے۔ اور یہ آیت نبوۃ وشریعت کے اختتام کی صریح دلیل ہے۔

''وعد الله الذين أمنو منكم وعملوا الصلحت ليستخلفنهم فى الارض كما استخلف الذين من قبلهم (النور۵۵)'' ﴿تم میں جو لوگ ایمان لائیں اور نیک عمل کریں۔ ان سے اللہ تعالیٰ وعدہ فرماتا ہے کہ ان کو زمین میں حکومت عطا فرمائے گا۔ جیسا ان سے پہلے لوگوں کی حکومت دی تھی۔﴾

اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے امت محمدیہ پر ایک خاص انعام کا ذکر کیا ہے۔ وہ انعام نبوت کی خلافت اور نیابت کا ہے۔ جس کا ظہور خلفاء راشدین سے ہوا ہے اور خلافت کے معنی قائم مقامی کے ہیں۔ اس آیت میں امت سے نبوت کا وعدہ نہیں ہے۔ بلکہ نبوت کی خلافت اور نیابت کا وعدہ ہے۔ یہ کسی آیت اور حدیث میں نہیں ہے کہ ہم کسی کو نبوت عطا کریں گے۔ تو معلوم ہوا کہ نبوت ختم ہو چکی ہے۔ صرف خلافت باقی ہے۔

''اليوم اكملت لكم دينكم واتممت عليكم نعمتى ورضيت لكم الاسلام دينا (مائدہ۳)'' ﴿آج کے دن تمہارے لئے تمہارے دین کو میں نے کامل کر دیا۔ اور میں نے اسلام کو تمہارا دین بننے کے لئے پسند کر لیا۔﴾

اس آیت سے صاف ظاہر ہے کہ دین کامل ہو گیا ہے۔ اس لئے اب نہ کسی دوسرے دین کی ضرورت ہے اور نہ ہی کسی دوسرے نبی کی ضرورت ہے اور اگر آپ ﷺ کے بعد کسی اور کو نبی مانا جائے تو قرآن کریم کی تکذیب لازم آئے گی۔

''يا ايها النبى انا ارسلنك شاهداً ومبشراً ونذيرا۔ وداعيا الى الله باذنه وسراجاً منيرا (احزاب:۴۵)'' ﴿اے نبی! ہم نے بے شک آپ کو اس شان کا رسول بنا کر بھیجا کہ آپ گواہ ہوں گے اور آپ بشارت دینے والے ہیں۔ اور ڈرانے والے ہیں۔ اور اللہ کی طرف اس کے حکم سے بلانے والے ہیں۔ اور آپ ایک روشن چراغ ہیں۔﴾

اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے حضور ﷺ کو سراج کہا ہے۔ اس سے ظاہر کرنا یہ منظور ہے کہ جس طرح سورج کے طلوع کے بعد کسی ستارے کی ضرورت نہیں رہتی۔ اسی طرح حضور اکرم ﷺ کی ذات اقدس ایسی ہے کہ اس کے بعد اور کسی نبی یا ہادی کی ضرورت نہیں رہتی۔ کیونکہ رات بھر تمام ستارے اور سیارے سورج ہی کے پرتو سے چمکتے ہیں۔ اور اہل زمین پر اپنی اپنی

حیثیت کے مطابق روشنی ڈالتے ہیں۔مگر جب خورشید جہاں تاب بہ نفس نفیس طلوع ہو جاتا ہے۔تو پھر اس کی تابانیوں اور درخشانیوں کے آگے کوئی ستارہ یا سیارہ نہیں ٹھہرتا اور نہ ہی ان کی ضرورت باقی رہتی ہے۔پس اس لئے سرور دو عالم ﷺ کو ''سراج منیر'' کہا گیا تا کہ زمین جان لے کہ یہ تمام روشنیاں اسی ایک آفتاب جہاں تاب کے پرتو سے تھیں۔جب اس نے خود طلوع کیا تو اب کسی اور کی حاجت نہیں رہی۔

''**فلا وربك لا يؤمنون حتىٰ يحكموك فيما شجر بينهم ثم لا يجدوا فى انفسهم حرجاً مما قضيت ويسلموا تسليما** (النساء:۶۵)'' ﴿پھر قسم ہے آپ ﷺ کے رب کی۔یہ لوگ ایمان دار نہ ہوں گے۔جب تک ان کی یہ کیفیت نہ ہو کہ یہ باہمی تنازعات میں آپ کو اپنا حکم مانیں۔پھر آپ ﷺ کے فیصلہ سے اپنے دلوں میں تنگی نہ پائیں اور پورا پورا تسلیم کریں۔﴾

جب ختم نبوت اور اجرائے نبوت کا تنازعہ سامنے آ گیا ہے۔تو آیئے بمصداق ''**يحكموك فيما شجر بينهم**'' ہم اپنا تنازعہ سردار دو جہاں ﷺ کی خدمت اقدس میں پیش کریں۔اگر ہم پورے ایمان دار ہیں تو ان کے فیصلہ وارشاد کو بغیر کسی تنگی اور عذر کے قبول کر کے سر تسلیم خم کر دیں گے۔اگر کوئی اس فیصلہ کو مسترد کرے گا تو وہ بے ایمان ہوگا۔جیسا کہ امام جعفر صادقؒ کا قول ہے کہ کوئی قوم یا جماعت نماز، روزہ، حج، زکوٰۃ، نیز اسلام کے تمام کام کرے۔مگر آپ ﷺ کے کسی فعل پر حرف گیری کرے تو وہ مشرک ہے۔ (کتاب روح المعانی ص۶۵ ج۵)

اس لئے حضور اکرم ﷺ کی احادیث پر عمل بھی ضروری ہے۔جو ان کا انکار کرے گا وہ مومن نہیں ہوگا۔متواتر احادیث نبویہ سے ثابت ہے کہ جناب نبی کریم ﷺ آخری نبی ورسول ہیں۔ان کے بعد کوئی نیا نبی یا رسول پیدا نہیں ہوگا۔ہاں البتہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام جو آسمانوں پر زندہ ہیں۔وہ ضرور تشریف لائیں گے۔لیکن شریعت محمدیہ کے تابع ہوں گے اور شریعت عیسوی ''**ليظهره على الدين كله**'' کے ماتحت منسوخ ہو چکی ہے۔انشاءاللہ العزیز ''حیات عیسیٰ'' پر بھی بحث کروں گا اور قرآن وحدیث سے ثابت کروں گا کہ حضرت عیسیٰ آسمان پر زندہ ہیں اور قرب قیامت دنیا میں تشریف لائیں گے اور دین کی خدمت کریں گے۔اور دجال کو قتل کریں گے اور جناب محمد رسول اللہ ﷺ کے ہمراہ روضہ اقدس میں دفن ہوں گے۔''

مرزا غلام احمد قادیانی جو کچھ کہتا ہے۔وہ لغو وکذب ہے۔اور قرآن وحدیث کے صریحاً خلاف ہے۔لیجئے وہ احادیث پیش خدمت ہیں جو نبی کریم، جناب محمد مصطفیٰ، احمد مجتبیٰ ﷺ کی ختم

نبوت پر دال ہیں۔ اور جن سے مسئلہ ختم نبوت، آفتاب نصف النہار کی طرح روشن ہو جاتا ہے۔ دیکھئے آقائے کونین، سرور دو عالم حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کیا ارشاد فرماتے ہیں۔

## احادیث نبوی

### ارشادات رسول اللہ ﷺ

''عن عرباض بن سارية عن النبی ﷺ قال انی عند الله مكتوب خاتم النّبيين وان آدم لمنجدل فی طينته (رواہ فی شرح السنہ احمد فی مسندہ کمافی المشکوٰۃ ص۵۱۳، باب فضائل سید المرسلین)'' ﴿عرباض بن ساریہؓ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ میں خدا کے نزدیک اس وقت خاتم النّبیین مقرر ہو چکا تھا۔ جب کہ آدم علیہ السلام ابھی گارے کی شکل میں تھے (یعنی ان کے جسم و روح میں تعلق پیدا نہ ہوا تھا۔)﴾

کنز العمال میں بحوالہ ابن سعد اس حدیث میں بجائے عند اللہ کے ام الکتاب کا لفظ ہے۔ پس اس ارشاد سے یہ واضح ہوا کہ میں لوح محفوظ میں خاتم النّبیین لکھا جا چکا تھا۔

''عن ابی هريرةؓ قال قال رسول الله ﷺ لما خلق الله عزوجل آدم عليه السلام اخبر بنيه فجعل يری فضائل بعضهم علیٰ بعض فرای نوراً ساطعاً فی اسفلهم قال يا رب من هذا قال هذا ابنك احمد هو الاول وهوالآخر وهو شافع واول مشفع (رواہ ابن عساکر کمافی الکنز ج۱۱ص۴۳۷)''

ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جب اللہ تعالیٰ نے آدم کو پیدا کیا تو انہیں ان کی اولاد کی خبر دی۔ آدم نے دیکھا کہ بعض بعض پر فضیلت رکھتے ہیں۔ ان سب کے آخر میں ایک بلند نور دیکھا تو عرض کیا کہ اے میرے پروردگار یہ کون ہے؟ ارشاد ہوا یہ تمہارے فرزند احمد ﷺ ہیں۔ یہی سب سے پہلے نبی ہیں۔ اور یہی سب سے آخر ہیں۔ یہی قیامت میں سب سے پہلے شفاعت کریں گے اور انہی کی شفاعت سب سے پہلے قبول ہوگی۔

''عن ابی هريرةؓ قال قال رسول الله ﷺ لما نزل آدم باالهند واستوحش فنزل جبريل فنادیٰ باذان الله اكبر، الله اكبر مرتين اشهد ان لا اله الا الله مرتين اشهد ان محمداً رسول الله ﷺ مرتين قال آدم لجبريل من محمد قال اخر ولدك من الانبياء (کنز العمال ج۱۱ص۴۵۵، والخصائص ج۱ص۸)'' ﴿ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا آدم علیہ السلام جب ہندوستان میں نازل

ہوئے اور تنہائی کی وجہ سے گھبرائے تو جبرائیل تشریف لائے اور آذان کہی۔ اللہ اکبر۔ اللہ اکبر۔ دو مرتبہ اشہدان لا الہ الا اللہ۔ دو مرتبہ اشہدان محمد رسول اللہ۔ دو مرتبہ جب آدم نے محمد ﷺ کا اسم گرامی سنا تو فرمایا کہ یہ محمد کون ہیں؟ جبرائیل نے کہا کہ انبیاء میں آپ کے سب سے آخری بیٹے ہیں۔﴾

''عن سلمان فی حدیث طویل قال قال جبرئیل للنبی اصطفیت آدم فقد ختمت بك الانبیاء وما خلقت خلقاً اکرم منك علی (خصائص ج۲ ص۱۹۳)'' ﴿سلمانؓ سے ایک طویل حدیث میں روایت ہے کہ جبرائیل نے رسول اللہ ﷺ سے کہا آپ ﷺ کا پروردگار کہتا ہے اگر میں نے آدم علیہ السلام کو صفی اللہ کا خطاب دیا ہے تو آپ ﷺ پر تمام انبیاء کو ختم کر کے خاتم النّبیین کا خطاب دیا ہے اور میں نے کوئی ایسی مخلوق پیدا نہیں کی جو مجھے آپ ﷺ سے زیادہ عزیز ہو۔﴾

''عن جابرؓ قال بین کتفی آدم مکتوب محمد رسول الله خاتم النّبیین۔ (رواہ ابن عساکر خصائص ج۱ ص۷)'' ﴿حضرت جابرؓ سے روایت ہے کہ حضرت آدم علیہ السلام کے دونوں شانوں کے درمیان یہ لکھا ہوا تھا۔ محمد اللہ کے رسول اور خاتم النّبیین ہیں۔﴾

''عن ابی هریرةؓ ان رسول الله ﷺ قال فضلت علی الانبیاء بست اعطیت جوامع الکلم ونصرت بالرعب واحلت لی الغنائم وجعلت لی الارض مسجداً وطهوراً وارسلت الی الخلق کآفة وختم بی النبیون (رواہ مسلم ج۱ ص۱۹۹، مشکوٰۃ ص۵۱۲)'' ﴿حضرت ابی ہریرۃؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ مجھے انبیاء پر چھ فضیلتیں دی گئی ہیں۔ مجھے مختصر کلمات جو معانی کثیرہ کے حامل ہیں، عطاء کئے گئے ہیں، دشمن پر میرا رعب ڈال کر میری مدد کی گئی ہے۔ میرے لئے مال غنیمت حلال کیا گیا ہے۔ تمام زمین میرے لئے مسجد اور پاک کرنے کا سبب بنادی گئی ہے۔ تمام مخلوق کی طرف مجھے بھیجا گیا ہے۔ انبیاء کا سلسلہ میری ذات پر ختم کر دیا گیا ہے۔﴾

''عن علیؓ قال بین کتفیه خاتم النبوة وهو خاتم النّبیین (رواہ ترمذی فی شمائلہ ص۳ باب خاتم النبوۃ)'' ﴿حضرت علیؓ سے روایت ہے کہ آپ ﷺ کے دونوں شانوں کے درمیان مہر نبوت تھی۔ کیونکہ آپ ﷺ خاتم النّبیین ہیں۔﴾

''عن عرباض ابن ساریةؓ قال قال رسول الله ﷺ انی عبدالله وخاتم النّبیین (رواہ البیہقی والحاکم کذا فی العدالمکور، مشکوٰۃ ص۵۱۳ باب فضائل سید المرسلین ﷺ)''

﴿حضرت عرباض بن ساریہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا میں اللہ کا بندہ ہوں اور میں خاتم النبیین یعنی آخری نبی ہوں۔﴾

"عن ابن عمرؓ یقول خرج علینا رسول اللہ ﷺ یوماً کالمودّع فقال انا النبی الامی ثلاثا ولا نبی بعدی (رواہ احمد فی تفسیر ابن کثیر ج۸ ص۹۱)" ﴿ابن عمرؓ سے روایت ہے کہ ایک دن حضور اکرم ﷺ ہمارے پاس تشریف لائے اور اس طرح تقریر فرمائی۔ جیسے کوئی رخصت ہونے والا تقریر کیا کرتا ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا کہ نبی امی جن کی آمد کی خبر تھی وہ میں ہی ہوں۔ اور میرے بعد کوئی نبی نہ ہوگا۔﴾

"عن ابی ھریرۃؓ ان رسول اللہ ﷺ قال ان مثلی ومثل الانبیاء من قبلی کمثل رجل بنیٰ بیتاً فاحسنہ واجملہ الا موضع لبنۃ من زاویۃ فجعل الناس یطوفون بہ ویعجبون لہ ویقولون ھلّا وضعت ھذہ اللبنۃ وانا خاتم النّبیین (بخاری ج۱ ص۵۰۱، مسلم ج۲ ص۲۴۸)" ﴿ابی ہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ میری مثال اور مجھ سے پہلے انبیاء کی مثال ایسی ہے جیسے کسی شخص نے گھر بنایا اور اسے خوب آراستہ پیراستہ کیا۔ مگر اس کے ایک گوشے میں صرف ایک اینٹ چھوڑ دی۔ لوگ آ کر اس کے اردگرد گھومنے لگے اور تعجب کرنے لگے اور کہنے لگے یہ اینٹ کیوں نہ رکھ دی گئی۔ تا کہ یہ عیب بھی نہ رہتا اور میں آخری نبی ہوں (بعض الفاظ میں یہ ہے کہ میں نے آ کر اس اینٹ کی جگہ کو پر کر دیا۔ اور اب قصر نبوت میری آمد سے مکمل ہوگیا ہے اور مجھ پر تمام رسول ختم کر دیے گئے)﴾

"عن سعد بن ابی وقاصؓ قال قال رسول اللہ ﷺ لعلیّ انت منی بمنزلۃ ھارون من موسیٰ الّا انہ لا نبی بعدی (بخاری ج۲ ص۶۳۳، مسلم ج۲ ص۲۷۸)" ﴿سعد ابن ابی وقاص سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ حضرت علیؓ سے کہ تمہیں مجھ سے وہ نسبت ہے جو ہارون علیہ السلام کو حضرت موسیٰ علیہ السلام سے تھی۔ مگر فرق اتنا ہے کہ میرے بعد کوئی نبی نہیں ہوسکتا۔﴾

"عن ام کرزؓ قالت سمعت النبی ﷺ ذھبت النبوۃ وبقیت المبشرت (احمد، بن ماجہ)" ﴿ام کرزؓ روایت فرماتی ہیں کہ میں نے نبی کریم سے خود سنا ہے کہ نبوت تو ختم ہوئی ہاں صرف مبشرات باقی ہیں۔﴾

"عن عقبۃ ابن عامرؓ قال قال رسول اللہ ﷺ لوکان بعدی نبی لکان عمر بن الخطاب (رواہ ترمذی ج۲ ص۲۰۹)" ﴿عقبہ بن عامرؓ روایت فرماتے ہیں کہ حضور

اکرم ﷺ نے فرمایا اگر میرے بعد کوئی نبی ہوتا تو عمر بن خطاب ہوتے۔﴾

”عن عبداللّٰہ بن ابراھیم ابن قارظ ا شھدانی سمعت اباھریرۃؓ قال رسول اللّٰہ ﷺ فانی آخر الانبیاء وانّ مسجدی آخر المساجد (رواہ مسلم ج۱ ص۴۴۶)“ ﴿ابن قارظؒ فرماتے ہیں کہ میں گواہی دیتا ہوں کہ میں نے ابوہریرہؓ کو یہ کہتے ہوئے سنا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ میں سب انبیاء کے آخر میں ہوں۔ اور میری مسجد آخری مسجد ہے۔ (یعنی اب کوئی مسجد ایسی نہ ہوگی جسے کوئی نبی تعمیر کرے)﴾

”عن ثوبانؓ قال قال رسول اللّٰہ ﷺ انہ سیکون فی امتی کذابون ثلاثون کلّھم یزعم انہ نبی وانا خاتم النّبیین لا نبی بعدی (ابوداؤد ج۲ ص۱۲۸، ترمذی ج۲ ص۴۵)“ ﴿ثوبانؓ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ آئندہ میری امت میں تیس سخت جھوٹے پیدا ہوں گے۔ ان میں ہر ایک اپنے متعلق گمان کرے گا کہ وہ نبی ہے۔ حالانکہ میں سب سے آخری نبی ہوں۔ میرے بعد کوئی نبی نہیں ہے۔ ایک روایت میں دجالوں کا بھی تذکرہ ہے۔﴾

”کانت بنو اسرائیل تسوسھم الانبیاء کلّما ھلک نبی خلفہ نبی وانہ لا نبی بعدی وسیکون خلفاء فیکثرون قالوا ماتا مرنا قال فوا بیعۃ الاول فـالاول (صحیح بخاری ج۱ ص۴۹۱، مسلم ج۲ ص۱۲۶)“ ﴿بنی اسرائیل کی قیادت خود ان کے انبیاء کیا کرتے تھے۔ جب کسی نبی کی وفات ہوجاتی تو اللہ تعالیٰ کسی دوسرے نبی کو اس کے پاس بھیج دیتے۔ لیکن میرے بعد کوئی نبی نہیں آئے گا۔ البتہ خلفاء ہوں گے اور بہت ہوں گے۔﴾ صحابہؓ نے عرض کیا کہ آپ ﷺ ان کے بارے میں کیا حکم دیتے ہیں تو آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا۔ خلیفہ اول سے وفا کرو اور یکے بعد دیگرے ہر خلیفہ سے۔

”عن قتادۃؓ انہ اخذ اللّٰہ میثاقھم بتصدیق بعضھم بعضاً واعلان بان محمداً رسول اللّٰہ واعلان رسول اللّٰہ بلن لا نبی بعدہ (درمنثور)“ ﴿حضرت قتادہؓ سے روایت ہے کہ اللہ تعالیٰ کے تمام انبیاء سے اس بات کا عہد لیا کہ ایک دوسرے کی تصدیق کریں اور اپنے اپنے زمانہ میں اس کا اعلان کریں کہ محمد اللہ کے رسول ہیں اور آپ ﷺ اس بات کا اعلان کریں کہ میرے بعد کوئی نبی نہیں۔﴾

”عن الشعبی فی مجلۃ ابراھیم علیہ السلام انہ کائن من ولدک شعوب حتی یأتی النبی الامی الذی یکون خاتم الانبیاء (خصائص کبریٰ للسیوطی ج۱

ص ۹)" ﴿امام شعبی فرماتے ہیں کہ حضرت ابراہیمؑ کے صحیفہ میں ہے کہ اے ابراہیم! تیری اولاد میں بہت سے گروہ ہوں گے۔ یہاں تک کہ وہ نبی امی ظاہر ہو کہ جو خاتم الانبیاء یعنی آخری نبی ہوگا۔﴾

"عن ابی هريرةؓ فی حديث الاسراء قالوا يا جبريل من هذا معك قال هذا محمد رسول الله خاتم النّبيين (رواہ البزار، کذا فی مجمع الزوائد ص ۲۷۔۲۹ بحوالہ ختم نبوت کامل)" ﴿ابو ہریرہؓ معراج کی حدیث میں روایت فرماتے ہیں کہ فرشتوں نے جبرائیل سے دریافت کیا، تمہارے ساتھ کون ہے۔ وہ بولے محمد ہیں جو اللہ کے رسول اور خاتم النّبیین ہیں۔﴾

"عن انسؓ قال قال رسول الله ﷺ لما اسرى بى الى السماء قربنى ربى تعالىٰ حتىٰ كان بينى وبينه كقاب قوسين او ادنىٰ قال يا حبيبى يا محمد! قلت لبيك يا رب قال هل غمك ان جعلتك آخر النّبيين قلت لا يا رب قال حبيبى هل غم امتك ان جعلتهم آخر الامم قلت يا رب لا قال ابلغ عنى السلام وأخبرهم انى جعلتهم آخر الامم (رواہ خطیب والدیلمی، کذا فی الکنز ج ۶ ص ۱۱۲)" ﴿حضرت انسؓ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے جب شب معراج میں مجھے آسمان پر لے گئے تو میرے پروردگار نے مجھے قریب بلایا اور بہت قریب بلایا اور کہا اے میرے حبیب! اے محمد! میں نے کہا حاضر ہوں اے میرے پروردگار! ارشاد ہوا اگر ہم آپ کو آخری نبی بنادیں تو تم ناخوش تو نہ ہوں گے؟ میں نے عرض کیا اے میرے پروردگار! نہیں۔ پھر ارشاد ہوا: اگر تمہاری امت کو آخری امت بنادیں تو وہ ناخوش تو نہ ہوگی۔ میں نے عرض کیا: نہیں۔ اے میرے پروردگار! ارشاد ہوا: اچھا تو اپنی امت کو میرا سلام کہنا اور انہیں بتلا دینا کہ میں نے انہیں آخری امت بنادیا ہے۔﴾

حضرت قارئین! آقائے کونین ﷺ کے ارشادات گرامی آپ نے ملاحظہ فرمائے اور پورے یقین و ایمان کے ساتھ ان ارشادات گرامی کو تسلیم کرتے ہیں۔ اور اعلان کرتے ہیں کہ آنحضور ﷺ کے بعد کوئی نبی یا رسول پیدا نہیں ہوگا۔ نبوت کا دروازہ قیامت تک کے لئے بند ہو چکا ہے۔

اب آپ ہی فیصلہ کریں کہ جو شخص حضور ﷺ کے فیصلہ و ارشاد کو تسلیم کرنے میں عذر و تاویل یا انکار یا روگردانی کرے۔ وہ مسلمان ہے یا کافر؟

حضرت عیسیٰ علیہ السلام آسمان پر زندہ ہیں اور ان کی آمد ناقض ختم نبوت نہیں۔

مرزائی گروہ عوام کو مغالطہ میں ڈالنے کے لئے حیات و رفع مسیح علیہ السلام اور آمد مسیح

کی بحث چھیڑ کر مختلف حیلوں اور بے جا تاویلوں سے بزعم خویش یہ ثابت کرنے کی کوشش کرتے ہیں کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام فوت ہو چکے ہیں۔ اور جس مسیح کے آنے کا ذکر ہے وہ مثل مسیح ہے جو مرزا غلام کی صورت میں آ گیا اور جو مسیح آئے گا چونکہ وہ نبی ہو گا۔ اس لئے نبوت ختم نہ ہوئی بلکہ جاری رہی۔ لہٰذا قرآن میں حدیث میں جہاں جہاں ختم نبوت کا ذکر ہے۔ اس سے یہ مراد نہیں کہ حضور کے بعد کوئی نبی نہیں آئے گا۔ بلکہ یہ مراد ہے کہ آئندہ جو بھی نبی آئے گا۔ آنحضورﷺ کے مہر تصدیق سے آئے گا۔ (استغفر اللہ)

اب میں اس مغالطہ کو دور کرنے کے لئے قارئین کرام کی خدمت میں پہلے قرآن پاک پھر احادیث مقدسہ پیش کرتا ہوں۔ تاکہ ثابت ہو جائے کہ جناب عیسیٰ علیہ السلام آسمانوں پر زندہ اٹھائے گئے۔ وہ قرب قیامت نزول فرمائیں گے۔ اسلام کی تبلیغ کریں گے۔ شریعت محمدی پر عمل پیرا ہوں گے اور حضور اکرمﷺ کے امتی کہلائیں گے۔ جتنے امور ان کے ذمہ ہوں گے۔ وہ سرانجام دے کر فوت ہو جائیں گے۔ اور روضہ اطہر میں حضورﷺ، شیخین کے پاس دفن ہوں گے۔ نیز ان کی موجودہ حیات اور قرب قیامت تشریف آوری۔ حضور کی ختم نبوت کے قطعاً خلاف نہ ہو گی۔

اب دیکھئے حیات عیسیٰ علیہ السلام کے متعلق قرآن پاک کیا ارشاد فرماتا ہے؟

## حیات عیسیٰ علیہ السلام

### ارشادات قرآن مجید

''ومکروا ومکر الله والله خیر المکرین (آل عمران ۵۴)'' ﴿یعنی یہود نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو قتل کرنے اور صلیب پر چڑھانے کی تدبیر کی اور اللہ تعالیٰ نے بھی ایک تدبیر کی اور اللہ تعالیٰ سب تدبیر کرنے والوں سے بہتر تدبیر کرنے والا ہے۔ (حضرت تھانویؒ)﴾

''وقولهم انا قتلنا المسیح عیسیٰ ابن مریم رسول الله وما قتلوه وما صلبوه ولکن شبه لهم۔ وان الذین اختلفوا فیه لفی شك منه۔ مالهم به من علم الا اتباع الظن وما قتلوه یقیناً۔ بل رفعه الله الیه۔ وکان الله عزیزاً حکیماً (نساء ۱۵۸)'' ﴿اور اس کہنے پر کہ ہم نے مارا مسیح عیسیٰ مریم کے بیٹے کو جو رسول تھا اللہ کا، نہ اس کو مارا ہے اور نہ سولی پر چڑھایا لیکن وہی صورت بن گئی ان کے آگے اور جو لوگ اس میں کئی باتیں نکالتے ہیں تو وہ اس جگہ شبہ میں پڑے ہیں۔ کچھ نہیں ان کو اس کی خبر مگر اٹکل پر چلنا اور اس کو مارا نہیں بے شک بلکہ اس کو اٹھا لیا اللہ نے اپنی طرف اور اللہ ہے زبردست حکمت والا ہے۔ (شاہ عبدالقادر)﴾

''اذ قال اللّٰه یعیسیٰ انی متوفیك ورافعك الیّ ومطهرك من الّذین کفروا (آل عمران۵۵)'' ﴿جب کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا اے عیسیٰ! بے شک میں تم کو وفات دینے والا اور میں تم کو اپنی طرف اٹھائے لیتا ہوں اور تم لوگوں کو ان لوگوں سے پاک کرنے والا ہوں جو منکر ہیں۔(حضرت تھانویؒ)﴾

''وانه لعلم للساعة فلا تمترنّ بها واتبعون (الزخرف۔۶۱)'' ﴿اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا نزول علامات قیامت میں سے ہے۔تم لوگ اس میں شک مت کرو اور تم لوگ میرا اتباع کرو۔ (حضرت تھانویؒ)﴾

''وان من اهل الکتب الا لیؤمنن به قبل موته ویوم القیمة یکون علیهم شهیدا (نساء۱۵۹)'' ﴿اور جو فرقہ ہے کتاب والوں میں سو اس پر (یعنی حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر) یقین لائیں گے۔اس کی موت سے پہلے اور قیامت کے دن ہوگا۔ان کو بتانے والا (شاہ عبدالقادرؒ)﴾

''وکنت علیهم شهیداً مادمت فیهم فلما توفینی کنت انت الرقیب علیهم وانت علیٰ کل شئی شهید (المائدہ۱۱۷)'' ﴿اور میں ان کی حالت پر مطلع رہا۔جب تک ان میں موجود رہا سو اس وقت تک کا حال تو میں نے مشاہدہ کیا ہے۔اس کے متعلق بیان کر سکتا ہوں۔پھر جب آپ نے مجھ کو اٹھا لیا۔(یعنی اول بار میں تو زندہ آسمان کی طرف اور دوسری بار میں وفات کے طور پر) تو اس وقت صرف آپ ان کے احوال پر مطلع رہے۔اس وقت کی مجھ کو خبر نہیں کہ ان کی گمراہی کا سبب کیا ہوا اور کیونکر ہوا۔اور آپ ہر چیز کی پوری خبر رکھتے ہیں۔﴾

حضرات قارئین کرام! آپ نے حیات عیسیٰ کے متعلق قرآن پاک کے ارشادات گرامی سے جس میں آپ نے دیکھ لیا کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام سولی پر نہیں چڑھائے گئے۔بلکہ زندہ آسمانوں پر اٹھائے گئے۔قرب قیامت ان کا ظہور ہوگا اور وہ اپنے فرائض سرانجام دے کر فوت ہو جائیں گے۔اور روضۂ اطہر میں دفن ہو جائیں گے۔اب دیکھئے احادیث نبوی ﷺ حیات عیسیٰ کے متعلق کیا بتاتی ہیں۔

### ارشادات رسول اللہ ﷺ

''اخرج ابویعلی مرفوعاً والذی بیده لینزلن عیسیٰ ابن مریم، ثم لئن قام علی قبره وقال یا محمد لا جیبنه (روح المعانی)'' ﴿آپ ﷺ نے اس

## غیرت کا سوال

ملیشیا کی چوکی میں چائے پلانے کے بعد مولانا شمس الدین کو شغالو سے آگے نکالا گیا۔ تو چند میل دور سڑک کے کنارے کھڑے دو قبائلی ملکوں ملک حاجی غلام حیدر مردان زئی اور ملک عبدالرحیم لون نے مولانا شمس الدین کو پہچان لیا اور یہ بھی سمجھ گئے کہ انہیں گرفتار کر کے لے جایا جا رہا ہے۔ یہ حضرات اپنے ساتھیوں سمیت سائیکلوں پر شغالو پہنچے اور وہاں سے بار برداری کا ایک ٹرک لے کر تعاقب میں روانہ ہو گئے اور بالآخر اس ٹرک کو جا لیا اور اسے رکنے پر مجبور کر دیا۔ کہ جب حکومت کی فورسز ختم نبوت کے قیدی مولانا شمس الدین کو فورٹ سنڈیمن کوئٹہ شاہراہ عام سے نہیں لے جا سکتیں۔ تو ان کے علاقے سے بھی گزار کر نہ لے جائیں۔ کیونکہ یہ ان کی اور ان کے قبیلے کی ننگ (غیرت) کا سوال ہے اور وہ کل اپنے کسی سیال (ہم چشم) کا کوئی پیغور (طعنہ) سننے سے پیشتر آج مرنا زیادہ مناسب سمجھتے ہیں۔ (ننگ) پیغور اور سیال کے الفاظ پشتون بالخصوص قبائلی معاشرے میں بہت گہرے معانی رکھتے ہیں۔ قبائلی تو ہر وقت مسلح ہی رہتے ہیں۔ حضرات بھی مسلح تھے۔

تصادم کا خطرہ شدید تھا۔ بالآخر مولانا شمس الدین کے سمجھانے پر قبائلی اس بات پر آمادہ ہوئے کہ واپس شغالو چلا جائے اور وہاں پر موجود وائرلیس کے ذریعے ضلعی حکام سے رابطہ قائم کیا جائے۔

شغالو واپس پہنچے تو ۱۷ر جولائی کا پورا دن ضلعی حکام نے صوبائی اور مرکزی حکمرانوں سے احکامات لینے میں گزارا۔ اگرچہ بڑی تعداد میں مسلح قبائلی عوام ملیشیا کے قلعے کا محاصرہ کر چکے تھے۔ عوام کا کہنا تھا مولانا شمس الدین کو واپس فورٹ سنڈیمن لے جائیں۔ ۱۸ر جولائی کی صبح شغالو میں مولانا شمس الدین کو لینے ایک فوجی ہیلی کاپٹر آیا۔ قبائلی عوام مولانا شمس الدین کو ہیلی کاپٹر کے ذریعے لے جانے کو شک وشبہ کی نگاہ سے دیکھ رہے تھے۔ انہیں شک تھا یہ ہیلی کاپٹر انہیں فورٹ سنڈیمن کے بجائے کہیں اور لے جائے گا۔ مولانا شمس الدین نے قبائلی ملکوں اور عوام سے کہا کہ آپ نے بہترین تنکیالی (غیرت مندی) کا مظاہرہ کیا ہے۔ اور اپنے مقصد میں کامیاب ہوئے ہیں۔ اب اگر حکومت وعدہ خلافی کرتی ہے تو کوئی بات نہیں۔ کیونکہ میں نے اپنے آپ کو ناموس مصطفیٰ ﷺ کی خاطر گرفتاری کے لئے خود پیش کیا ہے۔ اب حکومت جہاں چاہے مجھے لے جائے۔ آپ لوگوں کو تعرض نہیں کرنا چاہئے۔

اس طرح مولانا شمس الدین نے حکمت سے بدترین خونی تصادم کو ٹالا۔ مولانا شمس الدین کو ہیلی کاپٹر کے ذریعے شغالو سے قلعہ سیف اللہ اور مسلم باغ سے ہوتے سمنگلی (کوئٹہ) ایئرپورٹ پر لایا گیا۔ جہاں سے درہ بولان اور سبی سے ہوتے ہوئے اسی شام انہیں ضلع سبی کے مشہور مقام ماوند پہنچا دیا گیا۔ ماوند مری قبیلے کا وہی گاؤں ہے جسے مری علاقے میں فوجی کارروائیوں کے لئے بیس کیمپ بنایا گیا۔

یہ تھی ڈپٹی سپیکر بلوچستان مولانا شمس الدین کے سرکاری اغواء کی مختصر روداد...... سرکاری اغواء اس لئے کہ نہ انہیں گرفتاری کے وقت وارنٹ دکھائے گئے اور نہ بعد میں حکومت نے ان کی گرفتاری کا اعتراف کیا۔ جب ہفتوں کے اضطراب، عوامی تحریک اور حزب اختلاف کے دباؤ نے حکومت کو اصل واقعات بیان کرنے پر مجبور کیا۔ تو مرکزی وزیر داخلہ خان قیوم نے انکشاف کیا کہ مولانا شمس الدین ماوند میں آزاد ہیں۔

## مجلس عمل

مولانا شمس الدین نے ۱۷ راگست تک اپنی اکیس روزہ اس جبری ''آزادی'' میں سرزمین پاکستان پر ایرانی فوجیوں کے علاوہ کیا کچھ دیکھا؟ یہ سب کچھ وہ خود کراچی کے پریس کلب میں بتا چکے ہیں۔ اس لئے ہم فورٹ سنڈیمن کی طرف لوٹتے ہیں۔ جہاں ۱۶ رجولائی کو رضا کار دستے ترتیب دیئے جانے لگے تھے۔ تاکہ ہڑتال کو پرامن اور منظم رکھا جا سکے۔ مولانا شمس الدین کی گرفتاری تک وہی اس تحریک کے ''فگر ہیڈ'' تھے۔ اور ان کی نمایاں شخصیت سے محرومی نے ان لوگوں کے لئے جو درحقیقت تحریک کے روح رواں تھے۔ فوری طور پر تنظیم کا مسئلہ پیدا کر دیا۔ خطرہ تھا چیدہ چیدہ علماء کی گرفتاری اور اس کے بعد مولانا شمس الدین کا اغواء تحریک کو بے سری کر دے گا اور اس طرح یہ ختم ہو کر رہ جائے گی۔ شاید حکومت کا یہی منشاء ہو۔ لیکن فورٹ سنڈیمن اور ضلع ژوب کے عوام کے احساسات جن بلندیوں پر تھے وہاں تنظیم اور نظم و ضبط مشکل کام نہ تھا۔ چنانچہ ۱۷ رجولائی کو باقی ماندہ سیاسی شخصیتوں اور نمایاں شہریوں پر مشتمل نو رکنی مجلس عمل بنائی گئی جس کے چیئرمین مولانا عماد الدین قریشی تھے۔ اس میں سابق ڈپٹی منسٹر جناب صالح محمد مندوخیل، عبدالرحیم ایڈووکیٹ، ملک یٰسین، مولانا صبغت اللہ شیرانی، جناب شیر جان مندوخیل، حاجی عبدالواحد خان اپوزئی، حاجی محمد خان اور حافظ عبدالغفور شامل تھے۔ حافظ عبدالغفور پر مجلس عمل کی سیکرٹری شپ کے فرائض عائد کئے گئے۔ بعد میں ضرورت کے مطابق اس مجلس عمل کی توسیع جاری رہی۔

مجلس عمل نے سب سے پہلے تمام شاہراہوں کی ناکہ بندی کا انتظام کیا۔ فورٹ سنڈیمن سے چاروں طرف نکلنے والی سڑکوں پر مجلس عمل کے رضاکاروں نے ناکہ بندی کی خاطر چین (زنجیر) لگا دیئے۔ کسی سرکاری یا پرائیویٹ گاڑی کو مجلس عمل کی اجازت کے بغیر شہر سے جانے کی اجازت نہ تھی۔ سرکاری گاڑیوں میں یہ دیکھا بھالا جاتا تھا کہ کہیں اس میں کسی کو گرفتار کر کے تو نہیں لے جایا جا رہا۔ یہ کیفیت مولانا شمس الدین کے سرکاری اغواء کا ردعمل تھی۔ ہرناکے پر رضاکاروں اور عوام کی بھاری تعداد موجود ہوتی تھی۔ چنانچہ ۲۲رجولائی تک مکمل ہڑتال کے دوران انتظامیہ کے اعلیٰ ترین افسر بھی مجلس عمل کی اجازت سے آتے جاتے تھے۔ شہر میں اگرچہ فیڈرل سکیورٹی فورس کا لاریوں پر سوار مسلح گشت جاری تھا۔ لیکن درحقیقت شہر کا انتظام مجلس عمل کے ہاتھ میں تھا۔ پولیس اپنے تھانے اور پولیس لائن میں عملاً نظربند ہو چکی تھی۔

پولیس کے باوردی اکا دکا سپاہی صرف فیڈرل سکیورٹی فورس کی لاریوں میں رہنمائی کے لئے نظر آتے تھے۔ اس کے باوجود فورٹ سنڈیمن میں نہ تو بنکوں کو لوٹا گیا۔ نہ سرکاری عمارات تباہ کی گئیں اور نہ عوام میں سے کسی کو نقصان پہنچا۔ حکومت کی طرف سے اشتعال کے کئی مرحلے آئے۔ لیکن فورٹ سنڈیمن کے دلیر عوام نے شعور پر گرفت ڈھیلی نہ کی۔ اڑتی اڑتی اطلاع یہ بھی ہے کہ ژوب اور فورٹ سنڈیمن شہر کے عوام کی اس پرامن جدوجہد، جائز مطالبات، صبر و تنظیم اور جوش اور ولولہ سے خود فیڈرل سکیورٹی فورس کے جوان بھی اتنے متاثر ہوئے کہ انہوں نے ایک سے زیادہ مواقع پر احکامات کے باوجود گولی چلانے سے انکار کر دیا۔

### شہر کا انتظام

اب شہر کے انتظام کا حال سنئے۔ مجلس عمل کی نگرانی میں کسی ناگزیر ضرورت کے لئے دکان کھلائی جا سکتی تھی۔ ہر روز ڈیڑھ گھنٹے کے لئے اعلان کردہ میڈیکل سٹور کھولنے کی اجازت ہوتی تھی۔ تاکہ مریضوں کے لئے ادویات لی جا سکیں۔ رضاکاروں نے ہڑتال کے باوجود اشیائے خوردنی کی قیمتوں کو بڑھنے نہ دیا۔ نہ ان کی قلت پیدا ہونے دی۔ باربرداری کے ٹرکوں کو شہر سے مال لے جانے اور لانے کی اجازت تھی۔ اس طرح خوراک اور اجناس کی کمی کا خطرہ پیدا نہ ہونے دیا گیا۔ صدر مملکت (اس وقت مسٹر ذوالفقار علی بھٹو تھے) صوبائی گورنر، صوبائی وزیراعلیٰ، مرکزی اور صوبائی وزراء، مرکزی و صوبائی ہوم سیکرٹریوں اور اخبارات کے ایڈیٹروں کو صورتحال اور مطالبات پر مبنی تاریں ارسال کی جاتی رہیں۔ اب ان تین مطالبوں میں ایک اور مطالبے کا اضافہ ہو چکا تھا۔ ختم نبوت کے قیدی مولانا شمس الدین کو رہا کرو۔

## زنداں کا سفر

۱۹ر جولائی تک حکومت مختلف حربے آزماتی رہی اور یہ بھی انتظار کرتی رہی کہ طویل ہڑتال کی وجہ سے شاید تحریک خود ہی جان دے دے۔ لیکن یہ امیدیں بر نہ آئیں۔ چنانچہ ایک طرف بعض قبائلی ملکوں کی مدد سے فورٹ سنڈیمن میں مجلس عمل سے سلسلہ جنبانی شروع کیا گیا تو دوسری طرف کوئٹہ میں گرفتار شدگان سے وزیر اعلیٰ جام غلام قادر نے خود مذاکرات شروع کئے۔ مذاکرات کی بات کرنے سے پیشتر ختم نبوت کے ان قیدیوں پر بیتے ہوئے واقعات کا قصہ بیان ہونا چاہئے۔

۱۶ر جولائی کی شام جب ان میں سے ۳۳ر قیدیوں کو دو ٹرکوں میں دھکیل کر ڈالا گیا۔ ٹرکوں کو تختوں اور ترپالوں سے بند کیا گیا تھا۔ شہر میں لاٹھی چارج اور تشدد کے ذریعہ راستہ صاف کر کے جب انہیں کوئٹہ لے جایا جا رہا تھا تو عوام نے مینا بازار میں ٹرک روک لئے۔ اس وقت ختم نبوت کے ان قیدیوں نے فیصلہ کیا کہ خاموش بیٹھے رہیں گے اور حکام کو جھوٹ بولنے دیں گے کہ ان ٹرکوں میں مرزائیوں کو لے جایا جا رہا ہے۔ کیونکہ سڑک پر دھرنا مارے مسلح اور غیر مسلح قبائلی عوام کو اگر یہ معلوم ہوا کہ ان میں ختم نبوت کے قیدی ہیں، تو وہ جان پر کھیل جائیں گے۔ لیکن ٹرکوں کو گزرنے نہیں دیں گے۔ راستے میں ان ٹرکوں سے کہیں بھی علماء اور شہریوں کو نماز کے لئے بھی باہر نکلنے کی اجازت نہ دی گئی اور نماز کے لئے ٹرک رکوانے کی مسلسل درخواستوں کو نظر انداز کیا۔ حتیٰ کہ ان حضرات نے تیمم کر کے تین نمازیں چلتے ٹرکوں میں ادا کیں۔ ایک قیدی عبدالرحمٰن زرگر جس پر فائرنگ کا الزام تھا۔ کوئٹہ کے قریب کچلاک میں اتار کر کہیں اور لے جایا گیا۔ باقی ۳۲ر قیدیوں میں سے سات نمایاں علماء حضرات کو کوئٹہ جیل میں رکھا گیا اور ۲۵ر افراد مچھ بھیج دیئے گئے۔

## جام صاحب کے مہمان

وزیر اعلیٰ جام غلام قادر کے حکم پر ۱۹ر جولائی کی رات ان سات حضرات کو جن میں خطیب جامع مسجد مولانا میرک شاہ اور دوسرے علماء شامل تھے۔ ان کے بنگلے پر لایا گیا۔ نو بجے سے رات بارہ بجے تک ان ''قیدیوں'' سے وزیر اعلیٰ کی گفتگو جاری رہی۔ جام صاحب کا اصرار تھا قیدی فورٹ سنڈیمن فون کر دیں کہ انہیں رہا کیا جا رہا ہے۔ اس لئے کل سے ہڑتال ختم کر دی جائے۔ مولانا میرک شاہ اور ان کے ساتھیوں کا متفقہ موقف تھا کہ جب تک مرزائیوں کو ضلع بدر

نہیں کیا جاتا اور ختم نبوت کے تمام گرفتار شدگان کو رہا نہیں کیا جاتا۔ وہ فورٹ سنڈیمن میں کسی سے بات کرنے کے لئے تیار نہیں۔ جام صاحب ان گرفتار شدگان کو آہستہ آہستہ آٹھ دنوں میں رہا کرنا چاہتے تھے اور ضمانتیں بھی طلب کرتے تھے۔ یہ شرائط نا قابل قبول تھیں۔ بالآخر ان سات حضرات نے فیصلہ دیا کہ جب تک اس معاہدے پر عمل درآمد نہ ہو۔ وہ فورٹ سنڈیمن فون کرنے پر تیار نہیں۔ چنانچہ جام صاحب نے اپنے ان مہمانوں کو وزیراعلیٰ ہاؤس سے جیل بھجوا دیا۔

### مرزائیوں کا انخلاء

بات یہ تھی کہ اگلے روز ۲۰ر جولائی کو جمعہ تھا اور صوبائی حکومت شدید ردعمل کے اندیشوں میں مبتلا تھی اور مذاکرات کا یہ سلسلہ اسی خوف کے پیش نظر تھا۔ مجلس عمل کی دانشمندی سے بیس جولائی کا جمعہ پرامن گزرا۔ ادھر فورٹ سنڈیمن میں حکومت نے معتبر ملکوں اور شہریوں کے ذریعے مجلس عمل سے رابطہ پیدا کیا۔ ان میں کلی اپوزئی کے ملک عصمت اللہ، ملک دین محمد شیرانی، حاجی سفر خان اور دوسرے سولہ افراد شامل تھے۔ ان انیس حضرات نے جامع مسجد میں عوام کے سامنے یہ اقرار کیا کہ وہ ۲۵ر جولائی سے مرزائیوں کے انخلاء اور ختم نبوت کے قیدیوں کی واپسی کے ذمہ دار ہیں اور اگر ایسا نہ ہوا تو وہ دس ہزار روپے فی کس یعنی ایک لاکھ نوے ہزار روپے مجلس عمل کو ادا کرنے کے پابند ہوں گے۔ حکومت نے ۲۱ر جولائی کی صبح مرزائیوں کو ایک بس کے ذریعے کوئٹہ روانہ کیا جس کی صورت یہ تھی کہ بس کی اگلی نشست پر عوام کی طرف سے حاجی سفر خان بطور یرغمال بیٹھے تھے اور بس کے آگے پیچھے بھاری اور ہلکے خودکار آتشیں ہتھیاروں سے مسلح فورسز کے ٹرکوں پر سوار دستے تھے۔

### قید سے رہائی

۲۲ر جولائی کی صبح کو کوئٹہ جیل میں بند سات افراد کو رہا کر دیا گیا۔ حکومت چاہتی تھی یہ حضرات فوری طور پر روانہ ہو جائیں تا کہ کہیں کوئٹہ میں مرزائیوں کے خلاف تحریک شروع نہ ہو جائے۔ ان سات حضرات کو مچھ جیل کے قیدیوں کا انتظار تھا۔ جیسے ہی وہ پہنچے۔ حکومتی ذرائع انہیں ٹرکوں پر سوار کر کے فورٹ سنڈیمن روانہ ہو گئے۔ اب فرق صرف اتنا تھا کہ مسلح نگرانوں کی تعداد نسبتاً کم تھی اور بزرگ علماء ٹرکوں کی فرنٹ سیٹوں پر بٹھایا ہوا تھا۔

۲۴ر جولائی کی صبح فورٹ سنڈیمن رہائی کی اطلاع مل چکی تھی۔ چنانچہ بہت سے لوگ

رہاشدہ قیدیوں کے استقبال کے لئے کوئٹہ کی سڑک پر ۲۲ رجولائی کو منتظر رہے۔لیکن ختم نبوت کے یہ قیدی ۲۴ رجولائی صبح دس بجے فورٹ سنڈیمن پہنچے۔ان کا شاندار استقبال کیا گیا۔

فورٹ سنڈیمن پہنچنے کے بعد ان قیدیوں کو معلوم ہوا کہ انہوں نے اپنے ضمانت ناموں پر دستخط کرنا ہوں گے۔ یہ معاہدے کی خلاف ورزی تھی۔ کیونکہ قیدی غیر مشروط طور پر رہا ہوئے تھے۔لیکن قبائلی ملکوں اور معتبروں نے بیچ میں پڑ کر صورتحال کو بگڑنے سے بچایا اور خود ہی ضمانتیں دے ڈالیں اور کہا گیا کہ یہ صرف مقدمے کی صورت حاضر ہونے کی ضمانت ہے۔لیکن ابھی تک ختم نبوت کے ایک قیدی مولانا شمس الدین کا کچھ پتہ نہیں تھا اور حکومت ان کی ذمہ داری بھی قبول نہیں کر رہی تھی۔ چنانچہ ہڑتال تو ختم ہوگئی۔لیکن جلسے جلوس ختم نہ ہوئے۔اسی دوران مجلس عمل نے متحدہ جمہوری محاذ کے سیکرٹری جنرل پروفیسر عبدالغفور کو مولانا شمس الدین کے سرکاری اغواء اور پھر پراسرار گمشدگی کے متعلق تار دی اور التماس کی کہ متحدہ جمہوری محاذ کی طرف سے اس مسئلے کو قومی اسمبلی میں اٹھایا جائے۔غالباً یہی تار حزب اختلاف کی طرف سے بلوچستان کے ڈپٹی سپیکر کی گمشدگی کا معاملہ قومی اسمبلی میں زیر بحث لانے کا باعث بنی۔ دو اگست تک مولانا شمس الدین کی رہائی اور ختم نبوت کے قیدیوں پر سے مقدمات کی واپسی کا معاملہ جلسے جلوسوں تک محدود رہا۔اس دوران کوئٹہ میں ۳۰ رجولائی کو عبدالرحمٰن زرگر کو رہا کیا گیا۔تو ۳۱ رجولائی کو فورٹ سنڈیمن اس کی آمد پر زبردست جلوس نکالا گیا اور شہر سے سولہ میل دور باون زئی سے اسے جلوس کی صورت میں لایا گیا۔لیکن حکومت کے کان پر جوں نہ رینگی۔ حالانکہ وہ فورٹ سنڈیمن شہر اور ضلع ژوب کے عوام کی بیداری اور یکجہتی کا مظاہرہ دیکھ چکی تھی۔

## بھوک ہڑتال

۳ راگست سے اس تحریک نے نیا رخ اختیار کیا اور ظریف پارک میں مجلس عمل کی ہدایات پر پانچ افراد نے تین مطالبات کے لئے بھوک ہڑتال شروع کردی۔اب مطالبات یہ تھے۔

۱...... مولانا شمس الدین کو رہا کیا جائے۔

۲...... گرفتار شدگان پر سے مقدمات ختم کئے جائیں۔

۳...... مرزائیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دیا جائے۔

بھوک ہڑتال کے سلسلے میں دلچسپ بات یہ ہے کہ اس میں علماء نے بھی شرکت کی۔ ہڑتال کی صورت یہ تھی کہ پہلے روز ۲۴ر گھنٹے کی بھوک ہڑتال ہوئی۔ تیسرے روز ۴۸ر گھنٹے کی بھوک ہڑتال شروع ہوئی۔ ۴ر اگست تک پہنچتے پہنچتے ۷۲ر گھنٹے کی بھوک ہڑتال شروع ہو چکی تھی اور پروگرام یہ تھا کہ اسی طرح بھوک ہڑتال کا عرصہ بڑھایا جاتا رہے گا۔ علماء نے اس بھوک ہڑتال میں شرکت کا جواز پشتونوں کی اس روایت سے نکالا کہ جب دوست قبائل یا خاندانوں کا آپس میں کوئی تنازعہ ہو جاتا ہے تو وہ اپنے وفد لے کر دوسرے گاؤں یا گھر پہنچ جاتے ہیں۔ دھرنا دے کر بیٹھ جاتے ہیں اور اس وقت تک کوئی تواضع قبول نہیں کرتے۔ جب تک ان کے مطالبات تسلیم نہیں کر لئے جاتے یا معاملہ خوشدلی سے طے نہیں ہو جاتا۔

اس روایت کو پشتو میں ''نحورہ'' کہتے ہیں۔ ''نحورہ'' کے دوران میں ہفتہ ہفتہ بھر پانی یا تمباکو تو پیا جاتا ہے لیکن کچھ کھایا نہیں جاتا اور بعض صورتوں میں چائے یا لسی پی لی جاتی ہے۔ لیکن کھانا یا ماکولات کی کسی دوسری نوعیت کی تواضع قبول نہیں کی جاتی۔ علماء نے اس بھوک ہڑتال کو جدید سیاسی ''نحورہ'' قرار دے کر اس میں شرکت کی۔ سترہ اگست کو جس دن مولانا شمس الدین کو رہا کیا گیا۔ اسی روز بھوک ہڑتال میں جامع مسجد کے خطیب مولانا میرک شاہ، مولانا محمد اسحٰق خوشی اور دوسرے جید علماء نے شریک ہونا تھا۔

## اور پھر جیت ہو گئی

سترہ اگست کو رات گیارہ بجے ڈپٹی سپیکر مولانا شمس الدین سنڈیمن پہنچے۔ انہیں شہر سے سولہ میل دور جلوس کی صورت میں لایا گیا تھا۔ آدھی رات کو شہر میں میلے کا سماں تھا۔ شہر میں جلوس کا گشت ظریف پارک پر ختم ہوا۔ جہاں ۷۲ر گھنٹے کے ۱۴ر ہڑتالی بیٹھے تھے۔ اگلے روز صبح مجلس عمل کے کھلے اجلاس میں یہ طے کیا گیا کہ بھوک ہڑتال ختم کی جائے۔ کیونکہ ایک بڑا مطالبہ ختم نبوت کے آخری قیدی مولانا شمس الدین کی رہائی مان لیا گیا ہے اور دوسرا بڑا مطالبہ مرزائیوں کو اقلیت قرار دینا پورے ملک سے تعلق رکھتا ہے۔ جس کے لئے ملک گیر تحریک کی ضرورت ہے۔ تیسرے مطالبے مقدمات کی واپسی کے بارے میں فیصلہ ہوا کہ اگر مقدمات چلانے کی کوشش کی گئی تو اس دھاندلی کو تسلیم نہیں کیا جائے گا۔

اٹھارہ اگست کی صبح کو بھوک ہڑتال ایک تقریب کے ساتھ ختم ہوئی۔ بھوک ہڑتالیوں کو پھولوں سے لاد دیا گیا۔ جامع مسجد میں جلسہ عام ہوا۔ جس میں مولانا شمس الدین نے اپنے سرکاری

اغواء کی کہانی سنائی اور دوسرے مقررین نے تحریک کی کامیابی کا جائزہ لیا۔

## دو کامیابیاں، تین سوال

ژوب کی اس تحریک نے پرامن طریقے سے اپنے مقاصد حاصل کرنے کی مثال قائم کرنے کے علاوہ دو واضح کامیابیاں حاصل کی ہیں۔ پہلی تو یہ کہ ضلع ژوب اب ہمیشہ کے لئے مرزائیوں سے صاف ہوگیا اور دوسری یہ کہ ژوب میں قرآن پاک کے تحریف شدہ نسخے ضبط کر لئے گئے ہیں اور اب آئندہ یقیناً کسی کو کم از کم ژوب میں ایسی حماقت کی جرأت نہ ہوگی۔ لیکن اس کے ساتھ مقامی اور ملکی سطح پر چند ایک سوال اٹھتے ہیں۔ اول تو یہ کہ قرآن پاک کے ان تحریف شدہ مرزائی نسخوں کی ضبطی کیا صرف ضلع ژوب کا مسئلہ ہے؟ کیا ملک کے دوسرے ۵۵ رپچپن اضلاع اور ریجنوں میں ایسی ہی کارروائی کی ضرورت نہیں اور پھر یہ بھی کہ آیا ضلعی حکام نے ایسے نسخوں کی ضبطی کے لئے باقاعدہ احکامات جاری کئے ہیں۔ یا صرف چند نسخوں کو قبضہ میں لے کر عوام کو مطمئن کیا جارہا ہے؟ ضلع ژوب کے ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ (پولیٹیکل ایجنٹ) کو اس سلسلے میں واضح احکامات جاری کرنا چاہئیں۔ تاکہ تحریف شدہ نسخوں کی ضبطی باقاعدہ قانونی صورت اختیار کرلے۔

دوسرا سوال یہ ہے کہ تحریک ہی میں حصہ لینے والوں پر قائم شدہ مقدمات واپس کیوں نہیں لئے جارہے؟ کیا صوبائی یا مرکزی حکومت یہ مقدمات باقی رکھ کر ان لوگوں کو کسی مناسب موقع پر سزا دینا چاہتی ہے، جنہوں نے دینی غیرت وحمیت کا ثبوت دیا اور قومی اہمیت کے اور قومی سلامتی سے متعلق ایک مسئلے کو حل کرنے کی کوشش کی۔ اسی بات کا ایک پہلو یہ بھی ہوسکتا ہے کہ مرزائی عناصر نے اپنی قوت سے کام لے کر یہ مقدمات قائم رکھے ہیں۔ اور موقع پانے پر ژوب کے عوام سے بدلہ چکائیں گے۔

تیسرا سوال بلوچستان کے ڈپٹی سپیکر مولانا شمس الدین کو سرکاری طور پر اغواء اور گم رکھنے سے متعلق ہے۔ مولانا شمس الدین کی بلاوارنٹ گرفتاری کا باعث اینٹی مرزائی تحریک میں حصہ لینا ہے۔ کیا مرزائی یہ ثابت کرنا چاہتے تھے کہ جو ان کے مقابلے میں آئے گا۔ چاہے وہ منتخب نمائندہ ہو یا اسمبلی کا ڈپٹی سپیکر، اسے ایسے غائب کیا جاسکتا ہے کہ نام ونشان نہ ملے۔ پاکستان میں مرزائیوں کے ہاتھ ہمیشہ لمبے رہے ہیں اور اب اگر وہ ایسی دیدہ دلیری پر اتر آئے ہیں کہ منتخب نمائندوں کو بلاوارنٹ حبس بے جامیں رکھوا سکیں تو ان کا سدباب ہونا چاہئے۔

بشکریہ ہفت روزہ زندگی لاہور مورخہ ۱۰رستمبر ۱۹۷۳ء

انا خاتم النبیین لا نبی بعدی

# اسلام میں عقیدہ ختم نبوت



حضرت مولانا فضل حق پشاوری رحمۃ اللہ علیہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# مجلس تحفظ ختم نبوت پاکستان

غیر سیاسی تبلیغی جماعت ہے۔ اتحاد بین المسلمین اور تردید مرزائیت مجلس کی امتیازی خصوصیت ہے۔ مجلس ہی کی مخلصانہ مساعی اور مسلسل جدوجہد سے مرزا غلام احمد قادیانی (کذاب مدعی نبوت) اور اس کے جملہ پیروکار نہ صرف پاکستان میں غیر مسلم اقلیت قرار دیئے جاچکے ہیں۔ بلکہ پورے عالم اسلام میں کسی جگہ بھی انہیں مسلمان نہیں سمجھا جاتا لیکن ابھی اندرون ملک اور بیرون ملک قادیانیوں کے متعلق بہت سے امور تشنہ تکمیل ہیں۔ مجلس تحفظ ختم نبوت کا قافلہ رأس الاتقیاء مرشد العلماء والصلحاء، السیدی الحاج حضرت مولانا خان محمد صاحب دامت برکاتہم العالی سجادہ نشین خانقاہ سراجیہ کندیاں کی زیر قیادت منزل مقصود کی طرف رواں دواں ہے اور انشاء اللہ تعالیٰ اہل اسلام کے مکمل تعاون سے ناموس رسالت کے ان قزاقوں کی تمام جلی و خفی سرگرمیوں پر کڑی نظر رکھتے ہوئے ہے۔ اسلام اور ملت اسلامیہ کے ان غداروں کا تعاقب کر کے کامیابی حاصل کرے گا۔

اس سلسلہ میں مجلس تحفظ ختم نبوت تمام مسلمانوں سے اپیل کرتی ہے کہ وہ ختم نبوت کی پاسبانی کا فریضہ انجام دیتے ہوئے مجلس سے مکمل تعاون فرمائیں۔

زیر نظر مقالہ الحاج مولانا فضل حق صاحب خطیب جامع مسجد ہشت نگری پشاور نے علماء کے دوروزہ صوبائی کونشن پشاور منعقدہ ۶ رجون ۱۹۸۱ء کے اجلاس میں پڑھا۔

اس اجلاس کی صدارت حضرت مولانا عبدالباقی صاحب وزیر مذہبی امور سرحد نے فرمائی اور جناب عبدالہاشم خان وزیر تعلیم سرحد بحیثیت مہمان خصوصی اجلاس میں تشریف فرما تھے۔ مجلس تحفظ ختم نبوت سرحد، وزارت مذہبی امور سرحد کے شکریہ کے ساتھ یہ مقالہ مسلمانوں کے استفادہ کے لئے شائع کررہی ہے۔ دعا ہے کہ اللہ جل شانہ اس مساعی کو قبول فرما کر ہم سب کو خاتم النبیین ﷺ کی شفاعت نصیب فرمائے۔ آمین یارب العالمین۔

## اسلام میں عقیدہ ختم نبوت کی اہمیت

بسم اللہ الرحمن الرحیم

’’الحمدللہ وحدہ والصلوٰۃ والسلام علی من لا نبی بعدہ۔ ومن

**اعتقد غیر ذلك فقد تزندق ولا خیرله۔ اما بعد فاعوذ باللہ من الشیطن الرجیم۔ ماکان محمد ابا احد من رجالکم ولکن رسول اللہ وخاتم النّبیین۔ وکان اللہ بکل شئ علیما۔ وقال النبی ﷺ انا خاتم النّبیین لا نبی بعدی، اما بعد"**

دین اسلام کی بنیادی اینٹ ختم نبوت کا عقیدہ ہے۔رب کائنات نے کائنات کے لئے رشد وہدایت کا جو سلسلہ جاری فرمایا وہ نبوت ورسالت کا سلسلہ ہے جو کہ حضرت آدم علیہ السلام سے شروع ہوکر حضرت محمد مصطفی ﷺ پر ختم ہوتا ہے اور جیسا کہ پیغمبر آخر الزمان ﷺ نے فرمایا کہ قصر نبوت کی میں آخری اینٹ ہوں۔ میری بعثت سے قصر نبوت کی تکمیل ہوگئی۔ میرے بعد کسی کو نبوت ملنے والی نہیں۔ ختم نبوت کے اس عقیدے کی اللہ تعالیٰ کی آخری آسمانی کتاب میں بے شمار تصریحات موجود ہیں۔

مذکورہ بالا آیت جس طرح ثبوت کے اعتبار سے قطعی ہے۔اسی طرح دلالت کے اعتبار سے بھی۔علماء دین سے یہ امر مخفی نہیں کہ قرآن حکیم کی ایک بھی قطعی الدلالت آیت کریمہ ثبوت کے لئے کافی ہے۔ ختم نبوت کا ثبوت تو سو سے زیادہ آیات مبارکہ اور دو سو سے زائد احادیث متواترہ سے ملتا ہے اور تواتر بھی ایسا کہ عقیدہ توحید کے بعد اس کی نظیر نہیں ملتی اور پھر عقیدہ ختم نبوت پر امت محمدیہ کا اجماع بھی ہے اور نہ صرف امت محمدیہ کا بلکہ تمام کتب سماویہ کا اس پر اجماع ہے۔تمام انبیاء کرام کا اس پر اجماع ہے۔انبیاء کرام سے یہ اقرار "**لتؤمنن به ولتنصرنه۔ قالو اقررنا**" اس پر شاہد ہے۔ ہر جانے والے نبی نے اپنے بعد آنے والے نبی کی واضح طور پر نشاندہی کی اور اپنے پیروؤں کو آنے والے نبی پر ایمان اور اس کی نصرت کی وصیت فرمائی۔

اگر حضور نبی ﷺ کے بعد سلسلہ نبوت ختم نہ ہوتا تو ضرور حضور اکرم ﷺ بھی سابقہ انبیاء کرام کی طرح اپنے بعد آنے والے نبی کی واضح طور پر نشاندہی فرماتے اور اپنی امت کو اس پر ایمان اور اس کی نصرت کی وصیت فرماتے۔ جہاں اللہ تعالیٰ کے بتانے سے حضور پاک ﷺ نے بے شمار پیشین گوئیاں فرمائیں۔آپ ایمان بالنبی کے اس اہم مسئلے سے کبھی بھی خاموشی اور اغماض نہ فرماتے۔اس سے معلوم ہوا کہ حضور پاک کا بعد والے نبی کا ذکر نہ کرنا۔نبوت کے ختم ہونے کی وجہ سے ہے۔

"**یؤمنون بما انزل الیك وما انزل من قبلك**" کے ساتھ "**من بعدك**" کا ذکر نہ کرنا اس بات کا بیّن ثبوت ہے کہ حضور ﷺ پر اور حضور ﷺ سے سابقہ انبیاء پر جو کچھ نازل کیا

گیا۔ان پر ایمان لانا لازم اور ضروری ہے۔اور بعد میں نہ کوئی نبی ہے۔اور نہ اس کی وحی ہے اور نہ اس پر ایمان لانا ضروری ہے۔اگر وحی نبوت جاری ہوتی تو ضرور من بعدك بھی ہوتا۔پس جس طرح توحید تمام ادیان کا اجماعی عقیدہ ہے۔اسی طرح ختم نبوت کا عقیدہ بھی تمام کتب الٰہیہ تمام انبیاء کرام، تمام ادیان سماویہ کا متفق علیہ اور اجماعی عقیدہ ہے۔آغاز انسانیت سے لے کر آج تک از آدم تا ایں دم اس پر ہمیشہ اتفاق رہا ہے کہ خاتم النبیین صرف محمد ﷺ ہی ہوں گے اور سلسلہ نبوت و رسالت آپ ﷺ کی ذات گرامی پر ختم ہو جائے گا۔

حضرت صدیق اکبرؓ کے دور خلافت میں اسلامی جہاد کا آغاز ہی مسئلہ ختم نبوت کی اہمیت و حفاظت کے پیش نظر جنگ یمامہ سے ہوا۔جس میں سات سو ۷۰۰ حفاظ قرآن شہید ہوئے جو صحابہؓ میں اہل القرآن کے لقب سے مشہور تھے۔مسیلمہ کذاب سے مقابلہ میں صحابہؓ کی اتنی کثیر تعداد کی شہادت مسئلے کا واضح ثبوت ہے۔حضرت صدیق اکبرؓ اور باقی خلفاء ثلاثہؓ میں سے اور نہ ہی کسی دوسرے صحابیؓ نے مسیلمہ کذاب سے اس بات کی وضاحت طلب کی کہ تیرا دعویٰ نبوت تشریعی ہے یا غیر تشریعی، ظلی ہے یا بروزی، مستقل ہے یا طفیلی۔اور نہ ہی کسی مناظرے کو ضروری سمجھا۔اس سے معلوم ہوتا ہے کہ ختم نبوت کے متعلق صحابہ کرامؓ کے اذہان کتنے صاف تھے۔اور مسئلہ کتنا واضح تھا۔

بدقسمتی سے برطانوی اقتدار میں جب اس بنیادی عقیدہ پر ضرب لگانے والے کو کھڑا کیا گیا یہ سمجھ کر کہ ختم نبوت اسلام کا بنیادی عقیدہ ہے۔اس کے متزلزل ہو جانے سے اسلام کی بنیادی عمارت یا تو سرے سے منہدم ہو جائے گی۔یا کم از کم اس میں بڑے بڑے شگاف پڑ جائیں گے۔متحدہ ہندوستان میں دور غلامی کی وجہ سے مسلمان برطانیہ کے خود کاشتہ پودے کا مقابلہ دینی بحثوں اور مناظروں کے سوا کچھ نہیں کر سکتے تھے۔چنانچہ امام العصر مولانا سید انور شاہ صاحبؒ دیوبندی، مولانا سید پیر مہر علی شاہ صاحبؒ گولڑوی، محدث کبیر مولانا ثناء اللہ صاحبؒ امرتسری و دیگر علماء کرام و اکابرین ملت نے نہایت ہی جانفشانی سے عقیدہ ختم نبوت کی حفاظت کے لئے کام کیا۔ امیر شریعت سید عطاء اللہ شاہ صاحب بخاریؒ، مولانا ابوالحسنات صاحب لاہوریؒ، علامہ کفایت حسین صاحب اور مفتی اعظم پاکستان مولانا مفتی محمد شفیع صاحبؒ، شیخ الحدیث مولانا محمد یوسف صاحب بنوریؒ وغیرہم نے عقیدہ ختم نبوت کی حفاظت کے لئے اپنی زندگیاں وقف کر دی تھیں۔

بزرگان محترم! مقالے کے شروع میں جس آیت کریمہ کو پڑھا گیا۔اس کا ترجمہ ہے:
”محمد ﷺ باپ نہیں کسی کا تمہارے مردوں میں سے لیکن رسول ہے اللہ کا اور مہر سب نبیوں پر......
خاتم النبیین میں دو قرأتیں ہیں۔خاتم بفتح التاء، خاتم بکسر التا، خاتم، ختم کرنے والا

یعنی آخری، آخر القوم وفاعل الختم"

خاتم معنے مہر۔ سلسلہ نبوت پر مہر، آپ ﷺ کی بعثت سے مہر لگ گئی۔ یہ سلسلہ سربمہر کردیا گیا جیسے وثیقہ اور لفافہ لکھ کر سب سے آخر میں سربمہر کیا جاتا ہے۔ سلسلۂ نبوت کو بھی سربمہر کردیا گیا۔ حضور پاک ﷺ کا خاتم النبیین ہونا ایک ایسی صفت ہے جو تمام کمالات نبوت ورسالت میں آپ ﷺ کے اعلیٰ فضیلت اور خصوصیت کو ظاہر کرتی ہے۔ کیونکہ ہر چیز میں تدریجی ترقی ہوتی ہے اور انتہا پر پہنچ کر اس کی تکمیل ہوتی ہے۔ اور جو آخری نتیجہ ہوتا ہے۔ وہی اصل مقصود ہوتا ہے۔ اس کی وضاحت قرآن حکیم نے یوں فرمائی۔"الیوم اکملت لکم دینکم واتممت علیکم نعمتی "یعنی آج تمہارے لئے تمہارا دین مکمل کردیا اور اپنی نعمت تم پر پوری کردی۔

جس نعمت کی ابتداء پہلے نبی حضرت آدم علیہ السلام سے ہوئی۔ اس کی تکمیل سب سے آخری نبی حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ پر کی گئی۔ اب فہرست نبوت تمت تمام شد۔ وخاتم النبیین میں ایک اور بات بھی قابل ذکر ہے کہ اوپر آنحضرت ﷺ بصفت رسول (ولکن رسول اللّٰہ) آیا ہے۔ اس لئے بظاہر مناسب یہ تھا۔ کہ آگے وخاتم المرسلین کا لفظ اختیار کیا جاتا مگر قرآن حکیم نے اس کے بجائے خاتم النبیین کا لفظ اختیار فرمایا۔ وجہ یہ ہے کہ جمہور علماء کے نزدیک نبی اور رسول میں فرق ہے۔ وہ یہ کہ نبی تو ہر اس شخص کو کہا جاسکتا ہے کہ جسے اللہ تعالیٰ اصلاح خلق کے لئے منتخب فرمائیں اور اپنی وحی سے مشرف فرمائیں۔ خواہ اس کے لئے مستقل کتاب وشریعت تجویز کریں۔ یا پہلے ہی کسی نبی کی کتاب وشریعت کے تابع لوگوں کی ہدایت کرنے پر مامور فرمائیں۔ جیسے حضرت ہارون علیہ السلام کہ حضرت موسیٰ علیہما السلام کی کتاب وشریعت کے تابع ہدایت کرنے پر مامور تھے اور رسول خاص اس نبی کے لئے بولا جاتا ہے جس کو مستقل کتاب وشریعت دی گئی ہو۔ اسی طرح لفظ نبی کے مفہوم میں بہ نسبت لفظ رسول کے عموم زیادہ ہے تو آیت کا مفہوم یہ ہوا۔ کہ آپ سب انبیاء کے ختم کرنے والے اور سب سے آخری ہیں۔ خواہ صاحب شریعت نبی ہو یا صرف پہلے نبی کے تابع۔ اس سے معلوم ہوا کہ نبوت کی جتنی قسمیں اللہ تعالیٰ کے نزدیک ہوسکتی ہیں۔ وہ سب آپ ﷺ پر ختم ہوگئیں۔ آپ ﷺ کے بعد کسی کو نبوت ملنے والی نہیں۔

امام ابن کثیرؒ نے اپنی تفسیر ہی میں فرمایا"فھذہ الایة فی انہ لا نبی بعدہ واذا کان لا نبی بعدہ فلا رسول بعدہ بالطریق الاولیٰ "ہاں اگر کسی کج فہم کو یہ شبہ پیدا ہو کہ ایک پیغمبر قیامت تک کیسے کافی اور مختلف انسانی نسلوں کے لئے رہنما اور قابل اتباع وتقلید نمونہ بن سکتا ہے اور اس کی شریعت وتعلیمات کیونکر تمام انسانی ضرورت، نئے نئے تقاضوں اور عہد بعہد

تبدیلیوں سے عہدہ برآ ہوسکتی ہے تو اس کا جواب آیت کے آخری حصے میں معجزانہ طور پر مختلف الفاظ میں یوں دیا گیا: "وکان الله بکل شئ علیما" ﴿اور اللہ سب چیزوں کا جاننے والا ہے۔﴾ اجرائے نبوت اور ختم نبوت کی مصلحت کو خوب جانتا ہے۔ ختم نبوت کا فیصلہ دنیا کے نئے مسائل سے بے خبری میں نہیں کیا گیا۔ بلکہ یہ علم ازلی وابدی کے مالک علیم کا فیصلہ ہے۔ "وما ارسلنك الا كافة للناس" کے بعد اجرائے نبوت کا کیا فائدہ۔ جیسے اللہ تعالیٰ رب الناس کے بعد دوسرا رب نہیں۔ "مبعوث الی کافة للناس" کے بعد دوسرا نبی نہیں۔ "قرآن هدی الناس" کے بعد کوئی دوسری آسمانی کتاب نہیں۔

"ان اول بیت وضع للناس" کے علاوہ کوئی دوسرا کعبہ وقبلہ نہیں۔ "خیر امة اخرجت للناس" کے بعد کوئی دوسری امت مسلمہ نہیں۔

اور اسی کی وضاحت ارشاد نبوی میں "لا نبی بعدی ولا امة بعدکم" میں فرمائی گئی۔ دین اسلام کی یہی جامعیت اس کے دین فطرت ہونے کی دلیل ہے۔

وحی الٰہی کے مراد کو صاحب وحی ہی اچھی طرح سمجھ سکتے ہیں۔ حدیث شریف میں ہے "انا خاتم النّبیین / انا خاتم الانبیاء لا نبی بعدی" ﴿میں خاتم النّبیین ہوں، خاتم الانبیاء ہوں میرے بعد کوئی نبی نہیں ہوگا۔﴾ خاتم النّبیین قرآن حکیم کا لفظ ہے۔ لا نبی بعدی اس کا مطلب۔ اب اگر کوئی لفظ خاتم النّبیین پر ایمان رکھتا ہو اور لا نبی بعدی کا قائل نہ ہو تو اس کے ایمان کا کوئی اعتبار نہیں۔ بالکل ویسے کہ جیسے جو اللہ تعالیٰ کی وحدانیت کا اقرار کرے۔ اس کا رب اور الٰہ ہونا مانے اور اس کے باوجود اس کی صفات مخصوصہ علم وقدرت اور تصرفات دوسروں کے لئے بھی تسلیم کرے۔ اس کا دعویٰ ایمان بھی باطل ہے۔

"لا اله الا الله وحده" تب معتبر ہوگا کہ "لاشریك له" پر بھی ایمان ہو اور "انا خاتم النّبیین" تب قابل اعتبار ہوگا کہ "لا نبی بعدی" پر بھی ایمان ہو۔

مسلمانوں کے اتحاد کا مرکزی نقطہ اللہ تعالیٰ کی توحید اور حضور اقدس ﷺ کی ختم نبوت ہے۔ جیسا کہ شاعر مشرق نے حرف اقبال میں ایک جگہ کہا۔ "اسلامی وحدت ختم نبوت ہی سے استوار ہوتی ہے۔" (حرف اقبال)

ہے زندہ فقط وحدت افکار سے ملت　　وحدت ہو فنا جس سے الہام بھی الحاد

(اقبال ضرب کلیم)

فقط: ناچیز فضل حق، خطیب جامع مسجد ہشت نگری بازار، پشاور شہر

انا خاتم النبیین لا نبی بعدی

# امت مرزائیہ کی
## غلط بیانیوں کا جواب



حضرت مولانا سعید الرحمٰن علوی رحمۃ اللہ علیہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# ابتدائیہ

جب سے آزاد کشمیر اسمبلی نے واضح اکثریت سے قادیانیوں کے خلاف قرارداد منظور کی ہے۔ ربوہ اور اس کے سیاسی حلیفوں کی نیندیں حرام ہو چکی ہیں۔ اس قرارداد کو سبوتاژ کرنے کے لئے جو کچھ ہو رہا ہے وہ ایک المیہ سے کم نہیں۔

انتہائی تشویشناک خبروں کا ایک لامتناہی سلسلہ جاری ہے۔ جس کے بین السطور طوفان امڈتے نظر آرہے ہیں۔ اللہ خیر کرے۔

جماعت ہائے مرزائیہ آزاد کشمیر کے امیر منظور احمد وکیل کی طرف سے ایک پریس ریلیز مطبوعہ مکتبہ جدید پریس لاہور ڈاک کے ذریعے مجھے ملا۔ معلوم نہیں ناشر کون ہے؟

اندازہ ہے کہ محکمہ اطلاعات کا اس کی پشت پر ہاتھ ہے۔ اگر میرا یہ شبہ صحیح ہے تو اس کے جو نتائج ہو سکتے ہیں وہ اہل نظر سے مخفی نہیں۔

کتابچہ میں سوائے غلط بیانیوں کے اور کچھ نہیں۔ مناسب معلوم ہوا کہ اس کا مختصر جواب شائع کر دیا جائے تاکہ منظور صاحب کی پھیلائی ہوئی غلط فہمیوں کا ازالہ ہو سکے۔ واللہ ولی وبیدہ التوفیق!

محمد سعید الرحمٰن علوی، امیر مجلس تحفظ ختم نبوت ضلع کیمبل پور، مورخہ ۲۶ مئی ۱۹۷۳ء

غلام قادیان اور اس کی امت کا اسلام سے دور کا بھی واسطہ نہیں۔ یہ وہ حقیقت ہے جس پر قرآن وسنت کے علاوہ پوری امت کا اجماع دلیل کے طور پر پیش کیا جا سکتا ہے۔

دوسری حقیقت جس کو جھٹلانا آسان نہیں وہ یہ ہے کہ یہ گروہ انگریزی سامراج کے مکروہ عزائم کو پروان چڑھانے کے لئے انگریز کے اشارہ ابرو کے مطابق میدان میں آیا اور پھر اس نے اپنے آقا کی آرزوؤں کی تکمیل کے لئے ہر ممکن طریقہ اختیار کیا۔ دو سال کی طویل اور صبر آزما جنگ کے بعد برصغیر کے مطلع پر آزادی کا سورج طلوع ہوا اور برصغیر کا ایک حصہ پاکستان کے نام

سے معرض وجود میں آیا تو عامۃ المسلمین بجا طور پر یہ توقع رکھتے ہیں کہ بدیسی حکمرانوں کے انخلاء کے ساتھ ساتھ ان کے دیسی مہرے بھی دفن ہو جائیں گے۔ لیکن۔

اے بسا آرزو کہ خاک شدہ

وطن عزیز کے حکمرانوں نے الحاد و دہریت پر مبنی ہر مکتب فکر کے معاملہ میں غلط قسم کی رواداری کا مظاہرہ کر کے مسلمانوں کی آرزوؤں کا خون کیا۔ اور اس فرقہ مرتدہ کے معاملہ میں تو حد کر دی۔ اگر میں یہ کہوں کہ بدیسی حکمران اپنے اس خود کاشتہ پودے پر اتنا مہربان نہیں تھا۔ جتنے ہمارے مسلم حکمران، تو یہ غلط نہ ہوگا۔

اس کفر نوازی کے جو سنگین نتائج سامنے آ چکے ہیں وہ ڈھکے چھپے نہیں۔ لیکن اس کے باوجود وہ سلسلہ ہنوز جاری ہے۔ اور پہلے سے بڑھ کر۔

اب تو ربوہ والوں نے سیاسی جماعت کا روپ دھار کر برسر اقتدار پارٹی کے ساتھ متحدہ محاذ سا بنا رکھا ہے اور ربوہ والے بڑے طمطراق سے مدعی ہیں کہ یہ بلندیاں ہماری کاوشوں کا نتیجہ ہیں۔

ہماری برسر اقتدار پارٹی بھی ان کی مخلصانہ خدمات کے شکریہ کے طور پر بہت کچھ کر رہی ہے۔ جس کی ایک کڑی یہ ہے کہ آزاد کشمیر اسمبلی کی قرارداد کے سلسلہ میں آزاد کشمیر پی پی کے بعد پاکستان کی پی پی پی حرکت میں آ چکی ہے۔ اور خود حکومت کے بعض ذمہ دار حضرات نتائج سے بے پرواہ ہو کر ربوہ کا تحفظ کرنے میں مشغول ہیں۔ کشمیر کے ایک مرزائی وکیل کا پریس ریلیز لاہور میں چھپنا اور جیسا کہ شبہ ہے کہ یہ محکمہ اطلاعات نے چھاپا ہے۔ ہمارے دعویٰ کی دلیل ہے۔

حکومت سے کچھ کہنا تو بے سود ہے۔ صرف اتنا ہی کہا جا سکتا ہے کہ اپنے پیش روؤں کے انجام سے سبق حاصل کرو جو ربوہ کی بھینٹ چڑھ گئے۔

البتہ زیر نظر سطور کے ذریعہ منظور وکیل کی غلط بیانیوں کا نوٹس لیا جا رہا ہے۔ تا کہ تاریخی ریکارڈ گندہ نہ ہو۔

۱...... قرارداد کے الفاظ ٹرسٹی روزنامہ مشرق کی اشاعت مجریہ یکم مئی ۱۹۷۳ء سے لئے گئے ہیں۔ اور ص ۴ پر ایک نوٹ کے ذریعے کہا گیا ہے کہ ۲۵ کے ہاؤس میں ۱۱ ممبر موجود نہ تھے۔

''میری معلومات کے مطابق دس ممبر نہ تھے۔ چلو گیارہ سہی کیا۔ ۲۵رمیں ۱۴رممبر واضح اکثریت کے حامل نہیں؟ دوسری بات یہ ہے کہ قرارداد کا تیاپانچہ کرانے کے لئے جو روایتی ہتھکنڈے اختیار کئے جارہے ہیں۔ ان کو چھوڑ کر صحیح راہ اختیار کرنے کی آپ میں سکت ہے؟''

کیا آپ ان گیارہ یادس غیر حاضر ممبران میں سے کسی سے اس قرارداد کے برعکس قرارداد کا مسودہ اسمبلی میں پیش کراسکتے ہیں؟ وہاں نہ سہی پاکستان کی کسی اسمبلی میں کرانے کا حوصلہ پیدا کریں؟

۲...... ''تجزیہ کرتے ہوئے قرارداد کو مذہب کی آڑ میں ملک وقوم سے مہلک و بھیانک غداری قرار دیا گیا ہے۔'' (ص۴)

غدار وغداری کا لفظ اتنا کثیر الاستعمال ہے کہ آج تک شرمندہ معنی نہیں ہوسکا۔ اسی وجہ سے غدارانہ اور وفادارانہ نظریات کے حامل عناصر وجماعتیں گڈمڈ ہوکر رہ گئی ہیں۔ تاہم سوال یہ ہے کہ آپ کس مذہب کا نام لیتے ہیں۔ محمدی مذہب کا یا غلام قادیانی کے مذہب کا؟

محمدی مذہب کی رو سے یہ قرارداد عین حق وصواب ہے اور اس کے محرک ومؤید محمدی پرچم کے نیچے ہوں گے اور اگر غلام قادیان کے مذہب کی بات ہے تو ہم ایسے مذہب کہنا ہی غلط سمجھتے ہیں۔ وہ تو مداری کی پٹاری ہے...... جس میں کرشن سے لے کر مہدی، مجدد، مسیح موعود، ظلی نبی، مستقل نبی، سب کچھ ہے۔ جس میں مرد کو حیض آتا ہے۔ مرد عورت بن کر خدا سے ملتا ہے۔ (معاذ اللہ) حمل قرار پاتا ہے۔ بچہ پیدا ہوتا ہے۔ اور اتنے مرحلوں کے بعد وہ مرد ہی کہتا ہے کہ میں ہی یہ بچہ ہوں۔ (اعاذنا اللّٰہ تعالیٰ من ھذہ الخرافات)

رہ گئی قوم تو آپ تو قوم کے افراد کو کنجریوں کی اولاد اور جنگلوں کے سور کہتے ہیں۔ محض اس جرم میں کہ وہ سیالکوٹ کچہری کے منشی کو بلند وبالا نہیں سمجھتے۔

اور ملک تو آپ اس ملک کے وجود کو مشیت الٰہی کے خلاف قرار دے کر مستقبل میں اکھنڈ بھارت کی پیشینگوئی کر چکے ہیں۔ غالباً اسی وجہ سے ربوہ کے بہشتی مقبرہ کی بوسیدہ ہڈیوں کو کادیان دفنانے کے احکامات دفتر خلافت سے جاری ہوتے رہتے ہیں۔

جب آپ ملک وقوم کے معاملہ میں اتنے مخلص ہیں تو ان کے نام کی دہائی کیوں؟

آپ کی ذہنی بیماریوں کے پیش نظر ہی مصور پاکستان اقبال مرحوم نے آپ کو ہندوستان واسلام کا غدار قرار دیا تھا۔ غیر مسلم اکثریت کے ملک انڈیا کے غدار مسلم اکثریت کے پاکستان کے وفادار کب ہوسکتے ہیں؟

۳...... تجزیہ کا دلچسپ پہلو یہ ہے کہ قرارداد کو تحریک آزادی کشمیر اور استحکام پاکستان کے خلاف سازش سے تعبیر کیا گیا ہے۔

۴...... اس دعویٰ کی دلیل کے طور پر کئی صفحات سیاہ کردیئے گئے ہیں اور ۱۹۳۱ء سے لے کر اب تک کی تحریک آزادی کشمیر کے ہر موڑ کو مرزائیت کا مرہون منت قرار دیا گیا ہے۔

چونکہ یہ صفحات مغالطوں سے پر ہیں۔ اس لئے ان پر ذرا تفصیلی گفتگو کی جاتی ہے۔

۵...... تحریک آزادی کشمیر ۱۹۳۱ء میں شروع ہوئی اور مرزائی جماعت اس کی روح رواں تھی۔

اس دعویٰ کے لئے دلیل کے طور پر کشمیر کمیٹی کو پیش کیا گیا ہے۔ جس کے سربراہ قادیان دربوہ کے آمر مطلق بشیرالدین محمود آنجہانی تھے اور اس میں اقبال سمیت کئی مسلم زعماء بھی تھے۔

۶...... اس کمیٹی کی اس ہیئت سے ہمیں انکار نہیں لیکن سوال یہ ہے کہ اگلی بات کیوں نہیں بتاتے؟ موسیوں محمود کمیٹی کی آڑ میں کشمیر کو قادیانی سٹیٹ بنانا چاہتے تھے۔ اقبال وغیرہ پر راز کھلا تو فی الفور علیحدہ ہوگئے اور اقبال تو خم ٹھونک کر میدان میں آگئے۔ انہوں نے واضح کیا کہ یہ لوگ اجتماعی مفادات کے مقابلہ میں جماعتی مفادات کو ترجیح دیتے ہیں۔ اور اپنے امیر کے حکم کے بغیر مرتے کو پانی دینا گوارا نہیں کرتے۔

۷...... اس چار روزہ قرب کے نتیجہ میں اہل قادیان کے مالہ وماعلیہ سے واقف ہوگئے۔ نتیجتاً اسے ہندوستان واسلام کا غدار قرار دیا۔ پنڈت نہرو نے ان کی وکالت کی تو اسے دندان شکن جواب دیئے۔ عجمی یہودیت سے تعبیر کیا۔ اس طبقہ کو مسلم صفوں میں انتشار وپراگندگی کا ذمہ دار گردانا (جیسے کوثر نیازی صاحب وزیر اطلاعات پاکستان فرماتے ہیں۔ دیکھیں آپ کی کتاب بنیادی حقیقتیں ۱۱۴، ۱۱۵) اور برٹش حکومت سے ان کو غیر مسلم اقلیت قرار دینے کا مطالبہ کیا۔

اور خود انجمن حمایت اسلام لاہور کے صدر کی حیثیت سے مرزائی ممبران کو نکال باہر کیا

جس کے صدمہ کی تاب نہ لاکر ایک مرزائی چل بسا۔

۸...... منظور صاحب یقین کریں کہ آپ کے موسیو محمود اس آڑ میں اس خطہ کو سامراجی طاقتوں کا اڈہ بنانا چاہتے تھے۔اقبال وغیرہ کے بروقت اقدام نے اس منصوبہ کو خاک میں ملا دیا۔

۹...... اس کے برعکس انہی سالوں میں ملک کے ایثار پیشہ اور مخلص کارکنوں کی جماعت مجلس احرار اسلام نے ڈوگرا راج کو نیچا دکھانے کے لئے ایثار وقربانی کا ریکارڈ قائم کیا۔بیسیوں کارکن شہید ہوئے۔ہزاروں اپنے رہنماؤں سمیت جیل گئے۔برطانوی ڈنڈا آپ کے اشارہ ابرو پر نہ چلتا تو کشمیر کا نقشہ آج اور ہوتا۔

۱۰...... ص ۸ پر آپ نے گورداسپور کا قضیہ چھیڑ کر۔

لو اپنے دام میں صیاد آ گیا

کی شعری حقیقت کو ایک بار پھر زندہ کر دیا ہے۔آپ کہتے ہیں کہ اس ضلع کی انڈیا میں شمولیت ظلم ہے کہ یہ مسلم اکثریت کا ضلع تھا اور مسلم اکثریت کا دار ومدار قادیانی جماعت پر تھا۔اس کے بغیر تو مسلم اقلیت کا ضلع بنتا ہے۔

جان من! یہی تو قصہ ہے کہ آپ نے ''الکفر ملة واحدة '' کے مصداق اپنے کافر بھائیوں ہندوؤں کا ساتھ دے کر اپنے کفر پر مہر تصدیق ثبت کر دی اور ضلع کو انڈیا میں شامل کرایا۔

کیا یہ حقیقت نہیں کہ آپ کے ممدوح ظفر اللہ خان باؤنڈری کمیشن کے لئے پاکستانی وکیل تھے۔جنہوں نے دیانتداری کی اعلیٰ مثال قائم کرتے ہوئے اور خود کیس کے دو حصے کر کے گورداسپور کی فائلیں شیخ بشیر قادیانی وکیل کو دے دیں اور اپنے محسنوں اور مؤکلوں (قائداعظم سمیت تمام لیگی زعماء) سے مشورہ تک نہ لیا؟

۱۱...... آپ نے وادی کشمیر کے ''لکھوکھہا'' قادیانیوں کا ڈھنڈورہ پیٹ کر ایک دھونس جمانے کی کوشش کی ہے۔(ص۹)

اور یہ تکنیک آپ کے بانی کے دور سے چل رہی ہے۔ورنہ ہمیں آپ کی قد وقامت کا علم ہے۔جس طرح عربی یہودی امریکہ کی سرپرستی میں زندگی کے دن گزار رہے ہیں۔عجمی یہودی بھی سامراجی طاقتوں کے پیش نظر حکومت پاکستان کے زیر سایہ نخرے کرتے پھرتے ہیں۔ذرا

ہاتھ اٹھے تو پتہ چل جائے کہ آپ کتنے پانی میں ہیں۔

ہاں یاد آیا کہ آپ کے موجودہ خلیفہ نے اس قرارداد پر غصہ نکالتے ہوئے اپنی تعداد ایک کروڑ بتلائی ہے۔ کیا آپ کا خلیفہ اور آپ رائے شماری میں اپنے کو مرزائی لکھوا کر اس کا ثبوت پیش کریں گے؟

۱۲...... پاکستان کے بعد جماعتی خدمات کا تذکرہ بڑے طمطراق سے کیا گیا ہے۔ (ص۱۰) اور خدمات کی دلیل وسند کے طور پر آزاد خطہ کشمیر کے ایک مرزائی صدر غلام نبی گلکار کا نام لیا گیا ہے۔

بابو! یہ صدارتیں تو یونہی ملیں جیسے ظفر اللہ اور دوسرے قادیانیوں کو وزارت اور دوسرے کلیدی مناسب! ...... اور اس کی وجوہات ہیں۔ جنہیں آپ بھی جانتے ہیں اور جب تک ہم آزادی کی روح سے ہم کنار نہیں ہوتے۔ یہ سلسلہ شاید جاری رہے۔ جسمانی طور پر آزاد لیکن ذہنی غلام قوم کا اپنا ہوتا کیا ہے۔ وہاں تو بقول سردار بہادر خان (سابق گورنر مرکزی وزیر قائد حزب اختلاف وغیرہ) باہر حکومتوں کے معاملے طے ہوتے ہیں۔

باقی یہ کہ پاکستان بننے کے بعد تحریک آزادی کشمیر کا سہرا بھی ہمارے سر ہے۔ تو جانے دو وہ آزادی اور تم! جن کے گرو نے پچاس الماریاں جہاد کے خلاف لکھ ڈالیں۔ دنیا کی آزادی لوٹنے والوں کو محسن قرار دیا۔ آزادیوں کی بربادی پر چراغاں کئے۔ وہ بے چارے آزادی کے لئے کیا کریں گے۔

ہاں یہ ضرور ہے کہ خوش قسمتی سے یہ حصہ آپ کی دست برد سے محفوظ رہ گیا۔ بصورت دیگر یہ بھی مقبوضہ کشمیر ہوتا!

۱۳...... اقوام متحدہ میں کشمیر کیس کے عنوان سے ص۱۱ پر ظفر اللہ خان کی تربت پر پھول چڑھائے گئے ہیں اور خدمات کا تذکرہ بڑے فخر ومباہات سے کیا گیا ہے۔ میاں آپ کے چودھری صاحب کی خدمات کا قصہ بڑا طویل ہے۔ ہم معترف ہیں۔ سنئے مشتے نمونہ از خروارے۔

الف...... امریکی گندم (خواجہ ناظم الدین کا اعتراف)

ب...... باؤنڈری کمیشن کے سامنے طشتری میں رکھ کر گورداسپور انڈیا کو دینا (بھارتی ججوں کا

اعلان)

ج...... ان کے صدقے دس ہزار سے زیادہ نوجوانوں کے خون سے لاہور کے درودیوار کی مینا کاری۔

د...... ۱۹۶۵ء کی جنگ (یادرہے کہ جنگ سے چند دن پہلے انہی کی صدارت میں لندن میں متوقع قادیانی حکومت کے سلسلہ میں مشورے ہوئے) جنگ چھڑی تو تنبیہ در تنبیہ کے باوجود ربوہ میں بلیک آؤٹ نہ ہوا اور مجبوراً گورنر مغربی پاکستان نے کنکشن کٹوادیا۔

ہ...... بہ حیثیت وزیر خارجہ غلام قادیان کا ڈھنڈورہ پیٹنا۔

و...... بقول حمید نظامی سفارتی دفاتر کو قادیانیت کے اڈوں میں تبدیل کرنا۔

ز...... عالمی عدالت میں قانون کی گتھیاں سلجھانا جہاں اب جنگی قیدیوں کا مقدمہ لڑنے گئے ہیں وغیرہ۔ اللہ کرے ایک ایسی قرارداد یہاں بھی منظور ہو تو خدمات کی ''اصلیت'' بے نقاب ہوجائے۔

۱۴...... ص۱۲ار پر استحکام پاکستان کو خطرہ کے عنوان سے رونا رویا گیا ہے۔ ۱۹۵۳ء کی یاددہانی کرائی ہے۔ حضور! ۱۹۵۳ء کی منیر رپورٹ کو چھوڑیئے، منیر بشرطیکہ اپنے انجام کا شکار نہیں ہوا، سے پوچھئے کہ یہ کیسے مرتب ہوئی؟ باقی ۱۹۵۳ء کا آنا لابدی تھا کہ میاں محمود ۱۹۵۲ء کے آنے کا اعلان کر چکے ہیں۔ ۱۹۵۲ء تو نہ آیا ۱۹۵۳ء آ گیا اگرچہ ۱۹۵۳ء آپ کے آقایان ولی نعمت کی بربریت کا شکار ہوگیا۔ لیکن مبتلائے مصیبت آپ کو بھی کر گیا۔ اب آپ ۱۹۵۳ء کے خواب دیکھتے ہیں۔ لیکن یاد رکھیں ۱۹۵۳ء پر بھی آ سکتا ہے۔ ۱۹۵۲ء سے کوئٹہ کو مرزائی صوبہ بنانے سے' میجر جنرل نذیر قادیانی کی سربراہی میں راولپنڈی کی سازش سے اور فرقان بٹالین جس کا پردہ اسی مسلم کانفرنس کے رہنما ساغر مرحوم نے چاک کیا تھا، سے استحکام کا خطرہ نہ تھا۔ تو اس قرارداد سے بھی خطرہ نہیں۔ بلکہ مزید استحکام ہوگا۔ صرف سمجھنے کی ضرورت ہے۔

۱۵...... ص۱۳ار پر فرماتے ہیں کہ ممکن ہے اس میں کسی دشمن ملک کا ہاتھ ہو۔ ظاہری دشمن برطانیہ، امریکہ، اسرائیل، بھارت اور روس ہیں۔ برطانیہ کے آپ خودکاشتہ پودے ہیں۔ امریکہ موجودہ دور میں برطانیہ کے جانشین کی حیثیت سے آپ کا مربی ہے۔ حکومت پاکستان کے

اسرائیل کو تسلیم نہ کرنے کے باوصف آپ کا مشن وہاں موجود ہے۔ (جبکہ اس نے اپنے آقا امریکہ کو مشن کی اجازت نہیں دی۔) اپنے مشن کا علم نہ ہو تو موجودہ خلیفہ کے بھائی کی انگریزی کتاب بیرونی مشن (خارف مشن) ملاحظہ فرمائیں۔

غالباً آپ کو اجازت اس لئے ملی کہ آپ یہودیت کا عجمی ایڈیشن ہیں۔ (بقول اقبال)
اور ہاں بقول بھٹو صاحب...... بنگلہ دیش کا منصوبہ اسرائیل میں بنا۔ اسرائیل آپ کا ہے اور بنگالی رہنماؤں کا آپ کے خلاف غصہ بھی حقیقت ہے۔ ان کڑیوں کے ملانے سے دو جمع (۲+۲) نتیجہ چار لازمی ہے۔ بھارت! تو آپ اس کی جغرافیائی حدود بڑھانے کے علمبردار ہیں۔ کیونکہ پاکستان آپ کے نزدیک مشیت الٰہی کے خلاف ہے۔ اور مشیت اکھنڈ بھارت چاہتی ہے اور بھارت کی موجودہ وزیراعظم اندرا کے باپ نے آپ کی کھلم کھلا وکالت کی تھی۔ رہ گیا روس تو ''الکفر ملة واحدة'' کے مصداق اسے ان سے تو ہمدردی ہوسکتی ہے۔ جو مسلم سٹیٹ کو برباد کریں۔ مسلمانوں سے نہیں۔ اس منطقی صغریٰ کبریٰ میں، ربوہ سے قادیان، قادیان سے دہلی اور دہلی سے ماسکو کا معاملہ ناقابل فہم نہیں، اب بتلایئے کہ ہمارے دشمن۔ آپ کے تو دوست ہیں۔ پھر ان کا قرارداد سے کیا واسطہ؟

ص ۱۳ پر ارشاد ہے کہ کسی دنیوی اسمبلی کو یہ حق نہیں کہ وہ کسی کو کافر کہے۔ درست لیکن چور کی نشاندہی کی تو اجازت ہے۔ اس اصول کے پیش نظر سکہ بند کافروں کو کافر کہہ دینا تو جرم نہیں۔ ایک مسلمان حقیقت میں ٹریفک کے سپاہی کی مانند ہے۔ چاہے وہ کہیں ہو اس کا فرض خطرہ کی نشاندہی ہے۔

میجر ایوب صاحب کی قرارداد میں آپ کو کافر بنایا نہیں گیا بتایا گیا ہے۔ پاکستان کے صدر و وزیراعظم کے حلف نامہ کی روشنی میں آپ کے کفر کی نشاندہی کی گئی ہے۔ اور اس طرح خطرہ سے آگاہ کر کے فرض منصبی کو ادا کیا گیا ہے اور بس!

۱۷...... آخر میں ص ۱۴ پر بانی سلسلہ غلام قادیان کے ملفوظات کی جلد نمبر ۲ ص ۱۰۸، ۱۰۷ کے حوالہ سے قرآن کو خاتم الکتب، رسول کریم کو خاتم الانبیاء ماننے کے ساتھ ساتھ اسلام کو زندہ اور حقیقی نجات دہندہ قرار دیا گیا ہے۔ یاد رہے کہ یہ ملفوظات مرزائیوں کے نزدیک وحی والہام کی

چیزیں ہیں۔لیکن ایسی وحی جس کے ایک صفحہ پر کچھ ہے تو دوسرے پر کچھ۔

مرزا صاحب نے وحی کے زور پر یہ بھی کہا جو اوپر ہے اور اپنے کو کرشن، مہدی، مجدد، مسیح موعود، ظلی نبی اور مستقل نبی بھی کہا۔اپنے معجزات کی اتنی تعداد بیان کی۔جن سے سب نبیوں کی نبوت ثابت ہوسکتی ہے اور اپنے کو سب سے افضل کہا۔اب کونسا ملفوظ مبارک مانیں؟ آپ نے جو ملفوظ نقل کئے۔وہ سیالکوٹ کے منشی کے تھے۔ہم جو کہہ رہے ہیں۔وہ آپ کے سلسلہ کے بانی کے ہیں؟ یا تو آپ اپنے سلسلہ کے بانی سے لاتعلق ہوجائیں اور واضح لفظوں میں کہیں کہ مرزا قادیانی کے ملفوظات مداری کی پٹاری ہیں۔اور مرزا قادیانی مراقی ہونے کے سبب یہ سب کچھ کہتے رہے۔ حتیٰ کہ اپنے ساتھ اوروں کو بھی لے ڈوبے۔تب تو بات بنے۔

لیکن آپ اس پٹاری کی تبلیغ کریں۔دنیا میں اپنے گماشتے بھیجیں۔لوگوں کو ماننے کا کہیں۔بصورت دیگر کافر اور کنجریوں کی اولاد کا فتویٰ دیں تو پھر آپ کے اس اعتراف کو کون مانے گا؟

آپ کے بانی نے اسلام کو زندہ مذہب کہا تو آپ کے ممدوح ظفر اللہ نے اسلام کو مردہ مذہب اور قادیانیت کو زندہ مذہب قرار دیا (کراچی کی تقریر ۵۲) آپ کے ایم ایم احمد نے ملفوظات مرزا کے بل بوتے پر ہی سمری کورٹ میں اسے نبی اور اس کے نہ ماننے والوں کو کافر کہا۔اب کچھ تو کہو کہ ہم کس کی مانیں؟ آپ کے سلسلہ کے بانی کی یا آپ کی؟ آخری سطر ہے کہ یہ میرا عقیدہ ہے۔اگر یہ کفر ہے تو میں اس پر راضی مجھے دنیا کے کسی فتویٰ کی پرواہ نہیں تو جناب ہم نے بھی تو آپ کو کافر ہی کہا ہے۔میجر ایوب نے بھی یہی کیا۔اس سے پہلے مصر، شام، لیبیا، سعودی عرب، افغانستان کی حکومتوں، بہاولپور، راولپنڈی، جیمس آباد کی عدالتوں نے بھی یہی کہا۔پھر اس پر دہائی کیوں۔

تیری زلف میں آئی تو حسن کہلائی
وہ تیرگی جو میرے نامہ سیاہ میں ہے

خدا حقائق کو سمجھ کر اپنانے کی توفیق دے۔آمین!

✿ ...... ☆ ...... ✿

انا خاتم النبیین لا نبی بعدی

# مرزائیوں کا سیاسی کردار



حضرت مولانا سعید الرحمٰن علوی رحمۃ اللہ علیہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# ابتدائیہ

''الحمدللّٰہ وحدہ والصلوٰۃ والسلام علی من لا نبی بعدہ ولا امۃ بعد امتہ اما بعد!''

اس حقیقت سے کسی فرد بشر کو انکار نہیں کہ مملکت خداداد پاکستان ایک خاص مقصد کے تحت معرض وجود میں آئی اور اسی مقصد کی خاطر مسلم قوم نے اپنی ہمت وبساط سے بڑھ کر قربانیاں دیں۔ یہ الگ بات ہے کہ آج تک وہ مقصد پورا نہ ہوسکا۔

بلکہ خداوندان حکومت وسیاست نے ایسے حالات پیدا کر دیئے کہ آج کچھ لوگوں کو یہ جرأت ہوگئی ہے کہ وہ اس مملکت کے معرض وجود میں آنے کا مقصد ہی کچھ دوسرا بتلا رہے ہیں۔ بلکہ تحریک پاکستان کی قیادت عظمیٰ کو بھی اس میں ملوث کیا جارہا ہے۔ اور یہ کہا جارہا کہ تحریک کی قیادت عظمیٰ ''جمہوری سیکولر سٹیٹ'' کا نقشہ ذہن میں رکھتی تھی۔ رہ گیا ''لا الہ الا اللّٰہ'' کا نعرہ تو یہ محض سیاسی سٹنٹ تھا۔ دیکھئے روزنامہ امروز لاہور کی اشاعت ۷؍مئی ۱۹۷۰ کا (ص۲) راجہ صاحب محمود آباد کا بیان۔

اور روزنامہ امروز لاہور کی اشاعت ۱۰؍مئی ۱۹۷۰ء کا (ص۱) ابوالحسن صفہانی کا بیان۔

پاکستان بن جانے کے بعد ملک کے ناخداؤں نے انگریزوں کے خودکاشتہ پودے اور برطانوی حکومت کے متوقع امیدوار مرزائیوں کو جس طرح بعض کلیدی آسامیوں پر براجمان کیا۔ وہ ملک کی نظریاتی سرحدوں پر پہلی کاری ضرب تھی۔

کیونکہ اس حقیقت کو جھٹلانا ناممکن ہے کہ مرزاغلام احمد قادیانی کو انگریز سرکار نے اپنے مخصوص مفادات کی خاطر امپورٹ کیا اور اسے منصب نبوت پر بٹھایا۔ ملک کے نامور مفکر اور مجاہد، متکلم اسلام مولانا محمد علی جالندھری نے مورخہ ۱۶؍مئی ۱۹۷۰ء کو گارڈینیہ ہوٹل سرگودھا میں اخباری نمائندوں کی ایک پریس کانفرنس سے خطاب کرتے ہوئے اس سازش کی مختلف کڑیوں کو یوں بیان فرمایا (افسوس کہ مقبوضہ پریس میں کچھ بھی شائع نہ ہوسکا۔ فیا حسرتا!)

مولانا نے فرمایا:

الف...... کہ نبی رحمت علیہ التحیۃ والثناء اور آپ ﷺ کے جاں نثار ساتھیوں نے دین حق کی سربلندی کے لئے جتنی تکلیفیں اٹھائیں۔ اتنی کسی نے نہیں اٹھائیں اس پر خود نبی کریم علیہ السلام کا ارشاد دال ہے۔ اوذیت مالم یوذین۔ اس مرحلہ پر مولانا نے فرمایا صحابی کا اطلاق ہر اس شخص پر ہوتا ہے۔ جس نے ایمان کے ساتھ آفتاب نبوت کا دیدار کیا ہو۔ چاہے وہ اہل خانہ ہو یا نہ!

پچھلے کلام کو جاری رکھتے ہوئے فرمایا کہ: ’’تکالیف پر خدا کی طرف سے صبر کا حکم تھا جب قتل کی سازش ہوئی تو ہجرت کا حکم ہوا۔‘‘ اور جب جہاد فرض ہوا تو فرمایا ’’فرار عن الجهاد‘‘ گناہ کبیرہ ہے۔ ۸ھ میں اعلان فرمایا ’’لاهجرة بعد الهجرة والجهاد ماض الیٰ یوم القیامة (الحدیث)‘‘ ﴿کہ ہجرت ختم لیکن جہاد قیامت تک رہے گا۔﴾

ب...... اس وقت دنیا میں دو بڑی حکومتیں تھیں۔ ایران۔ روم۔

۱۴ رسو سال کے عرصہ میں تھوڑی دیر لڑائیاں تو سب سے ہوئیں۔ لیکن طویل جنگ عیسائیوں سے ہوئی جس کا سلسلہ آج تک جاری ہے۔ چونکہ جہاد حکم شرعی ہے۔ اس لئے مسلمان میدان جہاد میں ثواب کی نیت لے کر آتا ہے۔

ج...... ہندوستان پر انگریز نے قبضہ کیا تو اہل ہند نے بھرپور مقابلہ کیا۔ اس میں علماء کا بڑا حصہ تھا۔ کیونکہ انہوں نے نہ صرف فتویٰ جہاد دیا بلکہ مختلف مقامات پر دست بدست لڑائی بھی لڑی۔ (اس کی تفصیلات فتاویٰ عزیزی، علماء ہند کا شاندار ماضی، نقش حیات وغیرہ میں ملیں گی۔ ۱۲۔ مرتب!) جو لڑائی ہم نے اپنے حقوق کے تحفظ اور آزادی کے حصول کے لئے لڑی۔ اسے انگریز نے غدر قرار دیا۔

(اور انگریز کے مخبروں نے بھی وہی وطیرہ اختیار کیا کہ قوم فروشی کر کے جاگیریں حاصل کیں اور اپنے آقا کی کورانہ تقلید کر کے جنگ آزادی کو غدر کا نام دیا، واحسرتا ۱۲۔ مرتب!)

د...... ۱۸۶۹ء میں انگلستان سے ایک تحقیقاتی کمیشن آیا جس کا مقصد ہندوستان کے حالات کا جائزہ لینا تھا اور بالخصوص مسلم قوم کی بے چینی کے اسباب کا سراغ لگانا مقصود تھا۔ نیز یہ کہ مسلمان تاج برطانیہ کو تسلیم کرتا ہے یا نہیں۔ یہ وفد سال بھر انڈیا میں مقیم رہا۔ ۱۸۷۰ء میں وائٹ ہال لندن میں کانفرنس منعقد ہوئی جس میں کمیشن مذکورہ کے نمائندگان کے علاوہ ہندوستان میں متعین مشنری کے پادری بھی دعوت خاص پر شریک ہوئے۔ جس میں دونوں نے علیحدہ علیحدہ رپورٹ پیش کی جو کہ ’’دی ارائیول آف برٹش ایمپائر ان انڈیا‘‘ کے نام سے شائع کی گئی۔

کمیشن کے سربراہ سر ولیم ہنٹر کا درج ذیل اقتباس خاص طور پر قابل غور ہے۔
''مسلمانوں کا مذہبا عقیدہ یہ ہے کہ وہ کسی غیر ملکی حکومت کے زیر سایہ نہیں رہ سکتے۔ اور ان کے لئے غیر ملکی حکومت کے خلاف جہاد کرنا ضروری ہے۔ جہاد کے اس تصور سے مسلمانوں میں ایک جوش اور ولولہ ہے اور وہ جہاد کے لئے ہر لحہ تیار ہیں۔ ان کی کیفیت کسی وقت بھی انہیں حکومت کے خلاف ابھار سکتی ہے۔''

کانفرنس میں شریک ہونے والے پادری صاحبان نے اس مشکل کا جو حل تجویز کیا وہ بھی اس رپورٹ میں موجود ہے۔ ملاحظہ فرمائیں۔
''یہاں کے باشندوں کی ایک بہت بڑی اکثریت پیری مریدی کے رجحانات کی حامل ہے۔ اگر اس وقت ہم کسی ایسے غدار کو ڈھونڈنے میں کامیاب ہو جائیں جو ظلی نبوت کا دعویٰ کرنے کو تیار ہو جائے تو اسکے حلقہ نبوت میں ہزاروں لوگ جوق در جوق شامل ہو جائیں گے۔ لیکن مسلمانوں میں سے اس قسم کے دعویٰ کے لئے کسی کو تیار کرنا ہی بنیادی کام ہے۔ یہ مشکل حل ہو جائے تو اس شخص کی نبوت کو حکومت کے زیر سایہ پروان چڑھایا جا سکتا ہے۔ ہم اس سے پہلے برصغیر کی تمام حکومتوں کو غدار تلاش کرنے کی حکمت عملی سے شکست دے چکے ہیں۔ وہ مرحلہ اور تھا۔ اس وقت فوجی نقطہ نظر سے غداروں کی تلاش کی گئی تھی۔ لیکن اب جب کہ ہم برصغیر کے چپہ چپہ پر حکمران ہو چکے ہیں اور ہر طرف امن وامان بھی بحال ہو گیا ہے۔ تو ان حالات میں ہمیں کسی ایسے منصوبہ پر عمل کرنا چاہئے جو یہاں کے باشندوں کے داخلی انتشار کا باعث ہوتا۔''
(اقتباس از مطبوعہ رپورٹ کانفرنس وہائٹ ہال لندن منعقدہ ۱۸۷۰ء ''دی ارائیول آف برٹش ایمپائر ان انڈیا'')

اور یہ بھی مسلمہ حقیقت ہے کہ انگلستان کے وزیر اعظم گلیڈ سٹون نے پارلیمنٹ میں تقریر کرتے ہوئے کہا کہ: ''جب تک یہ کتاب (قرآن) دنیا میں موجود ہے۔ ہم اطمینان سے حکومت نہیں کر سکتے یہ کہہ کر اس بدبخت نے کلام الٰہی کو زمین پر دے مارا۔''

چونکہ قرآنی حکومت کے پیش نظر جہاد ایک ایسا مقدس فریضہ اور محبوب مشغلہ تھا جس کے طفیل عرب کے بادیہ نشینوں نے قیصر و کسریٰ کے تخت الٹ دیئے۔ اس لئے سازشیں کی گئی کہ مسلمانوں میں کوئی غدار تلاش کیا جائے۔ وہ دعویٰ نبوت کر کے جہاد کو حرام اور انگریزی حکومت کی تابعداری کو فرض عین قرار دے۔

ہ...... مولانا نے فرمایا کہ یہ سوال حل طلب ہے کہ پادریوں نے نبی کے متعلق کیوں سوچا؟ اس کا جواب یہ ہے کہ قیامت تک جہاد باقی رہنے کا اعلان چونکہ نبی علیہ السلام نے کیا ہے اور نبی

کے حکم کو نبی ہی منسوخ کر سکتا ہے۔ ایک لاکھ علماء کے مقابلہ میں دو لاکھ کھڑے ہو کر ان کی تغلیط کر سکتے ہیں۔ اس لئے کہ عالم کا کام مسئلہ بتانا ہے۔ بنانا نہیں۔ تبدیل شریعت نبی کا کام ہے۔ اس لئے مدعی نبوت کا منصوبہ تیار کیا گیا۔

و...... اس مقصد کی خاطر مرزا غلام احمد قادیانی سے بہتر کوئی آدمی نہ تھا کیونکہ مرزا قادیانی اور ان کے خاندان کے سرکار برطانیہ سے دیرینہ مراسم تھے۔ اور یہ لوگ برطانوی حکومت کے استحکام کے لئے بڑی بڑی قربانیاں دے چکے تھے۔ اس سلسلہ میں مرزا قادیانی کے لاتعداد اعترافات موجود ہیں۔ جن میں سے چند یہ ہیں۔

۱...... مرزا قادیانی نے لیفٹیننٹ گورنر کے نام خط میں اپنے آپ کو تاج برطانیہ کا خود کاشتہ پودا لکھا اور اپنی جماعت وخاندان کی خدمات کو درج کر کے آخر میں جماعت کے ۳۱۶ر آدمیوں کے نام لکھے اور اس چٹھی کا مقصد مزید مراعات حاصل کرنا اور عنایات خسروانہ کی التماس تھی۔
دیکھیں چٹھی مرزا قادیانی مرقومہ

(۲۴ر فروری ۱۸۹۸ء مندرجہ تبلیغ رسالت جلد نمبر ۷ ص ۱۹، مجموعہ اشتہارات ج ۳ ص ۲۱)

۲...... وائسرائے کے خط میں مرزا قادیانی نے لکھا ''میرے باپ نے ۱۸۵۷ء کے فسادات (جنگ آزادی یا فسادات؟ ۱۲ مرتب) میں ۵۰ر گھوڑے اور ۵۰ر آدمی محسن گورنمنٹ (انگریز مرزائیوں کا محسن ہے ۱۲ر مرتب) کو دیئے۔'' (مجموعہ اشتہارات ج ۳ ص ۱۳۹)

۳...... ''میری عمر کا اکثر حصہ اس مقصد میں گزرا کہ جہاد حرام ہے اور انگریز کی اطاعت ضروری ہے۔'' (تبلیغ رسالت ج ۷ ص ۱۰، مجموعہ اشتہارات ج ۳ ص ۱۱ ملخص)

۴...... ''انگریز کی اطاعت کا جذبہ پیدا کرنے اور جہاد کے تصور کو ختم کرنے کے لئے متعدد زبانوں میں لٹریچر لکھا جو پوری دنیا میں پھیلایا۔ اگر اس سارے لٹریچر کو اکٹھا کیا جائے تو پچاس الماریاں بھر جائیں گی۔ اور اس کا مقصد یہ تھا کہ مجھے اس سلطنت برطانیہ کے زیر سایہ وہ امن ملا ہے جو مکہ، مدینہ، قسطنطنیہ وغیرہ میں کہیں بھی نہ مل سکتا تھا۔''

(تریاق القلوب ص ۱۵، خزائن ج ۱۵ ص ۱۵۵، ۱۵۶ ملخص)

۵...... مرزا قادیانی کی کتاب ''ستارہ قیصریہ'' میں ملکہ برطانیہ کے نام ایک طویل چٹھی موجود ہے۔ جس میں جی بھر کر برطانوی سامراج کی تعریف کی گئی ہے اور اپنے لئے اس کی بھیک مانگی گئی ہے۔

۶...... شہادت القرآن کے ضمیمہ پر مرزا قادیانی نے لکھا کہ: ''چونکہ انگریز ہمارے محسن ہیں۔

اس لئے ان کا شکریہ ہم پر لازم ہے جب ہم محسن کا شکرادا نہ کریں گے تو گویا ہم نے خدا کا بھی شکر ادا نہیں کیا۔" (شہادت القرآن ص ج ۳، خزائن ج ۶ ص ۳۸۰)

آگے چل کر انگریز سے لڑائی کرنے والوں کو احمق کہا ہے اور صاف لفظوں میں اعتراف کیا ہے کہ: "میرا مذہب جس کو میں نے بار بار ظاہر کیا ہے۔ یہ ہے کہ اسلام کے دو حصے ہیں۔ پہلا یہ کہ خدا کی اطاعت کی جائے۔ دوسرا یہ کہ اس کی سلطنت کی اطاعت کی جائے جس نے امن قائم کیا اور وہ سلطنت برطانیہ ہے۔" (شہادت القرآن ص ج ۳، خزائن ج ۶ ص ۳۸۰)

نوٹ...... انگریزی حکومت کی وفاداری کے سلسلہ میں نمبر ۱ سے نمبر ۴ تک حوالے مولانا جالندھری کے ارشاد فرمودہ ہیں۔ باقی میں نے بڑھائے ہیں۔ (۱۲ مرتب)

سوال...... جب مرزا قادیانی انگریز کے اتنے وفادار تھے تو پھر عیسائیوں کے خلاف کتابیں کیوں لکھیں۔ ان سے مباحثے کیوں کئے؟

یہ ایک سوال ہے جو ہر ذہن میں اٹھتا ہے اس کا جواب مولانا نے خود مرزا قادیانی کی تحریروں سے دیا اور فرمایا کہ مرزا نے سرکاری عمال کو جو خطوط لکھے۔ اس میں خود ہی اس سوال کا جواب دے دیا کہ چونکہ مسلمان ایک جوش رکھنے والی قوم ہے۔ اور عیسائی پادریوں نے اس پیغمبر اسلام کے خلاف بڑی گندی زبان استعمال کی تھی۔ اس لئے میں نے محض مسلمانوں کے جوش کو ٹھنڈا کرنے کے لئے یہ قدم اٹھایا۔

گویا یہ بھی ایک طرح سے انگریز کی ہی وفاداری ہے کہ: "حکمت عملی سے وحشی مسلمانوں کو خوش کیا گیا۔ ورنہ حقیقت یہ ہے کہ والد مرحوم کے اثر، گورنمنٹ عالیہ کے احسانات اور، خدا تعالیٰ کے الہام نے مجھے گورنمنٹ برطانیہ کا اول درجہ کا خیر خواہ بنا دیا ہے۔" مرزا صاحب کی عاجزانہ درخواست بحضور گورنمنٹ مرقومہ ۲۷ر ستمبر ۱۸۹۹ء۔

(منسلکہ تریاق القلوب ص ج، خزائن ج ۱۵ ص ۴۹۱)

ان ساری تفصیلات سے یہ بات روز روشن کی طرح واضح ہو جاتی ہے کہ مرزا غلام احمد قادیانی نے کس کے کھونٹے پر ناچ کر دعویٰ نبوت کیا۔

جب دعاوی پورے ہو گئے تو اب ضرورت تھی کہ جہاد کے اسلامی نظریہ کے خلاف فضا پیدا کی جائے۔ چنانچہ مرزا قادیانی نے اس سلسلہ میں ایڑی چوٹی کا زور لگایا۔ اعترافات ملاحظہ ہوں۔

۱...... مرزا قادیانی کی کتاب (تحفہ گولڑویہ کے ضمیمہ ص۲۶ تا۲۹، خزائن ج۱۷ ص۷۷ تا۸۰) میں ہے۔

اب چھوڑ دو جہاد کا اے دوستو خیال
دین کے لئے حرام ہے اب جنگ اور قتال
اب آ گیا مسیح جو دین کا امام ہے
دین کے تمام جنگوں کا اب اختتام ہے
اب آسمان سے نور خدا کا نزول ہے
اب جنگ اور جہاد کا فتویٰ فضول ہے
تم میں سے جس کو دین ودیانت سے ہے پیار
اب اس کا فرض ہے کہ وہ دل کر کے استوار
لوگوں کو یہ بتائے کہ وقت مسیح ہے
اب جنگ اور جہاد حرام اور قبیح ہے
ہم اپنا فرض دوستو اب کر چکے ادا
اب بھی اگر نہ سمجھو تو سمجھائے گا خدا

۲...... ان کی کتاب (اربعین نمبر۴ ص۱۳ حاشیہ، خزائن ج۱۷ ص۴۴۳) پر ۱۵؍دسمبر ۱۹۰۰ء کا ایک اعلان موجود ہے جس میں جہاد کو قطعاً موقوف قرار دیا گیا ہے۔

۳...... منارۃ المسیح کے لئے چندہ کا جو اشتہار دیا اسے اپنا خطبہ الہامیہ نقل کیا ہے۔ جس میں فرماتے ہیں کہ اس منارہ میں ایک گھنٹہ نصب کیا جائے گا۔ جس کا مقصد یہ ہوگا کہ لوگ وقت کو پہچان کر سمجھ لیں کہ مسیح آ چکا اور باب جہاد بند ہے۔

۴...... (تریاق القلوب کے اشتہار واجب الاظہار ص۱،۲، خزائن ج۱۵ ص۵۱۷) پر لکھا ہے کہ: ''وہ فرقہ جس کا مجھے خدا نے امام مقرر کیا ہے۔ اپنے ساتھ بڑا امتیازی نشان رکھتا ہے۔ اور وہ یہ کہ اس فرقہ میں تلوار کا جہاد بالکل نہیں...... اور قطعاً اس بات کو حرام سمجھتا ہے۔''

۵...... ''میں یقین رکھتا ہوں کہ جیسے جیسے میرے مرید بڑھیں گے۔ ویسے ویسے مسئلہ جہاد کے معتقد کم ہوتے جائیں گے۔ کیونکہ مجھے مسیح اور مہدی مان لینا ہی مسئلہ جہاد کا انکار کرنا ہے۔''
(تبلیغ رسالت ج۷ ص۱۷، مطبوعہ فاروق پریس قادیان اگست ۱۹۲۲ء)

ان اعترافات کے بعد یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ قادیانی انگریز کے خودکاشتہ پودے ہیں۔ تاہم مزید چند حوالے ملاحظہ فرمائیں جس سے معلوم ہو سکے گا کہ مرزائی پوری دنیا میں انگریز کے مفادات کے لئے سرگرم عمل رہتے ہیں اور ان کا مقصد ہی برطانیہ کے لئے جاسوسی کرنا ہے۔

۱...... موسیو بشیر الدین آنجہانی اپنے خطبہ میں اعتراف کرتے ہیں کہ صاحبزادہ عبداللطیف کو حکومت افغانستان نے محض اس لئے مروایا کہ وہ افغانستان میں جہاد کے خلاف تبلیغ کرتے تھے اور برطانوی سرکار کے تسلط کی خاطر کوشاں رہتے تھے۔ بقول موسیو اس راز کا افشا ایک اطالوی انجینئر کی کتاب سے ہوا جو افغانستان میں ایک ذمہ دار عہدے پر فائز تھا۔ اس کی یہ کتاب چھپ کر نایاب ہو چکی ہے اور اتفاقاً ایک لائبریری میں مل گئی۔ (خطبہ جمعہ مندرجہ الفضل ۶؍اگست ۱۹۳۵ء)

۲...... افغانستان گورنمنٹ کے وزیر داخلہ نے اعلان کیا کہ: ’’ملا عبدالحلیم اور ملا نور علی قادیانی عقائد کے گرویدہ ہو چکے ہیں۔ اور لوگوں کو گمراہ کر رہے ہیں۔ ان کے قبضے سے سازشی خطوط برآمد ہوئے جو غیر ممالک سے آئے ہیں۔ ان خطوط سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ یہ لوگ افغانستان کے دشمنوں کے ہاتھوں بک چکے ہیں۔‘‘ (اخبار الفضل بحوالہ امان افغان مورخہ ۳؍مارچ ۱۹۲۵ء)

۳...... قادیانی مبلغ محمد امین کا بیان اخبار الفضل مورخہ (۲۸؍ستمبر ۱۹۲۲ء) میں شائع ہوا جس میں اس نے کہا کہ میں روسیہ (روس) میں اگرچہ تبلیغ احمدیت کے لئے گیا تھا لیکن چونکہ سلسلہ احمدیہ اور برٹش حکومت کے باہمی مفاد ایک دوسرے سے وابستہ ہیں۔ اس لئے جہاں میں اپنے سلسلے کی تبلیغ کرتا تھا۔ وہاں لازماً مجھے گورنمنٹ انگریزی کی خدمت گزاری بھی کرنی پڑتی تھی۔

۴...... قادیانی خلیفہ آنجہانی موسیو بشیر الدین کا خطبہ مرقومہ (الفضل یکم نومبر ۱۹۳۴ء) ملاحظہ فرمائیں: ’’دنیا ہمیں انگریزوں کا ایجنٹ سمجھتی ہے۔ چنانچہ جب جرمنی میں احمدیہ عمارت کے افتتاح کی تقریب میں ایک جرمن وزیر نے شمولیت کی تو حکومت نے اس سے جواب طلب کیا کہ کیوں تم ایسی جماعت کی تقریب میں شامل ہوئے جو انگریزوں کی ایجنٹ ہے۔‘‘

(پھر قادیانی خلیفہ نے اس کی کوئی تردید نہ کی۔ کرتے بھی کیسے جرمن والوں نے سچ ہی تو سمجھا تھا)

۵...... لارڈ ہارڈنگ کی سیاحت عراق پر اظہار خیال کو (الفضل ۱۱؍فروری ۱۹۱۰ء) میں ملاحظہ فرمائیں: ’’ہمیں امید ہے کہ برٹش حکومت کی توسیع کے ساتھ ہمارے لئے اشاعت اسلام کا میدان بھی وسیع ہو جائے گا اور غیر مسلم کو مسلم بنانے کے ساتھ ہم مسلمان کو پھر مسلمان کریں گے۔‘‘

۶...... ’’فی الواقع گورنمنٹ برطانیہ ایک ڈھال ہے جس کے نیچے احمدی جماعت آگے ہی آگے بڑھتی جاتی ہے۔ اس ڈھال کو ذرا ایک طرف کر دو اور دیکھو کہ زہریلے تیروں کی کیسی خطرناک بارش تمہارے سروں پر ہوتی ہے۔ پس کیوں ہم اس گورنمنٹ کے شکرگزار نہ ہوں۔ ہمارے فوائد اس گورنمنٹ سے متحد ہو گئے ہیں۔ اور اس گورنمنٹ کی تباہی ہماری تباہی ہے اور اس گورنمنٹ کی ترقی ہماری ترقی!...... جہاں جہاں اس گورنمنٹ کی حکومت پھیلتی جاتی ہے ہمارے لئے تبلیغ کا ایک میدان نکل آتا ہے۔‘‘ (الفضل ۱۹؍اکتوبر ۱۹۱۵ء)

۷...... ’’سلسلہ احمدیہ کا گورنمنٹ برطانیہ سے جو تعلق ہے وہ باقی تمام جماعتوں سے نرالا ہے۔ ہمارے حالات ہی اس قسم کے ہیں کہ گورنمنٹ اور ہمارے فوائد ایک ہو گئے ہیں۔ گورنمنٹ

برطانیہ کی ترقی کے ساتھ ہمیں بھی آگے قدم بڑھانے کا موقع ملتا ہے اور اس کو خدانخواستہ اگر کوئی نقصان پہنچے تو اس صدمے سے ہم بھی محفوظ نہیں رہ سکتے۔“

(خلیفہ قادیان کا اعلان مندرجہ اخبار الفضل ۲۷ر جولائی ۱۹۱۸ء)

اتنے ٹھوس حوالوں کے بعد بھی کوئی کسر باقی رہ جاتی ہے؟ اور کوئی عقل مند آدمی اب بھی اس سے انکار کرسکتا ہے کہ مرزائی برطانوی سامراج کے مہرے اور دم چھلے نہیں؟

یہی وجہ ہے کہ مرزائی اس ملک میں انگریز کے متوقع جانشین تھے۔ ملاحظہ ہو (منیر رپورٹ ص ۱۹۶) اور اس خیال میں مرزائی اتنے مست تھے کہ انہیں ہندوستان سے بڑھ کر روس پر بھی قادیانی پھریرا نظر آرہا تھا۔ (خلیفہ قادیان کا خطبہ مندرجہ الفضل ۴ر اگست ۱۹۳۶ء)

قادیانی جماعت کا اصلی چہرہ خود انہی کی عبارتوں سے آپ نے دیکھ لیا۔ یہی حالات واسباب تھے کہ مصور پاکستان شاعر مشرق علامہ محمد اقبال مرحوم نے برٹش دور میں ہی اس فرقہ ضالہ کے خلاف آواز بلند کی، مرحوم اقبال نے نظم ونثر میں مرزائیت کا اصلی چہرہ بے نقاب کیا۔ ملاحظہ فرمائیں۔ فرماتے ہیں۔

وہ نبوت ہے مسلماں کے لئے برگ حشیش
جس نبوت میں نہیں قوت وشوکت کا پیام

(کلیات اقبال ضرب کلیم ص ۲۸۶)

۲...... پنڈت جواہر لال نہرو کے جواب میں اقبال مرحوم کے طویل بیان کے اقتباسات ملاحظہ ہوں۔

الف...... ”دینیاتی نقطہ نظر سے اس نظریہ کو یوں بیان کر سکتے ہیں کہ اسلام کی اجتماعی اور سیاسی تنظیم میں محمد ﷺ کے بعد کسی ایسے الہام کا امکان ہی نہیں۔ جس سے انکار کفر کو متلزم ہو جو شخص ایسے الہام کا دعویٰ کرتا ہے۔ وہ اسلام سے غداری کرتا ہے۔“

ب...... ”علماء ہند نے قادیانیت کو ایک دینی تحریک تصور کیا اور دینیاتی حربوں سے اس کا مقابلہ کرنے نکل آئے۔ میرا خیال ہے اس تحریک کا مقابلہ کرنے کے لئے یہ طریقہ موزوں نہیں۔ ۱۷۹۹ء سے ہندوستان میں اسلامی دینیات کی جو تاریخ رہی ہے۔ اس کی روشنی میں احمدیت کے اصل محرکات کو سمجھنے کی کوشش کی جائے۔ دنیائے اسلام کی تاریخ میں ۱۷۹۹ء کا سال بے حد اہم ہے۔ اسی سال ٹیپو کی شکست ہوئی۔ اسی سال جنگ نورینو ہوئی۔ جس میں ترقی کا بیڑہ تباہ ہوگیا اور ایشیاء میں اسلام کا انحطاط انتہا کو پہنچ گیا۔“

ج...... ''مسلمان عوام کو صرف ایک چیز قطعی طور پر متاثر کر سکتی ہے۔اور وہ زبانی سند ہے۔ احمدیت نے اس الہامی بنیاد کو فراہم کیا اور اس طرح جیسا کہ اس کا دعویٰ ہے۔ برطانوی شہنشاہیت کی سب سے بڑی خدمت ہے۔جو اس نے سرانجام دی ہے۔''

۳...... ''قادیانی تحریک نے مسلمانوں کے ملی استحکام کو بے حد نقصان پہنچایا اگر استیصال نہ کیا گیا تو آئندہ شدید نقصان پہنچے گا۔'' (ملفوظات اقبال مرتبہ عبدالرشید طارق)

۴...... ''ہمیں قادیانیوں کی حکمت عملی اور دنیائے اسلام سے متعلق ان کے رویہ کو فراموش نہیں کرنا چاہئے۔ جب قادیانی مذہبی اور معاشرتی معاملات میں علیحدگی کی پالیسی اختیار کرتے ہیں تو پھر سیاسی طور پر مسلمانوں میں شامل ہونے کے لئے کیوں مضطرب ہیں۔ملت اسلامیہ کو اس مطالبہ کا پورا حق حاصل ہے کہ قادیانیوں کو علیحدہ کر دیا جائے۔اگر حکومت نے یہ مطالبہ تسلیم نہ کیا تو مسلمانوں کو شک گزرے گا کہ حکومت اس نئے مذہب کی علیحدگی میں دیر کر رہی ہے کیونکہ ابھی وہ (قادیانی) اس قابل نہیں کہ چوتھی جماعت کی حیثیت سے مسلمانوں کی برائے نام اکثریت کو ضرب پہنچا سکے۔'' (سٹیمن کے نام علامہ اقبال کا خط ۱۰ر جون ۱۹۳۵ء)

۵...... ''بہائیت، قادیانیت سے کہیں زیادہ مخلص ہے۔کیونکہ وہ کھلے طور پر اسلام سے باغی ہے۔لیکن مؤخرالذکر (قادیانیت) اسلام کی چند نہایت اہم صورتوں کو ظاہری طور پر قائم رکھتی ہے۔لیکن باطنی طور پر اسلام کی روح اور مقاصد کے لئے مہلک ہے۔اس کے ضمیر میں یہودیت کے عناصر ہیں۔گویا یہ تحریک ہی یہودیت کی طرف راجع ہے۔'' (قادیانیت اور اسلام بجواب نہرو)

۶...... ملفوظات مرتبہ عرشی کا درج ذیل ملفوظ خاص طور پر قابل ذکر ہے۔اس سے اقبال مرحوم کی بصیرت کا پتہ چل سکے گا اور معلوم ہو جائے گا کہ انہوں نے کس طرح قادیانیت کی حقیقت کو بھانپ لیا تھا۔آخر عمر میں قریباً ہر صحبت میں مرزا غلام احمد قادیانی کا ذکر آ جاتا تھا۔ایک دفعہ فرمایا۔

''سلطان ٹیپو کے جہاد حریت سے انگریزوں نے اندازہ کیا کہ مسئلہ جہاد ان کی حکومت کے لئے مستقل خطرہ ہے۔ جب تک شریعت اسلام سے اس مسئلہ کو خارج نہ کیا جائے۔ان کا مستقبل محفوظ نہیں......لیکن تنسیخ جہاد کے لئے انسانی علم کو ناکافی سمجھ کر ایک جدید نبوت کی ضرورت محسوس ہوئی جس کا بنیادی مؤقف ہی یہ ہو کہ اقوام اسلامیہ میں تنسیخ جہاد کی تبلیغ دی جائے۔ احمدیت کو حقیقی سبب اسی ضرورت کا احساس تھا۔''

۷...... ''کسی قوم کی وحدت خطرے میں ہو تو اس کے لئے اس کے سوا کوئی چارہ نہیں کہ معاندانہ قوتوں کے خلاف اپنی مدافعت کرے۔ (اس ضمن میں رواداری ایک ......اصطلاح

ہے۔) اصل جماعت کو رواداری کی تلقین کی جائے اور باغی گروہ کو تبلیغ کی پوری اجازت ہو۔ خواہ وہ تبلیغ جھوٹ اور دشنام سے لبریز ہو۔" (بجواب نہرو) کاش اس جملہ کو ہمارے خداوندان سیاست پلے باندھتے۔

۸...... "حکومت کے لئے بہترین طریقہ کار یہ ہوگا کہ وہ قادیانیوں کو ایک الگ جماعت تسلیم کرے۔ یہ قادیانیوں کی پالیسی کے بھی عین مطابق ہوگا۔ مسلمان ان سے ویسی ہی رواداری برتیں گے جیسا باقی مذاہب کے معاملہ میں اختیار کرتے ہیں۔" (بجواب نہرو)

۹...... "رواداری کی تلقین کرنے والے اس شخص پر عدم رواداری کا الزام لگانے میں غلطی کرتے ہیں۔ جو اپنے مذہب کی سرحدوں کی حفاظت کرتا ہے۔"

۱۰...... "اسلام ایسی کسی تحریک کے ساتھ ہمدردی نہیں رکھتا جو اس کی موجودہ وحدت کے لئے خطرہ اور مستقبل میں انسانی سوسائٹی کے لئے مزید افتراق کا باعث ہو۔" (تلك عشرة كاملة)

مصور پاکستان مرحوم کے ارشادات وخطبات میں سے یہ دس اقتباسات نقل کئے گئے ہیں۔ ان میں ہر مخلص وغیور پاکستانی مسلم کے لئے سرمۂ بصیرت موجود ہے کہ اقبال مرحوم قادیانی تحریک کے متعلق کیا رائے رکھتے تھے۔ حقیقت یہ ہے کہ عمر کے آخری دور میں خاص طور پر وہ اس مسئلہ کے حل میں کوشاں رہتے تھے کہ کسی طرح قادیانیت کو امت مسلمہ سے الگ امت قرار دے دیا جائے اور امت مسلمہ کی ملی وحدت کو مزید نقصان نہ پہنچے لیکن افسوس کہ موت کے بے رحم ہاتھوں نے انہیں آدبوچا اور ان کی تحریک ان کی زندگی میں کامیابی سے ہمکنار نہ ہوسکی۔

مزید ستم اور افسوس یہ ہے کہ جس چیز کو اقبال مرحوم نے ملی وحدت کے لئے سب سے زیادہ ضرر رساں سمجھا۔ اس کے متعلق تو نام نہاد وارثان اقبال کی زبانیں گنگ ہیں۔ البتہ دائیں اور بائیں بازو کی تقسیم کا شکار ہو کر اقبال کی تعلیم کو اپنے اپنے سانچے میں ڈھالنے کی مذموم سعی کی جارہی ہے۔ ایک فریق مرحوم کو علمبردار جمہوریت ثابت کرنے میں ایڑی چوٹی کا زور لگا رہا ہے تو دوسرا فریق کلام اقبال سے سوشلزم کے حق میں سند لانے کی فکر میں ہے۔

حالانکہ اقبال سیدھے سادھے مسلمان تھے ان کے نزدیک دائیں اور بائیں بازو کا کوئی تصور نہ تھا بلکہ وہ صراط مستقیم کی طرف جانے والے حدی خواں تھے اور اسی مقصد میں انہوں نے عمر کھپادی۔

بمصطفیٰ برساں خویش را کہ دیں ہمہ اوست
گر بہ او نرسیدی تمام بولہبی است

یہ اقبال کی تعلیم کا مرکزی نکتہ ہے۔ افسوس کہ اسے بھلا کر آج اس غریب کو دوسرے پیمانوں سے ناپنے کی کوششیں ہورہی ہیں۔

جس پاکستان کے لئے اقبال نے الٰہ آباد کے اجلاس میں قرارداد پیش کر کے بنیادی پتھر رکھا تھا۔ وہ پاکستان آج قادیانیوں کی آماجگاہ بنا ہوا ہے۔ قیام پاکستان کے فوراً بعد جہاں ظفراللہ قادیانی کو وزیر خارجہ بنایا گیا۔ وہاں دوسرے مرزائیوں کو دوسری کلیدی آسامیوں پر براجمان کر کے روح اقبال کو تڑپایا گیا اور ظفراللہ کی طوطا چشمی کا یہ عالم تھا کہ اس نے گورداسپور کے ضلع کو انڈیا کے سپرد کر کے کشمیر کے مسئلہ کو الجھایا۔ افغانستان سے ہمارے تعلقات بگڑے۔ مشرق وسطیٰ میں ہم انتہائی بدنام ہوئے اور طرفہ یہ کہ ہمیں امریکہ کے گھڑے کی مچھلی سمجھا جانے لگا۔ اور پھر اسی ظفراللہ نے اپنے محسن بانی پاکستان کا جنازہ تک نہ پڑھا۔

۱۹۵۳ء میں جب ملک بھر کے علماء اور دیندار طبقہ نے منظم ہو کر قادیانیوں کے سلسلہ میں اقبال کے خواب کی تعبیر کا منصوبہ بنایا تو:

الف...... ایک طرف تو اقبال کی وارث مسلم لیگ نے جو عنان اقتدار کی مالک تھی۔ اہل حق کو ہی رگیدا اور مرزائیوں کو گلے لگائے رکھا شاید مسلم لیگ کا یہ پرانا وطیرہ تھا کہ اہل حق کے مقابلہ میں اس نے ہمیشہ منکرین ختم نبوت کو ہم نوالہ ہم پیالہ بنائے رکھا۔

اس جماعت کی تاریخ میں ایک دور پہلے بھی آیا جب اس کی ساکھ کو قادیانی خلیفہ نے قائم رکھا۔ دیکھیں: (مدینہ بجنور ۹ر دسمبر ۱۹۳۹ء)

ب...... دوسری طرف کلام اقبال سے اپنی تقریروں کو چٹ پٹی بنانے والے علماء کرام نے نہ صرف لاتعلقی کا اظہار کیا۔ بلکہ ناموس رسالت پر کٹ مرنے والے اہل حق کو باغی ومفسد قرار دے کر حکومت وقت اور قادیانیوں کی خوشنودی حاصل کی اور روح مصطفیٰ کی پھٹکار کا طوق گلے میں باندھ لیا۔ فیا حسرتا۔

ج...... تیسری طرف اقبال کے ناکردہ گناہوں کو بخش کر حال ہی میں ''اقبال ڈے'' منانے والے اسلام کے نام نہاد اجارہ داروں نے عین وقت پر تحریک کی پیٹھ میں چھرا گھونپ کر سلطانی گواہ کا کردار ادا کر کے وارین کی ابدی لعنت کا تمغہ بحق خود رجسٹرڈ کروالیا۔

یہ تحریک چونکہ اپنے اصلی مقصد میں کامیاب نہ ہوسکی۔ اس لئے چند سالوں کے بعد جب سابق صدر ایوب خان کا دور آیا تو پھر قادیانیوں نے پر پرزے نکالنے شروع کر دیئے۔

پاکستان کے ابتدائی دور کی طرح یار لوگ پھر کلیدی آسامیوں پر براجمان ہوگئے اور

پھر سے ملک کے سیاہ وسفید کے قابض ہو گئے۔ مرزائیوں کے ظاہری کردار سے یہ شبہ ہونے لگتا ہے کہ وہ ملک کے بڑے خیر خواہ ہیں۔ کیوں کہ ان کی وساطت سے ہمیں پہلے بھی غیر ملکی امداد ملتی تھی (جب ظفر اللہ تھا) اور آج بھی ملتی ہے (جب ایم ایم احمد ہے۔) ارباب بصیرت تو اس امداد کو زہر سمجھتے ہیں۔ لیکن خوش فہم طبقہ اس سے بڑا متاثر ہوتا ہے اور سوال کرتا ہے کہ آخر مرزائی ملک کے دشمن کیوں ہیں؟ اس پیچیدہ اور ٹیڑھے سوال کا مفصل جواب آپ کو آئندہ صفحات میں ملے گا۔
اس کی تقریب یوں ہوئی کہ ۱۵،۱۶ ر مئی ۱۹۷۰ء کو مجلس تحفظ ختم نبوت سرگودھا کے زیر اہتمام دوروزہ عظیم الشان کانفرنس منعقد ہوئی جس میں پہلے دن مجلس کے ناظم اعلیٰ، مناظر اسلام مولانا لال حسین اخترؒ (جو حال ہی میں یورپ کے دورہ سے واپس تشریف لائے ہیں) کے علاوہ دوسرے حضرات نے خطاب کیا۔

اور اگلے دن حضرت مولانا محمد علی جالندھریؒ نے پریس کانفرنس سے بھی خطاب فرمایا (جس کا حوالہ شروع میں گزر چکا ہے) اور رات کے جلسہ عام میں بھی ان محترم نے ہی تقریر کی۔

احقر نے بعض بزرگوں اور دوستوں کی خواہش پر یہی سوال مولانا موصوف کی خدمت میں پیش کر کے استدعا کی کہ رات کو اس سوال کا مفصل جواب عنایت فرمایا جائے۔

مجھے خوشی ہے کہ موصوف نے احقر کی اس گزارش کو شرف قبولیت سے نوازا اور وعدہ فرمالیا۔

چنانچہ رات کو آپ نے اسی موضوع پر تقریباً تین گھنٹہ مفصل تقریر فرمائی جسے فوری طور پر قلم بند کر لیا گیا اور اگلے ہی دن ضروری نوٹ مرتب کر کے جماعتی آرگن ہفت روزہ ''لولاک'' لائل پور میں اشاعت کے لئے بھیج دیئے جو لولاک کی اشاعت مجریہ ۱۲ر جون ۱۹۷۰ء میں شائع ہو چکے ہیں۔

برادر محترم کی خواہش کو ٹالنا میرے لئے ممکن نہ تھا۔ تاہم بے پناہ معروفیات کے سبب دیر ضرور ہو گئی اور اب تھوڑا سا وقت نکال کر میں اس قابل ہوا ہوں کہ اس قیمتی تقریب کو مرتب کر دوں۔

استدعا! ملک بھر کی سیاسی پارٹیوں اور بالخصوص موجودہ حکومت سے دردمندانہ گزارش ہے کہ یہ ملک حضور ختمی مرتبت ﷺ کے جوتوں کے صدقہ میں ہمیں نصیب ہوا۔ اس کے حصول کے لئے ہمیں آگ اور خون کے سمندر سے گزرنا پڑا۔ قیام ملک کے فوراً بعد مرزائی اس ملک کے لئے خطرہ بن گئے تھے۔ جس کا سدباب تحریک ۱۹۵۳ء سے ہوا۔ آج پھر مرزائی اس ملک کے لئے

خطرہ بن چکے ہیں۔

کہیں ایسا نہ ہو کہ دین حق کی سربلندی کی خاطر بننے والا ملک مرزائیل کی شکل اختیار کر لے اگر خدانخواستہ ایسا ہو گیا تو پھر یقین رکھیں کہ جہاں ہم روح مصطفیٰ کے غضب کا شکار ہوں گے۔ وہاں مصور پاکستان کی روح بھی ہمارا ماتم کرے گی۔ اور لاکھوں فرزندان توحید کی شہادت وقربانی کے لئے بھی ہمارے پاس کوئی وجہ جواز نہ ہوگی۔ لاتعداد عصمت مآب خواتین اور معصوم بچوں کی معصومانہ قربانیاں ہمارے لئے قہر خداوندی بن جائیں گی۔ ''فتدبروا وتفکروا''

اس وقت ملک میں سوشلزم اور اسلام کی جو نام نہاد جنگ چھڑ چکی ہے اور جس کے نتیجہ میں نفرت وحقارت کے جذبات بڑھ رہے ہیں اور ایک خدا کے نام لیوا ایک دوسرے کا گلا کاٹنے کی فکر میں ہیں۔ اس کا بانی مبانی بین الاقوامی عدالت انصاف کا جج سر ظفر اللہ قادیانی ہی ہے۔ دیکھیں ہفت روزہ ترجمان اسلام لاہور کی اشاعت مجریہ ۵رجون ۱۹۷۰ء بعنوان ''ماضی کے آئینہ میں حال کے سیاسی چہرے۔''

یہ وہی ظفر اللہ ہے جس کے نامہ اعمال میں تحریک ختم نبوت کے ہزاروں پروانوں کا خون عذاب خداوندی کی صورت میں ثبت ہے۔ سوچیں کہ ظفر اللہ اس نام نہاد جنگ کے ذریعہ پھر سے تو کوئی ناٹک رچانا نہیں چاہتا؟

اور مشرقی ومغربی پاکستان کی بڑھتی ہوئی نفرت وبے گانگی کا سبب مرزائی افسر ایم ایم احمد ہے جو پورے ملک کی قسمت کا واحد مالک بن کر قومی منصوبوں پر اپنی چودھراہٹ قائم کئے ہوئے ہے۔

دیکھیں ہفت روزہ لولاک لائل پور مجریہ ۲۹رمئی ۱۹۷۰ء وخدام الدین لاہور مجریہ ۵رجون ۱۹۷۰ء۔

نیز حصہ پنجاب سے ملحقہ ریاست بہاولپور کے حالیہ فسادات بھی ربوہ (موجودہ چناب نگر) کی شاطرانہ چالوں میں سے ایک چال ہے۔ دیکھیں پریس کانفرنس شہزادہ مامون الرشید نائب صدر پی ڈی پی مغربی پاکستان، امروز لاہور ۵راپریل ۱۹۷۰ء ولولاک یکم رمئی ۱۹۷۰ء۔

جب مارشل لاء کے دور میں مرزائی یہ مکروہ کھیل کر وطن عزیز کی سالمیت واستحکام کو تباہ کرنے پر تلے ہوئے ہیں تو اس کے بعد کیا ہوگا۔ اس کے تصور سے ہی رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں۔

مولانا محمد علی جالندھریؒ ایک عظیم مدرس، مجاہد، مناظر، مفکر اور خطیب ہیں۔ حضرت

مولانا عبدالحق حقانی رئیس الجامعہ حقانیہ اکوڑہ خٹک الفاظ میں متکلم اسلام ہیں۔ ان کے خطیبانہ صلاحیتوں کا اعتراف ایشیا کی سب سے بڑے عوامی خطیب امیر شریعت سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ کو بھی تھا۔ متعدد بار شاہ جی نے ان کی تقریر کے بعد تقریر کرنے سے انکار فرمایا دیا اور انہیں وکیل ختم نبوت کہہ کر نوازا۔ جب آتش جوان تھا تو رات بھر خطابت کے جوہر دکھاتے اور سامعین سے داد حاصل کرتے۔ آج جب کہ ستر پچھتر کے پیٹے میں ہیں۔ ۳،۴ گھنٹہ مسلسل بولنا اب بھی ان کے لئے مشکل نہیں، موضوع پر مفصل گفتگو کرنا اور عوام کی زبان میں انہیں بات سمجھانا مولانا کی ایسی خصوصیت ہے جس سے ان کے ہم عصر تہی دامن ہیں۔

ان لازوال خصوصیات کے پیش نظر ان کے معاصرین بھی معترف ہیں۔ مولانا نے جس طرح مفصل گفتگو کی ہے۔ وہ ہر پڑھنے والے کو تفکر و تدبر کی دعوت دے رہی ہے۔

کاش اتر جائے کسی دل میں میری بات

احقر نے تقریر سے قبل ''ابتدائیہ'' کے عنوان سے جو کچھ لکھا ہے وہ درحقیقت موصوف کی تمہید ہے۔ میرا مقصد اس طول بیانی سے صرف یہ ہے کہ مرزائیت کا چہرہ پوری طرح نکھر کر سامنے آجائے۔ چنانچہ مرزا قادیانی کی کتابوں کے مختلف حوالے۔ موسیو بشیر الدین کے مختلف اقتباسات اور علامہ اقبال مرحوم کے رشحات فکر اسی مقصد کے پیش نظر خاص ترتیب سے میں نے نقل کئے ہیں۔

تقریر کے اجمالی نکات کی فٹ نوٹ کے ذریعہ اور زیادہ تفصیل کردی گئی ہے تاکہ کسی طرح کا ابہام نہ رہے۔ اس کے بعد یہی کچھ کہا جاسکتا ہے۔

مانو نہ مانو جاں جہاں اختیار ہے
ہم نیک و بد حضور کو سمجھائے دیتے ہیں

استدراک! آج سے چار سال پہلے جب احقر نصرت العلوم گوجرانوالہ میں دورہ حدیث کا طالب علم تھا۔ مرزائیوں نے خالص مسلم آبادی میں اپنا اڈہ جمانے کی نامسعود سعی کی۔ اور گوجرانوالہ کے نام نام نہاد مسلم آفیسرز نے ان کا ہاتھ بٹایا لیکن مسلمانوں کی مزاحمت سے انہیں ناکامی کا منہ دیکھنا پڑا اور ان کے پشت پناہی کرنے والے سرکاری افسران بھی اپنا سا منہ لے کر رہ گئے۔ مسلمانوں کا جذبہ فدائیت کام آیا اور راتوں رات اس جگہ مسجد کھڑی کر کے اقبال کے اس مصرعہ کی حقیقی تعبیر پھر دہرادی۔

مسجد تو بنادی شب بھر میں ایماں کی حرارت والوں نے

اسی دوران مولانا موصوف نے ایک جمعہ کو گوجرانوالہ تشریف لانا منظور فرمالیا اور نماز جمعہ سے قبل سوا گھنٹہ کے قریب آیت خاتم النبیین کی اچھوتے انداز میں تفسیر وتشریح بیان فرمائی۔ یہ خطبہ اس وقت قلم بند کرلیا ہے۔ اب چار سال بعد کاغذات میں ملا ہے تو مناسب معلوم ہوا کہ اسے بھی اس کتابچہ میں شامل کردیا جائے۔ چنانچہ ضمیمہ کے عنوان سے وہ اچھوتا خطبہ شامل ہے۔ فدایان عشق محمدی اسے پڑھ کر یقیناً سرور محسوس کریں گے۔

محمد سعید الرحمٰن علوی حضرو، ۲ ربیع الثانی ۱۳۹۰ھ یوم الاحد، ۷ جون ۱۹۷۰ء بعد الظہر

# تقریر حضرت مولانا محمد علی جالندھری

## امیر مجلس تحفظ ختم نبوت پاکستان

بمقام کمپنی باغ سرگودھا مورخہ ۱۶ مئی ۱۹۸۰ء بعد نماز عشاء

الحمدلله وحده والصلوٰة والسلام علی من لا نبی بعده

اما بعد اعوذ بالله من الشیطن الرجیم، بسم الله الرحمن الرحیم

ما کان محمد ابا احد من رجالکم ولکن رسول الله وخاتم النّبیین وکان الله بکل شیء علیما۔ (الاحزاب آیت ۴۰)

صدق الله العلی العظیم وصدق رسوله النبیُ الکریم

صدر محترم حاضرین مجلس! یہ جماعتی کانفرنس ہے۔ اس لئے میں وہی باتیں کروں گا جو جماعتی نقطہ نگاہ سے ضروری ہوں گی۔

مجلس تحفظ ختم نبوت، غیر سیاسی اور مستقل جماعت ہے (کسی جماعت کا ذیلی ادارہ نہیں۔) سید الاحرار سید عطاء اللہ شاہ بخاری مرحوم ساری عمر احرار میں رہے۔ ۱۹۵۳ء کی تحریک کے دوران جیل تشریف لے گئے۔ رہائی کے بعد دوستوں کو بلایا اور فرمایا کہ: ”احرار کا مقصد آزادی تھی، سو وہ حاصل ہوگئی۔ اب تبلیغی کام کریں۔ بعض دوستوں نے اختلاف کیا تو فرمایا اچھا جماعت کو بانٹ لو۔ ایک حصہ سیاسی کام کرے، دوسرا تبلیغی۔“

شیخ حسام الدین، ماسٹر تاج الدین رحمہما اللہ تعالیٰ اور نوابزادہ نصر اللہ خان (موجودہ صدر پی ڈی پی مغربی پاکستان) نے احرار لے کر سیاسی کام کا اعلان کردیا۔ خود بخاری صاحب مرحوم نے مجلس تحفظ ختم نبوت کی داغ بیل ڈال کر تبلیغی کام کا آغاز کیا اور مروجہ سیاسیات یعنی الیکشن سے کنارہ کشی اختیار کی۔ (گویا حتمی فیصلہ ہے کہ اب یہ کام نہیں کرنا۔) مرحوم شیخ حسام الدین نے

درخواست کی کہ (مولانا) محمد علی ہمیں دے دو۔ فرمایا انہیں تمہیں دے کر اپنے پاس کیا رکھوں؟ چنانچہ ان کی درخواست کو قبول نہ فرمایا اور مجھے اپنے ساتھ رکھا۔ جس طرح بخاری صاحب مرحوم نے جماعت کو تقسیم کیا۔ اسی طرح لاہور کے دفتر کو بھی تقسیم کر دیا۔ ایک حصہ احرار ملا دوسرا مجلس کو۔ اس موقع پر مولانا نے مرحوم مجلس احرار اور اس کے جلیل القدر زعماء اور کارکنوں کی قربانیوں کو زبردست خراج تحسین پیش کیا۔

مولانا نے جماعتی دستور کی وضاحت کرتے ہوئے فرمایا کہ ہمارے کارکن آزاد ہیں۔ جس سیاسی جماعت میں چاہیں شامل ہو کر سیاسی کام کر سکتے ہیں۔ مجلس کے عہدیدار سیاسی کام نہیں کر سکتے۔

ووٹ کے معاملہ میں آزادی ہے جس نمائندہ کو صحیح سمجھیں۔ ووٹ دیں۔ مجلس بحیثیت جماعت کے دو کام کرے گی۔

۱...... مرزائیوں کو ممبر نہیں بننے دے گی۔

۲...... جو لوگ مرزائیوں کو مسلمان سمجھیں گے۔ انہیں ممبر نہیں بننے دے گی۔

## خصوصی اعلان

مولانا نے فرمایا کہ تمام مدعیان نبوت کی طرح مرزا غلام احمد قادیانی اور اس کے گروہ کو خارج از اسلام سمجھتا ہوں اور جو لوگ انہیں خارج از اسلام نہیں سمجھتے انہیں بھی دائرہ اسلام سے خارج سمجھتا ہوں۔

آپ نے فرمایا کہ ہر آزاد شہری کو اپنا مطالبہ پیش کرنے کا حق ہوتا ہے۔ جیسے آج کل ون یونٹ اور صوبائی خودمختاری وغیرہ کے مطالبات پیش ہو رہے ہیں۔ چونکہ میں بھی ایک آزاد شہری ہوں اور اس ملک کی خاطر جیلوں میں رہ چکا ہوں اور میرے جیل ہوتے ہوئے دو بھائی ۲۴ر گھنٹہ میں اس دنیا سے رخصت ہو گئے۔ اس لئے مجھے اپنا مطالبہ پیش کرنے کا حق حاصل ہے۔

اس موقع پر موصوف نے لندن پارلیمنٹ کے حوالہ دیتے ہوئے فرمایا کہ جنس پرستی کا بل پیش ہوا۔ بعض لوگوں نے کہا کہ دنیا کیا کہے گی؟ ایک ممبر نے کہا کہ میں آزاد شہری ہوں۔ دنیا کچھ کہے اپنے دل کی آواز کو دبا نہیں سکتا۔ دوسرے ممبر نے بھی اس کی حمایت کی بلکہ آگے بڑھ کر عیسائی بداخلاقی و بدکرداری کا خوب خوب مظاہرہ کیا۔ اور کہا اس کام میں میرا تجربہ دو طرفہ ہے اور میں دعویٰ سے کہتا ہوں کہ جو مزہ نیچے لیٹنے میں ہے اوپر لیٹنے میں نہیں۔ آپ نے فرمایا کہ بحیثیت آزاد شہری میرا مطالبہ آج بھی وہی ہے جس سے ۱۹۵۳ء میں ملک کے درودیوار گونج اٹھے

تھے۔ یعنی جب مرزائی سماجی اور معاشرتی طور پر ہم سے علیحدہ ہے تو اسے سیاسی طور پر بھی علیحدہ کیا جائے۔

## مجلس کی خدمات اور شکوہ

آپ نے اس امر پر اظہار افسوس کیا کہ مرزائی کو کفر وارتداد کی تبلیغ کے لئے کھلی چھٹی دی جاتی ہے لیکن بیرونی ممالک میں مجلس کے لئے دروازے بند ہیں۔

مولانا لال حسین اخترؒ کا پاسپورٹ جن مشکلات سے بنا وہ ہمیں معلوم ہے میں نے خود افریقہ جانے کی اجازت مانگی جواب تک نہ ملا۔ مجبوراً آج کل بذریعہ خط وکتابت سلسلہ تبلیغ جاری ہے۔ مجلس کی خدمات کا تذکرہ کرتے ہوئے آپ نے فرمایا کہ جماعت نے ملک کو مرزائیت سے بچالیا ہے۔ یہ تو درست ہے کہ تحریک ختم نبوت ۱۹۵۳ء کو آستین میں چھپے ہوئے دشمنوں کے عین وقت پر دھوکہ دہی قانونی طور پر مرزائیوں کو اقلیت قرار دلانے میں کامیاب نہ ہوسکی۔ لیکن الحمدللہ کہ عوامی بائیکاٹ کا مرحلہ تو مکمل ہو ہی گیا اور آج کوئی مخلص مسلمان مرزائیوں کو منہ نہیں لگاتا۔

## مرزائی حکومت

آپ نے فرمایا کہ مرزائی مختلف مقامات پر بڑھا نکتے ہیں کہ فلاں سال میں ہماری حکومت قائم ہوجائے گی۔ لیکن یاد رکھو اب اس ملک میں مرزائیت کی موت ہے۔ اسے اب وقت گزارنے کے لئے امریکی اڈوں میں پناہ لینا ہوگی۔

مولانا نے سوال کیا کہ جب مرزائی اس قسم کی باتیں کہتے ہیں تو محکمہ سی آئی ڈی کہاں ہوتا ہے؟ تحقیق کیوں نہیں ہوتی؟ ۱۹۶۵ء کی جنگ میں ربوہ (موجودہ چناب نگر) کی بتیاں جلتی رہیں۔ لیکن کسی کے کان پر جوں تک نہ رینگی۔

مرزائیوں کو شاید اس لئے مخلص پاکستانی سمجھا جاتا ہے کہ ان کی وساطت سے امریکہ گندم دیتا ہے۔ آپ نے فرمایا اگر میں ملک کا صدر ہوتا تو قوم کو مشورہ دیتا کہ بھوکے مرجاؤ۔ امریکی گندم نہ کھاؤ۔ ایم ایم احمد ڈپٹی چیئرمین منصوبہ بندی کی وساطت سے ملنے والی امریکی امداد حقیقت میں زہر ہے۔ آپ نے متنبہ کیا کہ اینگلو امریکی سامراج اسرائیل کے بعد مرزائیل کے قیام کی فکر میں ہے۔ چنانچہ بیروت سے آنے والے خط اس پر شاہد ہیں کہ تمام اسلام دشمن مل کر مرزائیل کے ذریعہ پاکستان کو ختم کرنا چاہتے ہیں۔ ایک امریکی سیاح کا ذکر کرتے ہوئے

مولانا نے فرمایا کہ اس بنے خط میں لکھا ہے کہ میں سیاحت پاکستان کے دوران جب ربوہ (چناب نگر) گیا تو محسوس ہوا کہ ربوہ کا اسرائیل سے خاص تعلق ہے۔

آپ نے فرمایا کہ جماعت کے ناظم مولانا لال حسین اخترؒ نے لندن میں پاکستانی ہائی کمشنر سے اسرائیل جانے کی اجازت مانگی تو جواب ملا کہ چونکہ تعلقات کشیدہ ہیں۔ اس لئے اجازت نہیں دی جاسکتی۔

مولانا نے سوال کیا کہ جب تعلقات کشیدہ ہیں تو پھر مرزائی مشن[1] وہاں کیوں ہے؟ کیا کررہا ہے؟

اس کا بجٹ ربوہ میں تیار ہوتا ہے۔ تفصیلات مرزائی اخبار الفضل میں شائع ہوتی ہیں۔ لیکن یہاں ایک خاموشی ہے آخر کیوں؟

آپ نے فرمایا کہ مرزائی حکومت کا خواب ایک عرصہ سے دیکھ رہے ہیں۔ چنانچہ جسٹس منیر نے بھی تسلیم کیا ہے کہ قادیانی انگریز کے جانشین بننے کے متوقع امیدوار تھے۔ (منیر انکوائری رپورٹ ص۱۹۶) لیکن اس وقت ان کی آرزو پوری نہ ہوسکی۔ اب وہ آئے دن دھمکیاں دیتے رہتے ہیں۔ چنانچہ آج ہی ایک مرزائی نے ہمارے دوست کو پھر چند سالوں کی دھمکی دی ہے۔

لیکن یاد رکھو کہ حکومت حاصل کرنے کے دو طریقے ہوسکتے ہیں۔ پہلا آئینی یعنی انتخاب کے واسطہ سے۔ دوسرا غیر آئینی یعنی انقلاب کے راستہ سے؟

مولانا نے واشگاف الفاظ میں فرمایا کہ جہاں تک پہلے راستہ کا تعلق ہے اس راستہ سے مرزائی کبھی برسراقتدار نہیں آسکتے۔ اور اگر انہوں نے دوسرے راستوں سے ادھر آنے کی کوشش کی تو پھر ہمارا اعلان سن لو کہ ہم تمہاری حکومت کو تسلیم نہیں کریں گے اور بغاوت کردیں گے۔ تم اگر طاقت کے بل بوتے پر جبر وتشدد سے منوانے کی کوشش کروگے۔ تو ہم بھی مقابلہ کریں گے۔ نتیجتاً یا تو تم رہو گے یا ہم!

---

[1] روایت یہ ہے کہ جب متحدہ عرب جمہوریہ کے بیدار مغز صدر اور اینگلو امریکی سامراج کے سب سے بڑے دشمن بطل حریت جمال عبدالناصر نے مرزائیوں کو اپنے ملک سے چلتا کیا تو اسی مشن نے اسرائیل جا کر ڈیرہ بسایا۔ واللہ اعلم ۱۲علوی

آپ نے تحریک ختم نبوت کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا کہ حقیقت یہ ہے کہ اس تحریک سے ملک محفوظ ہو گیا اور اس کا اعتراف سرکاری اہل کاروں کو بھی ہے۔ چنانچہ ایوب خان نے جب فوجی حکومت کا بگل بجایا تو ملتان میں ایک سرکاری آدمی ہمارا دفتر سیل کرنے آیا۔ ہم نے اسے جماعتی دستور دکھایا کہ ہماری جماعت تبلیغی ہے سیاسی نہیں۔ اس لئے سیل کرنے کے لئے کوئی وجہ جواز نہیں۔ اس نے وہیں سے کسی افسر کو فون کیا افسر مذکور نے انتظار کرنے کے لئے کہا۔ چنانچہ انتظار کے بعد پھر یہی حکم ہوا کہ سیل کر دو۔ میں نے لاہور کے ایک ذمہ دار افسر سے رابطہ قائم کیا اور پوچھا کہ جب ہماری جماعت تبلیغی ہے تو پھر دفتر کو سیل کیوں کیا گیا؟ اس نے کہا کہ یہ غلط فہمی کی بناء پر ہو گیا ہے۔ اگر ہم سیاسی جماعت سمجھتے تو لاہور اور دوسرے مقامات پر موجود دفاتر کو بھی سیل کر دیتے۔ لیکن ایسا نہ ہوا۔ آپ درخواست دے دیں سیل توڑ دی جائے گی۔ چنانچہ ہم نے درخواست دی، ہمارا دفتر کھول دیا گیا۔

اثناء گفتگو میں میں نے سوال کیا کہ ہمارے متعلق تمہارا کیا خیال ہے؟ اس نے رو رو کر کہا کہ مولانا ہم بھی مسلمان ہیں اور گناہوں کے بوجھ تلے دبے ہوئے ہیں۔ قیامت کے دن بخشش کا کوئی ذریعہ نہیں سوائے شفاعت احمد مختار ﷺ کے۔

اس لئے دیانت دارانہ رائے یہ ہے کہ آپ لوگوں نے تحریک چلا کر ملک کو بچا لیا۔ ورنہ مرزائی گورنمنٹ بن چکی تھی۔ اسی طرح ہمارے مولانا محمد شریف جالندھری کے ایک دوست جن کا پولیس سے تعلق تھا۔ اکثر ملنے آتے۔ ایک دن کہنے لگے کہ جس دن علماء نے تحریک شروع کی۔ مجھے بڑا غصہ تھا۔ اور میں برا بھلا بھی کہتا تھا کہ یہ لوگ ملک کے دشمن ہیں۔

لیکن اب میری رائے یہ ہے کہ اگر آپ لوگ تحریک نہ چلاتے تو آپ اسلام کے بھی غدار ہوتے اور ملک کے بھی مجرم ہوتے۔ اس لئے مرزائی گورنمنٹ کا منصوبہ بن چکا تھا۔ تحریک چلا کر تم لوگوں نے اسے ناکام بنا دیا۔ آپ نے مرزائیوں کے پاکستان دشمن کردار کو بے نقاب کیا اور سلسلہ وار تفصیلات جلسہ عام میں ارشاد فرمائیں۔

آپ نے فرمایا کہ پاکستان بن جانے سے پہلے میں بھی خلاف تھا اور میری رائے یہ تھی کہ پاکستان نہ بنے۔ اس موقع پر آپ نے شگفتہ انداز میں فرمایا کہ مجھے کیا ضرورت ہے کہ مودودی صاحب کی طرح غلط بیانی سے کام لوں کہ مخالفت کے باوجود کہوں کہ میں مخالف نہیں تھا۔

آپ نے فرمایا کہ مخالفت کے باوجود جب بن گیا تو دیانت داری کے ساتھ ہم نے

اس کے استحکام کے لئے کوششیں شروع کردیں اور نہ صرف ہم نے کیں بلکہ ہمارے وہ اکابر جو انڈیا میں ہی مقیم تھے۔ ان کا بھی یہی خیال تھا کہ جب پاکستان بن گیا ہے تو اسے باقی رہنا چاہئے۔ چنانچہ مجاہد ملت مولانا حفظ الرحمٰن سیوہاروی مرحوم ناظم عمومی آل انڈیا جمعیت علماء ہند وممبر انڈیا پارلیمنٹ نے قیام پاکستان کے بعد پٹنہ کے دوسرے فسادات کے دوران تقریر کرتے ہوئے فرمایا کہ میں ان لوگوں میں سے تھا جو قیام پاکستان کے حق میں نہ تھے۔ لیکن اب میرا ایمان ہے کہ پاکستان بن گیا ہے تو سلامت رہے۔ اسی طرح شیخ الاسلام سید حسین احمد مدنی مرحوم شیخ الحدیث دارالعلوم دیوبند، صدر جمعیت علماء ہند نے اپنے ایک خادم مولوی رحمت اللہ صاحب مقیم فورٹ سنڈیمن کو خط لکھا جس میں فرمایا کہ اب جب کہ پاکستان بن گیا ہے سابقہ اختلافات کو بھول کر حکومت سے تعاون کرو اور نئے ملک کے استحکام کی طرف توجہ دو (وہ خط اب بھی موجود ہے ۱۲) آپ نے وضاحت کرتے ہوئے فرمایا کہ سیاسی نقطہ نگاہ سے ہماری ایک رائے تھی کہ ملک تقسیم نہ ہو لیکن جب تقسیم ہوگیا تو اختلاف رائے بھی ختم ہوگیا۔ اس کے برعکس مرزائیوں کے نزدیک مرزا قادیانی کی وحی غلط ثابت ہوتی ہے۔ اگر وہ پاکستان کو تسلیم کریں چنانچہ موسیو بشیر الدین آنجہانی نے لکھا کہ: ''مرزا غلام احمد کا الہام چاہتا ہے کہ ہندوستان اکٹھا رہے۔ اگر تقسیم ہوگئی تو ہم اسے مجبوراً تسلیم کریں گے اور کوشش کریں گے کہ پھر ملک متحد ہو جائے۔'' مولانا نے فرمایا کہ جس پرچہ میں یہ اعلان شائع ہوا تھا۔ وہ پرچہ خواجہ ناظم الدین، شہاب الدین اور سردار عبدالرب نشتر مرحوم کو ہم نے دکھلایا لیکن افسوس کہ کسی نے توجہ تک نہ دی[1]۔

---

[1] اس کے علاوہ خود موسیو محمود کا یہ رویہ قابل ملاحظہ ہے جس میں محمود نے اس بات کا اظہار کیا کہ گاندھی جی آتے ہیں اور ایک چارپائی پر لیٹنا چاہتے ہیں اور ذرا سی دیر لیٹنے کے بعد اٹھ بیٹھے...... تعبیر کے طور پر موسیو محمود نے کہا کہ جماعت احمدیہ کا الہامی عقیدہ یہ ہے کہ پاکستان کا وجود عارضی ہے۔ کچھ وقت کے لئے دونوں قومیں جدا رہیں گی۔ مگر یہ حالت عارضی ہوگی۔ اور ہمیں کوشش کرنی چاہئے کہ یہ بعد جلد دور ہو جائے۔ (الفضل مورخہ ۵ راپریل ۱۹۴۷ء ص ۳) حکومت مغربی پاکستان کے پانچ سوال اور ان کا جواب اس خواب کے بعد آج تک ربوہ کے بہشتی مقبرہ میں پورا ٹیکس ادا کرنے والے مریدان باصفا کو امانت کے طور پر دفن کرنا اور قادیان کے بہشتی مقبرہ کے خواب دیکھنا آخر کس بات کی غمازی کرتا ہے؟ اس کے علاوہ منیر رپورٹ کے ص ۱۹۶ پر بھی اس حقیقت کو تسلیم کر لیا گیا ہے کہ: ''مرزائی تقسیم کے مخالف تھے اور اگر تقسیم ہوگئی تو دوبارہ برصغیر کے اتحاد کے لئے وہ کوشش کریں گے۔''

۲...... مرحوم ڈاکٹر محمد اقبال نے کشمیر کمیٹی میں مرزا بشیر الدین کو صدر مان لیا۔لیکن حالات جب کھل کر سامنے آگئے تو مرزا کو علیحدہ کروادیا اور کہا کہ ہر مرزائی سرکاری ملازم مرزا کا حکم پہلے مانتا ہے اور حکومت کا بعد میں۔[۱]

۳...... کانگریس نے تقسیم ملک کی تجویز مان لی لیکن شرط یہ تھی کہ پنجاب و بنگال کو تقسیم کیا جائے گا۔ چنانچہ اگست ۱۹۴۷ء میں وائسرائے نے جب پنجاب کی تقسیم کا اعلان کیا تو گورداسپور کو پاکستان میں شامل کیا لیکن چند دن بعد ڈرامائی طور پر دوبارہ اعلان کر کے گورداسپور کو ہندوستان میں شامل کر دیا۔اس دوبارہ اعلان کا سبب کون تھا؟ یہی مرزائی جنہیں ملک کا بڑا خیر خواہ سمجھا جاتا ہے۔اس لئے کہ پنجاب کے اضلاع تین قسم کے تھے۔

۱...... مسلم اکثریت والے۔

۲...... مسلم اقلیت والے۔

۳...... تیسری قسم کا ضلع صرف ایک ہی تھا۔یعنی گورداسپور!

جس کی نوعیت یہ تھی کہ اگر مرزائی مسلمانوں کا ساتھ دیتے تو یہ ضلع پاکستان کو مل جاتا۔ ہندوؤں کا ساتھ دیا تو ہندوستان کو مل گیا( گویا اس قدم سے مرزائیوں نے اپنے غیر مسلم ہونے کا واضح ثبوت دے دیا لیکن افسوس ہے کہ پاکستان کی تمام حکومتیں انہیں آج تک مسلمانوں میں شامل کرنے پر مصر ہیں۔(۱۲ مرتب)

---

[۱] اس کا واضح ثبوت یہ ہے کہ ظفر اللہ نے اپنے محسن سر فضل حسین کا جنازہ نہ پڑھا۔اس لئے کہ وہ مسلمان تھا باوجودیکہ سر فضل حسین نے ظفر اللہ کو وائسرائے کی ایگزیکٹو کونسل میں اپنا جانشین بنا کر سواد اعظم کے جذبات کو مجروح کیا تھا۔اسی طرح لاہور میں موجود ہونے کے باوجود ڈاکٹر اقبال مرحوم کا جنازہ نہ پڑھا اور حد یہ ہے کہ بانی پاکستان کا جنازہ نہ پڑھا بلکہ ۱۹۴۷ء میں بانی پاکستان کو بیوقوف قرار دیا اور کہا کہ تقسیم سے مسلمانوں کو زیادہ نقصان پہنچے گا۔مسٹر سری پرکاش جس کے سامنے ظفر اللہ نے اس خیال کا اظہار کیا تھا۔اپنی سوانح حیات میں لکھتے ہیں کہ:”تقسیم کے بعد کراچی میں جب ظفر اللہ سے میں نے پوچھا کہ اب تمہاری کیا رائے ہے تو کہا کہ میرا اب بھی وہی جواب ہے۔مگر ظفر اللہ نے بعد میں اس کی تردید کی اور کہا کہ جناح صاحب تو مجھے اپنا سیاسی بیٹا سمجھتے تھے اور مجھ پر بڑے مہربان تھے۔لیکن اس کے باوجود اپنے محسن اور باپ کا جنازہ تک نہ پڑھا۔“ (حکومت کے پانچ سوال اوران کا جواب ص ۲۲،۲۳)

۴...... پنجاب لیگ کے صدر ممدوٹ مرحوم سے یہ غلطی ہوئی کہ وہ اپنی ریاست کے بچاؤ کے سلسلہ میں مرزائیوں کی سازش کا شکار ہوگئے۔ کیونکہ موصوف کے تحصیل فیروز پور میں ۸۰ گاؤں تھے اس کا سرکاری وکیل پیر اکبر علی شاہ قادیانی تھا۔

پیر اکبر علی شاہ نے ممدوٹ کو ذاتی ریاست کے بچاؤ کا جھانسہ دے کر ورغلایا اور کہا کہ اگر مسلم لیگ ظفر اللہ خان کو باؤنڈری کمیشن کے سامنے اپنے وکیل کی حیثیت سے پیش کردے تو مزہ آجائے گا۔ ممدوٹ مرحوم قادیانی سازش کا شکار ہوگئے اور ظفر اللہ کو وکیل تسلیم کرلیا گیا۔ لیکن ظفر اللہ نے چال یہ چلی کہ مسلمانوں کا کیس تو خود لڑا اور مرزائیوں کا کیس مرزا بشیر الدین کے ہم زلف مرزا بشیر احمد کے سپرد کردیا۔[۱] (گویا کیس کو دو حصوں میں بانٹ دیا)

---

۱؎ مسلم لیگ کے چہیتے وکیل سر ظفر اللہ نے گورداسپور کے معاملہ میں جو مکروہ کردار ادا کیا اس پر خود لیگی حلقے آج ماتم کناں ہیں۔ چنانچہ مشہور لیگی لیڈر راجہ غضنفر علی خان کی یادداشتوں کا مجموعہ بعنوان ''مارشل لاء سے مارشل لاء تک'' میں ہے کہ ''ریڈکلف اپنے سامنے پیش ہونے والے مقدمہ کے اس خاص نقطہ میں پیشگی دلچسپی لے رہا تھا جس علاقہ پر پرواز کرنا چاہتا تھا۔ وہ وہی علاقہ تھا جس کا ضلع گورداسپور کی تقسیم سے متعلق تھا جسٹس دین محمد اور جسٹس محمد منیر اس خاص نقطے کی اہمیت سمجھتے تھے۔ اسی وجہ سے ریڈکلف کا رویہ انہیں خاص طور پر معنی خیز معلوم ہوتا تھا۔ لیکن حالات کی ستم ظریفی یہ تھی کہ کمیشن کے بچانے کے لئے وہ اتنی دور دراز کی باتیں سوچ رہے تھے اور استعفیٰ پیش کرنے کی تجویز پیش کررہے تھے۔ مسلم لیگ کے مقدمہ کی پیروی کرنے والے وکیل اسے خود ہی چاندی کی طشتری میں رکھ کر بھارت کو پیش کررہے تھے۔ ''مارشل لاء سے مارشل لاء تک'' مرتبہ سید نور احمد (ص ۱۸۔۳۱۷) اسی کتاب کا ایک دوسرا اقتباس ملاحظہ فرمائیں اور پھر دیکھیں کہ کشمیر کو ہڑپ کرنے کے لئے انڈیا نے کیا سازشیں کی تھیں؟''

ز...... حد بندی کے سلسلہ میں ریڈکلف کی پیشگی دلچسپی کو بعض دوسرے واقعات کے سیاق وسباق میں دیکھا جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ ماؤنٹ بیٹن غالباً ۳؍جون کے پلان کی منظوری سے پہلے ہی پنڈت جواہر لال نہرو کے ساتھ کم ازکم اس حد تک پختہ وعدہ کرچکا تھا کہ گورداسپور کے پورے ضلع کو پاکستان پنجاب میں شامل کرنے کے بجائے اس طرح تقسیم کرنے کی کوشش کی جائے گی کہ کم ازکم پٹھان کوٹ کی تحصیل بھارتی علاقہ میں شامل ہوجائے۔ تحصیل پٹھان کوٹ کی خاص جغرافیائی اہمیت یہ تھی کہ اس کا ایک سرا ریاست جموں وکشمیر کے علاقے سے ملحق تھا۔ لہٰذا اگر یہ تحصیل بھارت کا حصہ بن جائے تو بھارت کی سرحد ریاست (کشمیر) سے جا ملتی تھیں اور بھارت کو اس ریاست تک پہنچ جانے کا راستہ مل جاتا تھا۔ اس کے علاوہ بھارت اور اس ریاست کے درمیان کوئی جغرافیائی تعلق نہ ہوسکتا تھا؟ (بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر)

مولانا نے فرمایا کہ میں نے خطیب پاکستان قاضی احسان احمد مرحوم کو جسٹس منیر کے پاس بھیجا جو باؤنڈری کمیشن کا پاکستانی ممبر تھا اور اس سازش سے آگاہ کیا۔ لیکن منیر نے ہماری بات نہ مانی جب کہ ابھی دو سال پہلے اخبارات میں منیر نے ایک مضمون لکھا جس میں اس بات پر حیرت کا اظہار کیا گیا کہ ظفر اللہ نے کیس علیحدہ علیحدہ کیوں کیا؟

(لیکن اب اظہار حیرت کا کیا فائدہ؟ پہلے تو بات نہ مانی گئی۔ محض اس لئے کہ کہنے والے مولوی ہیں۔ اب حیرت واستعجاب سے کیا بنتا ہے۔

اب شور مچاوے کیا ہوت جب چڑیاں چگ گئیں کھیت

کاش منیر صاحب قاضی مرحوم کی بات مان لیتے تو اسی وقت سازش سامنے آجاتی اور یہ روز بد ہمیں نہ دیکھنا پڑتا۔ ظفر اللہ کی اس بد اعمالی کے سبب کشمیر کا مسئلہ ہمیشہ کے لئے الجھ کر رہ گیا۔ اور آج کل نہری پانی کے جن تنازعات کا ہم شکار ہیں۔ اس کے برگ و بار انہی قادیانیوں کے پیدا کردہ ہیں۔ گورداسپور انڈیا کو نہ ملتا تو کشمیر پر اس کے قبضہ کی کوئی سبیل ہی نہ تھی اور کشمیر ہمارا ہوتا تو نہری پانی کا جھگڑا کیوں ہوتا؟ ۱۲ مرتب۔)

اس مرحلہ پر یہ بات بھی یاد رکھنے کے قابل ہے کہ تقسیم کے دوران سکھوں نے یہ مطالبہ پیش کیا تھا۔ کہ ننکانہ کو سکھ شہر قرار دیا جائے۔ اس کے مقابلہ میں پانی پت کے مسلمانوں نے درخواست دی کہ پانی پت کو مسلم شہر قرار دیا جائے۔ حیرت اس بات کی ہے کہ ظفر اللہ کے معاون وکیل مسٹر اے رحیم نے پانی پت کے مسلمانوں کی درخواست تک پیش نہ کی۔

---

(بقیہ حاشیہ گزشتہ صفحہ) ان اقتباسات کے بعد مرزائیوں کے مشہور مبلغ شمس صاحب کے کتابچہ ''قیام پاکستان اور جماعت احمدیہ ص ۵۲'' کا یہ اقتباس ملاحظہ فرمائیں: ''مسلم لیگ کا کیس پیش کرنے کے لئے سر ظفر اللہ خان لندن سے لاہور پہنچے اور خود امام جماعت احمدیہ بھی تمام کارروائی دیکھنے اور سننے کے لئے عدالت میں موجود تھے۔ اور مناسب ہدایات دیتے رہے۔ علاوہ ازیں لندن سکول آف اکنامکس کے پروفیسر مسٹر سپیٹ کو باؤنڈری ایکسپرٹ تھے خدمات حاصل کی گئیں۔ اور ان کے تمام اخراجات جماعت احمدیہ نے پیش کئے۔''

سابقہ اقتباسات کے ساتھ اس اقتباس کو پڑھیں اور پھر اقبال مرحوم کا قول سامنے رکھیں کہ مرزائی ہر کاری ملازم حکومت سے پہلے اپنی جماعت کا حکم مانتے ہیں۔ اس طرح یہ سازشی کڑیاں نکل کر سامنے آجاتی ہیں۔ کاش کہ ارباب حکومت توجہ فرمائیں۔ ۱۲ مرتب

۴...... سر ظفر اللہ نے وزارت خارجہ کے دور میں شام کے مشہور شہر اور دارالسلطنت دمشق کو مرزائیوں کا اڈہ بنا دیا۔ چنانچہ نوائے وقت کے ایڈیٹر مسٹر حمید نظامی مرحوم نے لکھا کہ دمشق کا سفارت خانہ مرزائیوں کا اڈہ بن چکا ہے۔ (الحمدللہ کہ شام ومصر کے اتحاد کے دوران زعیم ملت ناصر کی بیدار مغزی کے سبب شام بھی مرزائیوں سے خالی ہوگیا اور اس طرح یہ عظیم عرب ملک مرزائی اڈہ بننے سے بچ گیا۔۱۲ر مرتب)

۵...... روزنامہ جنگ راولپنڈی جلد ۷ر شمارہ ۳۰۹ر فرسٹ وچناب ایڈیشن کی اشاعت مجریہ ۴ر اگست ۱۹۶۵ء کی یہ خبر ملاحظہ فرمائیں۔

''لندن ۳ر اگست (نمائندہ جنگ) جماعت احمدیہ کا پہلا یورپی کنونشن جماعت کے لندن مرکز میں منعقد ہورہا ہے۔ جس میں تمام یورپی ممالک کے احمدیہ مشن شرکت کررہے ہیں۔ کنونشن کا افتتاح گزشتہ روز ہیگ کی بین الاقوامی عدالت کے جج سر ظفر اللہ نے کیا۔ یہ کنونشن ۷ر اگست تک جاری رہے گا۔ جماعت نے مختلف ۲۸ ممالک میں اپنے مشن قائم کرلئے ہیں۔ برطانیہ میں جماعت احمدیہ کے اٹھارہ مرکز قائم ہوچکے ہیں۔ کنونشن میں شریک مندوبین نے اس بات پر زور دیا کہ اگر احمدی جماعت برسر اقتدار آجائے تو امیروں پر ٹیکس لگائے جائیں اور دولت کو از سر نو تقسیم کیا جائے اور سود پر پابندی لگادی جائے اور شراب نوشی ممنوع قرار دی جائے۔''

سوال یہ ہے کہ برسر اقتدار آنے کے خواب کہاں دیکھے جارہے تھے؟ ظاہر بات ہے کہ لندن یا امریکہ میں احمدی برسر اقتدار نہیں آسکتے؟ ان کی حسد نگاہ پاکستان ہی ہے چنانچہ آئے دن وہ دھمکیاں بھی دیتے رہتے ہیں۔

پھر ایک ماہ بعد امریکی سامراج کی شہ پر انڈیا کا پاکستان پر حملہ کرنا اور اس دوران ربوہ کی بتیاں جلتے رہنا ان کڑیوں کو بغور دیکھا جائے اور مرزائیوں کی سامراج دوستی اور سامراج نوازی کو نگاہ میں رکھا جائے تو اس جڑ کے مضمرات سے ہر کوئی آگاہ ہوسکتا ہے۔

۶...... انگریز یہ سوچ کر گئے تھے کہ مرزائی برسر اقتدار آجائیں (اور مرزائی بھی متوقع جانشین تھے جیسا کہ پہلے گزرا۔۱۲ر مرتب) اس منصوبہ کے لئے کتنے پاپڑ بیلے گئے وہ ایک بڑی کرب ناک اور دکھ بھری داستان ہے۔ مولانا کی زبانی اس کی کڑیاں ملاحظہ فرمائیں۔

پہلے پنجاب کے گورنر سر فرانسس موڈی نے ربوہ کی زمین الاٹ کی۔ پھر پاکستانی کمانڈر ان چیف جنرل گریسی نے فوج کے راستہ سے انہیں اوپر لانے کا منصوبہ بنایا۔ چنانچہ بکثرت مرزائی بھرتی کئے۔ حتیٰ کہ خالص مرزائی بٹالین، فرقان بٹالین کے نام سے قائم کی۔ اور

مرزائی میجر جنرل نذیر احمد کو اپنا جانشین بنانے کا فیصلہ کر لیا۔

میں اور قاضی احسان احمد مرحوم پنڈی گئے۔ قائد کشمیر چودھری غلام عباس مرحوم کے دوست اللہ رکھا اور آفتاب احمد ملنے آئے۔ ان سے بھی اس منصوبہ کی تائید ہوئی۔ چنانچہ لاہور میں ایک جلسہ کا اہتمام کیا گیا اور اس میں ان کے ذریعہ سے ہی اس کا اظہار کروایا گیا۔ بات پریس میں آئی گریسی چیخ اٹھا اور چودھری مرحوم سے شکوہ کیا۔ چودھری نے ساتھیوں کو بلا لیا وہ گریسی کے گلے پڑ گئے کہ تم ملک میں مرزائیوں کو کیوں مسلط کرنا چاہتے ہو؟ گریسی نے کہا کہ تم پریس میں اپنی تقریر کی تردید کر دو میں فرقان فورسز کو توڑ دوں گا۔ انہوں نے پریس میں بیان دے دیا اور مطلوبہ چار پرچے مہیا کر کے باقی سارے اخبارات جلا دیئے گئے۔ فرقان بٹالین ٹوٹ گئی۔ لیکن مرزائی اسلحہ لے دوڑے۔ میں ملتان میں نظر بند تھا۔ میرے بھائی کا انتقال ہو گیا۔ میں نے ۷روز کی اجازت مانگی لیکن نہ ملی۔ اسی دوران سکیورٹی سٹاف کے ایک آدمی نے مجھ سے کہا کہ فرقان بٹالین جب ٹوٹی و مرزائی اسلحہ لے کر دوڑ گئے تھے۔ کیا آپ اس کی تلاش میں ہماری مدد کر سکتے ہیں؟

میں نے کہا کہ پوری مدد کر سکتا ہوں۔ بشرطیکہ ربوہ کو کھلا شہر قرار دیا جائے۔ نہ آج تک ربوہ کو کھلا شہر قرار دیا گیا۔ نہ اس اسلحہ کا پتہ چل سکا۔ آج بھی اگر حکومت اس پیش کش کو تسلیم کرے تو وعدہ پورا ہو سکتا ہے۔

۷...... راولپنڈی سازش ملک کا مشہور واقعہ ہے۔ دوسرے ملزم پکڑے گئے لیکن نذیر احمد قادیانی کی گرفتاری عمل میں نہ آئی۔ قاضی احسان احمد مرحوم نے فرمایا کہ مرزائی سازش معلوم ہوتی ہے اور پھر جسٹس منیر سے ملے جو تحقیقاتی افسر تھا لیکن اس نے توجہ دی نہ دینا تھی۔

مولانا غلام غوث ہزاروی سے پشاور بازار سے کسی آدمی نے ذکر کیا اور اسی انداز کی بات کی کہ مرزائی ملوث ہیں۔ مولانا نے اسے لاہور کا مشورہ دیا وہ لاہور آیا۔ شاہ جی سے تذکرہ کیا۔ شاہ مرحوم نے مجھے بلایا اس آدمی نے سارے حالات میرے سامنے بیان کئے۔ میں نے کہا کہ آپ لکھ کر دے سکتے ہیں۔ وہ آمادہ ہو گیا اور سب کچھ لکھ کر دے دیا۔ انہی دنوں سرگودھا میں کل پاکستان مجلس تحفظ ختم نبوت کانفرنس ہوئی۔ شاہ جی مرحوم نے آخری اجلاس میں تقریر کرنا تھی۔ وہ اتفاق سے بیمار تھے۔ مجھے بھیجا میں نے تقریر کی۔ عشاء سے لے کر صبح ۴ر بجے تک تقریر ہوئی۔ اللہ تعالیٰ کے فضل سے تقریر خوب ہوئی اور خوبی کا راز بعد میں پتہ چلا۔ جب ایک آدمی سے شاہ جی نے تقریر کی کیفیت پوچھی تو راز یہ کھلا کہ مرحوم ملتان میں عشاء سے لے کر صبح ۴ر ب تک مصلیٰ پر بیٹھے رہے ادھر وہ ۴ر بجے مصلیٰ سے اٹھے۔ ادھر میں نے تقریر ختم کر دی۔

اس تقریر کے دوران میں نے سارا قصہ کہہ سنایا اور کہا کہ میرے پاس تحریری ثبوت ہے کہ یہ مرزائی سازش ہے۔ گورنمنٹ ثبوت مانگے تو میں ثبوت مہیا کر سکتا ہوں۔ اسی طرح ساہیوال وغیرہ تقریر ہوئی اور ہر جگہ اسی انداز سے تقریر ہوئی۔ لیکن حکومت ٹس سے مس نہ ہوئی۔

اصل یہ ہے کہ مرزائی ہر محکمہ میں چھائے ہوئے ہیں۔ (مطلب کی بات راستہ ہیں ہی رہ جاتی ہے) آخر قاضی مرحوم کے مشورہ سے لیاقت مرحوم سے ملاقات ہوئی۔ علیک سلیک کے بعد مرحوم نے شاہ جی کی خیریت پوچھی۔ پھر مطلب کی بات ہوئی۔ لیاقت نے کاغذ لیا۔ پڑھا۔ پھر واپس کر دیا۔ آخر اس خط کی نقل مانگی۔ ہم نے اصل کاغذات اسے دے دیئے۔ مرحوم اگلے دن پنڈی پہنچے۔ مرزائی (نذیر) لندن سے واپسی پر ہوائی اڈہ سے ہی گرفتار ہو کر سزایاب ہوا اور فوج سے نکالا گیا۔ اس طرح خدا نے ایک فتنہ سے ملک کو بچالیا۔

۸...... موسیو بشیر الدین آنجہانی نے کوئٹہ کو قادیانی صوبہ بنانے کا اعلان کیا۔[۱]

---

۱ درحقیقت مرزائی ایک عرصہ سے اقتدار کا خواب دیکھ رہے تھے۔ جسٹس منیر کو اس بات کا اعتراف ہے کہ وہ برطانیہ کے متوقع جانشین تھے۔ (دیکھیں منیر انکوائری رپورٹ ص۱۹۶) اور موسیو بشیر الدین کو اس حد تک خوش فہمی تھی کہ وہ ہندوستان کے علاوہ روس کو قادیانی سٹیٹ ہی سمجھ رہے تھے۔ جیسا کہ الفضل کی ۴؍اگست ۱۹۳۶ء کی شہادت موجود ہے: ’’جماعت احمدیہ کے افراد نہ صرف پورے ہندوستان کے حکمران ہوں گے۔ بلکہ روس پر بھی ان کی حکومت ہوگی۔‘‘

مرزائی حکومت کیوں چاہتے تھے۔ انہیں اقتدار کی ہوس آخر کیوں پریشان کئے ہوئے ہے۔ اس کا جواب بھی مرزائی تحریروں سے مل سکے گا۔

۱...... مرزا بشیر الدین نے خطبہ میں کہا کہ ’’ہماری حکومت نہیں ہے کہ ہم قوت سے لوگوں کی اصلاح کریں اور ہٹلر اور مسولینی کی طرح اب سب لوگوں کو ملک بدر کر سکیں جو ہمارے احکامات کی تعمیل نہ کریں اور جو ہماری بات نہ سنیں یا نہ مانیں۔ انہیں عبرت ناک سزا دے سکیں۔ اگر ہمارے پاس حکومت ہوتی تو ہم یہ نتائج ایک دن میں حاصل کر سکتے تھے۔‘‘ (الفضل ۲؍جون ۱۹۳۶ء)

۲...... بے شک قادیان ہمارا ایک مذہبی مرکز ہے لیکن اس وقت ہم نہیں کہہ سکتے کہ ہماری قوت اور ہمارے وقار کا مرکز کون سے مقام پر قائم ہوگا۔ یہ مرکز ہندوستان کے کسی بھی شہر میں قائم ہو سکتا ہے۔ (الفضل ۲۹؍نومبر ۱۹۴۴ء) گویا بزور مسلمانوں کو قادیانی بنانے کے لئے ریاست اور اقتدار کی ضرورت تھی۔ اس کے لئے ان کی نگاہیں مختلف خطوں کی طرف اٹھ رہی تھیں۔ جن کی ترتیب کچھ یوں ہے۔ (بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر)

(افادیت کے لئے موسیو کا وہ خطبہ نقل کیا جارہا ہے۔۱۲رمرتب)

(بقیہ حاشیہ گزشتہ صفحہ)

۱...... ایک زمانہ میں حیدرآباد دکن کو اس مقصد کے لئے بہترین جگہ تصور کیا گیا لیکن خدا کی کروڑوں رحمتیں ہوں الیاس برنی مرحوم اور دوسرے اہل حق پر جنہوں نے اس سازش کے خلاف بند باندھا۔

۲...... پھر کشمیر کی طرف نگاہیں اٹھیں۔ کشمیر کے مظلوم مسلمانوں کی مدد کے نام پر کشمیر کمیٹی کا قیام، موسیو بشیر الدین کا اس کا صدر بننا اور بقول الفضل ۱۶رجون ۱۹۳۱ء بار بار کشمیر جاؤ۔ اس سلسلہ کے مختلف کڑیاں تھیں۔ اللہ تعالیٰ غریق رحمت کرے۔ دارالعلوم دیوبند کے رئیس للاساتذہ الشیخ محمد انور شاہ کشمیری کو جن کی نگاہ بصیرت مرزائی سازش کو تاڑ گئی۔ اور علامہ اقبال مرحوم کو سمجھا کر آمادہ کیا۔ جس سے اقبال نے کشمیر کمیٹی سے استعفیٰ دے دیا اور یہ کمیٹی برباد ہوگئی۔ نیز متحدہ ہندوستان کی مخلص وایثار سازش کو پروان نہ چڑھنے دیا اور اس طرح مرزائیوں کا یہ منصوبہ خاک میں مل گیا۔ ان تفصیلات کے لئے مجلس احرار کے بیدار مغز رہنما مرحوم ماسٹر تاج الدین کا کتابچہ ''احرار اور تحریک کشمیر'' نیز محمد احمد خان صاحب کی کتاب ''اقبال کا سیاسی کارنامہ'' قابل مطالعہ ہیں۔

۳...... تقسیم کے بعد بلوچستان پر قبضہ کا منصوبہ (جس کی فضیلت متن میں موجود ہیں) جنرل گریسی کے ذریعہ فوج پر مسلط ہونے کے خواب اور پنڈی سازش کیس سب اس سلسلہ کی کڑیاں ہیں۔

۴...... مرزائیوں کا وقفہ وقفہ سے اپنے اقتدار کی دھمکیاں دینا اور منصوبہ بندی کرنا۔ جس کی ایک جھلک لندن میں مرزائی کنونشن منعقدہ ۳راگست ۶۵ء میں دیکھی جاسکتی ہے، بھی اسی سلسلہ کی کڑیاں ہیں۔ درحقیقت یہ سب پاپڑ برطانوی سامراج کے سب سے بڑے مہرے اور اپنے یک چشم انگریزی نبی کے اس ارشاد کی تکمیل کے لئے بیلنے پڑے جو الفضل ج۶ شمارہ ۴۲ر میں موجود ہے۔ حضرت مسیح موعود فرماتے ہیں کہ میں مہدی موعود اور گورنمنٹ برطانیہ میری وہ تلوار ہے جس کے مقابلے میں ان علماء کی کچھ پیش نہیں جاتی۔ اب غور کرنے کا مقام ہے کہ پھر ہم احمدیوں کو اس فتح (بغداد) سے کیوں خوشی نہ ہو۔ عراق، عرب ہو یا شام ہم ہر جگہ اپنی تلوار کی چمک دیکھنا چاہتے ہیں۔ ان تفصیلی معروضات کی روشنی میں بلوچستان پر مرزائی قبضہ کی آرزو کی وجہ جواز آسانی سے سمجھ میں آجائے گی۔ کاش پاکستانی ارباب حل وعقد مرزائی ریشہ دوانیوں کو سمجھتے؟

"برٹش بلوچستان جواب پاکی بلوچستان ہے کی کل آبادی پانچ یا چھ لاکھ ہے۔ یہ آبادی اگرچہ دوسرے صوبوں کی آبادی سے کم ہے۔ مگر بوجہ ایک یونٹ ہونے کے اسے بہت بڑی اہمیت حاصل ہے۔ دنیا میں جیسے افراد کی قیمت ہوتی ہے۔ مثال کے طور پر امریکہ کا کانسٹی ٹیوشن ہے۔ وہاں سٹیٹس سینٹ کے لئے اپنے ممبر منتخب کرتے ہیں۔ یہ نہیں دیکھا جاتا کہ کسی اسٹیٹ کی آبادی دس کروڑ ہے یا ایک کروڑ ہے۔ سب سٹیٹس کی طرف سے برابر ممبر لئے جاتے ہیں۔ غرض بلوچستان کی آبادی ۵،۶ رلاکھ ہے۔ لیکن چونکہ یہ ایک یونٹ ہے۔ اس لئے اسے بہت بڑی اہمیت حاصل ہے۔ زیادہ آبادی کو تو احمدی بنانا مشکل ہے۔ لیکن تھوڑے آدمیوں کو احمدی بنانا کوئی مشکل نہیں۔ پس جماعت اس طرف اگر پوری توجہ دے تو اس صوبے کو بہت جلد احمدی بنایا جاسکتا ہے۔ یادرکھو تبلیغ اس وقت تک کامیاب نہیں ہوسکتی۔ جب تک ہماری (Base) مضبوط نہ ہو۔ پہلے بیک مضبوط ہو تو پھر تبلیغ پھیلتی ہے۔ بس پہلے اپنی بیک مضبوط کرلو۔ کسی نہ کسی جگہ اپنی بیس بنالو۔ کسی ملک میں ہی بنالو...... اگر ہم سارے صوبے کو احمدی بنالیں تو کم ازکم ایک صوبہ تو ایسا ہوجائے گا جس کو ہم اپنا صوبہ کہہ سکیں گے۔ اور یہ بڑی آسانی کے ساتھ ہوسکتا ہے۔"

(خطبہ موصوبشیر الدین بمقام کوئٹہ مندرجہ الفضل ۲۳ رجولائی ۱۹۴۸ء)

مولانا نے فرمایا کہ مرزا کے اس اعلان کے بعد میں اور قاضی صاحب مرحوم کوئٹہ گئے۔ علماء کو اکٹھا کیا اور مرزائیت کے اصلی چہرے کو بے نقاب کر کے علماء کو متنبہ کیا۔ رات جلسہ عام میں ہم دونوں کی تقریر ہوئی۔ تقریر کیا ہوئی۔ پورے صوبہ میں مرزائیوں کے خلاف آگ لگ گئی اور ہمیں فخر ہے کہ ہم نے ایک پوری آبادی کو مرزائی ہونے سے بچالیا۔

مرزا محمود کی نخوت اور غرور وتکبر کا یہ عالم تھا کہ جب کوئٹہ گیا تو نوجوان مرزائی لڑکیاں زمین پر لٹائی گئیں اور دو قطاروں میں لڑکیوں کو اس طرح لٹایا گیا کہ ان کے سر جڑے ہوئے تھے اور بال بچھے ہوئے تھے۔ مرزا محمود ان بالوں پر سے گزرا اور اس متکبرانہ انداز میں بلوچستان کو مرزائی صوبہ بنانے کا اعلان کیا۔

ہماری تقریر سے مرزائیوں کے خلاف سخت نفرت پھیل گئی۔ تھوڑے دنوں بعد مولانا محمد ابراہیم میر سیالکوٹی مرحوم کوئٹہ تشریف لے گئے۔ ان کی تقریر کے دوران ایک مرزائی ڈاکٹر (اغلباً محمود نام تھا۔ ۱۲ مرتب) نے اٹھ کر کہا مولوی صاحب بکواس بند کرو۔ اس کا یہ کہنا تھا کہ دو مسلمانوں نے اسے پکڑا۔ دور لے گئے اور مار مار کر ختم کردیا اور نعش نالے میں بہادی۔ باقی مجمع

امن وسکون سے بیٹھا تقریر سنتا رہا۔

مرزا محمود کوئٹہ میں ہی تھا۔ پولیس نے اسے کہا کہ بہتر ہے تم یہاں سے چلے جاؤ۔ مشتعل مسلمان تم پر برس پڑے تو ہم ذمہ دار نہیں ہوں گے۔ چنانچہ مرزا کو راتوں رات پولیس کے پہرہ میں وہاں سے نکلنا پڑا۔ اور مرزائی خواب شرمندہ تعبیر نہ ہوسکا۔ وہ مسلمان دندناتے رہے اور کسی کو ان پر ہاتھ اٹھانے کی جرأت نہ ہوسکی۔

۹...... مرزائی افسروں نے چنیوٹ میں اچھے قسم کے پندرہ سو مکانات خالی کرانے کا حکم دیا تاکہ مرزائیوں کو آباد کیا جاسکے۔ حالانکہ مکان الاٹ ہوچکے تھے۔ لٹے پٹے مہاجرین بسیرا ڈال چکے تھے۔ گویا مرزائیوں نے اس شہر کو ایک مرزائی سٹیٹ بنانے کا منصوبہ بنایا۔ میں چنیوٹ گیا۔ تقریر کے دوران عہد لیا کہ ہماری لاشیں تو نکالی جاسکتی ہیں۔ زندہ ان مکانوں سے ہم نہ نکلیں گے۔ اس طرح خداوند قدوس نے یہاں بھی مرزائیوں کو رسوا کیا۔

یہ ساری تفصیل مرزائیوں کے کردار کو سمجھنے کے لئے کافی ہے اور اس سے معلوم ہوجائے گا کہ مرزائی ملک میں کیا گل کھلانا چاہتے ہیں۔ مرزائیوں کی دسیسہ کاریوں کا مقابلہ کرنے کے لئے امیر شریعت مرحوم نے مجلس تحفظ ختم نبوت کی بناڈالی تھی جس نے الحمدللہ تعالیٰ بے سروسامانی کے عالم میں مختلف مواقع پر ملک کو مرزائی سازشوں سے بچایا ہے۔ مجلس نے پائی پائی جوڑ کر اب دفتر تعمیر کیا ہے۔ تاہم مرزائیت کا مقابلہ کرنے کے لئے مادی اعتبار سے جو ضروریات ہیں وہ اب بھی نہ ہونے کے برابر ہیں۔ یہ محض حضور خاتم النبیین ﷺ کی ختم المرسلینی کا صدقہ ہے کہ اس بے سروسامان کے عالم میں بھی گاڑی چل رہی ہے۔

مولانا نے ملک کے ہر طبقہ سے اپیل کی کہ وہ اپنی اپنی جگہ ختم نبوت کے مبلغ بن جائیں۔ اگر ایسا ہوگیا تو پھر انشاءاللہ مرزائیوں کی آنکھیں کھل جائیں گی۔ آپ نے افسوس کا اظہار کیا کہ سرکاری افسر مرزائی نبوت کے مرکز ربوہ کے پاسبان بنے ہوئے ہیں۔ جس کے سبب وہاں کی پراسرار سرگرمیاں منظر عام پر نہیں آسکتیں۔ اگر ان سرکاری افسروں کو بھی تین سوتین کی طرح مجرموں کے کٹہرے میں کھڑا کر کے ان کی ملک دشمن سرگرمیوں کے پیش نظر برطرف کردیا جائے تو ربوہ کا وجود چند لمحے بھی باقی نہ رہ سکے گا۔

آپ نے تقریر کے آخر میں ایک بار پھر اپیل کی کہ ہر کہہ ومہہ کو ناموس رسالت کے تحفظ کے لئے میدان عمل میں آجانا چاہئے۔ اس طرح ہم لوگ محمدی سرکار کی شفاعت کے مستحق بن جائیں گے۔

چنانچہ رئیس المحدثین سیدالاساتذہ حضرت العلام سیدانور شاہ کشمیریؒ نے آخری عمر میں دارالعلوم دیوبند کے تمام اساتذہ اور طلبہ کو جمع کر کے فرمایا کہ اگر شفاعت نبی علیہ السلام درکار ہے تو امت محمدیہ کو دشمنان ختم نبوت سے بچاؤ۔

اسی طرح آپ نے ایک دوسرا واقعہ ارشاد فرمایا کہ تحریک مقدسہ کے دوران ایک عورت اپنے خاوند کو روکتی تھی کہ تحریک میں شامل نہ ہو۔لیکن سیدۃ النساء اہل الجنت حضرت فاطمہؓ خواب میں تشریف لائیں اور نہایت غصے میں فرمایا کہ میرے اباجی کی عزت کا مسئلہ ہے اور تم اپنے خاوند کو روکتی ہو۔ چنانچہ اس عورت نے معافی مانگی اور خاوند کو جیل بھیج دیا۔ حضرت خاتون جنت نے اسے بشارت بھی دی کہ انشاءاللہ تیرا خاوند جلدی آجائے گا۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔

ان واقعات کے اظہار کا مقصد یہ ہے کہ یہ کوئی دنیوی کام نہیں بلکہ خالصتاً دینی کام ہے اور اس کام میں معاونت وشرکت رضاالٰہی کا سب سے بڑا سبب ہے۔اللہ تعالیٰ ہم سب کو صراط مستقیم پر چلنے کی توفیق عطا فرمائے۔

وآخر دعوانا ان الحمد لله رب العالمين۔

حضرت مولانا کی تقریر حواشی اور احقر کے قلم سے لکھا ہوا ابتدائیہ ملاحظہ فرمانے کے بعد ہر آدمی رئیس الاحرار چودھری افضل حق مرحوم کی اس رائے کو درست تسلیم کرے گا کہ ’’مرزائی برٹش امپیریلزم‘‘ کے کھلے ایجنٹ ہیں۔ مسلمانوں کی جمعیت کو ٹکڑے ٹکڑے کرنا ان کا مشن ہے۔وہ اعلیٰ طبقہ کا ذہن رکھتے ہیں۔اردگرد کی غریب آبادیوں کا بائیکاٹ کرنا اور دوسرے ذریعوں سے انہیں مرعوب کرنا ان کا دھندا ہے۔ اور وہ مسلمانوں میں بطور ففتھ کالم کام کرتے ہیں (تاریخ احرار ص۱۸۰) اور جب یہ درست ہے تو انہیں اقلیت قرار دینے میں کون سا عذر ہے؟ کیا ارباب حل وعقد اس مسئلہ پر سنجیدگی سے توجہ دیں گے۔

## تقریر حضرت مولانا محمد علی جالندھری

مکی مسجد گوجرانوالہ شہر ۲۱؍اکتوبر ۱۹۶۶ء

خطبہ مسنونہ کے بعد مولانا نے درج ذیل آیت تلاوت فرمائی۔

’’اعوذ بالله من الشيطن الرجيم۔ بسم الله الرحمن الرحيم۔ ما كان محمد ابا احد من رجالكم الآية‘‘

اس کے بعد فرمایا کہ میں ۱۹۴۲ء میں احرار کانفرنس میں شمولیت کی غرض سے ملتان آیا تھا ان دنوں مولانا حبیب الرحمٰن لدھیانوی مرحوم جیل میں تھے۔ تقریر کے بعد دوستوں نے جیل میں مولانا سے درخواست کی۔ انہوں نے حضرت اقدس مولانا شاہ عبدالقادر رائے پوریؒ سے درخواست کی۔ اس طرح بزرگوں کے حکم سے مجھے ملتان میں قیام پذیر ہونا پڑا۔ مدرسہ بنایا اور وہیں کام شروع کر دیا اور جب ۱۹۴۷ء میں مدرسہ خیر المدارس جالندھر سے ملتان آیا تو اپنا مدرسہ ختم کر کے اس میں مدغم کر دیا۔ اس وقت سے اہل ملتان سے وعدہ کیا کہ کچھ بھی ہو، جمعہ ملتان میں ہی پڑھاؤں گا اور حقیقت بھی یہ ہے کہ اگر جمعہ بھی وہاں نہ پڑھاؤں تو پھر اہل ملتان بالکل محروم رہتے ہیں۔ یہ تو درست ہے کہ میں ملتان میں کوئی باضابطہ خطیب نہیں۔ نہ تنخواہ کا سلسلہ ہے۔ البتہ ایک وعدہ ہے۔ جس کا ایفاء کر رہا ہوں۔

پھر یہ کہ تقسیم کے بعد شاہ جی مرحوم ملتان تشریف لائے۔ مرکزی دفتر بھی ملتان ہی قائم ہوا۔ اس لئے اس وعدہ کے ایفاء کے لئے مزید سامان پیدا ہو گئے۔ ۱۹۴۲ء سے لے کر اب تک سلسلہ ایسے ہی چل رہا ہے۔ دوران سفر کتنا ہی دور کیوں نہ ہوں۔ جمعہ کو ہر حال میں وہاں پہنچتا ہوں۔ آپ لوگوں نے ایک دینی جذبہ کے تحت یہ مسجد بنائی۔ اسکی خوشی میں ۴۴ سالہ روایت چھوڑ کر جمعہ کو یہاں چلا آیا۔ جب کہ احرار اور مجلس ختم نبوت کی کانفرنسوں میں بھی اصرار کے باوجود کبھی جمعہ نہیں دیا۔ بس اس مسجد کی خوشی اور آپ کی قربانی، شوق اور تڑپ کی قدر کرتے ہوئے حاضر ہو گیا ہوں۔ خدا اس حاضری کو قبول فرمائے اور آپ کی قربانی کو قبول فرما کر روز حشر اجر جزیل سے نوازے۔ (آمین) حقیقت یہ ہے کہ قیامت کے دن کچھ مل گیا تو بیڑا پار ہو جائے گا۔

جب لڑکی کی شادی ہوتی ہے تو ماں بنا سنوار کر رخصت کرتی ہے۔ سمجھا کر بھیجتی ہے کہ بیٹی نیا گھر ہے۔ ہوش اور عقل سے رہنا ان ساری چیزوں کے باوجود اگر خاوند کو پسند نہ آئے تو کوئی فائدہ نہیں، خاوند کو پسند آ گئی تو پھر سب ٹھیک ہے۔ اسی طرح اللہ تعالیٰ کو کوئی عمل پسند آ گیا تو بات بن جائے گی۔ ورنہ تباہی و بربادی ہے۔ (اعاذنا اللّٰہ تعالیٰ منھا)

حضرت شیخ الہند مولانا محمود حسن دیوبندیؒ پر مقدمہ چلا، حجاز میں گرفتار ہوئے، مالٹا میں اسیر ہوئے۔ (حضرت حکیم الامت مولانا تھانویؒ فرماتے ہیں کہ حضرت کو شیخ الہند کہنے والے ان سے انصاف نہیں کرتے۔ ان کا اصل نام شیخ العرب والعجم ہے۔) انگریزی حکومت سزائے موت کا

فیصلہ کر چکی تھی اس لئے کہ ان کا جرم انگریز کے نزدیک بڑا سنگین تھا۔ حضرت شیخ الاسلام مولانا مدنی مرحوم نے سفرنامہ اسیر مالٹا کے عنوان سے کچھ لکھا ہے۔ جس سے کچھ ارشادات ملتے ہیں۔ حضرت کی سکیم یہ تھی کہ انگریز کو نکالا جائے۔ فوج افغانستان کی ہو، جرنیل ترک ہوں۔ وہ باہر سے حملہ کریں اور اندر سے بغاوت کر دی جائے۔ امروٹ شریف (سندھ) دین پور شریف (رحیم یار خان) کھنڈہ کراچی، رائے پور شریف وغیرہ بغاوت کے خفیہ مراکز تھے۔ لیکن اللہ کو ابھی منظور نہ تھا۔ راز افشاء ہو گیا۔ سکیم فیل ہو گئی۔ اسی سکیم کے تحت حضرت شیخ نے امام انقلاب مولانا عبید اللہ سندھی مرحوم کو بیرون ملک بھیجا۔ انگریز کو اس کا پتہ چل گیا ادھر کسی نام نہاد بغدادی مسلمان نے افغانستان اور انگریز کی صلح کرا دی۔ نتیجتاً مولانا سندھی افغانستان سے نکالے گئے۔ ان کو کہیں جگہ نہ ملی۔ پھرتے پھراتے حجاز تشریف لے گئے۔ ادھر حضرت شیخ الہند انتقال کر گئے۔ مولانا سندھی کو بڑی دیر بعد انڈیا آنے کی اجازت ملی۔

تو عرض یہ کر رہا تھا کہ حضرت کی سکیم انتہائی سخت تھی۔ اس بناء پر سزائے موت کا فیصلہ ہوا۔ مالٹا میں پانچ ساتھیوں کو علیحدہ علیحدہ کال کوٹھڑیوں میں رکھا گیا۔ (یعنی حضرت شیخ الہند، حضرت شیخ الاسلام مولانا مدنی، حضرت مولانا حکیم نصرت حسین، حضرت مولانا وحید احمد مدنیؒ اور حضرت مولانا عزیر گل صاحب مقیم سخاکوٹ ضلع مردان زید مجدہم ۱۲ مرتب) ادھر انڈیا میں اس کے خلاف صدائے احتجاج بلند ہوئی۔ انگریز کے خلاف نفرت بڑھی تو مصلحتاً سزائے موت کو منسوخ کر دیا گیا۔ حضرات کو کوٹھڑیوں سے نکال کر ایک میدان میں جمع کیا گیا۔ جس کے ارد گرد خاردار تاروں کی باڑ تھی۔ خدام نے حضرت شیخ کی نقاہت و کمزوری کو دیکھا تو بھانپ گئے کہ اتنے دن آپ نے کچھ کھایا پیا نہیں پوچھنے پر آپ نے تصدیق فرمائی پھر جب سوال ہوا کہ کیوں؟ تو آپ نے فرمایا بھائی غم اس بات کا تھا کہ مجرم تو میں تھا تم بلا وجہ مفت میں ساتھ لائے گئے۔ دوسرا یہ کہ میں تو بوڑھا ہو چکا ہوں۔ عمر طبعی پوری ہو چکی تم جوان ہو میری وجہ سے بیوی بچوں سے علیحدہ کئے گئے ہو تم نے ابھی زندگی کی بہاریں بھی نہیں دیکھیں۔ یہ سن کر مولانا عزیز گل نے عرض کیا۔ حضرت آپ بھی عجیب آدمی ہیں۔ اللہ تعالیٰ کی راہ میں جان جا رہی تھی۔ تو غم کیسا؟ حضرت نے فرمایا کیا کہتے ہو؟ اللہ کی راہ میں جان، جان دینے والا دے دے اور مالک کہے کہ مجھے منظور نہیں تو پھر؟ مقصد یہ ہے کہ تکبر و غرور نہیں ہونا چاہئے۔ کوئی کام ہو جائے تو اس کی عنایت سمجھ کر اس کا شکر بجالانا چاہئے۔ اس لئے کہ۔

جان دی دی ہوئی اس کی تھی
حق تو یہ ہے کہ حق ادا نہ ہوا

چنانچہ حدیث میں ہے کہ بنی اسرائیل میں ایک شخص تھا اس کی عمر پانچ سو سال تھی۔اس پر تعجب نہ ہونا چاہئے۔سیدنا نوح علیہ السلام کی عمر ۱۴۰۰ سو سال تھی۔ساڑھے نو سو برس تبلیغ کی شروع میں قد اور عمریں بڑی تھیں۔بعد میں کمی ہوتی چلی گئیں۔الغرض وہ بنی اسرائیلی جزیرہ سمندر میں رہتا۔وہاں نہ کھانا تھا نہ میٹھا پانی حق تعالیٰ نے وہاں اس کے لئے انار کا درخت اگا دیا۔(یہ سب اللہ کے قبضہ میں ہے حضرت علیؓ فرماتے ہیں کہ "عرفت ربی بفسخ العزائم "یعنی میں نے اپنے رب کو جب پہچانا جب میرے ارادے پورے نہ ہوئے۔ارادے پورے نہ ہوں اور بلا اسباب انتظام ہو جائے سب اس کے قبضہ میں ہے۔انار کے درخت کے ساتھ کھارے پانی میں سے شیریں چشمہ ابل پڑا۔پھر شان ربی یہ کہ انار بارہ ماہ پیدا ہوتے یہ شخص انار کھاتا پانی پیتا اور عبادت کرتا۔یہ شخص قیامت کے دن اللہ تعالیٰ کے حضور پیش ہوگا تو حکم ہوگا جا تجھے اپنی رحمت سے بخش دیا۔

وہ کھڑا رہے گا جائے گا نہیں۔سوال ہوگا جاتا کیوں نہیں؟ عرض کرے گا کہ تو نے اپنی رحمت سے بخشا ہے تو پانچ سو سال کی عبادت کہاں گئی؟ اللہ میاں فرمائیں گے تجھے نجات مقصود تھی مل گئی۔بحث نہ کر معافی مل گئی۔غنیمت سمجھ کر چلا جا۔وہ نہ مانے گا تو حساب ہوگا حکم ہوگا کہ جہاں تو تھا تیری خاطر شیریں پانی اور انار کا انتظام کیا تو نے کھایا تو عبادت کا معاملہ برابر ہو گیا۔اس کے علاوہ پیدائش شکل وصورت وغیرہ کے احسانات تو اس کا بدلہ کیا ہے؟ حکم ہوگا کہ جہنم میں ڈال دو اور اب شور مچائے گا اور رحمت رب کا واسطہ دے کر معافی کی التجا کرے گا۔لیٹ جائے گا۔چنانچہ پھر بخشش کا حکم ہو جائے گا۔حقیقت یہ ہے کہ عبادت اس کا حکم ہے ورنہ احسانات کا بدلہ کیسے ملے گا؟

جان دی، دی ہوئی اس کی تھی
حق تو یہ ہے کہ حق ادا نہ ہوا

آپ نے ایک نیکی کا کام کیا(یعنی راتوں رات مسجد بنائی) خدا مساجد کو آباد کرنے کی توفیق دے۔تعمیر مساجد مومنوں کا کام ہے۔"انما یعمر مساجد اللہ الآیۃ" اور حضور علیہ السلام نے فرمایا کہ جس نے مسجد بنائی۔حق تعالیٰ اس کا گھر جنت میں بنائے گا۔آپ نے یہ نیکی کی۔اس پر خدا کا شکر کریں کہ یہ سب کچھ اس کی توفیق سے ہوا ورنہ بغیر اس کی توفیق کچھ بھی نہیں

ہوسکتا۔اس تمہید کے بعد میں اس آیت کی طرف متوجہ ہوتا ہوں جو میں نے تلاوت کی۔اس آیت کا شان نزول سمجھنا ضروری ہے۔کسی آیت کے اترنے کا کوئی سبب ہوتا ہے۔اس کو شان نزول کہتے ہیں۔یا مثلاً کسی واقعہ پر کوئی آیت اتری تو وہ واقعہ اس آیت کا شان نزول کہلائے گا۔

مثال نمبر۱...... سورہ نور میں کچھ آیات ہیں۔عبداللہ بن ابی کی جماعت نے سیدہ عائشہ صدیقہؓ پر بہتان باندھا۔حضرت مسطحؓ حضرت حسانؓ جیسے مخلص مسلمان پروپیگنڈہ کا شکار ہو گئے۔(اللہ تعالیٰ بہتان سے محفوظ رکھے) حضرت عائشہؓ کی صفائی میں اللہ تعالیٰ نے آیات نازل فرمائیں تو گویا یہ واقعہ ان آیات کا شان نزول ہے۔

مثال نمبر۲...... کفار کے مالدار طبقہ نے کہا کہ اے پیغمبر ہم تیری باتیں بھی سنیں گے۔ تیرے پاس بیٹھنے کو بھی تیار ہیں۔بشرطیکہ یہ غریب لوگ جو آپ کے پاس بیٹھے ہیں۔ان سے علیحدہ ہمارے لئے وقت مقرر کردیں۔نبی رحمت جو لوگ کے ایمان کے حریص تھے اور دنیا کو عذاب خداوندی سے بچانا چاہتے تھے،نے اسے غنیمت سمجھ کر اوقات مقرر فرما دیئے اور صحابہؓ سے فرمایا تم تو میرے ہو، ہر وقت میرے پاس رہتے ہو۔ذرا علیحدہ ہو جایا کرو۔ان سے باتیں کرلوں۔شاید یہ اسلام قبول کرلیں۔ایک دن آپ نے ان سے مصروف گفتگو تھے کہ نابینا صحابی حضرت اللہ بن ام مکتومؓ تشریف لائے۔حضرت نبی علیہ السلام کو ان کا آنا پسند نہ آیا۔ناپسندیدگی کے آثار چہرے پر ظاہر ہوئے تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا"عبس وتولیٰ وتوفیٰ الآیہ" تو گویا اس سورہ کا شان نزدل حضرت ابن ام مکتومؓ کی آمد ہے۔

بعض لوگ کہتے ہیں کہ یہ خدا کی جھڑک ہے۔حالانکہ یہ غلط ہے۔حضور علیہ السلام اس کے بعد جب ابن ام مکتوم تشریف لاتے تو فرماتے"مرحبا بمن اعتبنی ربی "لوگ ترجمہ کرتے ہیں کہ:"مبارک ہو تجھے تیرے سبب میرے رب نے مجھے جھڑکا۔"حضرت ابن ام مکتوم عرض کرتے یارسول اللہ ایسا نہ فرمایا کریں۔حالانکہ یہ ترجمہ مناسب نہیں اور مجھے اعتراف ہے کہ ابھی اردو زبان تشنہ ہے۔ہمارے امیر شریعت مرحوم ماہر مترجم قرآن تھے۔وہ پنجابی میں ترجمہ کرتے"مبارک ہووے تینوں تیری وجہ تو مینوں میرے رب نے مہنہ دتا۔جو لوگ پنجابی ادب سے واقف ہیں۔وہ اس ترجمہ سے لطف اندوز ہو سکتے ہیں۔مہنہ میں محبت بھرہ شکوہ ہوتا ہے اور ایک خاص قسم کی لطافت جب کہ جھڑکنا بڑا سخت لفظ ہے۔"

ایسے ہی اللہ الصمد کا معنی لوگ کرتے ہیں۔اللہ بے نیاز ہے حالانکہ یہ ترجمہ ناکمل

ہے۔ پورا ترجمہ یہ ہے ایسی ذات جو کسی کی محتاج نہ ہو اور سب اس کے محتاج ہو۔ ہندی میں اس کا متبادل لفظ موجود ہے۔ جس کو حضرت شاہ عبدالقادر مرحوم نے ترجمہ میں اختیار کیا ہے کہ اللہ نرادھار ہے۔

مثال نمبر۳...... ثعلبہ بن ابی حاطب نے عرض کیا: یارسول اللہ میرے مالدار ہونے کی دعا فرمائیں۔ حضور علیہ السلام نے فرمایا کہ مالدار ہو کر خدا کی راہ میں خرچ نہ کرنا اس سے غربت بہتر ہے۔ عرض کی یارسول اللہ خرچ کروں گا۔ آپ نے فرمایا کٹھن مسئلہ ہے۔ سوچ لو! تین دفعہ اس نے کہا حضور علیہ السلام نے اسی طرح تلقین فرمائی۔ آخر دعا کی، وہ مالدار ہو گیا۔ جنگل کے جنگل اس کے قبضہ میں اور ہر جگہ بکریاں چر رہی تھیں۔ جب اللہ میاں نے جانوروں کی زکوٰۃ کا حکم دیا تو نبی علیہ السلام نے سفیر روانہ فرمائے۔ ثعلبہ نے کہا زکوٰۃ کیسی؟ سفراء نے عرض کیا۔ حضور علیہ السلام نے فرمایا ہے۔ اس نے ثبوت مانگا ثبوت ملا تو کہنے لگا۔ اچھا کافروں پر جو ٹیکس تھا۔ وہ اب ہم پر بھی لاگو ہو گیا۔ انکار کر دیا اور کچھ نہ دیا۔ اس پر آیت اتری: "ومنهم ما عاهد الله لئن آتانا من فضله لنصدقن ولنكونن من الصالحين فلما اتاهم من فضلهم بخلوا به وتولوا وهم معرضون (توبہ)" یعنی کچھ لوگ اللہ سے عہد کرتے ہیں کہ خدا نے ہمیں دیا تو ہم صدقہ دیں گے اور نیکوکار ہو جائیں گے۔ لیکن جب خدا نے انہیں نوازا تو بخل سے کام لیا اور پھر گئے (مفہوم ترجمہ) تو گویا یہ آیات ثعلبہ کے قصہ کا شان نزول ہے۔

شان نزول کا مطلب سمجھ جانے کے بعد اب اس آیت مبارکہ (ملکان محمد لآیہ) کا شان نزول سماعت فرمائیں۔ حضور علیہ السلام نے جو امیری غریبی کا فرق مٹانے اور نیکی بدی کا حقیقی مفہوم سمجھانے کا تہیہ کیا تو آپ ﷺ نے اپنے متبنیٰ غلام حضرت زیدؓ سے اپنی پھوپھی زاد بہن اور قریشی خاندان کے باعزت خاتون حضرت زینبؓ کا نکاح کر دیا۔ اسلام کی حقیقی مساوات کا عملی نمونہ یہ تھا کہ بنو ہاشم کی لڑکی کو غلام کے حبالہ عقد میں دے دیا۔ آخر میاں بیوی کی نبھ نہ سکی تو آپ نے ایک دفعہ تو صلح کرادی۔ لیکن بالآخر معاملہ انقطاع کلی پر جا کر اختتام پذیر ہوا۔ طلاق کے بعد حکم خداوندی کے پیش نظر آپ نے خود نکاح کر لیا۔

عرب کے رواج کے پیش نظر متبنیٰ کے وہی حقوق تھے جو حقیقی بیٹے کے ہوتے ہیں۔ حق تعالیٰ نے اس غلط رسم کو مٹانے کی خاطر پیغمبر کے ذریعہ اصلاحی منصوبہ بنایا اور نکاح کروا دیا۔ اس ترکیب سے جہاں غلط رسم مٹی اور حضرت زینبؓ کے دکھ کا مداوا ہو گیا۔ وہاں کفار کا شور مچانا لابدی تھا۔ کہنے لگے کہ دیکھو یہ نبی ہے۔ جس نے اپنی مطلقہ بہو سے نکاح کر لیا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے اس

الزام کا جواب دیا اور فرمایا ’’ماکان محمداً ابا احد من رجالکم ‘‘یعنی محمد علیہ السلام تم میں سے کسی مرد کے باپ نہیں۔ مقصد یہ ہے کہ آپ کے صاحبزادگان جناب قاسم، طیب، طاہر۔ ابراہیم علیہم الرضوان تو بچپن میں انتقال فرما گئے۔ ان کی تو شادیاں نہیں ہوئیں۔ اوران کے علاوہ بیٹا نہیں۔ جب بیٹا نہیں تو بہو کیسی؟ حضرت امیر شریعتؒ فرمایا کرتے تھے کہ یوسف علیہ السلام کی صفائی جناب عیسیٰ علیہ السلام نے دی۔ لیکن جب حضرت عائشہؓ پر تہمت لگی یا محمد مصطفیٰ علیہ السلام پر تہمت لگی تو خدا خود کٹہرے میں آیا اور صفائی دی۔ ’’ذٰلك فضل الله يوتيه من يشاء‘‘

چنانچہ آیت مبارکہ کے اس ٹکڑے کے نزول کے بعد کافروں نے بغلیں بجائیں کہ خدا کہہ رہا ہے۔ اس کا لڑکا کوئی نہیں۔ اس لئے اس کے بعد اس کا نام کون لے گا۔ اولاد ہی نہیں تو نام کیسا؟ جلدی جان چھوٹ جائے گی۔ اس پر اگلا ٹکڑا نازل ہوا ’’ولکن رسول الله ‘‘نسبی اولاد نہ سہی، روحانی تو ہے۔ اس لئے کہ آپ اللہ کے رسول ہیں۔ یعنی بغلیں نہ بجاؤ کہ محمد ﷺ کے بعد اس کا نام لیوا کوئی نہ ہوگا۔ اولاد تو ناخلف ہوکر باپ کا نام مٹانے کا ذریعہ بھی بن سکتی ہے۔ یہاں تو امت ہوگی اور نام لے گی۔ کافر پریشان تو ہوئے لیکن تسلی خاطر کے لئے کہنے لگے کہ رسول ہوا تو کیا ہوا جب تک ہی نام لیوا ہوں گے۔ جب تک دوسرا نہیں آجاتا جب دوسرا آجائے گا تو پھر جان چھوٹ جائے گی۔

اس پر ارشاد ہوا ’’وخاتم النّبيين ‘‘یعنی قیامت تک یہی ہے دوسرے کے آنے کا سوال ہی نہیں۔ اب ہمیشہ کے لئے اسی کا نام لیا جائے گا۔ اب نبی کتاب کعبہ وقبلہ سب آخری ہیں۔ معاملہ ہی ختم ہے۔ گویا آیت کے تین ٹکڑے ہیں اور ہر ٹکڑے کا شان نزول جدا جدا ہے اور مقصد یہ ہوا کہ محمد مدنی علیہ السلام کے بعد نبی بنانے کی مشین ہی ختم ہے۔

رخ مصطفیٰ ہے وہ آئینہ کہ اب ایسا دوسرا آئینہ
نہ ہماری چشم خیال میں نہ دکان آئینہ ساز میں

افسوس یہ ہے کہ سارقان ختم نبوت کے سرخیل مرزا غلام احمد قادیانی کی خرافات کو مٹھائی کا نام دیا جاتا ہے اور ہماری مدافعت کو گالی کا نام دیا جاتا ہے۔ حالانکہ حقیقت یہ ہے کہ قصور مرزا کا ہے اور مرزائی ہم سے لڑتے ہیں۔ میں مرزائیوں سے کہتا ہوں کہ ہم سے نہ لڑو بلکہ اپنے حضرت صاحب کو سمجھاؤ کہ یا تو محمد ﷺ سے پہلے پیدا ہوجاتا۔ اگر نبوت کا شوق تھا اور یا اس دنیا کو ختم ہوجانے دو ہم بھی ختم ہوجائیں تو دوسری دنیا میں آجاتا پھر نہ ہم ہوں گے نہ لڑائی ہوگی۔

## ایک ضروری بات

نام سے سمجھ آجاتی ہے کہ فلاں کون ہے۔ مثلاً حافظ جی سے پتہ چلے گا کہ فلاں حافظ ہے وغیرہ۔ اسی طرح پیغمبر کی دو قسمیں ہیں۔

۱...... وہ نبی جسے جدید کتاب ملے۔

۲...... وہ نبی جسے جدید کتاب نہ ملے بلکہ حکم ہو کہ پہلے کی کتاب ہی تیری کتاب ہے۔

اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں ''انا انزلنا التورۃ فیھا ھدیً و نور یحکم بھا النبیون الآیت'' مقصد یہ ہے کہ تورات نازل تو ہوئی۔ سیدنا موسیٰ علیہ السلام پر لیکن اس کے ذریعے فیصلے کئی انبیاء کرتے تھے۔ کتاب والے انبیاء کی صحیح تعداد معلوم نہیں تین سو کے قریب کہا جاتا ہے۔ نبی کا لفظ عام ہے۔ صاحب کتاب کو بھی شامل ہے اور جسے کتاب نہیں ملی اسے بھی کہہ سکتے ہیں۔ اس کے برعکس لفظ رسول خاص ہے۔ یعنی جسے کتاب ملی۔

آیت کریمہ میں اللہ میاں نے رسول اللہ کہہ کر حضرت محمد علیہ السلام کے صاحب کتاب ہونے کی خبر دی۔ اور خاتم النبیین کہہ کر اس بات کی طرف توجہ دلائی کہ رسول عربی دونوں قسم کے انبیاء کے خاتم ہیں۔ اس لئے کہ نبی دونوں قسم کے پیغمبروں کو کہا جاتا ہے۔

مرزا کہتا ہے کہ کتاب والے تو ختم ہو گئے۔ لیکن بغیر کتاب والوں کا سلسلہ جاری ہے۔ چونکہ اللہ تعالیٰ جس طرح ماضی کا عالم ہے۔ مستقبل کا بھی ہے۔ اس لئے خدا نے خاتم النبیین فرمایا کیونکہ اسے معلوم تھا کہ مرزا کی طرح کتنے ہی کذاب و دجال آئیں گے۔ اور دھوکہ دیں گے۔ اس لئے خاتم المرسلین کے بجائے خاتم النبیین فرما کر دھوکہ بازوں کے لئے موقع ہی باقی نہ چھوڑا۔ اور یہ اس لئے ہوا کہ مولیٰ کریم حکیم ہیں۔ اور قاعدہ ہے کہ ''فعل الحکیم لا یخلو عن الحکمۃ''

تو حکیم مطلق جل و علیٰ مجدہ نے اپنی حکمت بالغہ کے پیش نظر جھوٹ اور مکر کی بنیاد ہی ختم کردی۔ اللہ تعالیٰ راہ حق پر چلنے کی توفیق بخشے اور خاتم النبیین ﷺ کے دامن اقدس سے سچی وابستگی نصیب فرمائے اور حضور علیہ السلام کی شفاعت سے نوازے۔

خاکپائے اکابر دیوبند۔ احقر محمد سعید الرحمٰن علوی، خطیب مرکزی مسجد حضرو (ضلع اٹک)

التماس...... قارئین سے التماس ہے کہ ان شہ پاروں کے مطالعہ سے جب لذت قلب ونظر حاصل کریں تو بندۂ ناچیز کی بہن بھائیوں اور والدین واعزہ سمیت ان کو بھی دعاؤں میں یاد رکھیں کہ خداوند قدوس خدمت دین کی توفیق مرحمت فرمائے اور خاتمہ بالایمان نصیب فرمائے۔

علوی عفاء اللہ تعالیٰ عنہ!